شکارگاہ بنائی گئی تھی عجیب صنعت دکھائی تھی غرضکہ شاہزادہ ایرج سیر باغ مین مصروف تھا کہ ایک طرف سے چالیس نازنین پری چہرہ
قمر طلعت اور انکے درمیان مین ایک نازنین مہ جبین بلباس مکلف تاج شاہی بہ سر نمایان ہوئی اس نازنین کی حسن و جمال کی
مفصل کیفیت قلم و زبان کی مجال نہین کہ تحریر کر سکے مختصر یہ کہ پری خصال خورشید جمال شہی قد قمر خد معشوقہ بیوفا صنم زیبا
شمع پرنور محفل دلربائی سرو جویبار یکتا دلی و یکتائی روح قالب حور چشم حسینان کی نور مژہ نکیلی آنکھ نشیلی چشم خمارین کی افسانگر
سے آہوے رم خوردہ رام جادو نگاہی کے بڑے بڑے جلسون مین اسکا نام لب جان بخش کا مسیحا تشنہ دہن باغ لطافت کا غنچہ
خال عنبرین سینہ آتش نمرود زلف مشکین قدرت رب ودود لیلی اسکے جمال کی مجنون شیرین اسکے حسن بےمثال کی مفتون فتنۂ
اوج دلربائی طاؤس گلزار رعنائی و زیبائی قامت الف قیامت بلکہ سراپا فتنہ و آفت نظم

ہے وہ ظلمات بھری خضر بھی جسکا ہے حی
دیکھو چوٹی مین یہ موباف زری ہے لٹکا
ابلق لیل و نہاری سے نہ دیکھے ہون کبھو
مرد مو شیشہ مین اتری ہے بعینہ یہ پری
ہے کہان اسمین یہ لطف او تبسم یار و
لب ملب ہون تو مزہ قند مکرر کا آئے

ہے شب ہجر سے عشاق کے چوٹی کبھی
صبح کاذب ہے کہ ہے جلوۂ فرق پیدا
تازیانہ ہوا دنبالۂ سرمہ اسکو
چشم بددور ہے یا مردمک چشم انکی
ہین لب کوثر و حیوان سے لبالب ہر دو
لذت شیر و شکر دیکھنے سے یاد آجائے

لیسہ بر شب دیجور سے اسکی چوٹی
ناگ کالا سر گنجینہ پہ بیٹھا ہے کوئی
توسن ناز بعینہ ہین وہ چشم جادو
سرمگین آنکھین ہین آہو وہ شاخ
لعل سے دیجئے نہ تشبیہ لب جانان کو
والہ کٹتے ہوئے فرہاد کے شیرین دیکھو
پوشاک و زیور کی صفت اگر رقم کیجائے

داستان یونہین ناتمام رہیجائے غرضکہ اس سراپا ناز نے ایرج سے کہا کہ ای صاحب اسطرح بے تکلف کسیکے ناموس مین چلا آنا
اچھا نہین ہے ایرج نے کہا کہ مین اپنی خوشی سے نہین آیا ایک پنجہ مجکو یہان لے آیا چونکہ ایرج کا لباس بسبب جنگ خون
آلودہ تھا اس نازنین نے کہا کہ معلوم ہوتا ہے تم کہین لڑائی سے بھاگ کے آئے ہو ایرج نے کہا یہ خیال تمھارا غلط ہے مجکو عین جنگ
مین سے ایک پنجہ اٹھاکے یہان لے آیا اگر تمکو یہ خیال ہے تو مین ابھی جاتا ہون نازنین نے کہا ای صاحب اب کہ تم یہان آئے ہو
یہ مکان اپنا تصور کرو بعد ازان ایرج کو بارہ دری مین لاکے مسند پر بٹھایا اور کہا کہ ای جوان صاف صاف یہ ہے کہ مین
تمکو یہان لائی ہون یہ سنکے ایرج نے کہا کہ تم کون ہو اور تمھارا نام کیا ہے اسنے کہا کہ گلچہرہ جادو میرا نام ہے اور دودہ
زنگی کی مین دختر ہون اسوقت ایرج کو معلوم ہوا کہ یہ ساحرہ ہے اسنے سحر سے مجکو یہان طلب کیا ہے دل مین کہا کہ اب کچھ
حیلہ ہی کرنا چاہیے کیونکہ یہ بھی تو صحبت عمر دیکھے ہوئے ہین پس گلچہرہ سے پوچھا کہ یہان سے غزوبیہ کا کسقدر فاصلہ
ہے اور یہ سب عورتین ساحرہ ہین اسنے کہا کہ سواے میرے یہ عورتین سحر سے بالکل واقف نہین ہین یہ سنکے ایرج نے کہا
کہ تم مجکو یہان سے آئین اور میرا مرکب کہین ہے ملکہ نے کہا کہ میرے پدر کو داد بخش حبشی نے ایک مرکب دیا ہے اسپ باد پا
سلیمانی اسکا نام ہے وہ مرکب تمکو دونگی ایرج نے اسیوقت مرکب منگوا کر دیکھا اور دلمین کہا کہ یہ مرکب بھی اشقر سے کم نہین
ہے اس مرکب کو باغ مین باندھ دیا اور خود صحبت شراب مین مشغول ہوا اور اس ساحرہ کو اسقدر شراب پلائی کہ وہ بیہوش
ہوگئی بعد از خود رفتہ ہونے ساحرہ کے ایرج نے اسکا گلا دبا کے واصل جہنم کیا بمجرد مرنے ساحرہ کے ہنگامہ عظیم برپا ہوا اور
باغ ناپدید ہوگیا جب شور و غل موقوف ہوا ایرج مرکب پر سوار ہوکے لشکر کی جانب روانہ ہوا اب دو کلمہ
لشکر امیر کے سنئے ۔ مستم از بادۂ شبانہ ہنوز ٭ ساقی نا رفتہ خانہ ہنوز ٭ ہست محفل بران قرار کہ بود
ہست مطرب بران ترانہ ہنوز ٭ راویان رنگین بیان اس داستان بے نظیر کو صفحۂ قرطاس پر یون رقم کرتے ہین کہ جب امیر
نے دیکھا کہ قمہور ناگ کو بھی گرفتار کر لیگیا پس امیر نے فرمایا کہ مجکو مین قمہور کے مقابلہ کو جاؤنگا دواس وغیرہ [illegible]
نے خبر دی کہ [illegible] بیان کی کہ صبح کو امیر میدان مین آئینگے دودہ اور داد بخش یہ خبر سنکے خوش ہوئے کہ کل لشکر اسلام کا

خاتمہ ہی لیکن بختیارک یہ حال سنکے رونے لگا دودہ نے کہا کہ ملک جی یہ مقام خوشی کا ہی کہ سبکو لشکر اسلام کا خاتمہ ہوا اور
تم روتے ہو بختیارک نے کہا تمکو خوشی ہی اور مجکو بھاگنے کی فکر ہی کیونکہ حمزہ قمہور کو روبروے خاص و عام ضرور گرفتار کرینگے
جب وہ گرفتار ہو گیا اسوقت بھاگنا لازم ہوگا یہ سنکے شعلہ جنی و بختیارک نے کہا کہ ہم ابھی ہین رمل دیکھا معلوم ہوا کہ
ستارہ قمہور کا تمامی لشکر پر غالب ہی اور امیر کا ستارہ قمہور پر غالب ہی شعلہ و بختیارک نے یہ حال دودہ زنگی سے بیان
کیا دودہ نے شب آہنگ کو طلب کرکے کہا کہ تو جا کر امیر کو چرا لا مین تجکو خلعت و انعام سے مالا مال کرونگا شب آہنگ
اسیوقت لشکر امیر کی طرف روانہ ہوا اور بصورت فراش دربارگاہ امیر منتظر کھڑا ہوا لیکن عیاران امیر نے جو بارگاہ
دودہ مین حاضر تھے یہ حال دیکھکے عمر سے آکر بیان کیا کہ آج بارگاہ کفار مین کچھ سرگوشی ہوئی ہی عمر سمجھ گیا کہ بختیارک نے
ضرور امیر کے قید کرنے کی صلاح دی ہوگی پس یہ تصور کرکے چالیس سرہنگ واسطے حفاظت امیر کے مقرر کیے اور خود
بھی لمحہ لمحہ آکے دیکھتا تھا لیکن شب آہنگ فراشون مین آیا اور کہا کہ مین اب تازہ ملازم ہوا ہون مگر عمر کی پاسبانی دیکھکے
بدحواس ہوا شب کو قابو نملا لیکن جب چار گھڑی رات باقی رہی اور امیر واسطے اداے فریضہ صبح کے بیدار ہوئے عیارون نے
دیکھا کہ اب امیر بیدار ہوئے ہین کچھ مقام اندیشہ نہین ہی یہ تصور کرکے عیار اپنے اپنے مقام پر چلے گئے شب آہنگ
نے خیال کیا کہ اب بھی وقت فرصت ہی پس کسی قدر پنبہ بیہوشی آمیز روشن کرکے بارگاہ کے اندر پھینکا اور بیرون
بارگاہ فراشون وغیرہ کو بھی آب و طعام مین بیہوشی دیکے بیہوش کر دیا تھا غرضکہ جب وہ پنبہ بیہوشی فرش پر گرا اور کسیقدر
فرش جلا اور دود بیہوشی پیچیدہ ہوا امیر واسطے بجھانے کے اُٹھے چونکہ دود بیہوشی دماغ مین سرایت کر چکا تھا امیر چھینک مار
کے فوراً بیہوش ہو گئے شب آہنگ نے پشتارہ باندھا اور بصورت گازر دوش پر رکھکے روانہ ہوا اور صحیح و سلامت لشکر
سے نکل کے دودہ کی بارگاہ مین گیا اور پشتارہ امیر کا دودہ کے روبرو رکھدیا بختیارک بہت خوش ہوا اور کہا کہ حمزہ کو
اسیوقت قتل کرو دودہ نے جلاد کو طلب کیا مگر سلیم اختر شناس وزیر نے دودہ سے کہا کہ انکا قتل کرنا مناسب نہین
ہی کیونکہ اگر امیر کو قتل کیا تو انکے بیٹے پوتے اور عمر تم سب کو زندہ نچھوڑینگے سب نے بالاتفاق کہا کہ تم سچ کہتے ہو اس
عرصہ مین قمہور کی امداد ہوئی دودہ وغیرہ نے امیر کو پوشیدہ کر دیا صبح کو بادشاہ اسلام نے سُنا کہ امیر کو عیار چرا لے گیا یہ
خبر سنکے بادشاہ نہایت ملول ہوئے اور اسطرف قمہور مع لشکر میدان کارزار مین آیا بادشاہ اسلام مکدر و پریشان خاطر
میدان مین گئے قمہور نے نکل کے مبارز طلبی کی اسد بن کرب غازی اُسکے مقابلہ کو گئے اور کہا کہ ای نامرد ازلی
تف ہی تیری بہادری پر قمہور نے اسد کو دیکھ کے بمحبت کہا کہ ای برادر تم کیا کہتے ہو اسد نے کہا کہ شب کو تو نے
عیار سے امیر کو چرا منگایا اور خود میدان مین آیا ہی اسی منہ پر دعوی بہادری رکھتا ہی قمہور نے کہا کہ مجکو یہ حال اصلاً معلوم
نہین اسد نے یہ سنکے کلمات سخت قمہور کو کہے قمہور برہم ہوکے میدان سے چلا گیا اور دادخش سے کہا کہ امیر کو تمنے کیون
چرا لیا اور مجکو مردان عالم مین رسوا کیا جلد بتاؤ امیر کہان ہین سبنے انکار کیا اُسطرف شعلہ جنی نے جب قمہور کو برہم دیکھا
پوشیدہ امیر کو عالم بیہوشی مین تخت پر سوار کیا اور چار جنون سے کہا کہ امیر کو لیکے تم دریاے ہیبار چلو عقب سے مین بھی آتا ہون
بعد ازان قمہور نے برہم ہوکے کہا سچ بتاؤ کہ امیر کو کسنے منگایا اور کیا کیا یہ حال دیکھ کے دودہ نے کہا کہ ای قمہور اصل امر
یہ ہی کہ حمزہ نے جبار جنی مدد شعلہ کو قتل کیا تھا اُسنے امیر کو چرا منگایا قمہور نے یہ سنکے کہا کہ بس لڑائی امیر سے ختم
جب تک وہ نہ آئینگے مین آنکے سردارون سے مقابلہ نکرونگا یہ کہکے دادخش کے خیمہ مین آیا اور کہا اب مین لقا کی بارگاہ مین نجاونگا

اب دو کلمہ داستان آنا لقتی روشن تن کا مرد کی طرف سے واسطے مدد لقا کے بیان ہوتے ہین

| ساقی بخور بادہ برافروز جام ما | مطرب بیا کہ کار جہان شد بکام ما | بیا بشنو ای ہمدم راستان | کہ بازآرم برجستہ داستان |
|---|---|---|---|

شہسواران عرصہ سخندانی و یکتا زان مضمار معانی شہب تیز گام سخن کو میدان بیان مین یون گرم خیز کرتے ہین کہ لقا اپنی بارگاہ
مین بیٹھا تھا کہ ہرکارون نے آکر خبر دی لفتی روئین تن خداوند نمرود کیطرف سے واسطے مدد خداوند کے آتا ہی لقا نے یہ سنکے
کہا کہ نمرود ملعون ملازم جسکو مین نے اپنے غضب سے غارت کر دیا تھا کیا اسنے پھر خروج کیا مگر بختیارک نے سمجھایا کہ وہ تیری
مدد کے واسطے آیا ہی اور روئین تن ہی غرضکہ بختیارک کی فہمایش سے سردارون کو استقبال کے واسطے بھیجا جب لفتی روئین تن
بارگاہ مین آیا اور قہور کے دنگل پر بیٹھا بختیارک نے کہا ای پہلوان یہ دنگل قہور کا ہی لفتی نے کہا مین نہین جانتا قہور
کون شخص ہی اور اُسطرف داد بخش ختنی نے خیمہ مین آکے قہور سے کہا کہ حمزہ نے جبار ختنی پدر مشعل کو قتل کیا تھا اُس
سبب سے اُسنے امیر کو قید کیا اس درمیان مین ایک خدمتگار نے آکے عرض کیا کہ آج ایک نمرود پرست لقا کی مدد کو آیا
ہی اور قہور کے دنگل پر بیٹھا ہی اس بیان سے قہور کی رگ ہاشمی نے جوش کیا اور برہم ہو کے کہا مین نے عہد کیا تھا کہ ہرگز
بارگاہ لقا مین نجاؤنگا مگر اس گرو سزا دینا ضرور ہی یہ کہکے بارگاہ لقا مین آیا اور لفتی کیجانب مخاطب ہوکر کہا کہ اس
دنگل پر سے اُٹھ جا لفتی نے کہا ای خوک میرے سامنے سے دور ہو اور اُٹھکر قہور سے دست و گریبان ہو گیا قہور نے
تھوڑے عرصہ مین اُسکو اُٹھا کے زمین پر دے مارا اور اُسکے سینہ پر سوار ہو کے قصد کیا کہ قتل کر ڈالون اس اثنا مین دو
اور لقا و داد بخش وغیرہ نے اُٹھکے قہور کی منت و سماجت کی چونکہ قہور پر داد بخش کا بسبب علاج ہوا ہو بدن کے احسان
تھا اُسکے کہنے سے لفتی کو چھوڑ دیا اور خود اپنی بارگاہ کی طرف چلا دودہ نے کہا کہ خدا پرستون سے جنگ کرنے کا تیرا عہد
کیا ہی مگر یہان مجھے مین تو کچھ مضائقہ نہین ہی آخر بمنت و سماجت قہور کو سمجھایا اور لفتی بیچارہ دوسرے دنگل پر بیٹھا
شراب آراستہ ہوئی ساقی لیسر جام و سبو لیکر حاضر ہوئے مغنی چنگ و رباب چھیڑنے لگے ع آج ساقی مین نہین گو کہ مروت باقی
خیر زندہ ہین اگر یار تو صحبت باقی + جبکہ دماغ لفتی خانہ خراب کا بادہ ارغوانی سے گرم ہوا اسنے کہا کہ خداوند نمرود نے فرمایا ہی
کہ جو شخص خدا پرستون مین سے گرفتار ہو اُسکو میرے پاس روانہ کرو کیونکہ مین پیدا کر کے انکو بھول گیا ہون اور مجھکو
جنگ خدا پرستان کے واسطے بھیجا ہی چونکہ مین نے خلاف حکم خداوند نمرود پرستون سے جنگ کی اُسکی سزا پائی اب
میرے نام طبل جنگ کا حکم دو چنانچہ لقا نے بنام لفتی طبل جنگ کا حکم دیا جو جاسوسان لشکر اسلام نے تمام ماجرا سن و عن قہور
و لفتی کی بے لطفی کا بادشاہ اسلام سے عرض کیا لشکر اسلام مین بھی بہدایت پروردگار طبل جنگ نوازش مین آیا صدائے

طبل سکندری سے گوش گردون ہوا کر ہوا
گنبد گردون مین پیچیدہ ہوا شور دہل

چار سو پھیلی ہوئی ہی کوس حربی کی صدا
خفتگان خاک کو بھی قبر مین چونکا دیا

طبل اسکندری کے آوازہ سے ہی محشر بپا
رات بھر دونون لشکرون مین جو بجا حرب

کی درستی ہوا کی جبکہ چشم ستارگان بشکل چشم خمار آلود نیم وا ہونے لگین اور خسرو زرین کلاہ چرخ چارم کی آمد آمد شروع ہوئی نسیم سحر بہ سمت
چلنے لگی طائران خوش نوا اپنے اپنے آشیانون سے نکلکر نغمہ سرا ہونے ع

نظر پڑی تو دیکھا شب نہین ہی
سحر کا جلوہ گر نور جبین ماہ ہی

غرض آنکھ ارمین سے سایہ شب
نظر آیا جمال حسن مطلب

ہنگام سحر دونون لشکر عرصۂ جنگاہ مین آئے لفتی روئین تن لقا سے رخصت لیکے میدان مین آیا اور آواز دی کہ اے
اہل اسلام تم مین سے جسے تمنائے مرگ ہو وہ میرے مقابلہ کو آئے اس جانب سے قارن گردن سوار اسکے مقابلہ کو
نکلا باہم نیزہ بازی ہونے لگی لفتی نے اسکا نیزہ کر کے توڑ ڈالا قارن نے برہم ہو کے تلوار ماری لفتی نے بجائے سپر سینہ
اُسکے روبرو کیا اور تلوار سینہ پر پڑی کچھ اثر نہوا بعد ازان لفتی نے قارن کو مجروح کیا بعد قارن کے لشکر امیر سے
بیس سردار فرداً فرداً اور زخمی ہوئے شام کو طبل آسایش بجا اور دونون لشکر اپنے اپنے قیام گاہ پر گئے ہر چند سواد
شب نے اپنی سیہ بختی کا اثر اس ظلمتکدۂ دہر پر ڈالا مگر شاہ انجم سپاہ نے اپنی چمک دمک سے اس خاکدان تیرہ گو

پرتو نور سے منور کر دیا جب وہ وقت آیا کہ خیمہ مشرق سے عیارۂ سحر گنبد شطرنج میں شاہ خاور کو مانند ہلال کے ستارہ بدرفش نکلی اور سواد ظلمت شب
بستان تاریکی چشم فسونگر دیدہ دہر سے زائل ہوئی ~ گیا طوطی جبکڑی میدان شب کا + صف مشرق سے نیکر جہر چمکا
سحر پیدا ہوئی یعنی جیب شب سے + پڑھا بے ضیا حد ادب سے + ہنگام سحر دوسرے روز قبل دوپہر کے دن گذرا تھا کہ نفتی
نے میدان میں آکر زیب دی شاہزادہ ہاشم تیغ زن نے اسکے مقابل صف سے گھوڑا نکالا یہ شاہزادہ فن شمشیر زنی میں یگانہ
آفاق ہے میدان میں ہونکے ایسی تگا وردی کہ نفتی کا مرکب پس قدم پسپا ہوا بعد ازان ہاشم نے تلوار ماری نفتی نے سر آگے
بڑھا دیا ہاشم کی تلوار اسکے سر پر پڑی مگر کچھ اثر نہوا ہاشم حیران تھا کہ میری تلوار نے کچھ کام نکیا بعد اسکے نفتی نے خبردار کرکے
تلوار ماری ہاشم نے اسکے حربہ کو رد کرکے دل میں خیال کیا کہ میری ضرب نے اسپر کچھ اثر نکیا اب اس سے کشتی لڑنا مناسب
ہے یہ خیال کرکے دست و گریبان ہوا اور کشتی شروع ہوئی ناگاہ پاے اسپ ہاشم ایک سوراخ میں گیا اور گھوڑے نے
سکندری کھائی نفتی نے یہ دیکھکے تلوار ماری ہاشم کا مرکب قتل ہوا اور پاؤن بھی ہاشم کا زخمی ہوا اس عرصہ میں نفتی نے
دوبارہ تلوار ماری ہاشم کا شانہ بھی زخمی ہوا بعد اسکے نفتی نے ہاشم کو گرفتار کرکے اپنے لشکر میں بھیدیا لشکر اسلام میں غلغلہ ہوا
اور جنگ مغلوبہ کا ارادہ ہوا بدیع الزمان اور علمشاہ و نورالدہر لڑتے ہوے قریب نقا ہو پہنچ گئے بختیارک نے یہ حال
دیکھکے طبل امان بجایا دونون لشکر اپنے اپنے قیامگاہ پر آئے نفتی نے خیمہ میں داخل ہوکے فولاد بن نفتی کے ہمراہ ہاشم
کو شکا کیبی کی سمت روانہ کیا اور شبکو طبل جنگ بجواکے دوسرے روز میدان میں آیا ~ سحر گہ کہ زورق کش آفتاب
ز ساحل برافگند زورق در آب + اس روز قہور بھی براے تماشا میدان میں آیا نفتی نے مبارز طلبی کی لشکر اسلام سے
نورالدہر کا ارادہ تھا کہ ناگاہ جانب بیابان سے ایک بگولہ گرد نمایان ہوا جب دامن گرد شگافتہ ہوا ایرج اسپ بادپاے
سلیمانی پر سوار جلوہ افروز ہوا بختیارک نے ایرج کو دیکھکر نقا سے کہا کہ اس جوان کو پہچانتا ہے نقا نے کہا بیٹے عمر
بیٹے تقدیر برجستہ کی ہے کہ آج یہ ضرور قتل ہوگا لیکن وہ دوہ مرکب باد پا دیکھ کے متحیر ہوا اور دادبخش نے کہا کہ یہ دوہ مرکب
اسکو کیونکر ملا میں نے تو یہ مرکب تجکو دیا تھا بختیارک نے کہا کہ ملک عزوبہ میں کوئی ایرج کا شریک ہوا ہوگا اگر وہ عورت
ہے تو بیشک عیب ہے اور اگر مرد ہے تو کچھ عیب نہین لیکن ایرج نفتی کو میدان میں دیکھکے اسکی طرف آیا نفتی نے ایرج کو
تلوار ماری ایرج نے اسکا بند دست پکڑکے ایسی تکان دی کہ اس گبر کے ہاتھ سے تلوار نکل گئی ایرج نے اسکے کمربند میں ہاتھ ڈالکے
صدر زین سے اٹھالیا اور گرد سر پیچ دیکر زمین پر مارا اور اسکے سینہ پر سوار ہوکے مع مرخرہ اسکا سر دھڑ سے کھینچکے دور پھینکدیا
لشکر کفار میں آواز نوحہ و بکا پیدا ہوئی اور لشکر اسلام میں نعرہ ہاے تکبیر بلند ہوے ایرج نے نفتی کو قتل کرکے مبارز طلبی کی
لشکر نقا سے کسینے قصد مقابلہ نکیا ایرج نے دوبارہ نہیب دی کہ تمھارے لشکر میں فقط ایک نفتی کے سوا دوسرا نہین ہے یہ کلمہ
قہور نے سنا البس رگ ہاشمی جوش میں آئی اور نعرہ کرکے ایرج کے مقابل آیا بختیارک نے دیکھکے کہا خوب ہوا کہ قہور کی قسم
ہوگئی کیونکہ جب امیر قید ہوے تھے تو قہور نے قسم کھائی تھی کہ جب تک امیر لشکر میں نہ آئینگے میں اہل اسلام سے
جنگ نکرونگا القصہ قہور نے میدان میں آکے ایرج سے کہا کہ مجکو تمسے کچھ سروکار نتھا اور میں نے عہد کیا تھا کہ تا آمد امیر
کے میں جنگ نکرونگا مگر تمنے کیا کہا کہ سواے نفتی کے تمھارے لشکر میں دوسرا نتھا غرضکہ بعد گفتگو دونون میں نیزہ بازی
شروع ہوئی بعد چند طعنون کے نیزے ٹوٹ گئے قہور نے ارابہ سے چوبدست کہ اسکی بندھی چوٹی تھی اٹھالی ایرج نے
اپنے لشکر سے گرز طلب کیا لندھور نے اپنا گرز بھیجا اور قہور نے چوبدست سے حملہ کیا ایرج نے اسکی ضرب کو گرز
لندھور پر روکا لیکن بسبب ضرب قہور کے ایرج کا مرکب نصف زمین میں غرق ہوگیا اور تیق گرد بلند ہوا اسپارہ نے
دوڑ کے پانی کا چھینٹا دیا اور کہا حریف لاف و گزاف کرتا ہے اگر زندہ ہو تو حریف کو جواب دو ایرج نے یہ سنکے مرکب کو اشارہ کیا

مرکب طرارہ بھر کے زمین سے نکلا مگر تمام جسم مین رعشہ تھا ایرج نے یہ دیکھکے سیارہ سے کہا کہ یہ میرا مرکب ہلاک ہوا اسکو لشکر مین
لیجاؤ اور خود پیادہ پا جنگ مین مشغول ہوا جب سیارہ مرکب لیکے چلا اہل لشکر نے مرکب خالی دیکھکر خیال کیا کہ
شاید ایرج قتل ہوا یہ تصور کرکے سب آبدیدہ ہوئے سیارہ نے کہا کہ تم لوگ مضطر نہو ایرج زندہ ہے اور جنگ مین معروف ہے
اور یہان ایرج نے قمہور پر گرز لندھور مارا قمہور کے مرکب کی کمر ٹوٹ گئی اور قمہور کا حال
بھی ایرج سے زیادہ متغیر ہوا شب آہنگ نے قمہور کو ہوشیار کیا قمہور ہوشیار ہوکے اور چوبدست پھینک
کے ایرج سے لپٹ گیا دو روز تک نہایت زور و شور سے کشتی ہوا کی روز سوم ایرج کو قمہور نے دوڑا اور ایسی اڑنگی
دی کہ ایرج کے گھٹنے زمین سے آشنا ہوئے ایرج نے اپنا لنگر قائم کیا قمہور نے اسقدر زور کیا کہ تمام بدن سے دھوان
نکل گیا جب قمہور زور کر چکا اسوقت ایرج نے زور کرکے قمہور کو دور تک دوڑا دیا اسوقت قمہور نے ایرج کو طمانچہ مارا
ایرج کو معلوم ہوا کہ بدن پر سے سر اڑ گیا مگر ایرج نے بھی ایسا طمانچہ مارا کہ قمہور بھی بدحواس ہوگیا اور اسکے دونون
رخسارے ورم کر آئے یہ حال دیکھکے بختیارک نے کہا کہ آج قمہور کا زندہ بچنا مشکل معلوم ہوتا ہے داد بخش و
شعلہ بخش نے کہ ساحر بیدل و کاہن زبردست تھے یہ کیفیت دیکھکے کہا غضب ہوا اب قمہور کو ایرج گرفتار
کرلیگا پس ان دونون نے سحر کیا سب نے دیکھا کہ شعلہ کے لبونکو جنبش ہوئی اور اسنے کچھ پڑھکے آسمان کیطرف
دیکھا اور دستک دی کہ دفعتہً ایرج کی طاقت زائل ہوئی قمہور نے ایرج کے کمربند مین ہاتھ ڈال کے اسکو زمین سے
اٹھا لیا اور گرد سر چرخ دیکے زمین پر مارا اور گرفتار کرکے عیار کے حوالہ کیا نور الدہر وغیرہ نے یہ حال دیکھکے کہا کہ
کہ ایرج تو قمہور پر غالب تھا دفعتہً یہ کیا ہوا معلوم ہوتا ہے کسینے ایرج پر سحر کیا علمشاہ نے قصد کیا کہ مین جا کے
ایرج کو رہا کردون اور قمہور کو قتل کرون بدیع الزمان نے علمشاہ کو منع کیا اور کہا کہ ای برادر اسمین بدنامی ہوگی
لوگ کہینگے کہ قمہور پر بلوہ کرکے اسکو قتل کیا اور امیر بھی لشکر مین موجود نہین ہین الغرض طبل آسایش بجا
اور دونون لشکر اپنی اپنی فرودگاہ پر گئے اسطرف قمہور نے ایرج کو قیدخانہ مین بھیجدیا ہر چند شب کو داروغہ
زندانخانہ نے طعام حاضر کیا مگر ایرج نے بسبب غصہ کے کھانا نہ کھایا اور داروغہ سے کہا کہ یہ طعام اُس نامرد کو
زہر مار کراؤ اور بسبب برہمی مزاج کے شب کو آرام بھی نکیا صبحکو لقا نے ایرج کو دربار مین طلب کیا ایرج نے پہونچکے
بطور اہل اسلام کے سلام علیک کی لقا نے کہا ای بندہ قدرت آکے سجدہ کر ایرج نے جواب مین کہا ای
ای گبر نا ہنجار اگر مین اُس روز امیر سے تیری جان بخشی نکرتا تو مثل سگ شغال کے تو قتل ہو جاتا وہ وقت بھولگیا
اور آج پھر کلمات لاطائل زبان سے نکالتا ہے قمہور نے یہ سنکے کہا کہ بس اپنی زبان بند کر ایرج نے کہا او نامرد تجکو
شرم نہین آئی قمہور نے کہا مین نے میدان مین تمام عالم کے روبرو تجکو گرفتار کیا ہے اور اب تو سرکشی کرتا ہے یہ کہکے
جلاد کو طلب کیا رستم خان بن دودہ اور سہراب بن دودہ ایرج کو کشان کشان بیرون بارگاہ لائے اور میدان
خونی کی طیاری ہوئی یہ خبر جاسوسان لشکر اسلام نے بادشاہ اسلام سے بیان کی بمجرد سننے اس خبر وحشت اثر
کے علمشاہ و بدیع الزمان واسطے رہائی ایرج کے روانہ ہوئے ابو شہاب نے یہ حال نور الدہر سے بیان کیا
نور الدہر نے کہا افسوس بعد ایرج کے لطف زندگی نہین ہے اور اُسیوقت مرکب پر سوار ہوکے روانہ ہوا راہ مین بدیع الزمان
سے ملاقات ہوئی نور الدہر نے کہا کہ ایرج قتل ہوتا ہے مین بھی جاکے اپنی جان دونگا بدیع الزمان نے کہا افسوس ایسا قدردان
آقا قتل ہو اور ہم زندہ رہین یہ کہکے دونون بہادر روانہ ہوئے لیکن قلعہ عروسیہ کے ایک سمت میدان ہے اور ایک طرف
نالہ اور دوسری جانب ٹیکرہ ہے اُسی جگہ دار استادہ کی تھی جلادون نے ایرج سے کہا کہ جو کچھ تمکو ہوس ہو بیان کرو کہ تمھارا

پیمانۂ عمر لبریز ہوا چاہتا ہے ایرج نے برہم ہو کے کہا کہ مجکو کچھ ہوس نہین ہے اس عرصہ مین طوفان بن دودہ کے حکم سے
ایرج کو دار گون دار پر آویزان کیا اور کفار نے کمانین ہاتھون مین لیکے قصد کیا کہ ایرج پر تیر باران کرین ایرج
نے باواز بلند کہا کہ میرے پدر بزرگوار قاسم کی خدمت مین عرض کر دینا کہ ایرج قتل ہوا آپ صبر کرین اور میرے حق مین
دعاے مغفرت کیجیے اور خود رجوع قلب سے دست دعا بلند کیے کہ ای پروردگار عالم اس وقت بدین سواے تیرے
کوئی حامی و مددگار نہین ہے ؎ چو عاجز رہا نندہ دائم ترا × درین عاجزی چون نخوانم ترا × اسطرح بتفرع و زاری التجا
کی کہ تیر دعا ہدف اجابت پر پہونچا دفعتہً نعرہ ہوا اور نور الدہر تلوار لیے ہوے لشکر کفار پر آیا ایرج نے نور الدہر
کے نعرہ کی آواز سنکے کہا کہ الٰہی استمداد سے مرگ بہتر ہے یہ کون آیا اور برہم ہو کے ایسی تکان دی کہ رسیان ٹوٹ گئی اور
ایرج زمین پر گرا فوراً قید مثل تار عنکبوت شکستہ کر کے اور وہی چوبدار لیکے کفار کو قتل کرنا آغاز کیا طوفان بن دودہ
نے جب یہ ہنگامہ دیکھا بڑھکے نور الدہر پر حملہ کیا نور الدہر نے اُسکے حربہ کو رد کر کے مع مرکب چار پرکالے کر دیا
اُسکی لاش لیکے بارگاہ مین لقا اور دودہ کے پاس آئے اور تمام ماجرا بیان کیا یہ حال سنکے اُسیوقت دودہ اور شعلہ
و دادبخش و قمہور سوار ہو کے روانہ ہوے قمہور نے پہونچکے ایرج کو تلوار ماری چونکہ شہزادہ نے سلاح اتارا تھا ابرو
ایرج کے سر پر زخم آیا شہزادہ ایرج نے چوبدار سے قمہور کی تلوار کو سر سے دفع کیا اور وہی چوبدار قمہور کے سر پر
اس زور سے ماری کہ قمہور کا سر بھی شگافتہ ہوا اس اثنا مین آواز بوق آئی اور اسد غازی بھی پہونچا نور الدہر
نے یہ حال دیکھ کے کہا کہ آج لقا کو زندہ نچھوڑونگا کیونکہ یہ سب ہنگامہ اُسیکی ذات سے ہے اور مرکب اُٹھا کے صف
کفار مین در آیا اسطرف ایرج پر بسبب زخم شدید کے غشی طاری ہوئی طہماس وغیرہ یہ حال دیکھکے ایرج کو لشکر کیطرف
لیکے روانہ ہوئے اسد نے لقا کو دیکھکر کہا کہ ای گیدی اب مین تجھے کب چھوڑتا ہون یہ کہکے لقا کیطرف گھوڑا مہمیز
کیا لقا نے اسد کو دیکھکے شعلہ کو آواز دی کہ اسد آ پہونچا جلد میری خبر لے شعلہ نے سحر کیا فوراً اسد کے ہاتھ
پانون بیکار ہو گئے قمہور نے پہونچکے فی الفور اسد کے کمر زنجیر مین ہاتھ ڈالکے اُٹھا لیا اور شعلہ نے سحر کر کے تمام سردارون کو
بھی گرفتار کر لیا پس کفار ان سب کو گرفتار کر کے بخوشی تمام واپس گئے قمہور نے خیمہ مین پہونچکے اسد کو طلب کیا اسد
نے بطور اہل اسلام سلام کیا قمہور نے ہنسکے کہا کہ مین نے تمکو گرفتار کر کے قید کیا اسد نے کہا کہ تمنے مجکو بزور سحر مقید کیا ورنہ تمہاری
تاب و طاقت تھی کہ مجکو گرفتار کر سکتے قمہور نے شعلہ سے پوچھا کہ مین نے اسد کو کس طرح گرفتار کیا شعلہ نے کہا سچ تو
یہ ہے کہ مین نے تیری خاطر سے سحر کیا تھا قمہور یہ سنکے برہم ہوا اور شعلہ سے کہا تو نے بہت برا کیا تو مجکو مردان عالم مین رسوا
کرتا ہے پس اسیوقت اسد کو قید سے رہا کیا اور خلعت دیکے کہا کہ ای جوان میری دعوت قبول کر اسد نے کہا تم کافر ہو اسوجہ سے
مین تمھاری دعوت قبول نہین کر سکتا یہ کہکے اُٹھا اور بیرون بارگاہ آکر دیکھا کہ شاطر قمہور کا گھوڑا لیے ہوے کھڑا ہے اسد نے
شاطر کو قتل کیا اور خود گھوڑے پر سوار ہو کے اپنے لشکر کیطرف روانہ ہوا یہ خبر قمہور کو معلوم ہوئی کہ اسد تمھارے گھوڑے پر
سوار ہو کے اپنے لشکر کو گیا قمہور نے برہم ہو کے کہا کہ مین اسیوقت جا کے اس دیوانہ کو اُسکی بارگاہ مین قتل کرونگا ہر چند شعلہ
وغیرہ نے قمہور کو اس قصد سے منع کیا آخر قمہور ان لوگون کے سمجھانے سے بیٹھ گیا اور اس طرف بادشاہ اسلام
نے عمر سے امیر کی رہائی کے بارہ مین کہا عمر نے حسب معمول سردارون سے روپیہ حاصل کر کے روانگی کا عزم کیا اور یہان
دربار مین بختیارک کو خفقان ہوا اور دربار سے نکل کے اپنے خیمہ کیطرف چلا اس اثنا مین عمر پہونچا اور بختیارک کو دیکھکر
کہا کہ ای ملک جی ذرا میرے ہمراہ صحرا مین چلو مجکو تمسے ایک کار ضروری ہے بختیارک عمر کو دیکھکر گھبرا گیا اور ہر چند اسنے حیلے حوالے
کیے مگر خواجہ اُسکو صحرا مین لیگیے اور بٹھا کر کہا کہ جلد امیر کا حال بیان کر کہ کہان ہین ورنہ ابھی تجکو قتل کرونگا بختیارک نے کہا

اگر مین سچ سچ کہدون تو پھر مجکو چھوڑ دوگے عمر نے کہا کہ یہ امر ہماری خوشی پر موقوف ہی القصہ بختیارک نے کہا کہ امیر کو شعلہ جنّی نے کنارۂ جزیرہ محیط کے طلسم مین مقید کیا ہی اسکے سوا اور حال مجکو معلوم نہین عمر نے اُس سے پانچہزار روپیہ کا رقعہ لکھوا لیا اور کہا کہ اگر مین تیرے مکان پر جاتا اسوقت تو میری دعوت کرتا لہذا یہ پانچہزار روپیہ عوض دعوت ہی بعد ازان بختیارک کو بیہوش کرکے ایکدرخت سے باندھ دیا اور ایک زنگولہ باندھا کہ بسبب اسکی آواز کے جانورسے محفوظ رہے غرضکہ عمر اپنے لشکر مین آیا اور بادشاہ اسلام سے حال بیان کیا اُسطرف صبح کو بسبب ہنرم لشکون کے بختیارک بھی بھاگ کے اپنے لشکر مین گیا اور کل حال لقا سے بیان کیا شعلہ نے کہا کہ عمر ضرور وہان جائیگا لہذا مین ابھی جاتا ہون اور ایسی فکر کرتا ہون کہ عمر بھی اوسی طلسم مین گرفتار ہو یہ کہکے شعلہ غائب ہوگیا اور بختیارک نے روپیہ بابت رقعہ کے خواجہ کے پاس بھیجدیا عمر دوسرے روز جزیرہ محیط کیجانب روانہ ہوا بعد روانگی عمر دودہ نے لقا سے کہا کہ میرے نام طبل جنگی بجے کل اہل اسلام سے مین جنگ کرونگا تمکو نکہ احتناب تمہورنے جنگ کی بختیارک نے ہنسکے کہا کہ ہر چند تو جانتا ہی کہ امیر کے تمام سردار سحر شعلہ مین گرفتار ہین مگر تاہم امیر کے لشکر مین ابھی بہت سردار ہین الغرض دودہ کے نام طبل جنگ بجا لشکر امیر مین بھی طبل جنگ کی صدا بلند ہوئی شب بھر طیاری سامان جنگ ہوا کی جبکہ تاجر ماہ نے بساط انجم کو تہ کر کے صندوق مغرب مین رکھا اور تیغ آفتاب افق مشرق سے فلک پر علم ہوئی ؎ چو روز دگر چشمۂ آفتاب + برانگیخت آتش ز دریای آب دونون لشکر میدان مصاف مین آئے بعد صف آرائی دودہ نے میدان مین جاکے تیس آدمیون کو لشکر اسلام کے شہید کیا دوسرے روز تورج میدان مین گیا اور اس سے جنگ ہونا شروع ہوئی تمام فنون سپاہگری کا رد و بدل ہوا نیزہ بازی مین برابر رہے مگر دودہ کی ضرب سے تورج کے مرکب کی ٹوٹ گئی اور تورج پر غشی طاری ہوئی عیاران لشکر اسلام نے یہ حال دیکھکے قصد کیا کہ شہزادہ کو میدان سے لیجائین مگر دودہ عیارون کا ارادہ دیکھکر دوڑا اور کہا کہ میرے شکار کو کہان لیے جاتے ہو اسی عرصہ مین شیر افگن مرکب اُٹھا کے دودہ کے مقابل آیا اور ادھر عیار تورج کو لیکر روانہ ہوئے دودہ نے شیر افگن کو بھی زخمی کیا اور چند سردارون کو قتل کیا شام کو طبل امان بجا بادشاہ اسلام غمگین بارگاہ مین آئے اور کہا کہ جو شخص دودہ کے مقابلہ کو جائیگا وہ بہت سمجھ کے جائے کیونکہ دودہ نہایت زبردست ہی شب کو پھر طبل جنگ کی آواز آئی لشکر اسلام مین بھی طبل جنگی نوازش مین آیا صبحکو علمشاہ مسلح و مکمل بادشاہ اسلام کے پاس آئے بادشاہ نے دیکھا کہ نور حسن علمشاہ کا مثل آفتاب کے درخشان ہی بادشاہ نے علمشاہ کو دیکھکے کہا کہ ماشاء اللہ عالم پیری مین بھی علمشاہ نور حسن یوسفی رکھتے بعد ازان بادشاہ نے کہا ای علمشاہ آج کیا ارادہ ہی علمشاہ نے کہا کہ مین نے شب کو خواب مین مادر مہربان ملکہ مہرنگار اور شیرویہ و قباد کو باتجمل تمام پلنگ جواہر نگار پر متمکن دیکھا اور اُنھون نے کہا کہ ای فرزند تم ہمکو کبھی یاد بھی نہین کرتے اور قباد وغیرہ نے بھی اسیطرح کے کلمات شکایت آمیز کہے جب مین بیدار ہوا اُسوقت سے مجکو یہ خیال و تصور ہی کہ دنیا چند روزہ ہی اسپر کچھ اعتبار ہر عاقل کو نچاہیے بعد ازان در مذمت دنیا مین چند اشعار پڑھکے کہا کہ افسوس مین نے عقبے کا کوئی کام نکیا بادشاہ اسلام نے یہ کلمات سنکے اپنے [illegible] کو گلے سے لگایا اور فرمایا کہ تعبیر خواب برعکس ہوتی ہی انشاء اللہ تعالی دنیا مین سرسبز ہوگے بعد اس گفتگو کے میدان کارزار کیطرف روانہ ہوئے بعد صف آرائی طرفین عمر بن رستم میدان مین گیا دودہ نے نکل کے اسکو گرز مارا عمر اسکی ضرب سے بیہوش ہوگیا علمشاہ نے سیارہ سے کہا کہ جلد عمر کی خبر لے اور دلمین کہا کہ میرے خواب کی یہی تعبیر ہی سیارہ نے عمر کے قریب پہنچکے دیکھا کہ دودہ واسطے سر کاٹنے عمر بن رستم کے خنجر بکف آتا ہی بس سیارہ نے سنگ ہشت پہل کلہ فلاخن مین رکھکر دودہ کو مارا اور اسطرف علمشاہ بحال دگر سے کے دودہ کے مقابل گئے اور ایسی تلوار دی کہ اُسکا درکے دس قدم پسپا ہوا دودہ فروغ چہرہ

بنظر علمشاہ دیکھکے متحیر ہوا اور عمود دگیر ارو کیک مین علمشاہ پر مارا علمشاہ نے اپنے گرز پر سنگ گران زور کا آواز تڑاقے کی تمام صحرا مین
پیچیدہ ہوئی علمشاہ کے ہاتھ مین ضرب شدید آئی اور مرکب کی کمر ٹوٹ گئی اور علمشاہ کی آنکھین بند ہوگئین مگر دونون
ہاتھ مثل ستون قائم رہے سیارہ نے یہ حال دیکھکے علمشاہ کے چہرہ پر پانی کا چھینٹا مارا علمشاہ نے آنکھ کھولدی کہ میرا
مرکب ہلاک ہوگیا ہے پس فوراً رکابون سے دونون پاؤن نکال کے گھوڑے سے کود پڑے دودہ علمشاہ کو پیادہ پا
دیکھکے گرز پکڑکے دوڑا اور برابر ہوکے پھر گرز مارا علمشاہ نے دلمین کہا کہ اس نابکار نے بہت گستاخی کی تم بھی
اسکو مثل دوبل قوی ہیکل کے مع مرکب اٹھالو پس دونون ہاتھ بڑھاکے کلہ عمود پکڑ لیا اور ایسی تکان دی کہ اگر
دودہ گرز چھوڑ نہ دے تو اسکے دونون ہاتھ شانہ سے بیکار ہوجائین دودہ نے گھبرا کر گرز چھوڑ دیا علمشاہ نے گرز
چھین کے دور پھینکدیا اور زیر مرکب دودہ جاکے اور گھوڑے کے ہاتھ و پاؤن پکڑکے اپنا سر گھوڑے کے شکم مین لیا
دیکے ایک زور جو کیا مع راکب و مرکب دونون کو زمین سے بلند کرلیا اور قریب پچاس قدم کے دوڑکے اور چرخ
دیکے زمین پر مارا بسبب زور کرنے کے زرہ وغیرہ علمشاہ کی پارہ پارہ ہوگئی تھی جسوقت دودہ کو مع مرکب
زمین پر دے مارا علمشاہ بھی بسبب تکان کے مرکب کے ہمراہ گر پڑے دودہ مرکب سے کود کے زمین پر
آیا اہل اسلام نے یہ شجاعت دیکھکے نعرہ تکبیر بلند کیا اور لشکر کفار سے بھی بیساختہ صدائے تحسین و آفرین بلند ہوئی
سیارہ بن عمر تعریف کنان قریب علمشاہ آیا علمشاہ زمین پر بیہوش پڑے تھے اتصالاً دودہ تلوار کھینچکے دوڑا پس سیارہ نے
فلاخن مین پتھر دیکے مارا دودہ کا ہاتھ ضرب سنگ سے بیکار ہوگیا بعد ازان سیارہ نے اسقدر پتھر مارے کہ دودہ حواس
اور بدست و پا ہوکے بھاگا اتنے مین سیارہ علمشاہ کے پاس آیا دیکھا کہ چہرہ پر آثار مرگ نمایان ہین پس سیارہ
نے نوحہ و زاری کرکے کہا کہ افسوس میرا آقا راہی عدم ہوا شاہ اسلام بھی تخت سے اترے دیکھا کہ علمشاہ کی گردن
ٹوٹ گئی ہے اور قریب مرگ ہین شاہ اسلام نے یہ حال علمشاہ کا دیکھکے گریبان پارہ کیا اور کہا کہ اے صاحبو یہ پھیر اسنے
خواب کی ہے القصہ علمشاہ کی لاش اٹھاکے ماتم کنان بارگاہ مین آئے بادشاہ اسلام و سیارہ بن عمر کی نوحہ
وزاری سے تمام لشکر اسلام مین ہنگامہ شور و شور برپا تھا جب یہ خبر وحشت اثر خواتین معظمہ کے گوش زد ہوئی
یکبار ملکہ رابعہ بانو اور ملکہ گردیہ بانو و ملکہ خورشید خاوری نے اپنی چوڑیان توڑین اور گیتی افروز مع عورات
محل خیمہ سے باہر نکل آئی مقبل نے یہ حال دیکھکے آواز دی کہ سب اپنی اپنی آنکھین بند کرلو القصہ لشکر اسلام مین
ماتم برپا تھا اور زبیدہ شیر دل بال کھولے ہوئے دعا کرتی تھی اور کہتی تھی کہ بار خدایا واسطے اپنے حبیب کا اور واسطہ
علی مرتضی کا میرے بھائی کو شفا عنایت فرما کہ دفعتہ اس ہنگامہ سے علمشاہ کی آنکھ کھلی اور حضرت نے آکے
نظر کردہ فرمایا علمشاہ کو صحت ہوئی لیکن جب خبر قتل علمشاہ لشکر کفار مین پہونچی تمہور یہ حال سنکے گریان ہوا اور
یہ امر بسبب جوش خون برادری کے واقع ہوا دودہ نے کہا کہ اس سے بہتر کوئی وقت نملیگا مین ابھی جاکے اہل اسلام
کا کام تمام کرتا ہون اور اسیوقت طبل جنگ بجاکے میدان کارزار کی طرف روانہ ہوا شاہ اسلام نے یہ خبر سنکے فرمایا
کہ ان کفار نے مجکو علمشاہ کے دفن و کفن کی بھی مہلت نہ دی انشاءاللہ ایسی شمشیر زنی کرونگا کہ یادگار زمانہ ہوگی
اور اپنی جان کو اپنے عم بزرگوار پر نثار کرونگا لیکن جسوقت علمشاہ کو ہوش آیا فرمایا میرے اسلحہ لاؤ یہ سنکے لشکر اسلام
مین طبل خوشی بجا اور آواز تہنیت ہر جانب سے بلند ہوئی ہرکارون نے یہ خبر جاکر لقا سے بیان کی لقا نے کہا کہ
مین نے تقدیر صحت کردی تمہور نے یہ سنکے کہا کہ کل تو نے تقدیر مرگ کی تھی اور آج تقدیر صحت کہتا ہے معلوم ہوا
تو نہایت دروغگو اور کاذب ہے یہ کلام سنکے دودہ نے کہا کہ اے تمہور تو خداوند سے آگاہ نہین اور غصہ مین آکے کہا

کر قہور کے تلوار مارے قہور بھی یہ حال دیکھ کے اپنے دنگل سے اٹھا بجرد اس حال کے داد بخش اٹھکے دونون کے درمیان مین آیا اور دونون کو سمجھا کے باہم صلح کرادی اور شاہ اسلام صحت علمشاہ کا حال سنکے لشکر کی طرف پھر گئے اور لقادو وہ بھی خبر صحت علمشاہ سے مطلع ہوکر میدان سے چلے گئے

اب ہو کلمہ داستان عمر کے کہ برائے تلاش امیر جزیرہ محیط کی طرف روانہ ہوا ہے سماعت فرمائیے ۔

توڑ کر خم اور شکستہ کر کے آج پیمانے کو ہم
ایک گوشہ سے بھی کیا کچھ کم ہیں طفلانے کو ہم
کل تلک تھا جن مکانوں پر شور و نوبت کا ہجوم
اب خرابہ میں ڈھونڈھتے ہیں اپنی کاشانے کو ہم
رفتہ رفتہ یار سے عقدے ہیں سب ...

سو سے مسجد جاتے ہیں زاہد کے بہکانے کو ہم
خوب سا کرتے ہیں ہم ایام عشرت کو فنا
چھانتے ہیں اب ہاں خاک ویرانے کو ہم
جرم کچھ صیاد کا اپنی اسیری میں نہیں
اور الجھ اٹھتے ہیں بیٹھے جب کہ سلجھانے کو ہم

شمع رو محفل میں کب دیتے ہیں بار پروانے کو ہم
دھیان میں لاتے ہیں جس دم گذرے افسانے کو ہم
اشک گلگون کے نشان جیب پہ ہیں ...
روتے ہیں کنج قفس میں آب و دانے کو ہم
رہروان جادۂ فراق اور طے کنندگان

بادیہ اشتیاق اس حکایت رنگین کو صفحۂ قرطاس پر اسطرح مرتسم کرتے ہیں کہ عمر برائے تلاش امیر روانہ ہو کے ایک کوہ کے قریب پہونچا زیر کوہ دریائے ذخار کو موجزن دیکھا جسکی ہر ایک لہر ڈنڈے لڑاتی تھی برابر کوہ کے اچھلے جاتے تھے بحر اخضر تک کو ڈوب جانے کا ڈر تھا کشتی ہلال کو اس دریا مین روان ہونے سے حذر تھا ۔ * وہ تھا بحر زخار السادہاں * کہ ہر موج سے جسکے چشمہ رواں * اگر کوئی آنکھین نہانے لگے * حباب اسکو آنکھین دکھانے لگے * درمیان دریا کے ایک طرف قلعہ دیکھا سنگ موسی کا نہایت بلند اور عالیشان اور دوسری طرف ایک نہر اسی دریا سے آئی تھی تیسری طرف ایک گنبد رفیع گر نہایت کہنہ تھا اور ایک جانب دس نگہبان قوی بازو مسلح و مکمل موجود تھے جب عمر نے یہ دیکھا دل مین کہا کیا عجوبہ ہے اور یہ کیا جگہ ہے شاید دریائے محیط یہی ہے بعد ازان دیکھا کہ ایک سمت کو ایک درخت ہے اور اسکے تلے کلان ہے اور ایک طائر مثل زغن یعنے چیل کے پر و بازو کھولے ہوئے اسپر بیٹھا ہے مگر اس جانور کے پر و بال منقش ہیں عمر نے اسوقت اپنی شکل مثل دہقان کے تبدیل کی اس اثنا میں دیکھا کہ ایک دہقان برائے رفع احتیاج لٹیا ہاتھ مین لیے ہوئے جاتا ہے عمر نے بڑھ کے پوچھا کہ یہ قلعہ اور دریا کسکا ہے اسنے کہا کہ جزیرہ محیط و مقام شعلہ جنی یہی ہے پس عمر نے یہ سنکے بصورت جراح اپنی شکل تبدیل کی اور ایک کرتیجے مین کچھ ہتیار ڈال کے پکارنا شروع کیے زنگی عمر کو بصورت جراح دیکھکے اسکے پاس آئے اور پوچھا کہ تم کیا بلاتے ہو عمر نے کہا کہ وہ دوا طیار کرتا ہوں جس سے باہ زیادہ ہوتی ہے زنگیون نے کہا یہ دوا ہمکو بھی دو عمر نے انکار کیا مگر زنگیون نے زبردستی دس گولیان لیکے کھالین بجرد گولیان کھانے کے سب بیہوش ہو گئے عمر نے خنجر کھینچکے انکے قتل کا قصد کیا کہ دفعتہ وہ زغن درخت پر سے اڑی اور آواز دی کہ باش باش اے خیرہ سر عمر نگہ کرکے اسکی طرف دیکھ رہا تھا کہ ایکبار قلعہ جو دریا مین تھا اسکا دروازہ کھلا اور ایک شعلہ آتش نے عمر کے برابر آکے کہا کہ باش اے دزد مکار عمر نے دیکھا کہ شعلہ جنی نے عمر کا بازو پکڑ کے پرواز کی اور گنبد کے برابر پہونچکے آواز بلند کہا کہ اے ساکنان دریا یہ تمھارا طعمہ موجود ہے ہر چند عمر نے داد بیداد کی کہ اے شعلہ فرزندان امیر عوض مین میرے خون کے تجھے زندہ چھوڑینگے لہذا مجھے رہا کر دے مگر شعلہ نے کچھ نہ سنا اور عمر کو دریا مین چھوڑ دیا فوراً ایک نہنگ نے سر پانی سے باہر نکالا اور عمر کو پکڑ کے دریا مین غائب ہو گیا اور شعلہ بھی در قلعہ پر پہونچکے غائب ہوا اور وہ زغن حسب معمول درخت پر جا بیٹھی لیکن جب عمر تلاش امیر مین چلا تھا تو چالاک بھی عمر کے عقب مین روانہ ہوا تھا اسنے دور سے یہ حال دیکھا اور نالان و گریان بادشاہ اسلام سے تمام حال گرفتاری عمر کا بیان کیا یہ حال سنکے فرزندان امیر نے قریب سات سو سرداروں کے ہمراہ لیے اور ایک لاکھ اسی ہزار شاگردان عمر بھی ہمراہ ہوئے غرضکہ اس مجمع سے چالاک کو ہمراہ لیکے

روانہ ہوئے جب چالاک اور تمام سردار قریب دریا پہونچے اور خیمہ برپا ہوئے اس چیل نے جو لشکر کو دیکھا آواز دیکے
درخت سے پرواز کی اور ابر تیرہ و تار بس درخت نمایاں ہوا زغن مین مرتبہ چرخ مارکے پھر درخت پر بیٹھ گئی ایک پہر
دن باقی تھا کہ دفعۃً دروازہ کھلنے کی آواز آئی سُننے دیکھا کہ در قلعہ وا ہوا اور ہنستی اژدر آتش فشان اور آنکی پشت پر
ہزار ہا علم نیلگون نمایاں ہوکے دریا پر بجائے پُل قائم ہو گئے مگر اُن اژدہون پر کوئی سوار تھا کہ ایک بار ناقوس
کی آواز آئی اب جو دیکھتے ہین تو ایک اژدہا اور چلا آتا ہے اور اسکی پشت پر تخت کھینچا ہوا ہے اور اُسی تخت پر شعلہ سوار ہے تماشہ
برآمد ہوا اور عقب مین اُسکے قریب ستر ہزار ساحر کی ابلہ و قرقرے اور ہیمون و حرمن وغیرہ جانورون پر سوار نمودار ہوکے
اور آکے برابر لشکر اسلام کے صف آرائی کی ہر ایک ساحر کے ہاتھ مین نارنج و ترنج وغیرہ آلات سحر تھے ساحرون
نے وہ نارنج وغیرہ حربہ ہائے سحر زمین پر مارے بعد اُسکے خیمہ برپا ہوئے اور پلنگ کرسی وغیرہ سب سامان سحر سے
طیار ہو گیا شعلہ آکے خیمہ مین بیٹھا اور طبل جنگ کا حکم دیا القصہ اہل اسلام لشکر مین بھی طبل جنگ بجا تمام شب دونون
لشکر کار سازی حرب مین مشغول رہے دلاوران شجاعت شعار و خنجر گذاران آزمودہ کار اپنے اپنے ہتھیارونکو
صاف کرتے تھے عزم مصاف کرتے تھے تلوارین ابروی خمدار جانان کیطرح جان ستانی پر آمادہ تیر ونکا خدنگ مژگان
مین معشوق کیصورت دل چھیدنے کا ارادہ کمندین مثل زلف گرہگیر سینہ مین پھنسانے کو طیار خنجرونکا خنجر موج ستم
دلبر بنکر قتل کرنے کا اظہار کمانین لب سوفار سے مثل عابدان گوشہ گیر چلا چلا کر دشمن کو کوستین سنان نیزہ فرمان
بنکر طعنے دیتین کلہ ہائے عمود زبان حال سے جوانان بیہود دشمن کے سر کچلنے کو موجود سپر پشت پناہ بہادران
نہ تھین بلکہ خود بس پشت بہادران چھپتی تھی شجاعون کی شمشیر سے پناہ مانگتی تھی ؎

صدا دی کوس جنگی نے جو لیکایا
صدا دینے لگے کرگیت سر سے

بہادر سب عجب نے اسے جا خبر دار
ہوئے طیار مردان دلاور
بشکل ابر تر آمادہ لشکر

بہادر جھکے پہلو بہ پہلو
غرضکہ شب بھر یہی ہنگامہ برپا رہا جب وہ وقت آیا کہ ساحرہ شب نے مقابلہ مین شاہ خاور
سے شکست پائی اور بارگاہ اسباب سیارگان سے لٹی ہوئی نظر آئی بموجب نظم کہ جب رخسار شب گھونگھٹ مین آیا ؎

جمال صبح نے جلوہ دکھایا
تو پھر بیدار شب سے بھر گیا
نظر نے صبح کی صحت طلب کی

ہنگام سحر دونون لشکر جرقے
گر دن سے سوار ہوکر عازم میدان قتال وارد دشت مصاف ہوئے ایک طرف شعلہ جبین اژدر رمان پر تخت
کھچوا کر سوار ہوا اور گرد اسکے ساحران نامی بازو قرقرے ہنس آتشی وغیرہ چڑھکر چلے اُدھر سے بادشاہ اسلام تخت
شاہی پر بیٹھکر روانہ ہوئے لشکر کثیر ہمراہ تھا اب وہ صبح کا وقت نسیم سحر کا چلنا مشعلہائے سحر کا جلنا شمعونکا جھلملانا
طائران سحری کی زمزمہ پردازی ساحرونکا ردے ہوا پر غول باندھکر اُڑنا زمین پر شجاعت شعارون کا چلنا اسلحہ کی
چقاچاق بلند گھوڑون کا شیہہ بھرنا ❊ غرض تھا جو لشکر وہ آراستہ ❊ تو دشت وغا کا لیا راستہ
اس لشکر جلیل نے بھی میدان کارزار مین آکر پرا اپنا جما یا میدان صاف کیا گیا سقون نے آب پاشی کرکے
گرد و غبار کو بٹھایا پھر صفوف کارزار کو آراستہ کیا بادشاہ لشکر قلب مین قائم ہوئے بعد صفوف آرائی جدال و
قتال نقیبان بلند آواز نے تکلکر کا شروع کیا اور مذمت دنیائے فانی و تعریف شجاعت کو زبان پر جاری
فرمایا حسب فحوائے نظم

اعتماد انکو تیغ تیز پہ ہے
ہر کسی سر زمرگ فدای بران
دوسرے کا ہوا خراب مقام

کی نقیبون نے جب صدا ئے
فکر ہائے گر تخین ہو وہان
ہے یہ دنیا غرض فنا کا مقام
سیر ہو ایک ایک طالع جب

صفت بزدلی ہے حق کو پسند
ہے کہ فضل ذوالمنین ہے بیان
دیکھو دنیا کا ہے یہی انجام
ایک کو تخت تختہ تابوت

بزدلون کی نظر پر نیزہ ہے
شجاعت توان گرفت جہانگیر
ایک کو تخت پر نہین آرام
ایک تو صبح کو امیر ہوا

| | | | |
|---|---|---|---|
| شام کو دوسرا فقیر ہوا<br>کہ شجاعوں میں تھا وہ چند زمان | اک دو دلون سے دچار ہوتا ہی<br>آنکہ جرأت بکار زار کند | اک کنار لحد مین سوتا ہی<br>خویشتن را بزرگ وار کند | دیکھو کیسا تھا رستم دستان<br>ای بہادران نامی تم بھی ا |

جنگ مین بائین لڑا دو دشمنون کو مار بھگا دو یہ کہکر نقیب کنارے ہوئے صفون پر مثل صف فرگان کے سناٹا
آگیا اُسوقت شعلہ نے نکلکر نہیب دی اور پرواز کر کے آسمان پر پہنچ گیا سب نے دیکھا کہ باد تند چلی اور ایسی شورش و
شدت ہوا مین تھی کہ قریب تھا تمام سواران اسلام اُڑ جائین لشکر اسلام یہ حال دیکھکے پریشان ہوا چند عرصہ مین
وہ ہوا موقوف ہوئی اُسوقت شعلہ نے اُس زغن کی طرف دیکھا دفعتہً عقب درخت سے برق چمکی اور مثل رعد
کے آواز آئی یہ معلوم ہوا کہ گویا آسمان گرا اور ایسی چمک ہوئی کہ گویا ہزارون برقین چمکتی ہین مگر وہ روشنی
چمک کی نتھی بلکہ تیغے تھے کہ سات سو سردارون کو اُٹھا لیگئے اُسوقت شعلہ نے پھر نہیب دی اور کہا کہ ای فرقہ
عذار ستان یہ میرا ایک ادنی کرشمہ تھا اسی طرح تم سبکو مین قتل کرونگا پس اسمین بہتری ہی کہ چلکے خداوند کو سجدہ
کرو چونکہ عمر نے بہت ساحر قتل کیے تھے اس سبب سے مین نے اول اُسکو قتل کیا مگر ان سردارونکو مقید کیا ہی یہ سب
زندہ و سلامت ہین یہ کہکے اور طبل آسایش بجا کے روانہ ہوا اسطرف بافسماندہ اہل اسلام اپنے خیمون مین آئے اور اسطرف
شعلہ نے رات بھر طبل جنگ بجوایا صبحکو دونون لشکر پھر میدان مین آئے شعلہ اپنا تخت صف سے نکال لایا اُس گنبد
کے برابر لایا اور جست کر کے اُس گنبد بلند پر گیا اور بآواز بلند کہا کہ ای مسلمانون جلد حاضر ہوئے خداوند کو سجدہ کرو جب
یہ کلام بیہودہ علمشاہ کے گوش زد ہوا مرکب بڑھا کے اُنھون نے کہا کہ ای خیرہ سر معلوم ہوا کہ مثل ہزار قسل تیری بھی
اجل آئی ہی اور تو بھی قتل ہوگا شعلہ نے یہ سنکے ناریل زمین پر مارا علمشاہ نے تلوار کھینچکے مرکب بہمیز کیا کہ اُسکے برابر
پہونچکے اُسکے قتل کرون کہ دفعتہً علمشاہ کے ہاتھونکا زور و قوت زائل ہوگیا اور اُسطرف شعلہ نے گنبد سے کودکے
اور علمشاہ کے کمر مین ہاتھ ڈالکے قصد کیا کہ انکو بھی دہن نہنگ مین پھینکدون اہل اسلام نے یہ حال دیکھکے واسطے
مناجات کے ہاتھ بلند کیے اور رجوع قلب سے درگاہ نجات دہندۂ غم و الم مین اسطرح دست بدعا ہوئے بموجب نظم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ہر چند کہ غم مین مبتلا ہین<br>کیا حرز ہی نام شاہ مردان<br>ہی تجھسے دعا یہ رب اکبر | سو جان سے غلام مرتضیٰ ہین<br>اُسوقت ہی مشکل اپنی آسان<br>اسوقت ہمین بھی تو رہا کر | کیا عقدہ کشا ہی نام حیدر<br>ای چرخ ستا ہمین نہ اتنا | تعویذ شفا ہی نام حیدر<br>حالم ہی ترا بھی اپنا ہوئے |

ناگاہ تیر دعا ہدف اجابت پر مقرون ہوا کہ ایکبار آسمانسے
آواز نقارہ آئی اور ہوا ئے تند چلی سب نے دیکھا کہ چار ہزار تخت دو سو پری رہتے ہین اور اُن تختون پہ پریزاد سوار
ہین اور ہر تخت پر ہزار ہزار انسان بھی ہین اور بعض کو دیو مع مرکب اُٹھائے ہوئے ہین اور ایک نقابدار سبز پوش
ایک مرکب پر سوار ہی اُسکو بھی ایک دیو اُٹھائے ہوئے ہی اور وہ مرکب مثل اشقر کے سہ چشمی ہی اور باز سفید سر نقابدار
پر سایہ افگن ہی لیکن شعلہ نے علمشاہ کو دہن اژدر مین پھینکدیا نقابدار یہ حال دیکھکے برہم ہوا اور مرکب کو
مہمیز کیا اور باز سفید چیل کیطرف چلا چیل نے بازو کو دیکھکے فرار کیا مگر باز نے اُسکو فرصت گریز ندی اور پنجہ مین پکڑ کے
ایسا دبوچا کہ اُسکی روح نے قالب سے پرواز کی اور اسطرف نقابدار قریب شعلہ پہونچا اور سحر کو رد کر کے اُسکو زخمی کیا
شعلہ نے ایک ناریل مارا کہ جس سے ہزار پنجہ پیدا ہوا اور ہر پنجہ مین تلوار برہنہ تھی اُن پنجون سے نقابدار پر تلوارین پڑتین
لیکن تلوار جب نقابدار پر آتی تھی خود بخود غائب ہوجاتی تھی شعلہ جب زخمی ہوا بھاگ کے قلعہ مین داخل ہوگیا
نقابدار نے کہا کہ مین جب تک اُسکو قتل نکرونگا آرام نکرونگا یہ کہکے عقب شعلہ گھوڑا اُٹھایا نقابدار کے عیار نے
وہ بھی نقابدار تھا عرض کیا کہ حضور تعجیل نفرمائین اس قلعہ کی فتح غلام کے سپرد کیجئے اور آپ اسی جگہ خیمہ استادہ کیجے

الغرض نقابدار کو فہمایش کرکے خیمہ مین داخل کیا بعدازان نقابدار نے اپنے عیار سے کہا کہ ہر دار لشکر اسلام سے
میری طرف سے کہو کہ میرا تمھارا ایک واسطہ ہے لہذا تم لوگ شعلہ کی جنگ کا قصد نکرنا اس قلعہ کی فتح اور
شعلہ کا قتل میرے ذمہ ہے لشکر اسلام نے جب نقابدار کا یہ پیغام سنا اسکے حق مین دعاے خیر کی لیکن نقابدار کو
معلوم ہوا کہ حسن جیل گوباز سفید نے قتل کیا وہ ساحرہ پیرزال شعلہ کی دایہ تھی اسکی لاش میدان مین پڑی ہے بعد
ازان عیار نقابدار نے کہا کہ اس قلعہ کی فتح کا عیاران لشکر اسلام نے بیڑا اٹھایا ہے گو مین تنہا اس قلعہ کو فتح
کرونگا حضور عیش و آرام مین مشغول ہون مین قلعہ مین جاتا ہون یہ کہکے جب قریب کوس بھر کے نکل آیا ایک
عبادتخانہ برپا کیا اور اسمین داخل ہوا اور صبح کو خوش و بشاش نقابدار کے پاس آیا اور کچھ خفیہ اسکے کان
مین کہکے گنبد کیطرف روانہ ہوا جب خبر مشہور ہوئی کہ عیار نقابدار واسطے فتح طلسم کے گیا ہے تمام عیاران لشکر
اسلام اور تمام خلائق براے تماشا روبروے قلعہ جمع ہوئی اس عرصہ مین اُس عیار نے جست کی اور گنبد پر جاکے کھڑا
ہوا کہ ایکبارہ وہ نہنگ دریا سے دہن کشادہ نمایان ہوا پس عیار جست کرکے اُس نہنگ کے منہ مین گیا نہنگ غوطہ مارکے
غائب ہوا تمام لوگ یہ حال دیکھکے چلے آئے اور اُسطرف عیار نے جب آنکھ کھولی تو اپنے کو ایک نقب تاریک
مین پایا جب اُس نقب سے باہر نکلا ایک میدان وسیع مین اپنے تئین دیکھا اور دو شیرون کو دیکھا کہ ایک گاوٴ زرد
کے کھانے مین مشغول ہین جب اُن شیرون نے اس عیار کو دیکھا اُس مادہ گاوٴ کو چھوڑ کے عیار پر حملہ کیا عیار نے
بیضہ مارکے دونون شیرون کو بیہوش کیا اور خنجر کھینچکر فوراً قتل کیا بعد اُسکے شور و ہنگامہ ہوا اور تاریکی نے جہان کو
گھیر لیا جب تاریکی دفع ہوئی سامنے ایک باغ پر از لالہ و نافرمان نظر آیا عیار اُس باغ مین گیا باغ کے درمیان نہایت عمدہ
ایک بارہ دری تھی اور بارہ دری مین ستر معشوقین بیٹھی تھین منجملہ اُنکے تین عورتین کہ اُنکے نام گلستان جادو و گلزار جادو
و بوستان جادو تھے یہ تینون عورتین اُن دونون مقتولونکی دایہ تھین کہ جنکو عیار نے قتل کیا یہ عورتین اپنے دایزادون
کے غم مین گریہ و زاری کر رہی تھین اور باقی عورتین تذکرہ کرتی تھین کہ عیاران لشکر اسلام آئے ہین اور ایک
عیار طلسم کے اندر آیا ہے اور وہ ہر ایک کو قتل کرتا ہے اس اثنا مین ایک عورت براے رفع احتیاج اُٹھکے ایک گوشہ
باغ مین گئی عیار نے فوراً اُسکو بیہوش کرکے کسی جگہ پوشیدہ کر دیا اور خود اُسکی شکل بنکے وہان گیا اور طعام مین
بیہوشی ملاکے سب کو بیہوش کیا اور خنجر کھینچکے سب کے سر کاٹ لیے ایک ہنگامہ عظیم برپا ہوا اور چہار طرف
تاریکی پھیل گئی اسوقت ایک ستارہ آسمان پر چمکا اور نعرہ ہوا کہ ای خیرہ سر تو نے غضب کیا بعدازان وہ ستارہ زمین پر
غلطک مارکے بشکل ساحر ہو گیا اور نعرہ کیا کہ ہم شرارہ جادو ہین فوراً عیار نے جست کرکے خنجر مارا اُسکا بھی سر کٹ
کے دور گرا اور پھر غلغلہ ہوا اور آواز آئی کہ اب میرے ہاتھ سے کہان جائیگا عیار نے یہ آواز سنکے فوراً اپنے جسم مین
عطر بیہوشی ملا جب تاریکی دفع ہوئی عیار نے چارونطرف نگاہ کی دیکھا کہ ایک طائر درخت پر بیٹھا خندہ کرتا ہے اور
اُسطرف عیار کے پانون غرق زمین ہوئے عیار نے کہا کہ اے نابکار تو کون ہے مین تجکو قتل کرونگا وہ طائر فوراً
زمین پر آیا اور غلطک مارکے بشکل ساحر ہوا اور خنجر کھینچکر قریب آیا لیکن بیہوشی نے اُسکے دماغ مین اثر
کیا اور بیہوش ہوکے عیار کے روبرو گرا عیار نے اُسکا بھی سر قلم کیا شور و تاریکی برپا ہوئی اور آواز آئی
کشتی مرا نام من طائر جادو بود اور بعد قتل ہونے اُس ساحر کے طلسم ٹوٹ گیا کہ ایکبار چار معشوقین آئین
اور کہا کہ ہم فلان جنی کی دختر ین ہین لیکن امیر و علمشاہ و عمر و پہلوان مقید تھے بعد شکست طلسم اثر سے سحر
برطرف ہوا اور سب بیرون بارہ دری آئے عیار نے امیر سے کہا کہ مین نے طلسم فتح کیا لہذا نام بہ عیاری یعنے گلیم

وغیرہ عمر سے مجھکو دلوا دیجیے مگر ان جوہریون نے کہا کہ یہان ایک نقب ہے کہ اسکا دہنہ زیر تخت شعلہ نکلا ہے امیر انکے ہمراہ
ہوئے شعلہ اسوقت سو رہا تھا کہ امیر نے پہونچکے تخت اٹھالیا جسوقت شعلہ نے امیر کے نعرہ کی صدا سنی
جنون کو آواز دی کہ انکو جلد گرفتار کرو اور خود تخت سے کود کے علیحدہ ہوا تمام جن امیر کیطرف دوڑے امیر و
علمشاہ و عمر و عیار نقابدار نے شمشیر زنی شروع کی مارے تلوارون کے کشتون کے پشتے لگا دیئے بعد ازان عیار
نقابدار نے جاکے نقابدار سے تمام کیفیت بیان کی بعد آنے عیار کے نقابدار طبل جنگ بجاکے قلعہ کیطرف
روانہ ہوا اہل قلعہ نے نقابدار کو دیکھکے قلعہ پر سے گولے برسانا شروع کیے نقابدار اہل قلعہ کی ضربات کو رد کرکے خندق سے
گذر گیا اور گرز سے دروازہ قلعہ توڑ کے اسوقت قلعہ مین پہونچا کہ شعلہ نے امیر پر تلوار ماری امیر نے اسکا حربہ رد کرکے قتل
عیار سے اسکے دو ٹکڑے کیے اور شور و غل برپا ہوا آواز آئی کہ کشتی مرا نام من شعلہ جنی بود اور اسطرف لشکر نقابدار بھی شہر مین پہونچکے
جنگ مین مشغول ہوا اور اکثر طلسمی قتل ہوئے برطرف ہوا آخرالامر وہ مکان مع تمام قلعہ اسلام آباد ہوا بعد ازان امیر نے شعلہ کے نواسے کو
وہانکا بادشاہ کیا اور نقابدار سے کہا کہ تمام قلعہ کا مال و اسباب تم لو کیونکہ تمنے اپنے زور بازو سے قلعہ فتح کیا ہے نقابدار نے
تسلیم کرکے کہا کہ مین نے سابق مین ایک کمان برای امتحان بھیجی تھی مگر اب عرض کرتا ہون کہ بانہ صاحبقرانی مجھکو عنایت
کیجیے اور اسوقت تو مین جاتا ہون مگر دوسرے وقت آکے امتحان کرونگا اور عیار نقابدار نے عمر سے کہا کہ ہم بھی آپکا
بانہ اور عیاری مجھکو دو غرضکہ بعد گفتگو نقابدار مع لشکر روانہ ہوا امیر اپنے لشکر کی طرف آئے اب دو کلمہ لشکر اسلام
اور لقا کے بیان ہوتے ہین سرشاران جام تمنائے فتح و نصرت و بادہ پیمایان ساغر ہمت و شوکت
مستمعان اخبار معرکہ جدال و قتال اس داستان دل افروز کو یون بیان کرتے ہین کہ لقا بارگاہ دودہ
مین بیٹھا تھا اور قمھور بھی موجود تھا کہ بختیارک نے کہا یقین ہے شعلہ نے امیر کو قتل کیا امیر کے تمام سردار
برائے رہائی عمر گئے ہین مگر جن سردارون کو قمھور نے مقید کیا ہے ان سبکو قتل کرنا لازم ہے لقا نے کہا میری تقدیر
کی ہے کہ سب قتل ہونگے یہ سنکے بختیارک بولا کہ مسلمانون نے سبق موت نہین پڑھا ہے اور یہ لوگ قتل ہوا نہین
چاہتے اگر انکے قتل کا ارادہ کیا تمام اہل اسلام آکے انکو رہا کرا لیجائینگے اسوقت سوا خفت کے اور کچھ حاصل نہوگا قمھور کو
بختیارک کا یہ کلام ناگوار معلوم ہوا اور لقا سے مخاطب ہوکے کہا آپ ان لوگون کے قتل کا حکم دین دیکھون کسطرح
اہل اسلام سرداران امیر کو چھڑا لیجاتے ہین پس لقا نے حکم دیا کہ دریا کے اسطرف دار بین استادہ ہون قمھور اور داد بخش
نے کہا ہم دریا کے اسطرف جاتے ہین دودہ نے کہا مین لشکر سمیت اسطرف کھڑا ہونگا کسیکو آنے نہ دونگا پس تمام سردارونکو
کشتی پر سوار کرکے دریا کے پار لیگئے یہ خبر لشکر اسلام مین پہونچی کہ کل سرداران لشکر اسلام جنکو قمھور نے
گرفتار کیا تھا قتل ہونگے بادشاہ اسلام نے یہ خبر سنکے فرمایا کہ اگر کفار کا یہ قصد ہے تو مین جاکے اپنی جان دونگا یہ کہکے
بادشاہ لشکر اسلام نے کشتی اسلحہ طلب کی یہ حال دیکھکے کرب اسد و نور الدہر و لندھور وغیرہ نے سامان جنگ

| مہیا کیا اور بمشکل تمام شب بسر کی | چو گیتی ز در روشنی باز کرد | جہان بازی دیگر آغاز کرد | باتش بدل گشت مشک تتر |
|---|---|---|---|
| چو پیشانی سیم گاو رش وار | صبحکو قمھور بھی مسلح و مکمل ہوکے مع جلادون کے میدان مین آیا اور ایک سمت دودہ | | |

مع لقا اور اپنے فرزندون کے استادہ ہوا شاہ اسلام کو خبر ہوئی کہ لشکر کفار صف بستہ استادہ ہے اور سرداران اسلام
کے قتل کا اہتمام ہو رہا ہے پس شاہ اسلام فوراً مرکب پر سوار ہوکے مع جمیع سردار روانہ ہوئے اسد کرب غازی نے عرض
کی کہ دریا کے پار دار بین استادہ ہین ہم کیونکر اس پار چلین اسوجہ سے کہ کشتیان بھی قمھور کے قبضہ مین ہین اسلئے
کہا کہ زیر شکم مرکب مشکین باندھ کے اس پار چلو کرب نے اسد کی رائے کو پسند کیا اور زیر شکم ہائے اسپان مشکین باندھکے

گھوڑے دریا مین ڈالدیے اور اسطرف شاہ اسلام نے لشکر کفار پر حملہ کیا اور اسطرف اسد و کرب نے مع سرداران
کے کنارہ پر پہونچکے تلوارین کھینچین یہ حال دیکھکے بختیارک نے دودہ سے کہا کہ اے دودہ قمہور سے کہلا بھیج کہ سرداران
جلد قتل کرے کیونکہ لشکر اسلام آگیا ہے اب قیامت برپا ہوگی اس اثنا مین آواز بوق آئی اور لشکر اسلام نے پہونچکے کفار کو
قتل کرنا شروع کیا نور الدہر نے دیکھا کہ اسد و کرب اس پار پہونچگئے پس نور الدہر نے بھی اپنا گھوڑا دریا مین ڈال دیا
اور تمام سرداروں نے نور الدہر کے ہمراہ اپنے گھوڑے بھی دریا مین ڈالدیئے کرب و اسد پہونچکے داد بخش کی طرف
چلے جسوقت بدیع الزمان و قاسم و ایرج نے بہادران اسلام کی آواز نعرہ سنی فوراً قید کو پارہ کرکے رہا ہوئے اور
تلوارین پکڑکے کفار پر جا پڑے بہمن بن دودہ نے یہ حال دیکھکے بدیع الزمان کے تلوار ماری بدیع الزمان نے اسکی
تلوار رد کرکے اس قوت سے چوبدار ماری کہ سر اسکا تن سے جدا ہوگیا فرہاد بن دودہ اپنے بھائی کو کشتہ دیکھکے
بدیع الزمان کی طرف چلا کہ قاسم نے پہونچکے ایسی چوبدار ماری کہ وہ بھی واصل جہنم ہوا یہ دیکھکے تمام کفار نے بدیع الزمان
اور قاسم پر ہجوم کیا بدیع الزمان بہ تعجیل تمام بہمن بن دودہ کے گھوڑے پر سوار ہوئے اور قاسم سے کہا کہ اے
فرزند تم بھی کسی مرکب پر سوار ہو قاسم نے کہا اگر تم مجھ پر احسان کرنا چاہتے ہو بدیع الزمان نے ایرج کو پیادہ
دیکھکے بمجبوری وہ مرکب ایرج کو دیا اور فرہاد بن دودہ کے مرکب پر قاسم سوار ہوا غرضکہ تمام سردار سوار ہوکے
جنگ مین مشغول ہوئے بختیارک نے یہ کیفیت دیکھکے صلواۃ پڑھی اور کہا اے قمہور تمنے دیکھا کہ اہل اسلام
نے اپنے سرداروں کو کیونکر رہا کیا قمہور نے برہم ہوکے کہا تجھے یہ دیکھنا ہے کہ ان سرداروں کو یہ کیونکر لیجاتے
ہین یہ تلوار کھینچکے جا پڑا اتفاقاً نور الدہر اور قمہور کا مقابلہ ہوگیا قمہور نے خبردار کرکے ایسی ضرب تیغ لگائی کہ
سپر کو کاٹ کے تا دو انگشت نور الدہر کے سر پر زخم آیا نور الدہر نے دانستہ بار کے اسکی شمشیر کو سر سے دفع
کیا اور بجلدی تمام زخم باندھکر ایسی تلوار ماری کہ قمہور کے سر پر بھی چار انگل زخم آیا جب بختیارک نے یہ
حال دیکھا داد بخش سے کہا کہ اب جلد کچھ فکر کرو ورنہ قمہور اور ہم سب قتل ہوگے یہ سنکے داد بخش نے آسمان
کی طرف سحر کیا دفعتہً ایک ابر سیاہ پیدا ہوا اور اس سے ترشح ہونے لگا اہل اسلام سے جسپر بوند پانی کی پڑی
فوراً طاقت دست و پا کی زائل ہوگئی لیکن غضنفر بن اسد کہ اسپ باد ثور سلیمانی پر سوار تھا اور انگشتری مہرہ ماہ
اور تیغہ روئین شگاف اسکے پاس تھا کہ جسکے باعث سے سحر اسپر متاثر نہوا غضنفر نے جب یہ حال دیکھا تمام سرداران
مسحور کے گرد پھرنا شروع کیا اور بدیع الزمان و قاسم نے دعا کی واسطے ہاتھ بلند کیے کہ ناگاہ آسمان پر ابر
گہربار پیدا ہوا اور مکلل جادو نے آکے سحر داد بخش کو باطل کردیا داد بخش جنی نے دوبارہ سحر کیا کہ دفعتہً ابر سرخ
رنگ پیدا ہوا اور اس ابر سے آتش باری شروع ہوئی مکلل جادو نے برہم ہوکے کچھ منہ سے نکالکے بروئے ہوا
پھینکے کہ ابر سفید فلک پر ظاہر ہوا اور بارش ہونے لگی جس سے آتش باری موقوف ہوگئی اور سرداران امیر سحر سے رہا
ہوکے جنگ مین مصروف ہوئے کہ دفعتہً دوسرا ابر پیدا ہوا اور برق چمکی سب نے دیکھا کہ اسطرق جادو معشوقہ
قمہور نمودار ہوئی اور اسطرف غضنفر نے داد بخش کے برابر پہونچکے آواز دی کہ اے کافر اب تو میرے ہاتھ سے بچکر کہان
جاتا ہے یہ کہکے تلوار ماری داد بخش کا سر بھی زخمی ہوا اور اسکے سر سے جوئے خون جاری ہوئی دیو شیر رنگ
گرگ نہنگ نے جب قمہور کو زخمی دیکھا اپنے دوش پر سوار کرکے لیگئے داد بخش نے دیکھا کہ مین زخمی ہوا اور میرا سحر بھی
کسی پر اثر نہین کرتا وہ بھی بھاگا پس لقا و بختیارک بھی کشتی پر سوار ہوکر بھاگے بختیارک نے لقا سے کہا کہ قلعہ عروج
نہایت مستحکم ہے وہان چلکے پناہ لو غرضکہ کفار تو اسطرف روانہ ہوئے اور اسطرف شاہ اسلام نے دودہ کے

لشکر پر حملہ کیا وودہ نے شاہ اسلام پر تلوار ماری لندھور یہ حال دیکھ کے اور اپنا ہاتھی بڑھا کے قریب آیا اور بادشاہ کو علیحدہ کر کے وودہ پر ایسا گرز مارا کہ اُسکے تمام اندام مین رعشہ پڑ گیا پس زنگی وودہ کو بھی اُٹھا کر لیگئے پر الغرض تمام لشکر کفار پسپا ہو کے داخل قلعہ غروبیہ ہوا اور کل مال و اسباب کفار اہل اسلام کے ہاتھ آیا او بفتح و فیروزی نقارہ فتح بجاتے ہوئے داخل بارگاہ ہوئے اور کفار قلعہ بند ہو گئے

## اب دو کلمہ داستان ہاشم شیغزن کے کہ جسکو لقتی روئین تن نے قید کر کے نمرود کیطرف بھیجا ہے بیان ہوتے ہین س

روز ہجران و شب فرقت یار آخر شد　　زدہ ام فال و گذشت اختر و کار آخر شد
آن ہمہ ناز و تنعم کہ خزان میفرمود　　عاقبت در قدم باد بہار آخر شد
شکر ایزد کہ باقبال کلہ گوشہ گل　　نخوت باد دی و شوکت خار آخر شد
صبح امید کہ شد معتکف پردہ غیب　　گو برون آی کہ کار شب تار آخر شد

مطربان خوش آہنگ داستان نغمہ سخن کو یون زمزمہ سنج بیان کرتے ہین کہ جب شہزادہ ہاشم شیغزن کی قید نمرود کے قریب پہونچے عرش بن نمرود کو خبر ہوئی کہ کل ایک خداپرست کی قید شہر مین داخل ہوگی اسنے حکم دیا کہ تمام شہر آئینہ بند ہو القصہ دوسرے روز صبح کو ہاشم مطوق و مسلسل شہر نمرودیہ مین داخل ہوا چونکہ تمام شہر آراستہ تھا اور کل ساکنین شہر کو ہاشم کے آنے کا انتظار تھا لہذا ہاشم کو تمامی شہر مین پھرا کے ایوان شاہی پر لیگئے اس ایوان رفیع کے سات دروازہ تھے اور تمام عمارت طلاکاری تھی اور ہر جا جواہر اُسمین نصب تھا اور عرش بن نمرود تخت شاہی پر مع پہلوانان کفار بصد افتخار بیٹھا تھا ہاشم نے پہونچکے بطریق اہل اسلام سلام کیا عرش نے برہم ہو کے قتل کا حکم دیا مگر وزیر نے عرض کی کہ پہلے خداوند کو خبر کر دینا لازم ہے پس عرش نے آکے نمرود سے تمام حال بیان کیا کہ ایک خداپرست کو لقتی نے گرفتار کر کے بھیجا ہے اُسکے بارہ مین کیا حکم ہوتا ہے پس پردہ سے آواز خندہ آئی اور کہا کہ اس میرے بندہ کو میری دوزخ اور بہشت کی سیر کرا دے پس عرش نے پسران وزیر کو جنکے نام خضر وز رتاش اور تاش کرین تھے ہمراہ لیکے مع ہاشم روانہ ہوا جب دیوار بہشت کے قریب پہونچے اُس دیوار کو یاقوت نگار دیکھا اور دیوار کے اندر تمام درخت زمرد کے تھے اور درختون پر جواہر نصب تھے اور نہریں سیماب جاری تھین نہایت عمدہ باغ روکش گلزار ارم تھا ہاشم سیر کنان جاتا تھا کہ ایک طرف سے چار سو معشوقان طناز سراپا ناز حوران قدرت اور اُنکے درمیان مین ایک معشوق بعہدہ سرداری نمایان ہوئی وہ معشوقین ہاشم کو دیکھکر بیہوش ہو گئین ہاشم نے اُس سردار کشو مجنونی سے کہا ۵ در کشتی و تکبیر سے نگفتے ＊ عجب سنگین دلی اللہ اکبر اُس نازنین نے کہا کہ خداوند نمرود کو سجدہ کر ہاشم نے کہا نمرود کون قرمساق ہے نازنین نے یہ سنکے ہاشم کو کلمات درشت کہے ہاشم نے ایسی ہتکڑی ماری کہ اُسکا سر چٹک گیا اور وہ نازنین فوراً مر گئی غلغلہ عظیم برپا ہوا یہ حال عرش نے نمرود سے بیان کیا کہ اُس خداپرست نے غضب کیا حور قدرت کو قتل کر ڈالا نمرود نے حکم دیا کہ اُس قیدی کو لیجا کر اعراف مین مقید کرو پس ہاشم کو ایک مقام پر لائے کہ جہان دو مکان ایک جانب شمال دوسرا جانب جنوب بنا تھا سمت جنوب سے ایسی ہوائے گرم آتی تھی کہ بدن کو جلائے دیتی تھی اور جانب شمال سے نہایت خشک ہوا آتی تھی اُن دونون مکانون کے درمیان مین ایک برج تھا اُسی کو اعراف کہتے تھے ۵ حوران بہشتی را دوزخ بود اعراف از دوزخیان پرس کہ اعراف بہشت ＊ غرضکہ ہاشم کو لیجا کے اُسی برج کے اندر بند کیا اور ایک قفل بہت مضبوط اور وزنی لگا دیا اور وہان پر پہرہ مقرر کر دیا بعد ازان عرش نے جا کے نمرود کی خدمت مین یہ حال مشرح عرض کیا اور کہا کہ ہاشم بہت مشکل سے گرفتار ہوا ہے نمرود بہت خوش ہوا اور کہا کہ اُسکو میرے پاس لاؤ مین اسے فہمائش کرون تاکہ مجھے سجدہ کرے

عرش نے دلمین خیال کیا کہ تین روز کا زمانہ اُسکو قید مین نے آب و دانہ گذرا ہی وہ زندہ کاہے کو ہوگا یہ تصور کرکے در گنبد پر آیا اور دروازہ کھولا ہاشم کو صحیح و سالم پایا یہ دیکھکے عرش نے دل مین تعجب کیا اور ہاشم کو لیکے قیطول پر آیا اور وہان سے ایک اور مکان مین لے گیا کہ جسکے چار سمت چمنستان تھا اور درمیان صحن کے تا قیطول ایک زنجیر طلائی آویزان تھی ناگاہ پردہ اُٹھا ہاشم نے دیکھا کہ ایک مرد پیر بلباس دیبا و حریر تخت پر بیٹھا ہی نام اسکا شہپال ابن زرین بال ہی اُس پیر سے عرش نے کہا کہ اس قیدی کو خداوند کے روبرو لیجاؤ اُس پیر نے ہاشم کو اپنے تخت پر سوار کیا اور تخت اُڑ کے قیطول پر پہونچا اور دوسری روایت ہی کہ پاے تخت زنجیر مین باندھا اور زنجیر تخت کھینچ کے بالاے قیطول لیگئی بہر تقدیر ہاشم نے وہان پہونچکے دیکھا کہ ہزار ہا مردان پریچہرہ کہ فرشتون سے مراد ہی اور اُنکے چہرے مثل نقرۂ مصقول کے درخشان اور تابان تھے اور شب کو مثل ستارون کے چمکتے تھے اور ایک طرف آفتاب بنایا تھا کہ جسکو کشان کشان لیے جاتے تھے اور ایک جانب مہتاب تھا اور اُسکا حال انشاء اللہ بروقت ایلچی گری بہرج کے بیان ہوگا القصہ جب ہاشم ایوان خداوندی کے برابر پہونچا دفعتہً پردہ اُٹھا ہاشم نے دیکھا کہ ایک گبر کریہ منظر موی ترکیب تخت خدائی پر بیٹھا ہی تمام ہو پائے رلیش مین جواہر نصب ہین جب اُسنے ہاشم کو دیکھا اُس گبر کو چھینک آئی کہ تاج اُسکے سر سے گر پڑا حاضرین دربار نے فوراً اُسکو سجدہ کیا اور قصد کیا کہ ہاشم کی بھی گردن پکڑین مگر ہاشم نے ایسی ہتکڑی ماری کہ سر اُسکا پارہ پارہ ہوگیا پس نمرود نے برہم ہوکے کہا کہ ای بندہ خاطی سجدہ کر اور تمام حال امیر کا جو کہ ہفت سالگی سے تا ایندم گذرا تھا من و عن بیان کیا اور کہا کہ مین نے تیرے پدر کو یہ زور و قوت دیا ہی ہاشم نے یہ سُنکے کہا کہ ای نمرود تو وہی ہی کہ باختر سے شکست کھاکے اس جگہ پوشیدہ ہوا ہی اور تیرا پسر زوبین نمرود مسلمان ہوا بلکہ ابتک ہمارے لشکر مین موجود ہی نمرود نے برہم ہوکے کہا کہ اسکو دوزخ ہاویہ مین ڈالدو پس ہاشم کو اُسی طور سے ایک کوہ کے برابر لائے عرش نے کہا کہ اسکو اسی کوہ مین بند کر کے بھجوا سے دوزخ ہاویہ مین ڈالینگے جب ہاشم نے اُس کوہ کو دیکھا کہ قریب سات کوس کے بلند تھا اور درمیان کوہ کے ایک کوٹھری تھی ہاشم کو اُس کوٹھری مین بند کردیا دوسرے روز صبح کو عرش نے آکر دیکھا تو ہاشم کو اُس کوٹھری مین نہ پایا عرش وغیرہ یہ حال دیکھکے نہایت پریشان ہوئے اور نمرود سے جاکے کل حال بیان کیا نمرود نے کہا کہ تمام حال خداوند کو معلوم ہی مگر یہ کارخانہ قدرت ہین اسمین کسیکو دخل نہین ہی — اب دو کلمہ ہاشم کے کہ زہرۂ سیمین دختر نمرود اُسکو لیگئی بیان کیے جاتے ہین

| | | | |
|---|---|---|---|
| اتنا سلوک ہمسے بھی ای روزگار کر<br>ای چرخ جسطرح ہو عدو اُس سے نہ جل<br>وہ مر گیا اُٹھا نہ اٹھا نالون سے جو فلک<br>پھیلا ہی اتر کے لبین ل قرار لے | لے آ عدو کے پاس ہمکو اُبھار کر<br>اُسکے گلے کا یون ہی کچھ بھی تو ہار کر<br>کہدے ستم شعار اُسکے گلی مین بیکار کر<br>پہونچینگے اُس تلک اتنی ہی تو بسر گذار | حسرت بھری نگاہ سے پھر اُسکو دیکھکر<br>اُس عشق کی بلا مین تو ای دل پھنسا تھا<br>کیتا ہی جوش عشق یہ کہ دل ہنس کر رہا | ای موت آ نہ دیر تو اور انتظار کر<br>کچھ اور گل کھلانہ ہمین اب اُبھار کر<br>شمول جو پاس ہون تو سب ہونکو نثار کر |

طی کنندگان مراحل رسم و الفت و سالکان منازل عشق و مودت اس داستان لطف انگیز کے تحریر مین عنان خامہ عنبرین شمامہ کو میدان تحریر بیانی مین یون ہمیز کرتے ہین کہ جب ہاشم کی آنکھ کھلی تو اپنے کو ایک باغ سبز و خورم مین پایا دیکھا کہ ایک باغ ہی بے مثل و نایاب نہایت سر سبز و شاداب گل مہک رہے ہین غنچے چٹک رہے ہین بلبلین شاخون پر ترنم سرا ہین طرح طرح کے پھول نکہت فزا ہین

| | | | |
|---|---|---|---|
| یاسمین چمپا گل لالہ مین گڑہل<br>سیوتی داودی نرگس جعفری<br>چھوٹتے فوارہ مین یون بار بار | لالہ و صد برگ و نافرمان کنول<br>کر رہے تھے سارے گل جلوہ گری<br>جس طرح ساون مین ہو پی کی پکار | نسترن شبو چنبیلی موگرا<br>کیا درخت بے ثمر کیا سایہ دار<br>تھا یہ فرحت بخش دل وہ بوستان | رائے بیل اور جاہی جوہی موتیا<br>اپنے اپنے طور کی سب پر بہار<br>جسکو کہیے ثانی باغ جنان |

گرد عمارت پاکیزہ بنی ہوئی ہے ایک قصر عالیشان رفعت مین ہمسر آسمان درمیان مین بارہ دری نہایت نادر بنی ہوئی
غرضکہ کسی قدر شب باقی تھی کہ ایک عیار بچے نے آکے عرض کیا کہ حضور کو غلام لایا ہے آپ خاطر جمع رکھین اس
گفتگو مین ایک ضعیفہ آکے ہاشم کے تصدق ہوئی اور کہا خداوندزادی نے آپکو طلب کیا ہے وہ جو کچھ کہے اُس سے
انکار کیجئے گا اور یہ ضعیفہ ملکہ زہرہ جبین کی دایہ ہے دل آرام اُسکا نام ہے اور اُس عیار بچے کی مادر ہے اسی سبب سے
وہ عیار بچہ ملکہ کا کوکا ہوتا ہے الغرض وہ پیرزال ہاشم کو ہمراہ لیکے بارہ دری مین آئی وہان ملکہ چند کنیزون کو ہمراہ
لیے بیٹھی تھی جسوقت ہاشم کی نگاہ اُس پری تمثال حور خصال پر پڑی فوراً بیہوش ہوگیا اور ملکہ بھی اُس یوسف مصر
حسن و جمال کو دیکھ کے از خود رفتہ ہو گئی

تھی نظر یا کہ جی کی آفت تھی ۔ وہ نظر ہی وداع طاقت تھی
صبر رخصت ہوا اک آہ کے ساتھ ۔ ہوش جاتا رہا نگاہ کے ساتھ
دلبہ کرنے لگا طپیدن ناز ۔ رنگ چہرہ سے کر گیا پرواز

جب دونون ہوش مین آئے ملکہ نے پوچھا تمھین پسر حمزہ ہو اور شاہزادہ بدیع الزمان اور رستم کا نام لیکر کہا یہ
دونون برادر بطن رابعہ وگردیہ بانو سے ہین ملکہ نے ہنسکے کہا کہ شاید تم کسی کنیز کے بطن سے ہو شاہزادہ نے خفیف
ہوکر کہا کہ مین ملکہ جہنتیہ بانو کے بطن سے ہون کہ جو سردم بردی کی ہمشیر ہین بعد اس گفتگو کے ملکہ نے شاہزادہ
کو حمام کرایا اور پوشاک نفیس پہنائی اور قریب پردہ ہاشم کو طلب کیا دایہ ... ای عزیز خداوندزادی کو سجدہ کر ہاشم
نے یہ کلام سنکے چند کلمہ وحدانیت پروردگار مین بفصاحت بیان کیے آخر ملکہ کے آئینہ دل سے زنگ کفر دور ہوا از
سر صدق مسلمان ہوئی اور ہاشم کو بلا کے اپنے پہلو مین بٹھایا وہ تمام دن عیش و نشاط مین گذرا اور شب کو
شب ماہ مین بزم انبساط کی طیاری ہوئی جب ہاشم نے عشق بدیع الزمان کا حال ملکہ گوہر ملک سے اور لقا
اور قاسم کا عشق بیان کیا اور صبح کو بھی یہی صحبت رہی صبح کو ہاشم نے پوچھا کہ اس باغ کا کیا نام ہے ملکہ نے کہا اس
باغ کو باغ عدن کہتے ہین اور یہ نہر سلسبیل ہے اور باغ عدالت بھی اسکا نام ہے جس شخص پر خداوند غضب ہوتا ہے اسی
باغ مین اگر اُسپر حکم جاری کرتا ہے اور اُسکے روبرو ایک قصر تھا اُسطرف ملکہ نے اشارہ کرکے کہا کہ یہ مکان عدالت
گاہ ہے اور عادل شاہ نمرود شاہ کیطرف سے اُس سرزمین کا حاکم ہے وہ حسب الحکم نمرود شاہ موافق گناہ کے مجرم کو
سزا دیتا ہے اس اثنا مین ہاشم کو خیال آیا کہ مین کب تک یہان مخفی رہونگا اگر میرے بھائیون کو یہ حال معلوم ہوگیا
کہ ہاشم نے عیش و آرام مین بسر کی اور کوئی کار نمایان نکیا اُسوقت اُنسے خجالت ہوگی پس یہ خیال کرکے ملکہ سے
کہا ... اپنے پاس طلب کرلیا مگر مرکب نہین ہے ملکہ نے کہا کہ مرکب کیا کروگے ہاشم نے کہا کہ اُسپر سوار ہوکے سیر کرونگا
کہ باغ سے باہر جاؤنگا ملکہ نے یہ سنکے کہا کہ مرکب ایسا عمدہ و نایاب میرے پاس ہے کہ جسکا مثل و نظیر نہین ہے مگر وہ کسیکو
سواری نہین دیتا اور خونی ہے نمرود شاہ نے اس مرکب کو اپنے واسطے رکھا ہے ملکہ میرے بھائی عرش نے نمرود شاہ
سے اُس مرکب کو طلب کیا تھا مگر نمرود شاہ نے وہ مرکب اُسے ندیا اور مجکو دیدیا اور اُس مرکب کا نام برق باد پیمائے
اسماعیلی ہے اور وہ مرکب فلان مکان مین زنجیر طلائی سے بندھا ہے شاہزادہ نے کہا اُس مرکب کو مین بھی دیکھون
ملکہ نے اول ہاشم کو بہت منع کیا آخر ہاشم کے اصرار سے اسکو اصطبل مین لیگئی ہاشم نے دیکھا کہ وہ مرکب مانند
فیل کے ہے ہاشم اُس مرکب کو دیکھکے اُسپر عاشق ہوگیا اور پوچھا کہ اسکا زین و لجام کہان ہے ملکہ نے کہا تمسے اول کہدیا
کہ یہ مرکب خونی ہے زین و لجام کیا کروگے مین ہرگز ندونگی ہاشم نے ملکہ سے کہا کہ یہ روز اول ہے اگر آج میرا کہنا قبول نکروگی
تو میرے تمھارے موافقت نہوگی آخر ملکہ نے ناچار ہوکے زین وغیرہ ہاشم کو دیا ہاشم وہ اسباب لیکے مرکب کے قریب
آیا مرکب نے ہاشم کے چہرہ کو دیکھا خال اولاد ابراہیمی و زلف خلیلی دیکھکے مرکب رام ہوگیا ہاشم اُس مرکب کو اصطبل سے

باہر لایا اور زین باندھکر اُسپر داہو ابجرد سوار ہونیکے مرکب نے جست کی اور دیوار کو پھاندکے بیرون باغ آیا اب مرکب نے شوخی
موقوف کی ہاشم نے اُسکو اصطبل مین باندھ دیا اور خود صحبت مین آیا ملکہ نے کہا چشم بد دور تم بڑے شہسوار معلوم
ہوتے ہو ہاشم نے کہا ای ملکہ مین قید ہوکے آیا تھا اور میرے سلاح کہ بہت قیمتی ہین وہ سوفار اژدہا صورت کے پاس
ہین کہ جو مالک جہنم ہی کسیطرح جیسے وہ ہتھیار اُسکے پاس سے آسکتے ہین ملکہ نے کہا اگر وہ ملعون مالک جہنم نہایت مغرور
ہی اور تیس ہزار زنگیان آدم خوار اُسکے ہمراہ رکاب ہین نہین اُس سے ہتھیار منگا سکتی ہون اور نہ وہ ہتھیار دیگا
ہاشم نے کہا کہ مین جاکے اُسے قتل کرونگا اور اپنے ہتھیار لے آؤنگا ملکہ نے کہا کہ جب تم باغ سے باہر جاؤگے
تمکو سب شناخت کر لینگے اُسوقت میری رسوائی ہوگی ہاشم نے کہا کہ مین نقاب ڈالکے جاؤنگا ملکہ یہ سُنکے زار زار رونے
لگی اس اثنا مین چار گھڑی رات آئی ہاشم نے مرکب پر زین باندھا ہرچند ملکہ نے منت وسماجت کی مگر مرکب پر ہاشم
سوار ہوا اور ملکہ کو گریان چھوڑکے باغ سے باہر نکلا اسوقت ملکہ نے بیتاب ہوکے کہا کہ ای پروردگار مین نے اپنے
وارث کو تیرے حفظ وامان مین دیا اور اُسطرف ہاشم نے باغ سے نکلکے پوچھا کہ سوفار کے مکان کی راہ کسطرف ہی
لوگون نے کہا کہ بسمت کوہ ہاویہ جسقدر مکانات ہین وہ اُسیکے ہین ہاشم نے متصل کوہ ہاویہ پہونچکے دیکھا کہ کثرت
روشنی ہو رہی ہے اور قصر ہاے دوزخ وبہشت برابر برابر ہین پس ہاشم مرکب اُٹھاکے ایک مکان مین گیا زنگیون نے ہرچند
منع کیا مگر ہاشم داخل مکان ہوا سوفار نے ہنگامہ سُنکے سر اُٹھایا دیکھا کہ ایک جوان رستم صولت مثل آفتاب درخشان کے
آتا ہی اسوقت سوفار کو رہائی ہاشم کا تصور ہوا کہ وہ کہان غائب ہوگیا اب ہاشم کو دیکھ کے کہا کہ ای خیرہ سر تو کون ہی لیکن
زنگیون نے سوفار سے کہا کہ یہ وہی خدا پرست ہی جو قید سے غائب ہوگیا تھا پس سوفار نے کہا کہ غضب خداوندی
مین تو گرفتار ہوگیا تھا اب خداوند نے اپنی قدرت سے خود بخود تجکو یہان پہونچا دیا اور ہاشم کا اسباب اُسکے روبرو
رکھا ہوا تھا کیونکہ ہاشم کا اسباب سب کے پسند تھا اور ہر ایک اُسکی تعریف کر رہا تھا پس ہاشم نے اُس سے کہا کہ
ای ملعون مین اپنے اسباب لینے آیا ہون سوفار یہ کلام سُنکے اُٹھا کہ ہاشم کو پکڑکے دوزخ ہاویہ مین ڈالدون پس ہاشم
کیطرف ہاتھ بڑھایا ہاشم نے اُسکا ہاتھ پکڑکے ایسا جھٹکا مارا کہ سوفار سر کے بھل زمین پر گرا ہاشم نے اُسکے سینہ پر سوار
ہوکے اسلام کا سوال کیا سوفار نے انکار کیا پس ہاشم نے پس پشت سے مع نرخرہ اُسکی گردن کھینچ لی اور
بجلدی تمام اسلحہ اپنے جسم پر آراستہ کرکے اپنے مرکب پر سوار ہوا زنگیان سوفار نے ہاشم کو گھیر لیا ہاشم
چند زنگیون کو قتل کرکے مکان سے باہر نکلا مگر چونکہ شب تاریک تھی اس سبب سے بہشت ہمدان کی راہ فراموش کی
اور تمام شب سرگردانی مین بسر ہوئی صبحکو ایک دروازہ کلان کے متصل پہونچا دیکھا کہ وہ دروازہ فولادی ہی اور
دروازہ پر ایک عمدہ نہایت بنگلہ بنا ہی اور چار پانچ آدمی روبرو بنگلے کی ورزش کر رہے ہین اور تمام آلات ورزش
وہان موجود ہین ہاشم اس خیال سے مرکب بڑھاکے دروازے کے اندر گیا کہ اہالیان شہر مردود اس مرکب کو
ضرور پہچانتے ہونگے اور اب دن نکل آیا ہی لہذا اس مکان مین پوشیدہ ہونا چاہیے یہ تصور کرکے اندر گیا دیکھا
کہ جابجا مکانات عمدہ بنے ہین اور صحن بھی بہت وسیع ہی لوگون نے ہاشم کو دیکھ کے کہا کہ ای عزیز تو کون ہی اور
ہمارے مکان مین کیون آیا ہاشم نے کہ صاحبو مین اس شہر مین تازہ وارد ہون اور راہ بھول کے تمام شب گردان
رہا تمہارے مکان مین اس قصد سے آیا ہون کہ تھوڑی دیر آرام کرکے چلا جاؤنگا مگر یہ مکان کسکا ہی اور صاحب خانہ کا
کیا نام ہی لوگون نے کہا کہ یہ مکان طائفہ کوہ بازدان کا ہی اور ہمارے سردار کا نام شہباز کوہ بازو ہی لیکن جب
شہباز نے صداے غلغلہ سُنی بنگلے پر سے نیچے نظر کی دیکھا کہ ایک جوان آفتاب طلعت رستم صولت مرکب باد رفتار پر

سوار ہوا اور لوگ اُسکو گھیرے ہوئے ہین چونکہ بسبب رزعش کے شہباز اُسوقت لنگی باندھے تھا اور اُسکا سن بھی قریب پچیس ۲۵ سال کے تھا ہاشم کو دیکھکے فوراً عاشق جمال ہاشم ہوگیا اور سب کو منع کیا کہ خبردار کوئی اس جوان کا مزاحم نہو بیٹھکے اور دو ٹہ اُٹھی اوڑھکے ہاشم کے قریب آیا اور کہا آپ یہان تشریف لائے اور اس مکان کو اپنا ہی تصور فرمایئے بعد ازان سائیسون کو حکم دیا کہ شغو کا مرکب اصطبل مین لیجاؤ اور ہاشم کو لیجاکے باعزاز تمام بنگلے مین بٹھایا اس اثنا مین ایک خدمتگار نے آکے شہباز کے کان مین کچھ کہا ہاشم نے تصور کیا کہ اس خدمتگار نے میرا ہی بیان کیا آخر درمیان مین دوسرے خواص نے آکے کچھ اور شہباز کے کان مین کہا پس شہباز نے ہاشم کی طرف دیکھا ہاشم نے کہا اے شہباز یہ لوگ سچ کہتے ہین ہاشم میرا ہی نام ہے یہ جرأت دیکھکے شہباز نے کہا کہ اگر آپ ہاشم ہین تو کچھ اندیشہ نکیجئے میرا بھی سر آپکے ہمراہ ہے اور میرے ساتھ تیس ہزار جوانان رستم صولت ہین اور مین بسبب غرور بہادری و پہلوانی کے کبھی عرعش بن نمرود کے پاس کبھی نہین جاتا ہاشم نے سُنکے کہا کہ اے بہادر یہ امر مجکو منظور نہین ہے کہ میرے سبب سے تمکو کچھ ضرر پہونچے اور مین تو آمادہ مرگ ہون شہباز اور اُسکے ہمراہیون نے کہا کہ اے بہادر مردون کا قول ایک ہوتا ہے اگر تم آمادہ مرگ ہو تو ہم بھی تمھارے قدم پر اپنی جانین نثار کرینگے القصہ کہ قول مردان جان دارد و سخن مردان اعتبار چیب ہاشم نے اُنسے یہ کلام سُنا تو کہا کہ اے شہباز تمنے سُنا ہوگا کہ نمرود سابائل مین گیا تھا اور خواجہ عمر نے اُس مردود کی ریش تراشی کی تھی اور قسطیطون کو جلا دیا تھا مگر ساحرہ جنی اُسکو لیکے بھاگا پس اُسنے یہان آکے پھر دعوی خدائی کیا سُنکے سب نے کہا کہ مکاری نمرود پر لعنت خدا ہو شہباز نے کہا اے برادر فرہاد کوہ باز و نمرود بیباک مکار ہے اتنے مین ایک شور و غل گریہ و بکا کی صدا آئی شہباز نے دیکھا کہ ایک لاش چارپائی پر پڑی ہے اور گروہ زنگیان برہنہ سر و برہنہ گریہ و زاری کرتے ہوئے اُس لاش کو لئے جاتے ہین شہباز نے لوگون سے کہا دریافت تو کرو کہ یہ لاش کسکی ہے جب لاش قریب آئی لوگون نے زنگیون سے حال دریافت کیا اُنھون نے کہا کہ یہ لاش سوفار اثر دہا صفت مالک جہنم کی ہے شب کو ہاشم آیا اور اُسکو قتل کرکے اور اپنے ہتھیار لیکے صحیح و سالم نکل گیا شہباز نے سُنکے ہاشم سے کہا کہ ماشاء اللہ یہ کام بھی حضور ہی نے کیا اب یہ فرمایئے قید سے کیونکر رہائی ہوئی تب ہاشم نے تمام حال ملکہ زہرہ جبین کے لیجانے اور مرکب جیتنے کا بیان کیا بعد ازان ہاشم و شہباز عیش و عشرت مین مشغول ہوئے

بس کیا پوچھتے ہو ہمدم اس جسم ناتوان کی + رگ رگ مین نیش غم ہے کہیے کہان کہان کی

## داستان پہونچنا لاش سوفار کا نمرود کے پاس اور اُسکا برہم ہوکے تلاش ہاشم کا حکم دینا

ہاتھ نکلا دست جنون اب کیا پیراہن کے پاس + دھجیان ہوکر گریبان آچکا دامن کے پاس

خود بخود گردن بھی جاتی ہے کچھ غفلت نہین + سحر ہے افسون ہے کیا ہے غضب آہن کے پاس

خاک تو ہونگی اُڑا اس گل تک کبھی + بلبل بیکس کو گلچین روک نگ گلشن کے پاس

آتش سوز جنون کی شعلہ افشانی نہ پوچھ + آتے آتے طوق خستہ ہوگیا گردن کے پاس

مرکے بھی خالی نہوگا پہلو تربت مرا + بیکسی رو رہا کریگی بیٹھکر مدفن کے پاس

واقفان کہ در سخن فرد اند + شرح این داستان چنین کردہ کہ جب سوفار کی لاش عرعش کے روبرو پہونچی طنطر زرین پیچ نمرود اور وزیر اُسکا بلند اختر دربار مین موجود تھے عرعش سوفار کے قتل کا بیان سُنکے اور اُسکی نعش دیکھکے خائف ہوا اور طنطر سے کہا معلوم ہوتا ہے کہ وہ مغضوب خدا ونگ کا گیہ نہین ہے اور اُسطرف نمرود نے بھی یہ خبر سنکے حکم دیا کہ جلد اُس قیدی کو پیدا کرو اور طنطر عیار کو کہ اُسکا نام اسقم بھی ہے ہاشم کی تلاش کے واسطے

تاکید اکید کی طنطر نے اپنے مکان مین آکے تمام حال خفگی نمرود کا اپنی مادر سے بیان کیا اُس دلالہ نے ہاشم کو
تمام مکانات شہر مین تلاش کرنا شروع کیا اور اُس جانب شہباز نے اُن لوگون کو جو حال ہاشم سے آگاہ ہوئے
تھے اِس خوف سے قید کیا کہ شاید یہ حال کسی سے بیان کرین اور اُسطرف ارقم نے خیال کیا کہ مین نے عوش
سے تین روز کا وعدہ کیا تھا دو روز گذر گئے مین فقط ایک دن باقی رہگیا ہی اگر ہاشم کا نشان نملا تو اُسکے عوض مین
قتل کیا جاؤنگا ارقم یہ تصور کرکے شہر مین پھرنے لگا جب شہباز کے دروازہ پر پہونچا اُسکا دروازہ بند دیکھکے
اسکے دل مین شک پیدا ہوا اتفاقاً اُسیوقت ہاشم نے بھی کھڑکی سے سر باہر نکالا تھا کہ ارقم نے فوراً اُسے پہچان
لیا اور عوش سے آکے تمام حال بیان کیا پس عوش نے یہ سنکے شہباز زرین تاج و شہباز تاجدار کو حکم دیا
کہ تم جاؤ اور اس خداپرست کا سر مع شہباز کے جلد لاؤ اور یہ دونون تین لاکھ سوار کے سردار ہین غرضکہ یہ دونون
مع فوج روانہ ہوئے جب قوم شہباز نے اس فوج کو دیکھا قیفال نے پوچھا کہ یہ فوج کہان جاتی ہی اُسنے
کہا کہ شہباز نے ہاشم کو اپنے مکان مین پوشیدہ کیا ہی لہذا حکم خداوند ہی کہ اُسکا سر حاضر کرو اگر شہباز بھی جرم
ہوگا تو اُسکا بھی سر کاٹا جائیگا فرقہ کوہ بازدان نے کہا کہ ہم بندۂ نمرود ہین ہمکو شہباز سے کچھ سروکار نہین یہ
کہکر قیفال شہباز کے دروازہ پر آیا اور کہا کہ اے شہباز اگر اپنی خیریت چاہتا ہی تو اُس خداپرست کو ہمارے
حوالے کر دو ورنہ ہم سب تجکو گرفتار کرکے عوش کے حوالے کرینگے شہباز نے یہ سنکے دروازہ کا بند و بست کیا
شہباز کی بی بی نے یہ حال سنکے کہا کہ ہائے غضب یہ تمنے کیا کیا اُس خداپرست کو جلد اپنے مکان سے
نکالدو شہباز نے کہا کہ اے بی بی اسنے مجکو دولت اسلام سے سرفراز کیا اُس مومنہ نے یہ سنکے کہا کہ مین
بھی مسلمان ہوئی لیکن ہاشم یہ ہنگامہ سنکے تلوار پکڑکے اُٹھا اور شہباز سے کہا کہ برادر خداحافظ مین جاتا ہون
تم ان لوگون سے کہدینا کہ یہ شخص زبردستی یہان چلا آیا تھا بلکہ تم بھی اپنی جان بچانے کے واسطے مجھ پر حملہ کرنا
شہباز نے کہا کہ یا امیر مجسے ہرگز نہوگا جو کچھ مین نے زبان سے کہا وہی ہوگا اسطرف تو یہ ہنگامہ تھا اُسطرف
ملکہ نے سُنا کہ اُس خداپرست نے سو فار کو قتل کیا اور اب وہ شہباز کے مکان مین ہی اور فوج اُسکی گرفتاری
کو جاتی ہی ملکہ نے یہ خبر سنکے مقسوم تیز رفتار اپنے عیار کو کہ جو ہاشم کو لایا تھا بھیجا کہ تو جلد جاکے ہاشم کی خبر لا
مقسوم یہ سنکے روانہ ہوا اور اسطرف ہاشم مرکب بادپائے اسماعیلی پر سوار ہوا اور شہباز کوہ بازو و مہران کوہ بازو و نعمان
کوہ بازو و فرہاد کوہ بازو وغیرہ سات آدمی تلوارین کھینچکے ہاشم کے ہمراہ دروازہ سے باہر نکلے لیکن قیطال و افعال و قیفال وغیرہ ملازم
شہباز سے منحرف تھے کہ قیفال ہاشم کی طرف چلا نعمان نے یہ دیکھکے تلوار ماری قیفال کے دو ٹکڑے ہوگئے
پس قیطال و افعال مرکب دوڑا کے نعمان کے برابر آئے نعمان نے قیطال سے مقابلہ کیا اور افعال
نے پشت سے آکے نعمان کو زخمی کیا لیکن ہاشم نے یہ حال دیکھکے اور گھوڑا بڑھاکے قیطال کو بھی دو ٹکڑے کیا
اور مع مرکب افعال کو چار ٹکڑے کیا اور شہباز کوہ بازو دو دو آدمیون کو پکڑکے قتل کرتا تھا پس یہ حال دیکھکے
تمام فوج بھاگ گئی شہباز زرین تاج و شہباز تاجدار کے پاس جمع ہوئی پس ان دونون نے مع فوج ہاشم پر
حملہ کیا قضارا زرین تاج اور ہاشم کا مقابلہ ہوگیا ہاشم نے زرین تاج کو زخمی کیا اور شہباز تاجدار کو تو قتل ہی
کر ڈالا مگر مہران نے اکثر ہمراہیان ہاشم کو قتل کیا ہاشم یہ حال دیکھکے برہم ہوا اور پہونچکے مہران کو بھی جہنم واصل
کیا ہاشم شہباز کوہ بازو وغیرہ کے گرد مثل پروانے کے پھرتا تھا غرضکہ اسیطرح تمام دن جنگ مین گذرا کہ ایکطرف
سے آواز نقارہ بلند ہوئی سب نے دیکھا کہ مطلا زرین پرچم پیغمبر نام رسل کا کہ جسکا نام خسرو بلند اختر تھا اور پیغمبر نام رسل سے

اُسکو اسواسطے بھیجا ہی کہ اُس خداپرست کو گرفتار کر لا اور یہ خسرو نہایت زبردست اور قوی ہیکل جوان ہی جب شہباز اور ہاشم نے اسکا لشکر دیکھا اُسوقت ہاشم نے کہا کہ ای شہباز اب بغیر مرگ کے کچھ چارہ نہین ہی لہذا اب فرار کرنا مناسب ہی یہ کہکے زخمیون کو مرکب پر سوار کیا اور مہران کی لاش بھی ایک مرکب پر ڈالی اور ہاشم وغیرہ تلوارین مارتے ہوئے ایک طرف روانہ ہوئے چونکہ شب تاریکی سب نکل کے ایک کوچہ مین آئے کہ ایکبار تین جوانون نے نکل کے کہا کہ ای ہاشم تو ہی پسر حمزہ ہی ہاشم نے کہا ہان مین ہی ہون پس اُس شخص نے ایک تلوار ماری کہ ہاشم کا خود کٹکے سر مین کسیقدر زخم آیا ہاشم نے بجلدی تمام اُسکی تلوار رد کرکے اُسکو تلوار ماری وہ تلوار اُسکے گھوڑے کے گردن پر پڑی اور گردن کٹ ہوئی وہ شخص مع مرکب زمین پر گرا ہاشم نے اپنے ہاتھ کو روک کے کہا کہ ای شخص اٹھ وہ شخص ہاشم کی یہ جرأت دیکھکے عاشق ہوگیا اور کہا کہ ای شہزادے وہ ہاتھ قطع ہون کہ جو تجھپر اٹھین مین تیرا غلام ہون اب یہان ٹھہرنا مناسب نہین ہی میرے گھر چلو الغرض وہ شخص ہاشم کو اپنے مکان مین لایا اور دروازہ کا بخوبی بندوبست کر لیا اور اسطرف خسرو و بلند اختر نے ہاشم وغیرہ کو بہت تلاش کیا جب کسی جگہ انکا پتہ و نشان نہ معلوم ہوا اُسوقت مجبور ہوکے عرش کے پاس آیا اور تمام حال بیان کیا عرش نے کہا کہ شہنشاہ جان مع سپاہ کل کے یہان کا بھی طور مجکو معلوم ہوتا ہی مگر شہباز کوہ بازو وغیرہ نے جو اپنی بلند نامی کے واسطے یہ حرکت کی ہی وہ اپنے دلمین کیا سمجھے ہین انکو اسطرح قتل کرونگا کہ تمام اہل زنگبار کو عبرت ہو پس دو سردارن کہ انکے نام فرہاد روئین تن و فولاد زنگی ہین اور وہ دونون سمادات روئین تن زنگی کے ہمراہیون مین سے ہین اُن دونون کو حکم کیا کہ تم جاکے شہباز کوہ بازو کی ناموس کو کشان کشان لاؤ یہ دونون زنگی مع بارہ ہزار سوار کے واسطے بربادی خانہ شہباز اور اُسکی ناموس کے روانہ ہوئے ۔

## اب کچھ حال ملکہ زہرہ سیمتن دختر نمرود کا بیان ہوتا ہی ــــ کہان ہی تو ای ساقی لالہ فام

| | | | |
|---|---|---|---|
| میرے سامنے جلد لا بھر کے جام | لگا دے مرے منہ سے جام شراب | کہ اٹھ جائین سب سامنے سے حجاب | نظر آئے حسن عروس بہار |
| کرون ختم زیبستہ ہین نو بنو گلعذار | رہین گلعذار چمن ہم بغل | نہ آئے مرے عیش مین کچھ خلل | دکھاؤن مین اپنی طبیعت کا رنگ |
| جدا سب سے ہو میرا انگ ڈھنگ | عروس مضامین کرین جلوہ گر | رہے نشۂ بادہ آٹھون پہر | ازل سے ہی یان مے پرستی کا شوق |
| ہمیشہ ہی اشعار رنگین کا ذوق تھا | اب اس بزم مین تو چھکا دے مجھے | کرم اپنا ساقی دکھا دے مجھے | چمن مین بہار آئی ہی ابر ہی |
| بھلا اب کہان طاقت ہمسری | پیا ساقیا جام عشرت بہار | نو لسم سے کہ داستان نگار | جبکہ ملکہ زہرہ سیمتن پری نے |

مقسوم عیار کو واسطے خبر ہاشم کے روانہ کیا اور خود گریہ و زاری اشکباری مین مصروف تھی انجمن آرا وزیرزادی نے کہا کہ ای ملکہ ہاشم شہباز کوہ بازو کے مکان مین کیونکر پہونچے ملکہ نے ایک آہ سرد دل پُر درد بھر کے کہا کہ شاید راہ بھول گئے ہونگے اور اسطرف جو مقسوم واسطے تلاش ہاشم کے روانہ ہوا تھا وہ لشکر شہ کے ہمراہ تھا لیکن بسبب غائب ہونے ہاشم کے اُسنے ہاشم کا حال کسی سے نہ پوچھا اور اسطرف ہاشم و شہباز و فرہاد جب اُس شخص کے مکان مین گئے اُسوقت اُن سب نے مہران کو دفن کیا اور اُس جوان نے ہاشم کو مسند پر بٹھا کے کہا کہ ای شہریار ہم چار آدمی تمھاری جنگ دیکھکے حیران تھے ہمارے نام فیروز و منصور جنگ آزما ہین ہمکو نمرود جس جگہ بھیجتا ہی بغیر فتح کیے ہم لوگ نہین پھرتے اور یہ تین جوان میرے خواہر زادے ہین اور انکے نام ظفر و غضنفر و اخضر ہین آپ کی شجاعت دیکھکے انھون نے اکثر مجھے کہا کہ ای ماموں جان ایسے شیر بیشہ شجاعت کی شرکت کرنا مناسب ہی دیکھو شہباز نے کیسا نام کیا مین نے یہ سنکے کہا تھا کہ اگر اُس خداپرست کا دین بہتر ہو

برحق ہی تو ضرور میرے کوچے مین اُسکا گذر ہوگا اور میرے اور آپکے باہم جنگ بھی ہوگی اُسوقت مین اُسکا شریک
ہونگا چنانچہ ایسا ہی ہوا کہ تم میرے کوچے مین آئے اور میرے تمھارے باہم جنگ بھی ہوئی اور مین تمکو یہان لے آیا
اس گفتگو کے بعد ہاشم نے شہباز کے زخمون کو بخیہ کیا اور چونکہ تمام روز جنگ کی تھی اور نہایت خستہ تھے شب بھر
آرام کیا اور اُسطرف منصور و فیروز وغیرہ نے تاکید کی کہ خبردار دروازہ مکان نہ کھلنے پاوے اور خود باہر آکے دیوانخانہ
مین بیٹھے جب منصور کے ملازم جمع ہوئے تو منصور نے کہا کہ شہباز کوہ بازو نے عجب جرأت کی میرا دل چاہتا
ہے کہ مین بھی اُس جوان کا شریک ہو جاؤن اُن لوگون نے یہ سنکے کہا کہ خدا نکرے آپ اُسکے شریک ہون یہ سنکے
منصور خاموش ہوگیا۔ اس عرصہ مین ایک شخص نے آکے کہا کہ آج خداوند زادے نے حکم دیا ہے کہ شہباز
کے ناموس وغیرہ کو گرفتار لاؤ پس اُنکی گرفتاری کے واسطے سردار گئے ہین منصور نے یہ سنکے آہ سرد کھینچی اور
اپنے خواہرزادے سے کہا مین نے سنا ہے کہ آج شہباز کے ناموس کی بیعزتی ہوگی مین چاہتا ہون کہ اُسکے ناموس کو
بھی یہان لے آؤن اُسکے خواہرزادہ نے کہا کہ اُسکی فقط ایک بی بی ہے اور ہماری ایک دختر اور ایک بی بی
ہے پس اس صورت مین اگر یہ راز افشا ہوا تو تمھارا بھی یہی حال ہوگا منصور نے یہ سنکے اُسکو کچھ جواب ندیا
اور اپنے منہ پر نقاب ڈال کے اور مرکب پر سوار ہو کے عقب باغ سے شہباز کے مکان کی طرف روانہ ہوا اور بعد
منصور کے خواہرزادہ نے شہباز سے یہ حال بیان کیا چنانچہ منصور کو ہرچند تلاش کیا مگر نہ پایا خیال کیا کہ شاید
منصور شہباز کے مکان کی سمت گیا ہے اور یہان شہباز یہ حال سنکے گریان ہوا اس اثنا مین ہاشم کی
آنکھ جو کھلی شہباز سے سبب گریہ پوچھا لوگون نے تمام حال بیان کیا ہاشم بھی مرکب پر سوار ہو کے روانہ
ہوا انکے بعد شہباز و فیروز و نعمان وغیرہ بھی مرکبون پر سوار ہو کے روانہ ہوئے اب

ذکر فولاد و فرہاد روئین تن کا بیان ہوتا ہے کہ فولاد مع لشکر شہباز کے مکان پر آیا اور تمام مکان
کو گھیر لیا زن شہباز کی گود مین چار سال کا لڑکا تھا وہ اُسکو اپنے سینہ سے لگا کے رونے لگی فولاد نے
دل مین کہا کہ زن شہباز کو گرفتار کرکے قبضہ مین لانا چاہیے اور اُسطرف فرہاد کے دل مین بھی خیال آیا
آخرکار دونون باہم شہباز کے مکان مین گئے اور قصد کیا کہ زن شہباز کو گرفتار کرین مگر اس باعث سے
فرہاد و فولاد مین نزاع ہوئی کہ فرہاد چاہتا تھا کہ مین زن شہباز کو گرفتار کرون اور فولاد کا یہ منشا تھا کہ
مین اُس عورت کو اپنے قبضہ مین لاؤن غرضکہ دونون مین باہم نوبت شمشیرزنی پہونچی لیکن چونکہ دونون برابر
تھے اس سبب سے کوئی زخمی نہوا اتنے مین منصور کوہ بازو پہونچا اور اُن دونون کو قتل کرکے زن
شہباز کو مرکب پر سوار کیا اور آپکے لڑکے کو اپنے آگے بٹھا لیا یہ حال دیکھ کے زنگیون نے چہار طرف
سے منصور کو گھیر لیا منصور نے تلوار کھینچکے ہزارون زنگیون کو قتل کیا قضارا اُسوقت سعادات زنگی مع دو ہزار
زنگیون کے دربار مین جاتا تھا زنگیون نے یہ حال دیکھکے سعادات کو خبر کی سعادات نے مع اپنے فوج کے
منصور کو گھیر لیا زن شہباز نے سراسیمہ ہو کر دعا کے لیے ہاتھ بلند کیے اور وہ لڑکا بھی رو رو کے دعا کرتا
تھا کہ اُسوقت ہاشم پہونچا منصور نے سنا کہ ایک نقابدار آیا ہے منصور یہ سمجھا کہ شاید شہباز اپنی بی بی کا
حال سنکے نقاب انداختہ آیا اور اس عرصہ مین ہاشم بھی قریب پہونچ گیا منصور نقابدار کو دیکھکے ترکیب
اعضا سے سمجھا کہ یہ نقابدار شہزادہ ہے پس زن شہباز سے کہا کہ ہراسان نہو ہمارا سردار آگیا اور اُسطرف زنگیون
نے شہزادہ کو دیکھکر تلوار ماری ہاشم نے اُسکا حربہ رد کرکے ایسی شمشیر ماری کہ مع مرکب چار ٹکڑے ہوئے بعد ازان

منصور کے پاس آکے کہا کہ ای منصور یا تو ان شہباز کو مجھے دو یا لڑکے کو تا کہ تم سبک ہو جاؤ منصور نے اُس طفل کو ہاشم
کے حوالے کیا اور جنگ مین مصروف ہوا الغرض تمام دن ہنگامہ جنگ برپا رہا جب دو گھڑی رات گذری یہ دونون
گلیون مین ہوکے روانہ ہوئے جو لوگ کہ جنگ سے بھاگے تھے اُنھون نے یہ خبر عرش سے جا کے بیان کی اور اسطرف
ہاشم و منصور وغیرہ اپنے مکان مین داخل ہوئے شہباز اپنی زن و فرزند کو دیکھکر گریان ہوا اور اسطرف عرش نے
ارقم سے تاکید کی کہ ان مفسدون کو جلد تلاش کر ارقم نے اپنے گھر مین آکے اپنی مادر سے یہ ماجرا بیان کیا اُسکی مادر
بیچک بیچنے کے حیلہ سے ہر ایک مکان مین پھرنے لگی ناگاہ منصور دربار مین گیا تھا اور مظفر نے کسی ضرورت سے
دروازہ کھولا تھا کہ اُس زن حیلہ ساز نے پہونچکے ہاشم وغیرہ کو دیکھ لیا اور اُسیوقت پھر کے روانہ ہوئی لیکن مظفر بھی
اُسکو دیکھکے اُسکے عقب مین دوڑا اور اُسطرف سے غضنفر آتا تھا یہ دونون اُس عورت کو پکڑکے اپنے مکان مین لائے
اور اُس زن پرفن کو ذبح کرکے دفن کر دیا لیکن سوسن نامی مظفر کی کنیز ہاشم کا حسن و جمال دیکھکے اُسپر عاشق ہوگئی
ایک شب وہ آراستہ ہوکے ہاشم کے پاس آئی اور اپنا اظہار عشق کیا ہاشم نے اُسکے طمانچہ مارا سوسن نے
دلمین خیال کیا کہ صبح کو ہاشم مظفر و غضنفر سے یہ حال ضرور بیان کرینگا پس یہ خیال کرکے اور بردا اوڑھ کے روانہ
ہوئی کہ یہ تمام ماجرا ارقم سے بیان کرون اُسیوقت ارقم چبوترہ کوتوالی پر بیٹھا تھا کہ کنیز نے آکے کہا کہ مین ہاشم کا حال جانتی ہون
یہ سُنکے ارقم زیر چبوترہ اُس کنیز کے پاس آیا کنیز نے قصد کیا کہ مین ارقم کے کان مین سرگذشت بیان کرون ناگاہ ہمنر توفیق کہ سابق مین جسکا
نام مقسوم عیار ملکہ زہرہ جبین تھا پہونچا اور پوچھا کہ یہ کیا معاملہ ہی لوگون نے کہا کہ ایک کنیز آئی ہی اور وہ کہتی ہی کہ مین
ہاشم کا نشان بتا دونگی توفیق نے یہ سُنکے دلمین کہا کہ غضب ہوا الغرض جا کے ایسا اُسکے خنجر مارا کہ وہ کنیز گر گئی فقط وہ
کنیز اسیقدر کہنے پائی تھی کہ ہاشم منصور کے مکان مین ہی اور تیری ماں کو قتل کرکے باغ مین دفن کیا ہی توفیق پھر کے
ارقم کے پاس آیا اور اُسکو بھی ایسا خنجر مارا کہ وہ بھی جہنم واصل ہوا لوگون نے توفیق کو گرفتار کیا توفیق نے کہا کہ
یہ حرامزادہ دلالہ کو اشراف لوگون کے مکان مین بھیجکے زنان شرفا کو گمراہ و خراب کرتا تھا اسواسطے مین نے اُسے قتل کیا
لیکن کوتوالی کے پیادون نے توفیق کو گرفتار کرکے قصد کیا کہ عرش بن نمرود کے پاس لیجائین اور اُسطرف صبح کو
منصور کو معلوم ہوا کہ شب کو کنیز کہین بھاگ گئی اور حال عشق بھی سُنا تھا اور مظفر بازار مین آیا تھا اُسنے یہ تمام ماجرا
دیکھکے ہاشم سے آکر بیان کیا کہ توفیق نے سب کو قتل کیا ہاشم نے کہا کہ ای منصور تم جاؤ اور کہو کہ توفیق میری
کنیز کو گمراہ کرکے لیگیا تھا اور اُسکو قتل بھی کیا غرضکہ منصور حسب فہمائش ہاشم کے آیا اور توفیق کو گرفتار کرکے
کہا کہ میرا مال کنیز لیکے بھاگی تھی اِسی نے اُسکو قتل کیا میرا مال مجکو دے اور مجھے خداوند زادہ کا کچھ خوف نہین ہی چنانچہ
توفیق کو پکڑکے اپنے گھر مین لایا توفیق نے ہاشم کو دیکھکے ملکہ کیجانب سے بہت شکایت کی ہاشم نے کہا کہ ای
برادر مین نے شب کو راہ گم کی اور صبح کو مین ایک مکان مین پہونچا اور جو کچھ حال گذرا تھا سب من و عن بیان کیا
توفیق شب کو مخفی ہو کر ملکہ کے پاس آیا اور تمام حال ملکہ سے بیان کیا اور ہاشم نے توفیق سے یہ بھی کہدیا تھا
کہ مین آج ضرور آؤنگا ملکہ یہ سُنکے بہت خوش ہوئی اور آراستگی باغ کا حکم دیا اور ہاشم بھی اسطرف چلنے کی طیاری مین تھا

## اب وہ نغمہ داستان عرش بن نمرود کے سماعت فرمائیے

نغمہ سنجان بوستان سخن | نازکی بخش داستان کہن
شاخسار بیان پہ بلبل سان | اسطرح ہوتے ہین نوا سنجان

جبکہ ارقم قتل ہوا قہرش عیار کہ طاؤس الحرمین اُسکا خطاب ہی اور برق برلیق کا شاگرد ہی اُسنے اپنی طرف
سے طوفان ارزق چشم کو بھیجا اور کہلا بھیجا کہ ای عرش اسکو کوتوال شہر کر کہ یہ ہاشم کو تلاش کریگا غرضکہ اُسکو

کوتوال شہر کیا اور اسطرف ہاشم نے مع بارہ مردوزن یعنی فیروز و شہباز وغیرہ کے باغ ملکہ زہرہ مشکین مین جانے کا
قصد کیا یہ قصد دیکھکے معتبر سائیسان منصور نے جاکے تمام حال طوفان ازرق چشم سے بیان کیا اور کہا کہ ہاشم مع
شہباز منصور کے مکان مین ہی اور آج اُنکا قصد بھاگنے کا ہی بس طوفان نے یہ اہتمام کیا کہ جو رستہ روشن کر کے
جابجا چوکی مقرر کی جسوقت ہاشم مع ہمراہیون کے روانہ ہوا طلایہ دار سد راہ ہوئے طوفان نے حکم دیا کہ حقہ ہای
آتشبازی مارو چنانچہ حقہ ہای آتشبازی سے سب مرکب بھڑکے اور گھبرا کر فرار کرنے لگے مگر ہاشم نے طوفان کے
برابر ہونچکے ایسا ایک ہاتھ تلوار کا مارا کہ اُسکو مع مرکب چار ٹکڑے کر دیا اور توفیق نے سائیس کو قتل کیا اور چند
مردان دیگر کو ہاشم نے قتل کیا جب تمام فوج بھاگ گئی ہاشم وہان سے روانہ ہوکے مع رفقا باغ عدن مین داخل
ہوئے ملکہ نے ہاشم سے دفتر شکایت کھولا اور کہا کہ تمسا بیمروت آدمی ہمنے دوسرا نہین دیکھا ہاشم نے عذر معذرت
کی اور تمام کیفیت گذشتہ ملکہ سے بیان کی ملکہ سنکے خاموش ہو گئی اور سردارون کے واسطے پلنگ و فرش وغیرہ سامان
استراحت بھیجا مگر ہاشم خواہرزادہ منصور سے کہہ آیا تھا کہ ابھی تم اسی مکان مین رہو اور بعد میری روانگی کے عرش
کے پاس جانا اور بیان کرنا کہ مجکو اپنے ماموں منصور سے کچھ سروکار نہین ہی جو کچھ منصور کا منصب ہی وہ مجکو عنایت
ہو یقین ہی کہ تمھارے اس بیان سے عرش خوش ہوگا اور منصور کا عہدہ تمکو دیگا غرضکہ حسب فہمائش ہاشم
خواہرزادہ منصور نے عرش سے جاکر عرض کیا کہ منصور سے جو حرکت ظہور مین آئی مجکو اصلا اُسکی خبر نہین ہی آپ
تو نمکحرامی کی مگر مین خداوند کا شریک ہون عرش نے یہ سنکے منصور کا عہدہ اُسکے خواہرزادہ کو مرحمت کیا بعد
ازان منصور کے بیابانی نے خفیہ طور سے ہاشم و منصور کے لیے مرکب روانہ کیے اور بیابان کا حال سنیے کہ
ہاشم کو جب باغ مین تین دن گذر گئے روز چہارم ہاشم نے اپنے رفقا سے کہا کہ اب میرا ارادہ شبخون مارنے کا
ہی یہ سنکے سب طیار ہوئے اور جہان نمرود کی فوج قیام پذیر تھی وہان پہونچکے لندھور و امیر سرداران امیر کے
نام سے نعرہ کر کے فوج پر جا پڑے چونکہ اہل لشکر نمرود غافل تھے لہذا چند عرصہ مین کشتون کے پشتے لگ گئے لیکن
چار سردارون کا طلایہ تھا کہ اُنکے نام اجلال بن بخت و مجلال و مہلال و اضلال تھے وہ یہ حال دیکھکے چار جانب
سے دوڑے اجلال نے پہونچکے شہباز کو تلوار ماری کہ شہباز کے سپر و دو انگشت زخم آیا ہاشم نے پہونچکے
اجلال کو تلوار ماری وہ تو بچ گیا مگر اُسکا مرکب قتل ہوا شہزادے نے اُس سے کہا کہ دوسرے مرکب پر سوار
ہو وہ مرکب کی فکر مین گیا اسی عرصہ مین مجلال ہاشم کے روبرو آیا ہاشم نے اُسکو بھی زخمی کیا اُسکے مردمان ہمراہی
اُٹھا لیگئے مگر مہلال کے ہاتھ سے نعمان شہید ہوا ہاشم نے پہونچکے مہلال کو بھی زخمی کیا اُسکے لوگ اُسے لیگئے
اس عرصہ مین اجلال دوسرے مرکب پر سوار ہو کے آیا اور ہاشم پر تلوار ماری مگر اُسکی تلوار ٹوٹ گئی ہاشم نے
کہا کہ جاکے دوسری تلوار لا اگر اس عرصہ مین تمام رفقاے ہاشم کے زخمی ہو گئے تھے ہاشم نے یہ حال دیکھا تب
کہا کہ اب باغ کیطرف چلو کیونکہ اب ہجوم لشکر کفار زیادہ ہی لہذا مفت جان تلف کرانا مناسب نہین ہی یہ کہتے خود
لشکر کفار مین در آیا اور کشتون کے پشتے لگا دیے اس اثنا مین اجلال دوسری تلوار لیکے آیا مگر ہاشم جنگ گاہ سے
نکل گیا تھا قضارا ہاشم نے ایک مقام پر دیکھا کہ دو سو آدمی ورزش کر رہے ہین اور یہ طائفہ برق اندازون کا
تھا اور اُنکے سردارون کا نام داراب و سہراب و مہراب برق انداز تھا اور تینون سردار [illegible] مین جب داراب
نے یہ شور و ہنگامہ سنا کہا کہ اگر مین بہ چیرہ کو گرفتار کرکے خداوند کے روبرو لیجاؤنگا تو بیشک خداوند سے
مرتبہ مین ترقی کرینگے یہ کہکے تینون سردار ہاشم کے مقابل آئے اور سہراب نے عقب سے ہاشم کو زخم

اور چار طرف سے بلوہ کر کے کمند سے ہاشم کو گرفتار کر لیا اور اپنے مکان مین لا کے ہاشم کو ستون سے باندھا اور دروازہ بند کر لیا لیکن اجلال رنج صحبت بعد گرفتاری ہاشم وہان آیا اور تمام حال سنا کہ داراب ہاشم کو گرفتار کر لیگیا پس داراب کے دروازہ پر آ کے کہا کہ ہاشم کو میرے حوالے کر داراب وغیرہ نے کہا ہاشم کو ہمنے بمشکل گرفتار کیا ہی تجکو نہ دینگے اور عرش بن نمرود کے پاس خود لیجا ئینگے اجلال کا سات ارنج کا قد ہی اور نہایت جرار ہی اُسنے یہ سنکے ایک لات ماری کہ دروازہ ٹوٹ گیا اور اندر آ کے داراب کے سات بھائیون کو قتل کیا داراب یہ حال دیکھکے تو اُسکے مقابل ہوا اجلال نے داراب کو زمین پر دے مارا اور اُسکے سینہ پر سوار ہو کے قصد کیا کہ اُسکو ذبح کرے ہاشم نے یہ حال دیکھکے کمند کو پارہ کیا اور اجلال کو آواز دی کہ ای نادر فتنہ مین نے تیری جان بخشی کی پھر تو یہان آیا اجلال نے بمجرد اس کلام کے داراب کو چھوڑ دیا اور ہاشم پر حملہ آور ہوا مگر ہاشم نے پہونچکے قتل کیا اور جلدی تمام اپنے مرکب پر سوار ہو کے روانہ ہوا داراب یہ حال دیکھکے ہاشم کی جرات پر فریفتہ ہو گیا اور دل مین کہا کہ ایسے بہادر کی رفاقت اختیار کرنا بہتر ہی چونکہ ہاشم روانہ ہو گیا تھا اور داراب کو شاہزادہ کا مقام سکونت معلوم نتھا اس سبب سے داراب خاموش ہو رہا اور اس طرف جب زخمی یعنے ہمراہیان ہاشم ملکہ کے پاس پہونچے ملکہ ہاشم کو انہین نہ دیکھکے نالہ و فریاد کرنے لگی اور عجب رنج و الم مین تھی کہ ناگاہ ہاشم بھی پہونچا ملکہ نے ہاشم کو دیکھکے کہا کہ ای شہزادے تمنے مجسے عجب سلوک کیا تم تنہا مجکو چھوڑ کے چلے جاتے ہو اور مین تمھارے فراق مین تڑپا کرتی ہون پس تمھاری محبت ظاہر ہو گئی اگر مجکو یہ حال معلوم ہوتا تو کبھی تمکو اپنے باغ مین نہ لاتی غرضکہ بعد شکوہ ہاے بسیار صحبت عیش و انبساط گرم ہوئی ارباب نشاط طلب ہوئے دور خم و گلگون صداے چنگ و ارغنون بلند ہوئی لیکن ملکہ کی ایک محلدار تھی اور اُس محلدار کی ایک دختر تھی اور وہ دختر محلدار عرش کی ملازم تھی اتفاقاً ایک روز وہ اپنی مادر کی ملاقات کو آئی دربانون نے اُسے منع کیا اُسنے کہا تمکو نہین معلوم کہ مین عرش کی ملازم ہون اور میری مادر ملکہ کی نوکر ہی لوگون نے یہ سنکے محلدار کو خبر کی محلدار فوراً دروازہ پر آئی اور اپنی دختر سے باتین کر کے اُسکو جلد رخصت کر دیا محلدار کے جلد رخصت کرنے سے وہ رنجیدہ ہوئی محلدار نے اُسکو کبیدہ خاطر دیکھکے کہا کہ ای دختر مین تجکو کیونکر باغ مین لیجاؤن کیونکہ اسوقت ہاشم پسر حمزہ ملکہ کے پہلو مین بیٹھا ہی اور ملکہ کی ممانعت ہی کہ کوئی غیر شخص باغ مین نہ آنے پاوے مگر ای دختر خبردار یہ راز کسی سے نہ کہنا یہ کہکے محلدار باغ مین چلی گئی اب طرفہ ماجرا سنئے کہ دختر محلدار ایک آوارہ عورت ہی اور مہتر برق برلق اُستاد قہرش عیار کی وہ آشنا ہی اس قحبہ نے آ کے تمام حال اپنے آشنا سے بیان کیا اُسنے جا کے عرش بن نمرود کو اس حال سے مطلع کیا کہ ہاشم ملکہ کے باغ مین موجود ہی اس اثنا مین اجلال اور برق اندازون کی لاشین پہونچین اور لوگون نے کہا کہ ہاشم اجلال کو قتل کر کے نکل گیا عرش نے حکم دیا کہ ای مخمور ناظر تم برق برلق کے ہمراہ جلد جاؤ اور اُس گیسو بریدہ کو مع ہاشم گرفتار کر کے حاضر کرو اور صمادات زنگی روئین تن و صمصام زنگی کو مع چار ہزار سوار مخمور ناظر کے ہمراہ کیا قضارا اسوقت مہتر توفیق بھی وہان موجود تھا اُسنے طیاری لشکر دیکھکے پوچھا کہ یہ لشکر کہان جاتا ہی کسی نے کہا کہ ہاشم کا پتہ باغ عدن مین ملا ہی اُسکی گرفتاری کو یہ لشکر جاتا ہی اور یہان ملکہ ہاشم سے کہ رہی تھی کہ ای صاحب اب تم شبخون مارنا ترک کرو اور باغ سے قدم باہر نرکھو اس عرصہ مین توفیق نے پہونچکے فوج کے آنے کا حال بیان کیا ہاشم یہ سنکے جلد مسلح و مکمل ہوا اور سردارون سے کہا کہ تم سب چلے جاؤ سب نے عرض کیا کہ یہ امر ہمسے کبھی

ہوگا ہم سب آپ کے قدمون پر اپنی جانین نثار کرینگے پس عورتون کو سوار کر کے بعجلت تمام سردار ملکہ کے پاس آئے
ملکہ بھی بچشم گریان سوار ہوئی اور وہان دیکھیے کہ برق برق مع سات سو سوارون کے پس باغ سے دیوار
توڑ کے اندر آیا اور قصد کیا کہ ملکہ کو گرفتار کرون یہ دیکھکے مہتر توفیق نے جست کی اور برابر پہونچکے برق برلق کے
ایک طمانچہ مارا وہ ضرب طمانچہ سے گر پڑا توفیق نے قصد کیا کہ دوسرا طمانچہ مارون ہاشم نے باواز بلند کہا ای توفیق گرے
ہوئے کو مارنا نامردونکا کام ہی یہ سنکے توفیق نے اُسکو گرفتار کر کے درخت مین باندھ دیا برق برلق شہزادہ
کی یہ جرأت دیکھکے عاشق ہوگیا اور دلمین مسلمان ہوا لیکن بیرون باغ بھی فوج تھی شہزادہ بیرون باغ آیا
اور عورتون کو در باغ پر چھوڑ کے خود دریاے فوج مین غوطہ زن ہوا اس اثنا مین شہباز کوہ باز دسے حیات
زنگی کا مقابلہ ہوا حیات نے شہباز پر تلوار ماری شہباز نے اُسکا حربہ رد کر کے اپنی تلوار ماری کہ تا جگر گاہ
دو ٹکڑے کیا سماوات یہ دیکھکے شہباز کے برابر آیا چونکہ سماوات روئین تن ہی اس باعث سے شہباز کی تلوار
اُسپر کارگر نہوئی اور شہباز سماوات کے ہاتھ سے زخمی ہوا اور اُسطرف منصور وفیروز نے ممات کو قتل کیا
اور دیکھا کہ در باغ پر کوئی نہین ہی پس منصور ملکہ کے پاس آیا اور اُسطرف فرہاد وسہراب بھی زخمی ہوے
جب ہاشم نے دیکھا کہ میرے رفقا تمام زخمی ہوگئے اُن سب سے کہا کہ تم ملکہ کے پاس جاؤ اگر مین قتل ہوجاؤن
اُسوقت تم ملکہ کو قتل کر ڈالنا اور اگر مین زندہ بچا تو دیکھا جائیگا مگر بالفعل تمہارا ملکہ کے پاس قیام کرنا مناسب
ہی یہ سب لوگ در باغ پر آئے اور ہاشم سماوات کے قریب پہونچا مگر اُسکے ہاتھ سے شہزادہ زخمی ہوا یہ حال
دیکھکے مرکب شہزادہ کو جنگ گاہ سے لیکے ایک سمت کو روانہ ہوا اور یہان جنگ ہو رہی تھی کہ ناگاہ داراب
کہ جو اجلال کا حال دیکھکے مشرف باسلام ہوا تھا مع اپنے فرقہ کے عین جنگ مین پہونچا اور خواہرزادہ ہمارے
منصور مع چار ہزار فوج کے آ گئے اور جنگ مین شریک ہوئے لیکن ہمراہیان غضنفر سب قتل ہوگئے
اور کفار دیوار باغ توڑ کے اندر آ گئے اور برق برلق کو درخت سے بندھا ہوا دیکھکے اُسے کھولا برق برلق بھی
دل مین مسلمان ہوا ہی اُسکا قصد ہی کہ مین بھی خداپرستون کی طرف سے کوئی کار نمایان کرون اُسطرف عرش بن نمرود
نے سنا کہ ایک شبانہ روز سے جنگ ہو رہی ہی اور ہنوز سامان فتح معلوم نہین ہوتا پس یہ بھی سوار ہو کے مع تمام
سرداران نامی کے آیا داراب وسہراب نے جب عرش کو دیکھا فوراً اُسکے تخت کے برابر آ کے جست کی اور تخت پر
پہونچکے اور خنجر کھینچ کے عرش بن نمرود کے سینہ پر رکھکے کہا کہ جلد اپنی فوج کو جدال وقتال سے منع کر ورنہ تجھے
آزار ہی اور تو ہی عرش نے گھبرا کے فوج کو ممانعت کی کہ خبردار تم لوگ جنگ سے باز رہو اتنے مین برق برلق نے
پہونچکے داراب سے کہا کہ ای نہاد جب تک مین ملکہ کو بیرون سرحد نمرودیہ نہ لیجاؤن اُسوقت تک عرش کو
نچھوڑنا بعد ازان داراب نے کہا ای عرش جلد کہارون کو حکم کر کہ تیرا تخت ہمارے ہمراہ لیکے روانہ ہون بعد ازان تمام
سردارون اور ملکہ اور کنیزون کو سوار کر کے اپنے اسلام کا حال ظاہر کیا اُس کیدی نے خوف جان سے
فوج کو منع کیا اور خود ہمراہ ہوا جسوقت برق برلق نے دیکھا کہ اب ہم سرحد نمرودیہ سے نکل گئے اُسوقت عرش
بن نمرود سے کہا کہ اپنی فوج کو حکم دے کہ یہان سے چلی جاوے اُسنے خوف جان سے یہ بھی حکم دیا جب اُسکی
فوج روانہ ہوئی اُسوقت برق برلق نے عرش کو بہت سخت سست کہا اور اُسکے منھ پر تھوک دیا اور
ملکہ کو لیکر روانہ ہوا عرش بن نمرود بعد رہائی اپنے لشکر مین آیا اور برق برلق ملکہ کو لیکے دو دو ماخر مین آیا اور
صاحب قران کا شریک ہوا امیر نے خوش ہو کے ملکہ کو داخل حرم محترم کیا

## اب دو کلمہ داستان شہزادہ ہاشم کے کہ مرکب اُنکو جنگاہ سے لیگیا تھا بیان ہوتے ہین

وصل مین بھی مری قسمت کی برائی نگئی
حالت درد جگر اُنکو سنائی نہ گئی
سوکے اُٹھے سحر وصل تو ہنسکر بولے
ہم جہان سے گئے پر اُنکی رکھائی نہ گئی

دل سے حسرت تری اور درد جدائی نہ گئی
بیخودی کا بھی چلا عذر نہ بوسہ لیکر
تمسے سوتی ہوئی قسمت بھی جگائی نہ گئی

دھیان یہ تھا کہ نہ بہین ہون دشمن آ کر
وہ یہ بگڑے کہ کوئی بات بنائی نہ گئی
عوض گل وہ چڑھاتے ہین لحد پر تیوری

گلدستہ بندان گلشن سخنوری و رونق دہندگان بزم فسانہ گستری گیسوی تقریر کو شانہ زبان سے بر ہفت کرکے یون تحریر کرتے ہین کہ جب مرکب برق باد پیمائے سلیمانی ہاشم کو لیکے جنگاہ سے نکل گیا بعد تین روز کے سرزمین القاریہ مین پہونچا اور ایک چشمہ آب کے کنارہ پہونچکے پانی پیا اور پھر ہری لی ہاشم چونکہ زخمی اور بیہوش تھا مرکب کی پشت سے گر پڑا جب ہاشم اُسکی پشت پر سے جدا ہوکے زمین پر گرا تو سر ہاشم کا پانی مین اور پانون بیرون چشمہ رہے قضارا لب دریا ایک باغ تھا اور دختر مالک القاریہ ملکہ گلفام سیر و تفریح لب نہر تماشا دیکھ رہی تھی اور وہ نہر جہان ہاشم گرا تھا دریا سے ملی تھی جب ہاشم گھوڑے سے گرا تو بسبب نکان کے زخم سے خون جاری ہوا اور وہ آب رنگین نہر مین پہونچا ملکہ آب رنگین دیکھکے باغ کے دروازہ پر آئی اور دیکھا کہ ایک جوان رعنا لب جو بیہوش پڑا ہے اور مرکب اُسکے قریب کھڑا ہے ملکہ دیکھکے فوراً عاشق ہوگئی اور ہاشم کو اُٹھاکے باغ مین لیگئی جراح کو بلوا کے اُسکے سپرد کیا جراح نے شاہزادے کے زخم پر مرہم لگائے بعد تھوڑی دیر کے ہاشم نے آنکھ کھولی اور دیکھا کہ مین ایک باغ مین ہون اور چند زنان حسینہ و جمیلہ میرے گرد و پیش جمع ہین ہاشم نے دیکھا کہ ایک باغ ہے نہایت آراستہ و پیراستہ ہر طرف اہتمام بہار ہے ہر شجر رشک قامت یار ہے ہوا سے سرو چل رہی ہے باد صبا مچل رہی ہے درخت گل وبار سے لدے ہین سبزۂ نوخیز کی بہار خضر کے دلکو لبھاتی ہے درختون پر بلبل خوش الحان گل کے شوق گاتی ہے عروس چمن پر جوبن کہین نرگس شہلا کہین یاسمن غنچہ دہان معشوق کی کیفیت دکھاتے گل فرط عشرت سے کھلے جاتے نرگس مست کی بہار مانند چشم پر انتظار درخت حلہ پوشان جنان کیطرح کسب سبز پوش ایسین مثل معشوق و عاشق ہم آغوش دور تک سبزہ زنگاری کا فرش بچھا تھا یہ عالم نظر آتا تھا

چمن بہار سے شاداب اور معطر تھے
گل اشرفی نے کیا زر نثار
داغ نمین دیتین ہر ایک گل کو

زمرد کے مانند سبزے کا رنگ
چمن بھرا باغ گل سے چمن
کٹہرا نہر پر دراز اور قرقرے

روش پر جواہر لگا جیسے سنگ
کہین نرگس و گل کہین یاسمن
لیے ساتھ مرغابیون کے

ہوائے بہارین سے گل لہلہے
روش کی صفائی پہ بے اختیار
خرامان صبا صحن مین جا بجا
ہاشم نے جو یہ باغ پر بہار

دیکھا وجد کر گیا اُن عورتون سے پوچھا کہ یہ باغ کسکا ہے اور مجکو یہان کون لایا ہے یہ سنکے ملکہ آگے بڑھی اور کہا کہ اے جوان یہ سرزمین ملک القاریہ ہے اور مین یہان کے حاکم کی دختر ہون تمکو لب دریا زخمی اور بیہوش دیکھکے مین اپنے باغ مین اُٹھا لائی اس مکان کو اپنا کفش خانہ تصور کیجیے اور یہان قیام فرمایئے رواق منظر چشم من آشیانۂ تست کرم نما و فرود آکہ خانہ خانۂ تست + ہاشم نے پوچھا کہ تمھارا دین و آئین کیا ہے ملکہ نے کہا کہ ہم سب نمرود پرست ہین یہ سنکے ہاشم نے کہا کہ اگر تم نمرود پرست ہو تو مین ہرگز تمھارے پاس نہین رہ سکتا کیونکہ مین مسلمان ہون اور تم کافر ہو چونکہ ملکہ ہاشم پر فریفتہ ہوچکی تھی اور کوچۂ عشق مین کفر و اسلام سے کچھ بحث نہین شعر

عشق کے بندہ مین مذہب سے نہین واقف
گر کعبہ ہوا تو کیا بتخانہ ہوا تو کیا

+ ملکہ نے کہا کہ مجکو بھی اپنا دین و مذہب تلقین کیجیے شاہزادہ نے چند کلمہ واحد آنیت پروردگار مین بفصاحت و بلاغت بیان کیے کہ ملکہ کے لوح دل سے زنگ کفر دور ہوا کلمہ پڑھ کے از سر صدق مسلمان ہوئی سامان عیش و عشرت مہیا ہوا ساقیان شیرین ادا و مطربان خوشنوا حاضر ہوئے دور جام مے گلفام گردش مین آیا

نغمہ چنگ درباب چغبر سے لگا کچھ دیر تک یہ صحبت آرائی رہی تھی کہ مطلوب خواجہ سرا اس امر سے واقف تھا کیونکہ ملکہ
اُس خواجہ سرا کے روبرو شاہزادہ کو لائی تھی اسنے جا کے محکوم نواب ناظر سے تمام حال بیان کیا نواب ناظر
یہ حال سنکے القاریہ کی جانب واسطے خبر کرنے کے روانہ ہوا اتفاقاً ملکہ القاریہ کے دو غلام ایک کا نام اسلم زنگی
اور دوسرے کا نام سالم زنگی تھا اور اُن دونون نے ملکہ کے ہمراہ پرورش پائی تھی اور اُن دونون کے ہمراہ [illegible]
تیس ہزار سوار تھے اور ملکہ کے تمام کارخانہ ان دونون کے حوالے تھے اور یہ دونون نہایت شجاع و بہادر بھی ہین غرض
اُنھون نے محکوم کو آتے دیکھا اُس سے ملکہ کا حال پوچھا اور کہا کہ ہم بھی ملکہ کے پاس جاتے ہین کہ عرصہ سے
ملازمت حاصل نہین ہوئی اور یہ بتاؤ کہ ملکہ کا مزاج کیسا ہے محکوم نے تمام حال ہاشم کا بیان کیا وہ دونون برہم ہو کے
روانہ ہوئے اور یہان ملکہ نے سُنا کہ محکوم نہین ہے فوراً خیال کیا کہ میرے پدر کے پاس خبر کرنے کو گیا ہوگا یہ تصور
کر کے ہاشم سے کہا ای صاحب برائے خدا تم مخفی ہو جاؤ کیونکہ میرے پدر کے پاس سات لاکھ فوج ہے اور محکوم گیا ہے وہ
کمبخت ضرور تمام حال بیان کریگا ہاشم نے کہا کہ ملکہ مضطر نہو میرے ہمراہ بھی خدا ہے نظر بہ فضل پروردگار رکھو یہ گفتگو
ہی تھی کہ سالم و اسلم ہو پہنچے اور فوج نے باغ کا محاصرہ کر لیا ہاشم یہ غلغلہ سنکے باہر نکلا اور ملکہ در رخنہ دروازہ
سے دیکھنے لگی اور دعائین مانگ رہی تھی دل مین اسکے پنکھے لگے ہوئے لیکن غرضکہ اسلم نے ہاشم کو دیکھکے حملہ کیا
شاہزادہ نے اُسے زخمی کیا زنگیون نے قصد کیا کہ اسلم چونکہ زخمی ہو گیا ہے اسکو ہم لیجائین یہ دیکھکے ہاشم نے کہا
کہ مین خود جس شخص کو زبون کرتا ہون اُسکو قتل نہین کرتا پس اسلم یہ سنکے شاہزادہ کی ہمت و جرأت پر مفتون ہو گیا
اور اُٹھکے خود اپنی فوج پر حملہ آور ہوا اور قتل کرنا شروع کیا بعد ازان ہاشم کے پاس آیا اور دست بستہ عفو تقصیر کا
خواستگار ہوا سالم بھی یہ کیفیت دیکھکے ہاشم کے قریب آیا اور دونون کلمہ پڑھ کے از سر صدق مسلمان ہوئے
اور دونون نے اپنی فوج کیجانب مخاطب ہو کے آواز بلند کہا کہ ایہا الناس ہم دونون تو مطیع اسلام ہوئے تم لوگون مین
سے جسکو ہمارے پاس رہنا منظور ہو وہ چلا آئے اور جسکو اُسی ضلالت کفر مین پڑا رہنا ہو وہ ہماری فوج سے
نکلجائے یہ سُنکے چودہ ہزار زنگی نور ایمان سے ضیا پا کے مسلمان ہوئے اور باقی سیہ قلب القاریہ کی سمت راہی
ہوئے اس معرکہ کے بعد ہاشم ملکہ کے پاس آیا لیکن اُسطرف محکوم نواب ناظر دربند القاریہ مین آیا اور تخلیہ مین
مادر ملکہ گلفام سے تمام حال بیان کیا ملکہ نے اپنے شوہر القار شاہ کو طلب کر کے جو حال محکوم سے سُنا تھا بیان کیا
اور جو سوار سالم و اسلم کے شریک نہوئے تھے وہ بھی اسیوقت ہو پہنچے اُنھون نے کہا کہ سالم و اسلم مسلمان ہوگئے
القار شاہ یہ سنکے محل سے باہر آیا اور فولاد زنگی و شمشاد زنگی سے کہ یہ دونون سات ہزار سوار کے سردار ہین
کہا کہ تم جا کے اُس گیسو بریدہ گلفام کو مع ہاشم گرفتار کر کے جلد لاؤ یہ دونون زنگی سات ہزار کی جمعیت سے روانہ
ہوئے اور اسطرف ہاشم اپنے ہمراہیون کے زخم دُرستی مین مصروف تھا کہ ناگاہ سامنے سے گرد بلند ہوئی جب
دامن گرد شگافتہ ہوا فولاد و شمشاد نمودار ہوئے ہاشم نے اُنکو دیکھکے اپنے ہمراہیون سے کہا کہ تم اس باغ مین
ملکہ کی حفاظت کے واسطے رہو اور تم سب زخمی بھی ہو یہ کہکے اور خود سوار ہو کے بیرون باغ آیا اور اُسطرف فولاد
و شمشاد نے ہو پہنچکے دیکھا کہ ملکہ کی دو کنیزین بھاگی جاتی ہین اُن دونون کنیزون کو گرفتار کر کے پوچھا
کہ ہماری خبر آمد سُنکے وہ خدا پرست بھاگ گیا یا ملکہ کے پاس موجود ہے اُن کنیزون نے کہا کہ ہر چند اُس جوان سے
ملکہ نے کہا کہ برائے خدا تم کسیطرف بھاگ جاؤ مگر اُسنے کچھ سماعت نکی اور یقین ہے کہ تمھارے مقابلہ کو آئیگا یہ
سُنکے ان دونون کے دل مین محبت پیدا ہوئی جب ہاشم باغ سے باہر آیا فولاد نے ہاشم کے قریب جا کے

سلام کیا اور کہا کہ مین نے سنا ہی ملکہ خود تمکو لائی ہی اور تم بیٹھا ہوا اگر تمکو اپنی جان عزیز ہی تو ہمارے بادشاہ کے پاس کہ
وہ پیغمبر اور عادل ہی چلو اور خداوند کو سجدہ کرو ہمارا بادشاہ بہت رحم دل ہی تمھاری خطا معاف کریگا ہاشم نے کہا کہ
مین تمھارے پیغمبر کی خطا معاف نکرونگا شمشاد نے یہ سنکے کہا کہ ای جوان دوسرا امر یہ ہی کہ تم ملکہ کو اپنے ہمراہ لیکے
یہان سے بھاگ جاؤ ہم جا کے بادشاہ سے کہدینگے کہ وہ کسیطرف فرار ہوگیا ہمارے ہاتھ نہ آیا ہاشم نے کہا کہ
مین نے آجتک بھاگنے کا سبق نہین پڑھا اور نہ مین جانتا ہون کہ بھاگنا کسے کہتے ہین یہ سنکے اُن دونون نے
کہا کہ پھر آخر کیا ارادہ ہی ہاشم کہا کہ میرا قصد یہ ہی کہ یا القار کو قتل کرون یا خود قتل ہون یا اُسکو مسلمان کرون اُن
دونون نے کہا کہ اگر یہ ارادہ ہی تو بسم اللہ ہاشم نے کہا کہ ہم مسلمانون کا قاعدہ اول حربہ کرنیکا نہین ہی جبکہ حریف
کے حملہ سے خداوند عالم بچائیگا اُسوقت دیکھا جائیگا یہ سنکے اون دونون نے اپنی فوج کو اشارہ کیا تمام فوج نے
ہاشم کا محاصرہ کرلیا ہاشم نے طرفۃ العین مین دو سو آدمیون کو قتل کیا یہ دیکھکے فولاد نے کہا کہ ای شمشاد اس خداپرست
کی شجاعت تمنے دیکھی شمشاد نے کہا معلوم ہوتا ہی کہ تو بھی اسکا طرفدار ہی کہ بار بار اُسکی تعریف کرتا ہی فولاد نے کہا کہ
بہادر کو بہادر کی تعریف کرنا زیبا ہی شمشاد نے کہا تامل کر اول اس خداپرست کو قتل کرلون اُسکے بعد تجکو بھی قتل کرون
یہ سنکے فولاد نے باواز بلند کہا کہ ای شہزادہ ہاشم گواہ رہنا کہ مین مسلمان ہوا اور ہاشم کیطرف سے اپنی فوج پر حملہ
کیا اور شمشاد کو زخمی کرکے اُسکے مرکب کو قتل کیا شمشاد دوسرے مرکب پر سوار ہوا آخر اُسکے سردارون نے کہا کہ اگر
تمکو جنگ کرنا منظور ہی تو کشتی لڑون دونون نے منظور کیا اور کشتی شروع ہوئی ہاشم بھی ایک طرف استادہ ہوکے
انکا تماشا دیکھنے لگا کہ ناگاہ ایک طرف سے زنجیر کی جھنکار کی صدا آئی یعنے ایک دیوانہ ہی کہ نام اُسکا شیر مردم دزد ہی
اور یہ دیوانہ ملکہ کا عاشق ہی اور شمشاد ن من کی جو بدست اُس دیوانہ کا حربہ ہی اور القار شاہ بسبب اُسکے زور و قوت
کے اُس سے خوفناک رہتا ہی اُسکو جب معلوم ہوا کہ میرے معشوق کو ایک خداپرست لیے جاتا ہی بس وہ دیوانہ میدان
مین آیا اور لوگون سے پوچھا کہ میرے معشوق پر کسنے دست درازی کی ہی لوگون نے ہاشم کی طرف اشارہ کیا
پس دیوانہ آکے ہاشم سے دست و گریبان ہوگیا ہاشم نے اُسکے ہاتھ سے چوبدست چھین کے دور میدان مین
پھینکدی دیوانہ نے ہاشم کا لباس پارہ پارہ کیا القصہ تا شام ہاشم و دیوانہ مین باہم کشتی ہوئی فولاد و شمشاد
بھی دور سے ہاشم و دیوانہ کا تماشا دیکھتے تھے اس عرصہ مین شام ہوئی اور آفتاب تابان دیوانہ وار دن بھر
کی زور آزمائی سے تھک کر سمت مغرب روانہ ہوا اور ماہتاب مشعل انجم لیکر کشتی کی سیر دیکھنے نمایان ہوا

| ہوا پرتو فگن جب ماہ تابان | نگاہ چشم سے دست و گریبان | کواکب مجتمع تھے سب فلک پر | سیاہی سے رہی تھی لطف بستر |
|---|---|---|---|

جب تاریکی ہوگئی دیوانہ ہاشم کو چھوڑ کے روانہ ہوا ہاشم نے دوڑ کے اُس دیوانہ کو پکڑا دیوانہ نے کہا اب
وقت شب ہی صبحکو پھر جنگ ہوگی ہاشم نے اُسکو نہ چھوڑا اور کہا مصرعہ رند عالم سوز را با مصلحت بینی چہ کار
ابھی تو وارہ بنا رہا ہوا جاتا ہی غرضکہ پھر کشتی ہونے لگی فولاد و شمشاد اپنے دل مین جرأت ہاشم کی تعریف
کررہے تھے آخر رات پھر اُسی زور آزمائی مین بسر ہوئی جبکہ گل خورشید باعانت نسیم سحری چمنستان دہر
مین شگفتہ ہوا ع جمال شمع پر آئی اوداسی ✣ مزاج شب مین پھیلی بدحواسی ✣ پڑی سامان ظلمت پر تباہی
دھوان ہوکر چلی شب کی سیاہی ✣ دوسرے روز چونکہ دیوانہ ازحد گرسنہ ہوا تھا اور مردمان لشکر کو اسنے کھانا کھاتے دیکھا
پس دوڑ کے اُن لوگون سے کھانا لیکے کھاتا تھا اور جنگ کرتا تھا اہل لشکر اسکی اس حرکت پر خندہ زنی کرتے
تھے الغرض بعد چند عرصہ کے ہاشم نے اُسکی کمر زنجیر مین ہاتھ ڈال کے اُٹھا لیا اور سر سے بلند کرکے ایک چرخ دیا

دیوانہ یہ حال دیکھکے گھبرایا اور کہا اے آفتاب سرخ میں تیرا غلام ہون ہاشم نے یہ سُنکے اُسے چھوڑ دیا دیوانہ کلمہ پڑھکے مسلمان ہوا پس یہ ماجرا دیکھکے فولاد و شمشاد بھی مسلمان ہوئے اور اپنے سرداروں سے کہا کہ جسکو ہمارا ساتھ دینا منظور ہو وہ اسلام اختیار کرے پس یہ سُنکے چار ہزار آدمی مسلمان ہوئے اور باقی القاریہ کیطرف روانہ ہوئے بعد فراغ ان تمام امورات کے ہاشم باغ میں آیا ملکہ نے جو جو نعمتیں مرادیں مانگی تھیں سب کا الفاے نذر کیا اور باہم عیش و عشرت میں مصروف ہوئے اب دو کلمہ خورم زرین درفش کے کہ جسکا نام القارشاہ ہے سماعت فرمایئے

پلا ساقی شراب ارغوانی　　غنیمت ہے بہار زندگانی
فنا ہے آخرش دنیا کا انجام　　پلائے جا جہان تک ہو سکے جام
نہین کچھ اعتبار زندگی ہے　　فقط یہ چار دن کی چاندنی ہے
چنین گفت دانندۂ داستان　　بہ شیرین زبانی و لطف بیان

کہ جب فوج ہزیمت خوردہ نے ہو چکے خورم زرین درفش سے فولاد و شمشاد و دیوانہ کا تمام حال بیان کیا خورم سنکے برہم ہو کے سات لاکھ زنگیون کی جمعیت سے خود جانے کا قصد کیا یہ حال دیکھکے مادر ملکہ گلفام گریان ہوئی خورم نے کہا اے ملکہ تم کسواسطے گریہ وزاری کرتی ہو ملکہ نے کہا کہ مجکو اپنی دختر سے کمال الفت ہے یہ خیال آتا ہے ایسا نہو کہ تم جاکے اُسکو قتل کر دو یا تمھارے جانے سے خوف کے مارے ہلاک ہو جائے خورم یہ سُنکے لاچار ہوا اور اپنے عیار نہروان کو طلب کرکے کہا کہ تو جاکے ہاشم کو گرفتار کر لا نہروان یہ سُنکے روانہ ہوا اُسطرف ہاشم بیٹھا تھا اور ملکہ سے کہہ رہا تھا کہ اے ملکہ آج طیاری جشن کا حکم دو چنانچہ ملکہ طیاری جشن میں مصروف ہوئی ملازمون کو حکم دیا کہ باغ و بارہ دری کی آراستگی کریں روشنی کا انتظام فرش فروش کی درستی کا اہتمام ہو غرضکہ حسب الحکم ملکہ گلفام تمام باغ آراستہ کیا گیا خس و خاشاک سے صاف ہوا روش پٹری قائم کی گئی سبزی کے عوض سرخ کرن اکتر کتر کے بچھائی گئی خوشہ ہاے انگور پر تمامی کی تھیلیان چڑھائی گئیں گلدان نقرہ مصقول کے رکھے گئے جابجا گلدستہ قرینے سے لگائے گئے ہر طرف پھولون کا انبار لگا ہوا جنکی خوشبو سے دماغ جان معطر ہو جائے چمن بندی کی کیفیت دیکھکر باغبان یکتا کی قدرت یاد آئے صحن باغ میں ایک خیمہ رشک خیمہ زنگاری فلک بجاے بارگاہ کے قائم کیا گیا اور گرد اُس خیمہ کے نقرئی تھمیان روشنی کے لیے باندھی گئین اندر خیمے کے مخمل کاشانی کا فرش بچھایا گیا موقع مناسب پر فانوسین مردنگین رکھی گئین سقف خیمہ مین جھاڑ اور قمقمے لگائے گئے شیشہ آلات سے تمام خیمہ رشک نگار خانہ چین بنا دیا گیا روشنون کی تھمون مین نقرئی چراغ روشن ہوئے تمام باغ جگمگ جگمگ کرنے لگا کل ملازمین کی نئی وردیان تبدیل کی گئین یعنے ہر ایک پوشاک و لباس سے آراستہ ہوا غرضکہ اسطرح کا ساز و سامان اُس باغ و مکان کا آراستہ و پیراستہ کیا گیا کہ باغ شداد و ملکہ بہشت عنبر سرشت کا نمونہ معلوم ہوتا تھا اتفاقاً وہ شب شب چہاردہم تھی ماہ عالمتاب سر شام سے نکلا ہوا تھا آسمان کی چاندنی اور زمین کی یہ روشنی طرفہ بہار دے رہی تھی روشنون پر جو بادلہ کترا ہوا پڑا تھا اور چاندنی کا عکس جو اُس پر پڑتا تھا تو ایک عالم نور نظر آتا تھا فلک نہ پر جدی بھی چشم ثوابت و سیار سے نگران تھا

زیب ہے گر اسے کہوں شب قدر　　شرم سے چھپ نور بخش جہان
پردۂ شب میں چھپ گئی تھی نہان　　وہ شب چار دہ وہ جلوۂ بدر
رنگ لائی تھی چاندنی کی بہار

زاغ پر تھا گمان ہو سیفار　　کلس اُس خیمہ زر نگار پر اسطرح کا چڑھا ہوا کہ مہر نیم روز معلوم ہوتا تھا خیمہ کے گرد قناتین اسطرح کی منقش اور پر تزئین کہ اُنکی مصوری دیکھکے مانی و بہزاد بھی دنگ ہو جائے سقف خیمہ کی نقاشی دیکھکے صناعان چین کی آنکھیں جھپت ہی کو لگی رہیں چارون طرف چبوترہ بلور کا بنا ہوا صاف و شفاف سامنے تامی کا کھنچا ہوا چہار طرف شیشہ آلات لگا ہوا آئینہ بندی کی ایسی بہار تھی کہ روح سکندر نثار تھی بموجب نظم

آئینہ بیچ کہ باغ جوہر تھے | بے تکلف دل سکندر تھے
طرف فرشی کنول پہ تھا جوبن | لوزمار ایکجا پہ تھا روشن
عطر کے یون چڑھے ہوئے تھے گلاب | جس سے شرمائے ساغر الماس

جو کھٹے سنگ کوہ طور کے تھے | جھاڑ سب ایک ال نور کے تھے
ایسی دیوار گیریون پہ بہار | کہیے پستان شاہد دیوار
فلک انجمن کے تارے تھے | یا کلس عرش کے اُتارے تھے

الغرض شہزادۂ ہاشم و ملکہ گلفام خیمہ مین آکر کرسیون پر بیٹھے گرد و پیش انیسین جلیسین مصاحبین اپنے اپنے درجہ کے موافق بیٹھین ملازمین زیور و لباس سے آراستہ دست بستہ استادہ ساقیان مہر طلعت جام و صراحی ہاتھ مین لیکر حاضر ہوئے مجراگاہ پر مجرا کیا اجازت حضوری حاصل ہوئی بعد ازان مطربان زہرہ صفت اپنے ساز و سامان سمیت شرف قدمبوس سے مشرف ہوئے گانین حاضر ہوئین جام شراب گلرنگ گردش مین آیا رقص و سرود کا سماں بندھا ایک ناہید طلعت شیرین ادا نے پیشواز پہنکے ناچنا شروع کیا

کیا نیچے ہاتھ وہ نکالتی تھی | دلکو ہر پھیر سے ڈالتی تھی
کبھی غمزہ سے مسکرا دینا | کبھی تیوری کا وہ چڑھا لینا
سر پہ رکھا اُسنے جب آنچل | ماہ تابان پہ چھا گیا بادل
جسکو تیوری بدل کے بتلایا | وہین تیورا کے اُنکو غش آیا
اہل محفل کی تھی یہ کیفیت | محو نظارہ تھے بصد حیرت

ناچی گت اسطرح وہ ماہ لقا | وجد کرنے لگا تدرو ادا
کبھی سارا بدن وہ مٹکانا | کبھی دامن سنبھالتے جانا
وہ کلائی مین شاخ گل کی لچک | اُبھرے سینے کی بھی وہ تھرک
تیر سا جدھر نظر پلٹی | مسکرائی تو گر پڑی بجلی
جسکی جانب بتا کے سسکی لی | جان اپنی سسک سسک کر دی

شہزادہ اور ملکہ بھی نہایت محظوظ ہوئے جب گت ناچ چکی تو شہزادہ نے حکم دیا کہ بس بی بس تم دیر تک ناچین اب بیٹھکر گاؤ ناہید طلعت سلام کر بیٹھ گئی سازندون نے پھر ساز ملائے اور ناہید طلعت نے یہ غزل گانا شروع کی ؎

دوست کو جان کا دشمن ہین بنانے والے
بیٹھ جایا کرے دل درد بھی اُٹھے لیکن
چوٹ کھا جائین نہ یہ چوٹ لگانیوالے
دو سو ایکطرف حضرت دل کیا کم ہین
اُنکو بھی ضد سے جلاتے ہین جلانیوالے
دیدۂ تر ہین سلامت تو دکھا دینگے ضرور
کیا بجھا دینگے لگی دل کی بجھانے والے
انقلاب اپنے ہوئے دیکھئے یہ ہاتھون دکھا
خشک ہین لبون لگو ذرا دیکھ دکھانیوالے
دیدۂ تر لب خشک آہ جگر سوز جلال

جا ہو بیٹھے ہین عدم جان سے جانیوالے
خوش ہین محفل مین مری رنج اُٹھانیوالے
بیٹھ جائین نہ کہین تھام کے دل ہاتھونسے
جی دکھانے کے وہین اُنکو سکھانیوالے
کیون نہ دل ٹوٹ لگے مین وہ کج لیکر رونا
کیسے بڑھکر ہین یہ طوفان اُٹھانیوالے
جانتے ہین مجھے پکا ہوا پھوڑا شاید
کہ ہمین ہنسکے رُلاتے ہین رلانیوالے
کوئی ڈوبا ہوا دل بھی تو نکالین آکر
رنگ عاشق کا یہی تو ہین جمانیوالے

خیر ہو حضرت دل ہین کہین آنے والے
خاک اُڑایا کرین یہ خاک اُڑانیوالے
آہ کرتے ہوئے ڈرتا ہون کہ نازک ہین بہت
اُٹھتے جوبن کی بندھی چوٹ لگانیوالے
شمع دلسوز تھی مجھ سوختہ قسمت کی کبھی
لو بجھے جاتے ہین مجھکو رُلانے والے
گرمیان بھی جو وہ کرتے ہین تو ٹھنڈی ہمسے
چھیڑتے ہین جو سر بزم ستانیوالے
کوئی آفت زدہ اب آہ کیا چاہتا ہے
چاہ مین حضرت یوسف کے گرانیوالے

اس ٹھاٹھ اور ایسی سُریلی آواز سے اس غزل کو گایا کہ سب اہل بزم مثل تصویر خاموش اور اکثر بیہوش ہوگئے کہ سامعین کی روح کنج مرقد مین وجد کرتی تھی تحسین و آفرین کی صدا ہر سمت بلند تھی اہل محفل کی آنکھون سے آنسو جاری عجیب کیفیت طاری تھی شہزادہ و ملکہ بھی نہایت محظوظ ہوئے جب وجد مین آکے سر ہلا دیتے تھے تو وہ سلام کرکے اور بھی زیادہ جی توڑ کے گاتی تھی شہزادہ نے نہایت تعریف کی اور ملکہ نے اسقدر انعام و اکرام دیا کہ اُٹھانا مشکل ہوا غرضکہ دو پہر رات تک ناہید طلعت گاتی رہی بعد اسکے چوبدارون نے آکر عرض کیا کہ اور طائفے بھی حاضر ہین ملکہ نے شہزادہ سے کہا کہ اب نصف شب گذر چکی ہے اب آرام فرمائیے یہ کہکر اُٹھ کھڑے ہوئے جلسہ برخاست ہوا رفقاد

مصاحبین اپنے اپنے آرامگاہ کو گئے اور اُسی خیمہ مین ایک جانب ایک نمگیرہ علیحدہ استادہ تھا اُسپر کارچوبی کام نہایت
پرتکلف کیا ہوا تھا نیچے اُسکے فرش قاقم وسنجاب بچھا ہوا اور جواہر نگار پایونکا پلنگ بہت ہی نادر لگا ہوا پلنگ کے
برابر مسند سفید بادلے کا کام اُسپر کیا ہوا موتیون کی جھالر لگی ہوئی پلنگ پر دو تکیے برق تاب لگے ہوئے کہ
جسپر آنکھین ٹھہرتی نہین پھولون کی چنگیرین گرد پلنگ کے قرینہ سے رکھی ہوئین اور پلنگ پر بھی کچھ پھول پڑے
ہوئے ہین خوشبو سے دماغ معطر ہوا جاتا ہے القصہ ملکہ وشہزادہ اُس مسند پر آکے بیٹھے تھے ملکہ نے حکم دیا کہ خاصہ
منگاؤ اُسی وقت خواصین باورچی خانہ مین گئین داروغہ باورچیخانے سے خوان لیکر حاضر ہوا بکاول آئے دسترخوان
بچھا کر کھانا چنا ملکہ گلفام اور شہزادہ ہاشم نے باہم کھانا کھایا جب کھانا کھا چکے تو دو ایک جام مے گلگون کے
پیکر چاہا کہ اب آرام کرین اتنے مین دیوانے نے آکر قدم پر سر رکھدیا اور کہا کہ اگر حکم ہو تو مین جاکے خورم کو
قتل کرون یہ حال دیکھکے فولاد وشمشاد برہم ہوئے اور دیوانے سے کہا کہ ای بے ادب تو شہزادے کے آرام
مین کیون آیا دیوانہ یہ سنکے ہشیار ہوا اور ہاشم کے قدم پر گر کے کہا کہ مجھسے قصور ہوا میرا قصور معاف کیجیے
یہ کہکے فوراً باہر نکل آیا لیکن نہروان بھی اس جلسہ کے ہنگامہ مین لوگون کے ہمراہ باغ کے اندر آیا اور کسی
گوشہ باغ مین پوشیدہ ہو گیا جب ہاشم وملکہ نے آرام کیا نہروان نے آکے شمع وغیرہ کو گل کر دیا اور قصد
کیا کہ ہاشم کو گرفتار کرون قضارا اُسوقت ہاشم کی آنکھ کھل گئی کہ تمام مکان مین اندھیرا ہے دل مین خیال کیا
کہ کوئی آیا ہے بس اُٹھکے اُسکی تلاش مین مصروف ہوا اس اثنا مین ہاشم کو پیشاب کی احتیاج ہوئی اور گوشہ
باغ مین برائے رفع حاجت گیا اُسوقت عیار نے پلنگ کے نیچے سے نکل کے اور حباب بیہوشی مار کے ملکہ کو بیہوش
کیا اور چادر مین پشتارہ باندھ کے اور دیوار باغ سے جست کر کے نکل گیا بعد فراغ پیشاب جب ہاشم آیا تو ملکہ کو
پلنگ پر نہ پایا معاً خیال کیا کہ کوئی عیار ملکہ کو لیگیا یہ تصور کر کے بجلدی تمام بیرون باغ آیا اور مرکب پر سوار ہو کے جسقدر
رات باقی تھی رہبری کرتا رہا مگر تاریکی مین ملکہ کا کہین سراغ نہ پایا جبکہ گریبان سحر چاک ہوا ہاشم نے دیکھا کہ ایک عیار
ملکہ کا پشتارہ لیے جاتا ہے ہاشم نے للکارا کہ بس آگے قدم نہ بڑھانا مین آپہونچا یہ کہکے مرکب کو جولان کیا عیار نے
ہاشم کو دیکھکے تصور کیا کہ اسکے ہاتھ سے جان بری مشکل ہے یہ سمجھ کے ایک درخت کے گرد پھرنا شروع کیا
ہاشم بھی مرکب سے اُتر کے نہروان کے تعقب مین چلا کہ دفعۃً ایک سوار مثل آفتاب تابان صحرا سے نمودار ہوا
یہ سوار خورم زرین درفش ہے کہ بعد روانگی عیار اس غرض سے تنہا آیا تھا کہ مین جاکے ہاشم کو گرفتار کرونگا
اور خورم نہایت پہلوان زبردست ہے اور دعوے شجاعت رکھتا ہے جب عیار نے خورم کو دیکھا کہا کہ ای خورم
یہی ہاشم ہے کہ جسکی گرفتاری کو تمنے مجھے بھیجا تھا ہاشم نے جب خورم کو دیکھا فوراً اپنے مرکب پر سوار ہوا
اُسطرف خورم نے پہونچکے نیزہ مارا ہاشم نے بعد چند طعنون کے اُسکے ہاتھ سے نیزہ ہوائی کر دیا جھلا کے
اسنے تلوار کھینچی مگر شمشیر زنی مین بھی مراد حاصل نہوئی القصہ کشتی شروع ہوئی اس عرصہ مین سرداران ہاشم
بھی پہونچگئے مگر ہاشم نے اپنے سردارون کو منع کیا اور کہا کہ تملوگ دور سے تماشائے جنگ دیکھو یہ امر داخل
نامردی ہے کہ بلوہ کر کے تنہا شخص کو گرفتار کرین اور اُسطرف مردان سپاہ خورم بھی آگئے اسنے بھی اپنے سردارونکو
منع کیا غرضکہ ہاشم نے تھوڑے عرصہ مین خورم کو زیر کیا خورم ہاشم کی جرأت دیکھکے بصدق دل مسلمان
ہوا اور باغ مین آکے ملکہ کو عماری مین سوار کر کے دربند القاریہ کی طرف روانہ ہوا اور اپنے ملک مین پہونچکے
تمام شہر کو اسلام آباد کیا اور خود سامان عقد ملکہ مین مشغول ہوا۔

# اب دو کلمہ داستان عرش بن نمرود کے معرض بیان مین آتے ہین

| | | | |
|---|---|---|---|
| بتون سے حسرت بوس و کنار باقی ہے | ہنوز مرحلہ کو بسیار باقی ہے | تپ جنون سے فقط جسم زار باقی ہے | بدن کے جامہ سے یہ ایک تار باقی ہے |
| وہی ہے حسن سفید و سیاہ کا عالم | وہی ہے ورنگی لیل و نہار باقی ہے | دہر ہی آنکھ اٹھا کر ہی دیکھنا لازم | نگاہ لطف کا امیدوار باقی ہے |
| بنا فساد کی بنیاد نرم گرد سخت | وجود ننگ ہے جب تک شرار باقی ہے | کماہے گستے نہ آہ و فغان کرو آتش | اٹھا دو جو کچھ اختیار باقی ہے |

غواصان قلزم معانی و آشنایان بحر نکتہ دانی زورق سخن کو دریائے بیان مین اسطرح روان کرتے ہین کہ عرش تمنا کیہ مین تخت سلطنت پر متمکن تھا اور تمام اہالیان دربار جمع تھے کہ ناگاہ در بند القاریہ سے پرچۂ اخبار آیا اُسمین تحریر تھا کہ القار شاہ بھی مع تمام شہر کے مطیع اسلام ہوا اور تمام حال جو کچھ گذرا تھا اُس پرچہ مین مندرج تھا عرش نے برہم ہو کے شہنشاہ زرین کمر مالک کوہستان کو اس مضمون کا نامہ لکھا کہ بمجرد دیکھنے میرے نامہ کے پسر حمزہ کو مع خورم اور اُسکی دختر کے جلد گرفتار کر کے بھیجدیا اُن سبکے سر روانہ کرو چنانچہ نامہ دار نامہ لیکے روانہ ہوا اور شہنشاہ زرین کمر کے پاس پہونچا بعد بجا آوری مراسم تعظیم و تکریم کے نامہ پیش کیا شہنشاہ مضمون نامہ سے مطلع ہوا اور اپنے وزیرون سے کہ اُسمین ایک عیار بھی تھا کہ نام اُسکا سرطان تھا اس بارہ مین اُنسے مشورہ کیا سرطان نے کہا کہ لشکر کشی کر کے پسر حمزہ پر فتحیاب ہونا مشکل امر ہے مگر مین جا کے بنفس عیاری اُسکو گرفتار کیے لاتا ہون شہنشاہ نے کہا سرطان اگر تو ایسا کریگا تو مین اپنے ملک سے چہارم حصہ تجھے دونگا سرطان نے کہا کہ اس مضمون کا ایک نوشتہ مجکو دیجیے شہنشاہ نے لکھدیا کہ اگر سرطان پسر حمزہ کو گرفتار کر لائیگا تو مین اپنے ملک سے چہارم حصہ اُسے دونگا اور اُس کاغذ پر تمام سردارون کی گواہیان ثبت ہوئین جب وہ کاغذ لیا رہوا سرطان القاریہ کی طرف روانہ ہوا اور بعد قطع منازل و طی مراحل القاریہ مین داخل ہوا اور یہان وہ زمانہ ہے کہ کاکا سالم و اسلم شادی مین مصروف مین مصروف ہین اور ہاشم کی چوتھی کا دن ہے غرضکہ سرطان بھی اُسی اُلٹ پلٹ مین ایک محافہ کے ہمراہ بشکل کہاری داخل ہوا جب چوتھی کا ہنگامہ ختم ہوا اور تمام عورات محل نے آرام کیا سرطان خلوتخانہ مین آیا اور ہاشم کو بیہوش کر کے اور پشتارہ باندھ کے کوہستان کی سمت روانہ ہوا جب کہ عروس شب نے چادر مہتاب مین مُنھ چھپایا اور نوشاہ خورشید خلوتکدہ مشرق سے عالم شہود مین آیا ملکہ گلفام سرو قد نے ہاشم کو نہ دیکھا اپنا حال تباہ کیا ملکہ کی گریہ و زاری سے بلبل بر گلہا سے گلشن نے گریبان چاک کیا اور نخل کف افسوس ملنے لگا نرگس چشم حسرت سے نگران تھی سبزۂ بیگانہ کی طرح پایمال نالہ و فغان تھی یہ حال پر ملال دیکھکے فولادو شمشادہ کاکا سالم و اسلم مع تمام سردارون کے تلاش ہاشم کے لیے روانہ ہوئے اور اُسطرف سرطان بخوشی تمام داخل سرحد کوہستان ہوا کہ ناگاہ صحرا کی جانب سے گرد بلند ہوئی اور ایک نقابدار مرکب باد رفتار پر سوار نمودار ہوا اور عیار سے کہا مین دیکھون تیرے پشتارہ مین کیا ہے اس عرصہ مین اور نقابدار بھی آئے عیار نے پشتارہ کھولنے مین تامل کیا نقابدار نے عیار کے تیر مارا وہ تیر عیار کی ران مین لگا نقابدار نے دوسرا تیر مارنے کا قصد کیا کہ سرطان نے کہا تم تیر نہ مارو اس پشتارہ مین ہاشم تغزن پسر حمزہ ہے اور اُسکے لانے کا حال بیان کر کے کہا کہ شہنشاہ زرین کمر نے اسکو طلب کیا ہے یہ کہکے پشتارہ نقابدار کے حوالہ کیا نقابدار نے پشتارہ کھول کے ہاشم کو دیکھا اور فوراً اُسکے جمال بیمثال کو دیکھکر عاشق ہو گیا سرطان سے کہا کہ دور ہو میرے سامنے سے ورنہ ابھی تجکو قتل کرونگا سرطان مجبور ہو کر روانہ ہوا اور نقابدار ہاشم کو اُسی حالت بیہوشی مین مرکب پر ڈالکے باغمین لایا اور بارہ دری مین لاکر پلنگ پر لٹا دیا ناظرین افسانہ کو معلوم ہو کہ یہ نقابدار شہنشاہ زرین کمر کی دختر ہے کہ نام اُسکا ملکہ شیرین گلعذار ہے اور چند نقابدار جو اُسکے ہمراہ تھے وہ وزیر زادی اور مصاحبین اُسکی تھے

ہرچند ملکہ نے دل مین تصور کیا کہ اگر یہ امر اس حرکت سے مطلع ہوگا تو تیرے حق مین بہتر نہو گا مگر دل کی بیقراری اور
حضرت عشق کی مددگاری سے یہ خیال نقش باطل کیطرح صفحۂ دل سے دفع ہوگیا فوراً ہاشم کو لخلخہ وغیرہ
سنگھا کے ہوشیار کیا ہاشم نے آنکھ کھول کے جو دیکھا کہ مین ایک مکان غیر مین ہون اور چلمن کے
اندر سے ایک ماہ تابان جلوہ گر ہی اور میرے گرد کنیزان زہرہ جبین کا حلقہ ہی بس یہ دیکھکے ہاشم پلنگ سے
اُٹھا اور کہا کہ مجکو یہان کون گرفتار کر کے لایا ملکہ نے اپنا چہرہ بنظر چلمن سے باہر نکال کے تمام حال سرطان
کے گرفتار کرنے اور اُس سے پشتارہ چھین کے یہان لانے کا من و عن بیان کیا چونکہ بسبب شادی کے
ہاشم کے دست و پا مین مہندی لگی تھی ملکہ نے رنگینی دست و پا کا باعث دریافت کیا ہاشم نے اپنی شادی کا
کل حال بیان اور کہا کہ عیار مجکو چوتھی کی شب کو گرفتار کر لایا اسوجہ سے میرے دست و پا رنگین ہین ملکہ
نے دل مین خیال کیا کہ جب اسکی بی بی موجود ہی تو یہ جوان میری طرف کیون مخاطب ہوگا یہ تصور کر کے
ملکہ نے آہ سرد دل پُر درد سے کھینچی ہاشم نے ملکہ کو افسردہ دیکھکے کہا کہ اے ملکہ تم کچھ اپنے دل مین خیال
نکرو ہر ایک کا مرتبہ موافق اسکے رتبہ کے ہوگا بعد اس گفتگو کے ہاشم نے ملکہ سے اسلام کا سوال کیا اور
چند کلمہ وحدانیت الٰہی مین بفصاحت بیان کیے ملکہ تو مائل ہو ہی چکی تھی اور ادھر کلام صدق انضمام
نے قلب پر تاثیر کی فوراً آئینہ دل سے زنگ کفر زائل ہوا کلمہ پڑھکے مع کنیزان حور تمثال صدق دل سے مشرف
باسلام ہوئی بعد ازان بزم عیش و طرب آراستہ ہوئی ساقیان سیمین ساق و مطربان شہرۂ آفاق حاضر ہوئے
جام مے گلرنگ گردش مین آیا زمزمہ سرائی ہونے لگی اور وہان کی کیفیت سنیے کہ سرطان نے جا کر شہنشاہ
سے تمام حال ہاشم کی گرفتاری اور نقابدار کے باعث رہائی کا بیان کیا شہنشاہ یہ سنکے نہایت برہم
ہوا اور کہا کہ اے سرطان قسم بخدای نمرود اگر تو ہاشم اور نقابدار کو تلاش کر کے پیدا نکریگا تو تجکو عذاب
الیم سے قتل کرونگا پس سرطان برہمی شہنشاہ دیکھکے اُسوقت پھر روانہ ہوا اگر ملکہ نے مدت سے
باغ مین مثل مینا بازار کے میلہ مقرر کیا تھا اور تمام زنان شہر اُس میلہ مین آکے خرید و فروخت کیا کرتی
تھین چنانچہ حسب معمول زنان شہر در باغ پر آئین کنیزون نے اُن عورتون سے کہا کہ ملکہ عالم کے
دشمن علیل ہین اس سبب سے میلہ ملتوی ہوگیا ہی ایک کنیز کی زبان سے نکلا کہ ملکہ عیش و عشرت
مین مشغول ہین میلہ کیونکر ہوگا وہ عورتین جو میلہ مین آئی تھین یہ سنکے باہم کلمہ و کلام کرتی ہوئی واپس ہوئی تھین
اور اُس طرف سے سرطان ہاشم کی تلاش مین آتا تھا اُسنے عورتون کا مجمع دیکھکے پوچھا کہ تم سب کہان
سے آتے ہو اُن عورتون نے کہا کہ ہم سب اسباب لیکے ملکہ تمکین شیرین کلام کے باغ مین گئے تھے مگر وہان
پہونچ کے سنا کہ ملکہ کسیکو لائی ہین اُس سبب سے میلہ موقوف کیا سرطان نے دل مین خیال کیا
کہ جو نقابدار مجھسے پشتارہ لے گیا ہی یقین ہی کہ وہ ملکہ ہی تھی غرضکہ سرطان یہ سنکے خاموش ہوا اور
شب کو بذریعہ کمند پشت باغ سے دیوار باغ پر پہونچا اور ملکہ و ہاشم کی صحبت بے تکلفانہ دیکھکے فوراً زیر دیوار
آیا اور کسی گوشہ مین پوشیدہ ہوا جسوقت ہاشم نے آرام کیا سرطان ہاشم و ملکہ کو بیہوش کر کے اور دونون کے پشتارے
لیکے جست و خیز کرتا ہوا روانہ ہوا اور صبحکو برابر بارگاہ کے پہونچا شہنشاہ کا ایک مکان لب دریا تھا شہنشاہ اُسوقت اُسی مکان مین بیٹھا
تھا کہ سرطان دونون پشتارے لیے ہوئے پہونچا اور شہنشاہ کے سامنے لیجا کر رکھدیے شہنشاہ نے دونون پشتارون کے کھولنے کا
حکم دیا اول ہاشم کا پشتارہ کھولا گیا شہنشاہ نے ہاشم کو جوان وجیہ خوبصورت مثل آفتاب عالمتاب کے پایا مگر جب اُسکی دختر کا

اشارہ کھولا شہنشاہ نے ملکہ کو دیکھکے سرطان سے کہا کہ ای فرساق یہ کیا معاملہ ہی عیار نے تمام حال بیان کیا شہنشاہ نے یہ سُنکے کہا کہ ای مادر قحبہ تو مجھکو بدنام کرتا ہی یہ کہکے حکم دیا کہ اس حرامزادی کو شہر سے نکالدو اور ہاشم کو صندوق مین بند کرکے دریا مین ڈالدیا بعد ازان گویا ہوا کہ اس مرد مردود نے کیسی تقدیر کی تھی کہ اپنی دختر کو ہاشم پر عاشق کیا اور اس شوخ دیدہ کو بھی اسیر ملک کیا شاید یہم دنیا یہی ہی یہ کہکے اپنی دختر کے سینے پر سوار ہوا اُسوقت ملکہ کی آنکھ کھلی اور اپنے پدر کو در پی قتل دیکھکے مجرا کیا اور کہا کہ ای پدر میر اشتہ ننگ و ناموس سنگ ظلم سے محفوظ ہی مین نے کوئی حرکت خلاف نہین کی شہنشاہ نے یہ سُنکے کہا کہ مین ضرور تیری ناک کاٹونگا یہ کہکے ملکہ کی بینی پر تلوار رکھکے زور کیا مگر ملکہ کی ناک پر خطا بھی نہ پڑا شہنشاہ یہ حال دیکھکے زیادہ برہم ہوا اور ملکہ کو ستون سے باندھکے تیر مارنا شروع کیا تیر نے بھی ملکہ کے جسم نازنین پر اثر نہ کیا اور قدرت خدا سے ملکہ کا جسم ایسا سخت ہو گیا کہ گویا فولاد پر تیر پڑتا تھا یہ دیکھکے شہنشاہ نے اپنی دختر کے پاؤن پر سر رکھدیا اور مسلمان ہوا اگر ہاشم کیواسطے گریان ہوا ملکہ نے ہاشم کا حال سُنکے لباس شجرفی زیب بدن کیا اور مع کنیزون کے لب دریا فقیرنی ہوکے بیٹھی اور شہنشاہ زرین کمر نے شہر مین جو بتخانے تھے مسمار کیے اور ہاشم کے غم مین بیہوش ہوا

ابتدائے داستان حیرت بیان اُس نہنگ بحر شجاعت یعنی ہاشم والا مرتبت کے کہ شہنشاہ نے برہم ہوکے اُسکو دریا مین ڈال دیا تھا بیان ہوتے ہین سے

گزرین لیسے خیالات جہان دور رہے
لامکان سے بہت ای قید مکان دور رہے
ای زبان ہجر کی شب کا نہو افسانہ بیان
وہ تماشای جہان گذران دور رہے
وہ دیار اور وہ بستی وہ مکان دور رہے
تلخکامی دم نزع بھی شیرین ہوگا
ہول دل جس سے ہوا ایسا خفقان دور رہے
روحکو قالب خاکی سے نکل چلنے دے
زندگی مین جو حلاوت سے زبان دور رہے
بند کین خواب اجل نے میری آنکھین آتش

شناوران قلزم نکتہ دانی و غواصان لجہ سخندانی اس مضمون ملال افزون کی تلاش مین دُر رنگین سخن کو صدف فکر سے نکالنے لگے یون سلک بیان مین لاتے ہین کہ جب شہنشاہ نے شہزادہ ہاشم کا صندوق دریا مین ڈلوادیا وہ بحر ذخار ایسا محیط تھا کہ جوش و خروش اُسکا آشوب زمانہ بلکہ شور محشر کا ایک نمونہ تھا ہر موج اُسکی زنجیر ستم قہرناک مثل چین جبین ظالم الظلم گرداب کے پیچ و تاب سے مردمان آبی چکراتے تھے حباب چشم قہرآلود سے ڈراتے تھے وہ قہر دریا تھا کہ جزر و مد اُسکا کوسون تک جاتا تھا وسعت آب سد رجہ تھی کہ جہانتک نگاہ کام کرتی تھی عالم آب نظر آتا تھا

آب ایسا کہ بحر تھا زخار
گذرہ موج جب تب دیکھا
تند و مواج و تیرہ و تہ دار
ساحل اُسکا نہ خشک لب دیکھا
موج کا ہر کنایہ طوفان پر
مارے چشمک حباب عمان پر

چنانچہ وہ صندوق بہتے بہتے اُس جزیرہ مین پہونچا کہ جہان حاکم داراب دریانشین ماہی خوار ہی اُسنے ایک مکان لب دریا بنایا ہی مکان کے ایکجانب دریا ہی اور دوسری سمت باغ تعمیر کیا ہی اور داراب دلوانہ مزاج بھی ہی دو سو سردار اور ستر ہزار سوار نگر بست لوانہ فراج اُسکے ہمراہ رکاب مین اتفاقا ایک روز لب دریا شکار ماہی مین مشغول تھا کہ ایک صندوق دریا مین اُسکو نظر آیا لوگون کو حکم دیا کہ اُس صندوق کو جلد حاضر کرو بمجرد حکم کے تمام لوگ دریا مین کود پڑے مگر صندوق کسی سے نہ نکل سکا خود داراب نے زور کرکے صندوق کو کیقدر دریا سے اُبھارا بعد ازان لیمان باندھکے صندوق کو باہر نکالا اُس صندوق مین ہاشم کو دیکھکے حیران ہوا اس عرصہ مین ہاشم بھی ہوشیار ہو گیا تھا صندوق سے باہر نکلا داراب نے ہاشم سے حال دریافت کیا ہاشم نے تمام ماجرا دیوانگی سے بیان کیا اُسنے تمام حال سُنکے کہا کہ ارے تو خداوند زادی اور پیغمبر زادی کا نام لیتا ہی بس دیوانہ را ہوکے بس ست فوراً برہم ہو گیا اور قصد کیا کہ ہاشم کو طمانچہ مارون ہاشم نے ارادہ معلوم کرکے اُسکا ہاتھ پکڑ لیا آخر کشتی شروع ہوئی زور ہونیلگے

ہاشم نے دوپہر مین اُسکو زیر کیا دیوانہ بھی صدق دل سے مسلمان ہوا اور بوق بجایا کہ تمام دیوانے بیابان
سے آکے جمع ہوئے اور سب کے ہاتھون مین چوبدست آہنی تھی داراب نے اُن دیوانون سے تمام
سرگذشت بیان کی وہ دیوانے تو مطیع داراب تھے ہی اُن سب نے بھی بصفائی قلب اسلام قبول
کیا داراب نے ہاشم کی دعوت نہایت تکلف سے کی اور تین دنتک ضیافت کے چرچے اور عیش وطرب
کے جلسے رہے روز چہارم ہاشم نے کہا کہ ایک آدمی میرے ہمراہ کرو کہ مجکو راہ کوہستان کا نشان بتادے
داراب نے کہا کہ مین خود آپکے ہمراہ رکاب ہون جہان حضور تشریف فرما ہونگے خادم بھی آپ کے ہمراہ
جائیگا غرضکہ ستر ہزار دیوانون کی جمعیت سے ہاشم کوچ کرکے کوہستان کی طرف عازم ہوا اور اسطرف
ملکہ تمکین شیرین کلام بصد رنج و آلام لب دریا لباس شنجرفی پہنے بیٹھی تھی اور بیتابی دل سے یہ اشعار عاشقانہ
پڑھ رہی تھی سہ جب سے دیکھی نہین تری صورت

صبر و طاقت نے منہ کو پھیرا ہے
دل ترنگیر ہوا ہے غمسے قلب
بخدا کچھ عجیب صورت ہے
شکل بلبل یہ دل پھڑکتا ہے
اے شہ مہوشان دوہائی ہے
طاقت صبر اب نہین ہم مین

دلمین رہ رہکے درد ہوتا ہے
دستۂ وحشت ہے اور گریبان ہے
سلسلہ آنسونکا جاری ہے
ساتھ ہوش و خرد نے چھوڑا ہے
منہ کو غم سے کلیجہ آتا ہے
اب نہ تڑپایئے خدا کے لیے

کیا کہون ہے جو قلب کی حالت
رنگ چہرہ کا زرد ہوتا ہے
پُرزے پُرزے تمام داماں ہے
اشکباری ہے بیقراری ہے
دستگیرون نے دلکو توڑا ہے
تن بدن سنسایا جاتا ہے
شکل دکھلاؤ پھر ہمیں کیلیے

یاس و حرمان نے آکے گھیرا ہے
تن بدن کی ہوئی ہے طاقت سلب
دم نکلتا ہے غیر حالت ہے
دلمین خار الم کھٹکتا ہے
حضرت عشق کی چڑھائی ہے
دم نکل جائیگا کوئی دم مین

یہ کہکر لڑکھڑاتی ہوئی اُٹھی اور پھر دل کیطرح بیٹھ گئی اور بے اختیار یہ کلمہ زبان پر لائی سہ خیال زلف دلکو اک پریشانی دکھاتا ہے + تصور ابروؤن کا
قلب پر خنجر پھیرا تا ہے + اُدھر یاد مژہ کا تیر دلکو توڑ جاتا ہے + تڑپ ہوتی ہے زائد جب یہ لب تک حرف آتا ہے

مراد ردلیست اندر دل اگر گویم زبان سوزد
وگر دم درکشم ترسم کہ مغز استخوان سوزد

ایسی بپت پریت کا کیسے کرون نباہ
اپنے پیتم لال سے بچھڑے ہین جنکو رے

آہ کرون تو جگ جلے اور چپکے لاگے گھاؤ
بچھڑت دکھ جانے وہی جو کوئی بچھڑا ہو

اور کبھی بار بار لب گوہر بار سے یہ اشعار آبدار پڑھتی تھی سہ بدریائی محبت فورق آسا غم کے مارے ہم +
کبھی ہین اس کنارے پھر کبھی ہین اُس کنارے ہم + اور کبھی ترنگہ یہ شعر پر درد وہ بیقرار زبان پر لاتی تھی سہ
حال دل کس سے کہون کوئی بھی غمخوار نہین - بیکسی کا ہو برا + دل نکلجائے جو کشمکش سے بچون موت بن جلد آ
اور کبھی ہائے کا نعرہ مارتی تھی اور یون پکارتی تھی سہ یہ سمجھے تھے کہ نیک اس عشق کا انجام ہوتا ہے + مزے

رہتے ہین دن بھر رات بھر آرام رہتا ہے
سدا اخفا مین جو رہا دہ گمنام رہتا ہے
وفور عشرت وشادی سے جشن عام ہوتا ہے

غرض پیش نظر معشوق صبح و شام رہتا ہے + نہ واقف تھی کہ فرقت سے لبشر ناکام رہتا ہے + اگر دانستم
از روز ازل داغ جدائی را + ننہادی کردمے ناکس نسازد آشنائے را + جو مین ایسا جانتی کہ پیت کئے
دکھ ہوئے + نگر ڈھنڈھورا پیٹتی کہ پیت نکریو کوئے + کبھی مایوس ہوجاتی تھی اور یون فرماتی تھی سہ
وصل بننے کا کچھ بناو نہین + وان لگا دل جہان لگاؤ نہین + کہتے ہین ڈوبتے اُچھلتے ہین + ایسے
ڈوبے کہین نکلتے ہین + غرض کہ اس طرح بلک بلک کر روتی تھی کہ دیکھنے والون کا کلیجہ ٹکڑے
ٹکڑے ہوا جاتا تھا ہر چند ہمنشین جلیسین خواصین مغلانیان کنیزین سب باچشم اشکبار ملکہ کی مدد
کرتی تھین اور سمجھاتی تھین کہ ملکہ اسقدر مضطر و بیقرار نہو جامع المتفرقین کے فضل پر نظر رکھو

چنانچہ ملکہ کی ایک مصاحب محبوبہ نام کہ بڑی گرما گرم اور کھیلی کھائی ہوئی تھی آ سنے اسکے ملکہ کو گلے سے لگا کر آنچل منہ سے سرکایا اور یون تسکین دینے لگی کہ ملکہ عالم آپ نے عجیب حالت اپنی بنائی ہی عشق و عاشقی کی آبرو خاک مین ملائی ذرا ہوش مین آؤ تمھین انکو کبھی عاشق ہوئی ہو سلف سے یہ بات ہوتی آئی ہی ماشاءاللہ پڑھی لکھی ہو قصون مین تو دیکھا ہوگا کہ کسنے نہین ایذا اٹھائی ہی سہ گیا قیس ناشاد اس عشق مین گئی جان فرہاد اس عشق مین + ہوئی اس سے شیرین کی حالت تباہ + کیا اسنے لیلے کا خیمہ سیاہ + سنا

ہوگا وامق پہ کیا کچھ ہوا
کوئی شہر ایسا نہ دیکھا وہان
زمانہ مین ایسا نہین تازہ کار

ہوا اس عشق مین کسطرح جیسے ہوا
ہوا اس سے آشوب محشر عیان
غرض ہے یہ اعجوبہ روزگار

جو عذرا پہ گذرا وہ مشہور ہی
کب اس عشق نے تازہ کاری نکی

دمن کا بھی احوال مذکور ہی
کہان خون سے غازہ کاری نکی

برسون خاک چھنواتا ہی دشت غربت کی سیر کراتا ہی ہر طرح آزماتا ہی جب دیدار معشوق دکھاتا ہی اور یہ بھی صاحبان قسمت کیے لئے ہی کہ انکو وصل معشوق ہوتا ہی ورنہ آدمی حرارت تپ درون سے سوکھ سوکھ کر مدقوق ہوتا ہی صحرا الصحرا پھرتے پھرتے جیسے گذر جاتا ہی تڑپ تڑپ کر مرجاتا ہی فرہاد نے جان شیرین گنوائی تھی مجنون نے بیابان مین مرگ نوجوانی پائی تھی ملکہ نے کہا کہ ای محبوبہ یہی تو زیادہ اضطراب کا باعث ہی سہ کوہکن کوہ مین اور قیس ہوا صحرا مین + سر ٹپکنے مین کوئی نہ ہمسر اپنا محبوبہ بولی کہ یہ تو سن لیا اور یہ نہ دریافت کیا کہ بعد وصل کبھی صدمہ فرقت ہوتا ہی اور کبھی وصل سے پہلے رنج مہاجرت ہوتا ہی چاہیے کہ وصل نہو یہ غیر ممکن ہی بعد غم فرقت کے وصل کی شادی ضرور ایک دن ہی چنانچہ دیکھو جب تڑپ بلبل کے دل مین زیادہ ہوتی ہی موسم گل آتا ہی اسیطرح معشوق بھی اپنے عاشق پر رحم کھاتا ہی اول تو محبت ہی نکرے قدم کوچہ عشق مین نہ دھرے اور احیاناً اگر دل آجاے تو ضرور ہی کہ ضبط فرمائیے اگر دو چار دن مین مرجائیگا تو ذائقہ وصل کون اٹھائیگا خداوند کریم مسبب الاسباب ہی کوئی سبب ایسا پیدا کریگا کہ از خود تمھارا محبوب تمسے آکر ملیگا محبوبہ تو یہ سمجھاتی تھی تمہیدین انتظار کے راہ پر لاتی تھی کہ دفعتہً ملکہ کی بانھین آنکھ پھڑکی اور زلف سے ایک موتی کہ کہین نوچنے کھسوٹنے مین الجھ کر رہگیا تھا جدا ہوکے ملکہ کے روبرو گر کے ٹوٹ گیا کنیزون نے یہ دیکھکے کہا کہ ای ملکہ شہزادہ سے آج ضرور ملاقات ہوگی یہ کہہ رہی تھین کہ ناگاہ ہاشم شکار کنان صحرا کیجانب سے نمودار ہوا ملکہ شہزادے کو دیکھکر بیہوش ہوگئی کنیزون نے آواز دی کہ ای شہزادہ جلد ملکہ کی خبر لیجیے وہ فرط خوشی مین دشمنون کو شادی مرگ کا اندیشہ ہی ہاشم نے فوراً پہونچکے ملکہ کا سر اپنے زانو پر رکھا اور سینہ پر کیوڑہ وغیرہ چھڑکا ملکہ نے آنکھ کھول کے گریہ شادی کیا اور اپنے پدر کے مسلمان ہونے کا حال بیان کیا یہ حال سنکے شہنشاہ بھی آیا اور دوبارہ ہاشم کے ہاتھ پر مسلمان ہوا اور مع چار لاکھ سوار و پیدل نہایت تزک و احتشام سے ہاشم کو ہمراہ لیکے جانب لشکر کیہ روانہ ہوا القصہ ہاشم مع شہنشاہ خورم زرین کمر دلوانہ کے اسطے جنگ نمرود کے روانہ ہوتے ہین آگے دیکھیے کیا ہوتا ہی

## اب دو کلمہ داستان بادشاہ اسلام اور دودہ زنگی کے بیان کیے جاتے ہین

غافلو سوتے ہو کس نیند اجل گھات مین ہی + بے ثباتی چمن دہر کی ساعات مین ہی + اسپہ نازان ہین وہ نادان ہین نہین انکو خبر + ایک دھوکا سا یہ دنیا کی طلسمات مین ہی + مانند زق زق و بق بق پھنسے رہتے ہین + سحر اس عالم ہستی کی خرافات مین ہی + شاہد دلپذیر سخن کو مشاطہ کلک جادو نگار آراستہ و پیراستہ کرکے یون حرف زن ہی کہ بادشاہ اسلام اپنے لشکر مین ہین اور امیر مع چند سرداران کے جزیرہ محیط مین تشریف فرما ہین اور دودہ زخمی ہوکے اپنے قلعہ مین پہنچ گیا

جب دودہ کا زخم مندمل ہوا اُسنے حکم دیا کہ تمام لشکر بیرون قلعہ جائے بختیارک ملعون نے کہا کہ ای دودہ تو نورالدہر و سرداران امیر کی جنگ کے لائق نہین ہی الاجو مجھ مین کہون اُسپر عمل کر تیئے شب آہنگ عیار کو بھیج کہ وہ جاکے بفن عیاری تمام سردارونکو گرفتار کر لائے دودہ کو بختیارک ناہنجار کی یہ راے پسند آئی اور قلعہ سے باہر نکلکے شب آہنگ سے کہا کہ تو جاکے تمام سرداران امیر کو گرفتار کر لا پس شب آہنگ یہ حکم پاکے مع چہل سر شاگردون کے لشکر امیر کی طرف روانہ ہوا اپنے شاگردون سے کہا کہ لقا دروغگو ہی اب شاہ اسلام کی خدمت مین جاتا ہون چنانچہ بعد قطع مسافت دربارگاہ پر پہونچکے عادی سے کہا کہ شاہ کو میری خبر کرو عادی نے جاکے عرض کیا کہ شب آہنگ عیار دودہ زنگی مع اپنے شاگردون کے براے ملازمت حضور حاضر ہی اُسکے بارہ مین کیا ارشاد ہوتا ہی شاہ اسلام نے فرمایا کہ اُسکو آنے دو پس شب آہنگ نے حاضر ہوکے پایہ تخت کو بوسہ دیا اور یہ

عجز و ادب یون گویا ہوا کہ
پیوستہ در رکاب تو فخریہ سرورند
تا طایران سدرہ لب افلاک ہیں بند
خاقان چین و قیصر روم و شہ فرنگ
لرزد ز بیم سطوت تو بیزد و کاشغر
باشی تو شاہ نادر کشورستان دہر
فرمان حکم تو بسر چشم سے برند
ہم بوم شاہ و شہر و صفاہان تہمتن
ہشت ز بیم نام سکندر نے مرتد
کاوس و کیقباد و کیومرث و نیز جم
آہستہ آفتاب بہ خط استوا
ای خسرو فلک کاب اب

مجکو معلوم ہوا کہ لقا نہایت دروغگو اور کاذب شریر ہی لہذا اُسپر لعنت کرکے مین مسلمان ہوتا ہون شاہ اسلام نے خلعت عنایت کرکے اُسکے حال پر بہت نوازش کی اور فرمایا کہ اُسکے جسقدر شاگرد ہین وہ ایک ایک ہمارے سرداران کی خدمت مین حاضر رہین شب آہنگ نے عرض کی کہ غلام شہزادہ نورالدہر عالیقدر کی خدمت مین حاضر رہیگا مگر ایرج کو یہ کلمہ شب آہنگ کا ناگوار ہوا اور کہا کہ معلوم ہوتا ہی یہ عیار بھی نامرد ہی مگر جب شب ہوئی عیارون نے تمام سرداران باقیماندہ کو بیہوش کیا اور سبکے پشتارے باندھ کے لشکر لقا کی طرف روانہ ہوئے اسطرف جب زنجیر کہکشان ماہ گردن روزگار سے اُتری اور تارہاے شعاع کا توڑا شاہد صبح نے گلے مین پہنا

| | | | |
|---|---|---|---|
| ستارہ صبح کا ناہید نکلا | بھبوکا بنکے پھر خورشید نکلا | اُتسپ تیرہ پہ آفت اُسنے ڈالی | ہوئی پھر وقف افسر کی بحالی |

ہنگام سحر لشکر اسلام مین غلغلہ بلند ہوا کہ عیار سردارون کو لیگئے شاہ اسلام کو یہ حال سنکے تردد ہوا اور کہا کہ اب ناموس کی حفاظت کرنا ضرور ہی پس حکم دیا کہ گرد خیمون کے خندق کھودکے اُسکو پانی سے پر کردو کل اہل حرم اُن خیمون مین مقیم ہون غرض کہ ایسا ہی کیا اور وہان شب آہنگ سردارون کو گرفتہ و بستہ کرکے دودہ کے روبرو لیگیا دودہ نے اُن سبکو مقید رہنے کا حکم دیا بختیارک نے کہا ای دودہ یہ کیا غضب کرتا ہی اُسیوقت ان سبکو قتل کر دودہ نے کہا کل صبحکو قتل کرونگا کیونکہ اول جنگ مین بادشاہ اسلام کو مغلوب کرکے قتل کرون بعدہ ان سب کو قتل کرون یہ کہکے طبل جنگ کا حکم دیا دونون لشکرون مین صداے طبل جنگ بلند ہوئی رات بھر دونون لشکر کارسازی حرب و درستی سامان رزم مین مشغول رہے جب سپیدہ سحری نمودار ہوا

| | | | |
|---|---|---|---|
| کہ چون صبح از شاہ چین بار داد | عروس جہان دُر بدینار داد | رسید از لشکر بجاے مصاف | دو پیکار بستند چون کوہ قاف |

دونون لشکر میدان مین آکے صف آرا ہوئے دودہ نے نیزہ مارا بعد چند طعنون کے شاہ نے اُسکے ہاتھ سے نیزہ ہوائی کیا دودہ نے گرز مارا شاہ نے بمشکل اُسکے گرز کو بھی رد کیا دودہ نے گرز پھینک کے تیغہ آبدار نیام سے کھینچی اور شاہ پر حربہ کیا شاہ زخمی ہوئے تمام سرداران اسلام یہ دیکھکے دودہ کی طرف دوڑے اور جنگ مغلوبہ ہونے لگی مگر ہمراہیان مالک و لندھور جانبازی کرکے بادشاہ کو نکال لیگئے اور اسطرف جنگ مغلوبہ مین دہ لاکھ زنگی اور بارہ ہزار اہل اسلام قتل ہوئے آخر بختیارک نے طبل آسایش بجایا دونون لشکر

میدان سے اپنے اپنے خیمون مین آ گئے ۔

سپیدہ روشن از تیرہ شب تافتہ | چو آئینہ روشنی یافتہ
چو گوہر بر آمود زنگی تباج | دو لشکر بہ یکجا گروہ آمدند
شہ چین فرود آمد از تخت عاج | شدند از خصومت ستوہ آمدند

لیکن اس جنگ مین دودہ کے چالیس پسر قتل ہوئے دودہ اپنے فرزندون کی لاشین دیکھکے رونے لگا لقا نے کہا کہ اے دودہ تو کچھ غم نکر بروز نوروز مین ان سب کو زندہ کر دونگا دودہ یہ سنکے خوش ہوا اور کہا کہ آج شب کو لشکر اسلام پر شبخون مارنے کا قصد ہے اور اسطرف بادشاہ اسلام زخمی بارگاہ مین بیٹھے تھے کہ ہرکارون نے آکے عرض کیا کہ لشکر کفار کا شبخون مارنے کا قصد ہے یقین ہے آج شب کو وہ لوگ شبخون مارین یہ سنکے بادشاہ اسلام نے حکم دیا کہ آج شب کو تمام لشکر کمربستہ موجود رہے اور خندق پر روشنی ہو جب دودہ کو بھی معلوم ہوا کہ شبخون کی خبر لشکر اسلام مین پہونچ گئی اُسنے کہا کہ میرے لشکر کے پانچ لاکھ زنگی شناوری جانتے ہین اور مین بھی فن شناوری سے آشنا ہون پس مین اسیوقت جاکے شبخون مارونگا یہ کہکے اُٹھا چار گھڑی رات آئی تھی کہ دودہ چار لاکھ زنگیون سے سوار ہوکے لشکر اسلام کی طرف روانہ ہوا اور اُسوقت پہونچا کہ لب خندق پنجشاخے نصب ہو رہے تھے کہ دفعۃً دودہ چار لاکھ زنگیون سے پہونچکے خندق مین کودا اور خندق کے پار ہوکے قتل و غارت شروع کیا ہندیون اور عربیون نے دودہ کو دیکھ کے تلوارین علم کین اور زنگیون کا اسقدر کشت و خون کیا کہ اُنکے پانوں اُٹھ گئے بھاگ کے خندق مین گرے اور اُسطرف لقا مع فوج استادہ تھا کہ دودہ براے قتل بادشاہ اسلام خیمہ کی طرف چلا قران نے شاہ اسلام سے جاکے یہ کیفیت بیان کی دودہ بارادۂ فاسد آتا ہے بادشاہ بجلدی تمام جنگ جہان پیما پر سوار ہوگئے اور زرستاش بہادر مع سرداران یونانی ہمراہ رکاب ظفر انتساب ہوئے جب یہ خبر خواتین منظر نے سُنی کہ بادشاہ سوار ہوکے جنگ گاہ کیطرف جاتے ہین خواتین مین کہرام برپا ہوا اور سب نے بال کھول کے درگاہ مستجاب الدعوات مین دعا کرنا شروع کی کہ ناگاہ بیابان سے گرد پیدا ہوئی اور نعرہ امیر عالیمقام کا بلند ہوا کیونکہ امیر جزیرۂ محیط سے شبا شب اس خیال سے آئے تھے کہ لشکر تنہا ہے معلوم نہین کہ میری غیبت مین لشکر پر کیا حادثہ گذرا ہوگا غرضکہ عین گرمی جنگ مین امیر بھی آگئے القصہ قورج و داراب و خورشید بھی خندق کے برابر پہونچے شاہ اسلام نے امیر کو دیکھکے مرکب اُٹھایا اور پسر دودہ یعنی ژوبین بن دودہ کو قتل کرکے دودہ کے مقابل پہونچے دودہ نے شاہ اسلام پر تیغہ مارا شاہ اسلام نے اُسکا حربہ رد کرکے ایسی تلوار ماری کہ مع مرکب دودہ کے چار ٹکڑے ہوئے امیر نے یہ دیکھکے باآواز بلند کہا کہ ماشاء اللہ شہنشاہ کی تیغ مین کیا صفائی ہے اور سرداران امیر جو دودہ کی قید مین تھے اُنھون نے نعرۂ امیر سنکے قید کو پارہ کیا اور آکے جنگ مین شریک ہوئے یہ حال دیکھکے بختیارک نے لقا سے کہا کہ اب گریز کرنا مناسب ہے پس لقا شکست فاش کھاکے بیابان کیطرف روانہ ہوا اور رستم بن دودہ آکے مسلمان ہوا امیر نے رستم بن دودہ کو قلعۂ دودہ کا بادشاہ کیا اور دختران دودہ کی شادی ایرج و قورج و داراب و خورشید سے کرکے جشن فتح شروع کیا۔

## اب دو کلمہ داستان پہونچنا لقا کا مینائے زربخش جادو کے پاس بیان ہوتے ہین

سرخوش از کوی خرابات گذر کردم دوش | طلبگاری ترسا بچۂ بادہ فروش | بیتم آمد ز سبو کہنہ پری رخسارے
کافرے عشوہ گری زلف چو زنار بدوش | گفتم این کوی چہ کوئیست ترا خانہ کجاست | ای مہ نو خم ابروی ترا حلقہ بگوش
گفت تسبیح بخاک افگن و زنار بہ بند | سنگ بر شیشۂ تقوی زن و پیمانہ بنوش | بعد ازین طیق من آنا بتو گویم خبرے

راہ بنمایم اگر بر سخنم داری گوش
دل زکف دادم و بیہوش شدم چشم پوش
نہ ملک ماند و نہ آدم نہ طیور و نہ وحوش
بے نے و مطرب و ساقی ہمہ در عیش و سرور
خواستم تا خبرے پرسم ازو گفت خموش
این خرابات مغانست درو ہستانند
دین و دنیا بیکے جرعۂ عصمت بفروش

بگذر از صومعہ و راہ بمیخانہ طلب
تا رسیدم بمقامے کہ نہ دل ماند و نہ ہوش
دیدم از دور گروہے ہمہ دیوانہ و مست
بے مے و جام و صراحی ہمہ در نوشا نوش
نیست این نکتہ کہ بے پا و سرانی بطواف
از دم صبح ازل تا بقیامت مدہوش

خرقہ بیرون فگن و کسوت رندانہ بپوش
محو گشت از ورق کون مکان نقش و خروش
پی دف و بادہ و نی آمدہ در جوش و خروش
چونکہ سر رشتہ دریافت برفت از دستم
نیست مسجد کہ در وی ز ادب آئی بخروش
گر ترا ہست درین کوچہ سر رکیمر نی

چابک خرامان عرصہ سخندانی و چاشنی گیران مذاق شیرین بیانی منازل این افسانہ
کمین کو طی کرکے یون خوشخرامی کرتے ہین ؎
سخن سنج و غواص دریای ہوش | چنین ریخت گوہر بداماں ہوش

کہ جب لقا بے بقا قلعہ غروبیہ سے شکست فاش کھاکے بیابان کی طرف بھاگا اور صحرا مین پہونچکے اپنی بیکسی پر
گریان ہوا بختیارک نے ہر چند اُسکی تسکین کی مگر لقا کا رونا موقوف نہوا اور کہا کہ ای بختیارک اب کہین جائے پناہ
معلوم نہین ہوتی کہ وہان جاکے چند روز آرام سے بسر کرون اور دو روز نگذرے ہین کہ فرط رنج و الم سے نوبت
طعام تک نہین آئی القصہ تمام شب لقا نے نالہ و زاری مین بسر کی جب صبح ہوی اُسیطرح حال زار پر گریان ہوتی
ایک طرف سے صدائے نالہ و بکا گوش زد ہوی نگاہ اُٹھا کے دیکھا کہ ایک زاغ بالا ے کوہ گریہ و بکا کرتا ہی
بختیارک نے اُس زاغ کو دیکھکے کہا کہ ای زاغ اپنے حال زار سے ہم شکستگان بال و پر کو زیادہ رنج و
الم مین مبتلا کر زاغ نے کہا ہر چند مجکو معلوم ہی کہ خداوند نے ایک شبانہ روز گریہ کیا ہی اور کھانا تک نہین کھایا
لیکن خداوند اپنی خاطر شریف مین کسی طرح کا فکر و اندیشہ نکرین کہ دوبارہ خداوند مرتبہ خدائی پر کامیاب ہونگے
اور خداوند نے یہی تقدیر کی تھی کہ قلعہ مینا حصار مین پہونچکے اہل اسلام کا استیصال کرونگا چنانچہ وہ قلعہ
یہان سے دس کوس کے فاصلے پر واقع ہی بعد اس گفتگو کے زاغ پرواز کرکے قلعہ مینا کیطرف روانہ ہوا اتفاقاً
قلعہ مینا کا حاکم پسر دودہ زنگی مینائے زربخش ہی اور دو دختران دودہ بھی اپنے برادر کے پاس قلعہ مین مقیم
ہین اور اُنکے نام میگونہ و شنگونہ جادو ہین اور قلعہ مینا کا حصار نقرہ خالص کا ہی اور مینا کاری سے رشک
نگار خانہ چین ہو رہا ہی اور وہ قلعہ نہایت آباد اور از بس رفیع و مستحکم ہی چنانچہ زاغ جادو نے قلعہ مین جاکے مینائے
زربخش سے بیان کیا کہ دودہ قتل ہوا اور اہل اسلام خداوند کے تعاقب مین آتے ہین اور خداوند صحراے
آفت خیز مین اپنے حال زار پر گریان ہین مینائے زربخش و میگونہ و شنگونہ نے یہ خبر وحشت اثر سنکے اول اپنے پدر کا ماتم کیا
بعد ازان مینائے زربخش برائے استقبال زمرد شاہ مع فوج سوار ہوکے روانہ ہوا اور صحراے آفت خیز مین
پہونچکے لقا کے قدمون کو بوسہ دیا اور عرض کیا کہ مین مثل پدر کے اپنی جان خداوند کے قدم پر نثار کرونگا بعد
اسکے لقا کو بتجمل تمام زر نثار کرتا ہوا شہر مین لایا اور تمام شہر کو آراستگی کا حکم دیا تمام کوچہ و بازار صفائی و زیبائی
سے آراستہ و پیراستہ ہوئے اور ہر ایک مقام پر سامان آرایش و زیبایش مہیا ہوا غرضکہ نہایت اعزاز و اکرام
سے لاکر لقا کو تخت نکبت خداوندی باطل پر متمکن کیا دور شراب گردش مین آیا ساقیان سیمین عذار و مطربان خوش الحان
حاضر ہوئے آواز نوشا نوش و نوشا نوش بلند ہوی بختیارک نے زربخش سے پوچھا کہ تم خداوند کو کس ہیر و
پر لائے ہو اس گفتگو مین ابر تار کی آسمان پر نمایان ہوا اور ابر سے ایک طاؤس اور ایک تخت ظاہر ہوا اُسپر
ایک ساحرہ کہ جسکا نام شنگونہ ہی سوار تھی اور طاؤس پر میگونہ جادو سوار تھی ان دونون نے مع صفات سو

ساحرہ اسکے لقا کو سجدہ کیا بختیارک نے ان ساحرون کو دیکھکر کہا کہ اب کسیقدر میرے دلکو تسکین ہوئی مگر بعد
حلقہ فگن گوش گردن کشان و سر برہنۂ ساحران کا ذکر بھی سُنا ہوگا کہ اُنھون نے ساحران جہان کے
شمع حیات کو گل کر دیا ہی بختیارک کے اس کلام سے میگونہ و شگونہ کے دل مین خوف پیدا ہوا اور ایسا
سہو کیا کہ قلعۂ مینا حصار کی خندق سے شعلے نکل کے آسمان کی طرف بلند ہوئے ہرکارون نے جو باخبر تھا
متعین تھے یہ خبر زلزلۂ قاف ثانی سلیمان امیر کشورگیر گیتی ستان سے جا کر عرض کی امیر تمام حال سُنکے مع
لشکر بعد قطع مراحل برابر قلعہ مینا حصار کے پہونچے لشکر اُترا بارگاہین برپا ہوئین بازار کھل گئے
کوسون تک خیمہ و خرگاہ سراپردۂ ایستادہ ہوئے قلندریان سبز تنبو برپا ہوئے بارگاہ فلک رفعت
استادہ ہوئی صاحبقران مع سرداران نامی و پہلوانان گرامی اور بادشاہ اسلام نے
مع لشکر فیروزی اثر داخلہ فرمایا پانچہزار پانسو پچپن سردار اور پہلوانان نامدار بارگاہ سلیمانی مین زیب دہ
کرسی و دنگل ہوئے بعد اسکے امیر نے فرمایا کہ مینا سے زرنجش کے نام ایک نامہ طیار ہو دبیر عطارد تحریر
طلب ہوا اُسنے ایک نامہ بعنوان شایستہ رقم کیا امیر نے ملاحظہ فرمایا اور آواز دی کہ کوئی بہادر جا کے
مینا سے زرنجش سے اس نامہ کا جواب باصواب لائے فرزند عالیشان رستم پیلتن یعنی علمشاہ نوجوان اپنے
دنگل سے اُٹھے اور نامہ لیکے مع بارہ ہزار اپنے ہمراہیون کے در قلعہ پر آ کے دیکھا کہ ایک قلعہ ہی سر بفلک کشیدہ
اور گرد قلعہ خندق سے شعلہ ہاے آتش بلند ہین قلعہ تک پہونچنا بہت مشکل ہی علمشاہ اس فکر مین تھے
ناگاہ آواز آئی کہ یہان سے چلے جاؤ یہ جگہ جانے کی نہین ہی علمشاہ نے کہا کہ مین باطل السحر کا نامہ دار ہون
اور میرا فرزند زہرہ شاہ باختری قلعہ مین ہی اتنے مین آواز قہقہہ آئی اور شعلے بلند ہو کے سرداروں پر گرے
اور ہر ایک کو کشان کشان خندق مین لیگئے اور اُسی مین سے ایک شعلہ شاہزادہ پر گرا کہ اُسکے بیکہ بھی
جلا کے خندق مین لیگیا باقیماندہ لشکر علمشاہ گریان و دل سوزان صاحبقران کے پاس آیا اور تمام حال
بیان کیا امیر نے فرمایا کہ اُس حرامزادے نے میرے ایلچی سے یہ سلوک کیا بخدا مین اسیوقت جاتا ہون اور
سزا اسے معقول دیتا ہون یہ کہکے سواری طلب کی اور اسلحہ سے درست ہو کے اشقر پر سوار ہوئے یہ
حال دیکھکے تمام سردار بھی سوار ہوئے فقط شاہ اسلام لشکر مین باقی رہے عمر نے ہرچند منع کیا مگر امیر نے
جواب بھی ندیا لاچار عمر بھی ہمراہ رکاب امیر کے روانہ ہوا جب امیر دروازہ مینا حصار کے برابر پہونچے ایک
مقام پر ایستادہ ہوکے ناگاہ خندق سے دود غلیظ پیدا ہو کے بصورت ابر تیرہ نمودار ہوا اور اسقدر محیط
ہوا کہ گرد لشکر امیر کے مثل حصار کے ہوگیا اور ابر سے برقہاے آتش بار پیدا ہوئین اور سردار غائب
ہونے لگے عمر نے یہ کیفیت دیکھکے کہا کہ ای حمزہ اب سواے گریز کے چارہ نہین امیر نے اسکا بھی کچھ جواب
ندیا کہ ایکبار فیل لندھور بھاگ کے خندق مین گیا اور مع فیل لندھور غائب ہوگیا اور مالک کو بھی اُسکی
ادویان لیکے خندق مین غائب ہوئی اسطرف عمر بن رستم نے ایرج سے کہا کہ اگر دعوے بہادری ہی تو خندق
مین آؤ ایرج اور عمر بن رستم سے تکرار ہو ہی رہی تھی کہ یہ دونون بھی خندق مین جا کے غائب ہوئے
غرضکہ اسی طرح تمام سردار باہم تکرار کر کے خندق مین داخل ہوئے اس اثنا مین امیر کے برابر زمین شق
ہوئی اور ایک نہنگ ماہی نے زمین سے نکلکے امیر سے آنکھ ملائی اور کہا کہ تمکو تمہاری شامت یہان لائی
ہی اور نہنگ ماہی نے یہ کہکے ایک قہقہہ مارا کہ اُسکے دہن سے ایک لال تیز پرواز نے نکلکے گرد امیر کے گردش کی

اور پھر اُسی ریگ کے منہ میں چلا گیا بعد ازاں وہ ریگ ماہی بھی چلی گئی عمر نے کہا یا امیر اسم اعظم تو پڑھیے امیر نے
ہر چند کیفیت سے اسم اعظم پڑھنے کا قصد کیا مگر یاد نہ آیا اُسوقت ایک زنگی بلند بالا قوی جثہ خندق سے پیدا ہوا
اور کہا کہ عمر عیار کہاں ہے عمر نے کہا میں موجود ہوں پس زنگی عمر کو پکڑ کے خندق میں لیگیا بعد ازاں ایک شاطر نے
خندق سے نکلکے آواز دی کہ ای شاگردان عمر عمر تمکو طلب کرتا ہے یہ سُنکے تمام عیاران لشکر اسلام جو کہ وہان موجود تھے
خود بخود خندق میں جا کر غائب ہوے امیر یہ کیفیت دیکھ کے نہایت فکرمند تھے کہ اس عرصہ میں خواجہ بزرگ نے
آکر عرض کی کہ اب حضور بارگاہ سلیمانی میں تشریف لیچلیں کہ وہان سحر اثر نہیں کر سکتا امیر نے فرمایا مجکو شہر میں آئی ہے
میں کس واسطے آیا تھا اور جبکہ میرے سردار اور ہمراہی سب میرے ہاتھ سے گئے تو میں کیا واپس جاؤں اسی گفتگو میں
تھے کہ ایک سوار نے خندق سے نکلکر کہا کہ یا امیر عمر سے مقدمہ مذہب میں تکرار ہو رہی ہے اور عمر نے آپ کو
گواہی کے واسطے طلب کیا ہے امیر نے یہ سنکے گھوڑا اُٹھایا اور اُس سوار کے ہمراہ خندق میں جا کے یہ بھی غائب
ہوئے جو عیار کہ دور سے کھڑے تماشا دیکھ رہے تھے اُنھوں نے شاہ اسلام کی خدمت میں آ کے تمام حال
عرض کیا شاہ اسلام نے یہ کیفیت سُنکے تاج سر سے زمین پر پھینکدیا اور لشکر اسلام میں آواز نوحہ و گریہ بلند ہوئی کہ
خواجہ زادوں نے شاہ سے عرض کیا کہ اگر حضور بھی نالہ و زاری کرینگے تو تمام لشکر بیدل ہو جائیگا لہذا دامن استقلال
کو ہاتھ سے نہ چھوڑنا چاہیے صبر کرنا مناسب ہے کہ ایکبار چالاک اور ابو الفتح یا اسم تکرار کر کے رقص کنان جا کے
خندق میں داخل ہوئے اور ناپدید ہو گئے سمک و شاپور دیکھکے بھاگے شاپور نے صحرا کی طرف رخ کیا
پانچ کوس جا کے ٹھہرا گر بد حواس تھا کہ راہ میں سمک کو بصورت پیر زال دیکھا کہ بجلدی تمام چلا جاتا ہے شاپور نے
سمک سے کہا کہ تمنے اپنی کیا وضع بنائی ہے سمک نے کہا کہ خاموش رہ مگر ان دونوں پر ساحروں کا خوف
اسقدر طاری تھا کہ جلد دونوں دامن کوہ میں پنہان ہو گئے بعد چار گھڑی کے جب ہوش آیا تو اپنی صورت بشکل
کلاونت مفلوک بنا کے شاپور نے دہل لیا اور سمک طنبورہ لیکے دونوں مینا حصار کیطرف روانہ ہوئے جب قریب
قلعہ پہونچے دیکھا کہ چار طرف سبزہ زار ہے اور چشمے و چبوترہ و تالاب ہیں اور آبشار و فوارے و گلہاے برنگہاے بوقلمون کھلے
ہیں اور خندق کے اُسطرف میدان وسیع ہے اور اُس سبزہ زار میں وہاں لگے ہیں پس شاپور ایک چشمہ پر بیٹھ گیا
اور ڈھولک اور طنبورہ بجا کے نغمہ دلفریب شروع کیا کہ ایکبار ایک مادہ آہو جسکی پشت پر جھول کار چوبی پڑی تھی
نمایان ہوئی اور ان دونوں کے قریب پہونچکے اور قلابازی مار کے بشکل انسان پریزاد چہرہ ہو گئی اسکا سن قریب
پندرہ سولہ برس کے تھا اور پوشاک سبز جواہر نگار زیب جسم تھی اُس عورت کو دیکھکے دونوں خاموش ہو گئے تاکہ
اُنکو خوف زدہ دیکھکے کہا کہ تم کچھ خوف و اندیشہ نکرو میں تمھاری آواز نغمہ سُنکے یہاں آئی ہوں مجکو بھی گانے بجانے
سے نہایت شوق ہے اور میرا نام عذار جادو ہے بعد ازاں اُسنے ان دونوں کا نام پوچھا سمک نے کہا میرا نام گلرنگ
ہے اور یہ طفل میرا برادر زادہ ہے اسکا نام شرنگ ہے بعد اس گفتگو کے دونوں عیاروں نے ایسا نغمہ دلفریب گایا کہ جسکے
سُننے سے عذار نہایت محظوظ ہوئی اور ان دونوں سے کہا کہ میرے ہمراہ آؤ عیاروں نے کہا کہ خندق تو آگ سے
بھری اور شعلے بلند ہو رہے ہیں ہم کیونکر چلیں عذار نے ایک اسم سحر پڑھا وہ آگ خاموش ہوئی اور عذار عیاروں
کو لیکے شہر مینا حصار میں آئی عیاروں نے شہر کو دیکھا کہ نہایت آباد ہے چار طرف دوکانیں آراستہ ہیں بزازہ
صرافہ جوہری بازار کھلا ہوا عجب رونق پاکیزہ تمام شہر میں دیکھی کہ ہوش اُنکے اُڑ گئے غرضکہ جاتے جاتے قریب ایوان
شاہی کے پہونچے اس اثنا میں ایک چوبدار نے آکر عذار سے کہا کہ مینا شاہ زر بخش باغ میں بیٹھا ہے اور آپ کو

یاد کرتا ہی عذار یہ سُنکے باغمین آئی مگر دونون عیار بھی اسکے ہمراہ تھے اور عذار بادشاہ کی خواہرزادی ہی عذار نے عیارو
کو در باغ پر استادہ کرکے چوبدارون کو حکم کیا کہ ان دونون کو بحفاظت تمام اپنے پاس رکھو جب مین طلب کرون انکو
بھیجدینا چنانچہ عذار باغمین گئی اور جاکے مینا شاہ زرنجش اپنے ماموں کو سلام کیا اور بعد کچھ گفتگو کے دونون گویونکا
ذکر کرکے انکی نہایت تعریف کی میناشاہ نے صفت انکی سُنکے گویونکو روبرو طلب کیا دونون عیار باغ کے اندر آئے تو
دیکھا کہ باغ نمونہ بہشت برین ہی درختان طلا و نقرہ و جواہرات کے جابجا نصب ہین اور تمام باغ موگش روضہ رضوان
ہی جابجا جوہر کی نہرین جاری ہین فوارے چھوٹ رہے ہین بلبلین درختون پر نغمہ زن ہین غرضکہ ان عیارون نے
میناشاہ کو بادب تمام سلام کیا میناشاہ ان دونون کو مفلوک الحال دیکھکے متبسم ہوا عذار نے کہا کہ حضور انکی
مفلوکی پر خیال نفرمائین انکے کمال پر نظر ہو اس اثنامین ہنگامہ ہوا کہ خواہران میناشاہ میگونہ و شگونہ آئی
ہین اول خبرداران کنیزین زرین پوش و نازنینان اہرگوش آئین بعد اُنکے نہایت تزک و احتشام سے میگونہ و شگونہ
بالباسہاے نفیس و پرتکلف صحبت مین آئین سب نے انکی تعظیم دی اور دونون آکر مسند پر بیٹھین میناشاہ نے گفتگو نہ
سے کہا کہ تمھاری صاحبزادی دو گویون کو لائی ہین میگونہ نے دونون عیارون کی صورت دیکھ کے اول قہقہہ مارا
بعد ازان گانے کا حکم دیا ان دونون عیارون نے ایسا نغمہ خوش آہنگ گایا کہ تمام اہل محفل بیخود ہوگئے میناشاہ
نے کئی ہزار روپے اور دو خلعت گران عنایت کیے سمک بشکل پیر تھا اُسنے روپے اور خلعت اٹھانے کا قصد کیا
اتفاقاً سمک کی میانی چاک تھی شگونہ نے اُسکا عضو تناسل دیکھکے خندہ کیا سمک شگونہ کے خندہ سے
خفیف ہوا اور آگے دامن ڈال لیا بعد ازان تمام شب عیش و عشرت مین بسر ہوئی اور دونون عیارون کو
میناشاہ نے ایک مکان عنایت کیا اور کہا کہ تم دونون اس مکان مین قیام کرو جب ہم یاد کرین تب حاضر ہو
غرضکہ دونون عیار اُس مکان مین مقیم ہوئے اور باہم کہنے لگے کہ ہمنے اسواسطے اہل محفل کو بیہوش نہین کیا
کہ اول امیر کے اسم اعظم کی فکر کرلین اور مقام قید امیر و عمر بھی دریافت ہوجاے تو پھر ان کفار کی فکر کرین یہ
دونون اس منصوبہ مین تھے کہ ایک روز میناشاہ نے خلوت مین سمک و شاپور کو طلب کیا اور حکم دیا کہ کچھ گانے
بجانے کا شغل کرو ان دونون نے اپنے نغمہ دلفریب سے میناشاہ کو نہایت محظوظ کیا سمک نے باتون باتون
مین امیر کا تذکرہ کیا اور کہا کہ مجکو خداوندون کا بہت خوف ہی اور مین نے سُنا ہی کہ لشکر حمزہ مقابل قلعہ اُترا ہوا ہی
میناشاہ نے ہنسکے کہا کہ امیر و عمر جو کہ سرگروہ پہلوانان و عیاران تھے اسی وقت اُن دونون کو مین نے
گرفتار کیا سمک نے کہا کہ اسم اعظم کیونکر بند کیا مینا نے کہا کہ ایک پتلہ آردماش کا تیار کرکے اسکی زبان مین
سوزن دیا ہی کہ جسکی وجہ سے امیر کا اسم اعظم بند ہوگیا اور اُس پتلے کو شیشہ مین بند کرکے ایک صندوق مین
رکھا ہی اور صندوق مع شیشہ ایک بتخانہ مین ہی اور در بتخانہ پر ایک موکل کو مقرر کردیا ہی اب کسی مین تاب ہی کہ وہ شیشہ
کسیکو کیونکر ملسکتا ہی اور امیر کیونکر رہا ہوسکتے ہین پس سمک نے یہ سُنکے کہا کہ اب میرے دل کو تسکین ہوئی
مگر مجکو یہ خوف ہی کہ عمر بڑا مکار ہی ایسا نہو کہ وہ قید سے بھاگ جاے مجکو حکم ہو تا کہ مین جاکے اُسکو قتل کرون
میناشاہ نے کہا کہ امیر و عمر فلان جگہ قید ہین کل تو جاکے انکو قتل کرنا القصہ سمک نے بخوبی اسم اعظم اور امیر کا
حال دریافت کرکے میناشاہ کو بیہوش کیا اور باہر نکل کے تمام ملازمون کو بھی بیہوش کرکے دونون عیار طرف
اسم اعظم کے روانہ ہوئے کہ اول امیر اور اسم اعظم کو رہا کرلین بعدہ میناشاہ کو قتل کرین اور بموجب نشاندہی میناشاہ
بتخانہ مین پہونچے وہان پہونچکے دوسرا بتخانہ دیکھا جب دوسرے بتخانہ مین پہونچے تو وہان دیکھا کہ ایک نہر جواہرات

موجزن ہی اور نہر کے اُسطرف صندوق رکھا ہی جب ان عیارون کی نگاہ صندوق پر پڑی بہت خوش ہوئے
اور سمک نے پیش قدمی کی مگر میناشاہ نے مفصل حال بیان نکیا تھا اسوجہ سے جونہی سمک نے زمین پر
پانون رکھا اُسکی موج مثل زنجیر کے سمک کے تمام بدن لپٹ گئی اور سمک کو کھینچتی ہوئی روانہ ہوئی سمک
نے ہرچند داد بیداد کی اور کہا کہ ای شاپور میری خبر لے یہ کہتے کہتے سمک غائب ہوگیا شاپور یہ حال دیکھکے
اور حسبت عیاران کر کے اُس نہر کے اُس پار گیا اور بعجلت تمام صندوق کے پاس پہونچا دیکھا کہ ایک مار سیاہ
صندوق پر بیٹھا ہی اُس مار نے شاپور کو دیکھتے کہا کہ ای دزد تو نے غضب کیا اور میناشاہ کیسا غافل
ہوگیا ہی کہ تو یہان تک پہونچا بعد ازان اُس مار نے ایک پھنکار ماری کہ شاپور کے دست و پا کی حس حرکت
زائل ہوئی پس وہ مار سیاہ صندوق سے اُترا اور کہا کہ مین میناشاہ کا کوکا ہون مجکو میناشاہ نے یہان ا
اعظم حمزہ کا نگہبان مقرر کیا ہی اور میرا نام سومان جادو ہی شاپور نے یہ کلام سُنکے درگاہ قاضی الحاجات مین
دعا کی کہ پروردگار اس وقت بیکسی اور عالم مجبوری مین تو ہی معین و مددگار ہی اسطرح رجوع قلب سے اسنے
استغاثہ کیا کہ تیر دعا ہدف اجابت پر لب معشوق ہوا اور دفعتہً جانب جیب سے ایک تیر سومان کی کوکھ پر ایسا
کاری لگا کہ وہ آہ کر کے فوراً مر گیا ہنگامہ عظیم برپا ہوا اور آواز آئی کہ کشتی مرا نام من سومان جادو بود افسوس
کہ مردم و جان دادم مطلب خود نرسیدم شاپور نے دیکھا کہ اجروس جنی کھڑا ہوا ہی سومان کے مرنے سے
نہر وغیرہ علامات سحر زائل ہوگئے تھے کہ سامنے سے سمک بھی نمودار ہوا اور اسطرف اجروس نے صندوق
قریب ہو کے شیشے جسمین اعظم بند تھا نکالکر توڑ ڈالا اور فوراً قیدخانہ مین جا کے امیر کو رہا کیا امیر پر جو غفلت
طاری تھی اُس سے افاقہ ہوا اور اسم اعظم بھی یاد آگیا عمر نے کہا کہ ای حمزہ جلد اپنے لشکر مین تشریف لیچلیے ایسا
نہو کہ ساحران غدار کوئی مکر تازہ برپا کرین پس امیر مع سردارون اور عمر اور اجروس و سمک و شاپور کے زیر
دیوار قلعہ روانہ ہوئے عمر نے پیشتر لشکر مین پہونچکے خبر کی شاہ اسلام برای استقبال امیر خیمہ سے برامد ہوئے اور امیر کو
لیکر بارگاہ مین داخل ہوئے اور اُسطرف صبح کو میناشاہ کی آنکھ کھلی اُسنے تمام ساحرون و خدمتگارون کو بیہوش دیکھ
سب پر زدوکوب کی سب ہوشیار ہوئے اور اُسطرف سے لقا اور بختیارک بھی پہونچے میناشاہ استقبال کر
اُنکو بارگاہ مین لایا بختیارک نے کہا کہ ای میناشاہ تو ہنوز زندہ ہی مین آن گولون کو دیکھتا ہون کہ وہ کون ہی
کہان سے آئے ہین میناشاہ نے منغص ہو کے کہا کہ ای شیطان کسی عیار کی کیا مجال ہی اور کیا تاب طاقت
رکھتا ہی کہ یہان تک آسکے اِسکے بعد حکم دیا کہ گلرنگ اور شیرنگ کو بلا لاؤ لوگون نے کہا کہ وہ نہین ہین میناشاہ
یہ سُنکے مضطر و سراسیمہ دروازہ تہخانہ پر آیا اور دروازے کو کھلا اور شیشہ کو شکستہ پایا اور زیادہ بدحواس ہوا اور آکر
بختیارک سے کہا کہ تم سچ کہتے تھے لقا بھی یہ کیفیت سُنکے گھبرایا کہ ایکبار ابر بارش پیدا ہوا اور شگوفہ دیکھو نہ
نے آکے لقا کو سجدہ کیا اور حال پوچھا کہ باعث تشویش کیا ہی بختیارک نے خندہ زن ہو کے کہا کہ عیاران لشکر اسلام
سب کو رہا کر لیگئے شگوفہ نے کہا کہ آپ پریشان نہون مین حمزہ کو دوبارہ گرفتار کرونگی بختیارک نے کہا آپکی
خیریت ہوئی کہ عیارون نے مینا وغیرہ کو زندہ چھوڑ دیا شگوفہ نے یہ سُنکے کہا کہ اب میرے نام طبل جنگ بجنے کا
حکم ہوا ور سرکار نمایان ملاحظہ ہو پس میناشاہ نے قلعہ سے نکل کے طبل جنگ بجنے کا حکم دیا اور مع تین ہزار
ساحرون کے تیاری سامان جنگ مین مشغول ہوا شگوفہ بھی خیمہ مین داخل ہوئی کہ غدار جادو کو جوگیون کو لائی
تھی ہر ایک طعن و تشنیع کرتا تھا کہ خوب جوگیون کو لاکے تمنے جشن کیا غدار نے لوگون کے کلمات طعن آمیز سے

رنجیدہ ہوکے دل مین کہا کہ اب چلکے تو امیر کو گرفتار کر اور اسطرف امیر کے لشکر مین بھی صداے طبل جنگ بلند ہوئی کہ نصف
شب کو عذار پرواز کنان دربارگاہ حشامی پر آئی اور کچھ افسون سحر پڑھکے چند دانہ ماش کے مارے کہ تمام
پاسبان اور محافظان بارگاہ غافل ہوگئے اور امیر پر بھی غلبہ خواب ہوا عذار بارگاہ کے اندر آئی اور ایک افسون
پلنگ پر پڑھا کہ خود بخود پلنگ نے پرواز کی عذار بھی پرواز کرتی ہوئی ہمراہ پلنگ اپنے لشکر کے سمت روانہ
ہوئی صبحکو جب لشکر مخالف میدان مین آیا اور لشکر اسلام کے سردارون نے بھی عزم میدان مصاف کیا
ہرکارون نے بادشاہ اسلام سے جاکر عرض کیا کہ حضور شب کو امیر کو کوئی لے گیا بس یہ سننا تھا کہ
بادشاہ نہایت ملول اور پریشان خاطر ہوئے مگر خواجہ عمر بادشاہ کو سمجھاکے اور تسکین دیکے میدان مین لائے ادھر
لقا و مینا و شگوفہ و عذار میدان مین آئے عذار نے باواز بلند لشکر اسلام کیجانب مخاطب ہوکے کہا کہ مین نے
امیر کو گرفتار کیا ہے اور آج اُنکے لشکر کو بھی پامال کرتی ہون یہ کہکے شگوفہ و میگونہ نے سحر کیا کہ انکا تخت بلند
ہوا اور آسمان کی طرف جاکے غائب ہوگیا بعد دو گھڑی کے بادشاہ اسلام اور تمام لشکر نے دیکھا کہ بیابان کیطرف
سے دو کوہ چلے آتے ہین اُن پہاڑون نے لشکر اسلام کا محاصرہ کرلیا اب دیکھا تو پہاڑ خم ہونے لگے یہ دیکھکے
لشکر اسلام مین شور و ہنگامہ بلند ہوا اور بادشاہ نے واسطے دعا کے ہاتھ بلند کیے کہ اے کس بیکسان اور
اے فریادرس مظلومان اس وقت بیکسی مین کہ امیر بھی یہان موجود نہین ہین تو ہی حامی و مددگار ہے بس دفعتہً
اُن پہاڑون سے ہزارہا برق چمکی اور مثل رعد کے آواز مہیب پیدا ہوئی کہ ناگاہ ایک ابر آسمان پر نمایان ہوا اور
ملکہ محروق تیس ہزار ساحرون کی جمعیت سے پہونچی اور بادشاہ اسلام کو مجرا کیا طاؤس جادو و قفل جادو
بھی ہمراہ محروق کے حاضر ہوئین اور پہاڑون پر سحر کیا مگر سحر نے پہاڑون پر کچھ اثر نکیا کہ ایکبار آواز قہقہہ آئی اور
کہا کہ اے طاؤس و محروق تمہارا علاج بھی کرتی ہون محروق کو آواز سے ثابت ہوا کہ یہ صدا شگوفہ و میگونہ کی ہے
اور فوراً ایک عورت کہ جسکے گلے مین کچھ ہار پڑے ہوئے تھے اور پیشانی پر سیندور کا ٹیکہ دیا ہوا تھا لشکر مینا شاہ
سے نکلکر جانب لشکر اسلام آئی اور محروق و طاؤس سے آنکھ ملاکر اُسی طرف چلی گئی بعد اسکے محروق و
طاؤس بلکہ تمام ساحرون مین قوت گویائی باقی نرہی بادشاہ ایک تو مشوش تھے ہی یہ حال دیکھکے زیادہ تر
سراسیمہ ہوئے اور تمام لشکر دعا مین مصروف ہوا کہ دفعتہً پردہ بیابان سے گرد تیرہ و تار بلند ہوئی جبکہ ہوا سے
دامن گرد شگافتہ ہوا تو دیکھا کہ غضنفر بن اسد اسپ بادخور پر سوار تیغ رومین شگاف علم کیے ہوئے اور
انگشتر مہر و ماہ ہاتھ مین کہ جسکی باعث سے سحر ساحر تاثیر نکرتا تھا دل گرد سے نمایان ہوکے عمر نے غضنفر کو
دیکھکے آواز دی کہ اے غضنفر یہ اسپ و تیغ و انگشتر سب بیکار ہین غضنفر نے یہ سنکے مرکب جولان کیا جب پہاڑ
کے برابر آیا دیکھا کہ اسطرف میدان وسیع ہے اور شگوفہ و میگونہ کرسیون پر بیٹھی ہین غضنفر نے نعرہ کیا کہ

شہنشاہ دوران یل نامدار — غضنفر منم ابن اسد شہسوار
ہمہ راہ و رسم پلنگ آورم — ہمہ سرکشان زیر چنگ آورم
کنم روی کشور سیہ بے سپاہ — سنانم گذر کرد از چرخ و ماہ

یہ نعرہ سنکے شگوفہ و میگونہ نے سحر کیا مگر غضنفر پر اسم اعظم
سحر نے کچھ اثر نکیا بس میگونہ بشکل مادہ شیر غضنفر پر دوڑی جب قریب پہونچی اور انگشتری کا عکس اسپر پڑا تو وہ
بصورت اصلی ہوگئی اور بزور سحر رویین تن ہوکے مقابلہ کیا غضنفر نے تیغ سحرکش نیام سے لیا آسنے اپنا سر
بجاے سپر روبرو کردیا اسطرف سے تیغ رومین شگاف پڑا بس صاف اُسکے دو ٹکڑے ہوکے جب شگوفہ نے یہ
حال دیکھا بھاگ کے میناشاہ کے پاس گئی غضنفر نے وہین پہونچکے اسکو بھی مثل خیار تر کے دو ٹکڑے کیا

یہ دیکھکے مینا نے نہیب دی کہ ای اجل رسیدہ مین کب زندہ چھوڑتا ہون اور سحر کرنیکا قصد کیا غضنفر نے اُسکے برابر ہو پہنچکے اور اُسکی کمر زنجیر مین ہاتھ ڈال کے اُٹھا لیا اور طرف آسمان کے پھینکا اور بر وقت گرنے کے اُسکو چور رنگ ہوائی کیا یہ حال دیکھکے عدار دوڑی اُسکی کیا حقیقت تھی غضنفر نے اُسکو بھی ایک ہی وار مین قلم کیا جب یہ ساحر قتل ہو چکے اُسوقت امیر اور سردار ذیکوہوش آیا جب عدار قتل ہوئی اُسکا سحر بر طرف ہوا امیر مکان قید سے باہر نکلے اور نعرہ کیا سب سردارون نے امیر کی آواز سنی عمر اشقر لیکے امیر کے پاس پہونچا اُسطرف سنجبار نے لقا سے کہا کہ ای خداوند اب حسب قاعدہ قدیم بخیر و عافیت فرار کیجیے چونکہ بسبب قتل ساحرون کے شور و ہنگامہ و تاریکی تھی بس لقا اُسی تاریکی مین بھاگ کے ایک سمت کو روانہ ہوا وہ دونون پہاڑ ریزہ ریزہ ہوکے غائب ہو گئے القصہ امیر بفتح فیروزی قلعہ مینا مین داخل ہوئے اور تمام شہر کو اسلام آباد کیا اور بجای بتخانون کے مساجد و مدارس کی تعمیر کا حکم دیا اور جشن فتح شروع ہوا

## اب دو کلمہ داستان پہونچنا لقا کا مع لشکر حکیم فیلوس کے پاس اور عجائبات حکیم کا اور گرفتاری امیر کا ذکر بیان کیا جاتا ہے

ہان ای میرے مہربان ساقی — رندونکی ہے تو ہی جان ساقی
وہ مے کہ جو کھوے سرگرانی — وہ مے کہ جو ہو دے زعفرانی

وہ بادہ کہ جو کرے مجھے مست — وہ مے کہ عدو بھی جس سے ہو مست
اُس مے کا پلادے ساقیا جام — جس سے کہ بخیر ہووے انجام

گلشن مین کھلے ہین پھول خوشرنگ — بلبل کے ترانے مین ہے آہنگ
لالہ ہے چمن مین صورت جام — اور نرگس ہے مست خودکام

ہے زلف عروس لف سنبل — میخوار ہین جیسکے بیچ مین گل
انگور کو تاکتے ہین میخوار — ہین بنت عنب کے عاشق زار

سوسن کی زبان ہے جو خاموش — شاید یہ بھی ہوئی ہے بیہوش
ای ساقی بزم میگساران — وہ راہنما ہے بادہ خواران

ہون ایک ہی جام سے مین مدہوش — ساقی مجھے کردے خود فراموش
واعظ کی نصیحتین نہ مانون — مین پیر مغان تجھی کو جانون

دو دن ہے بہار زندگانی — جبتک تو ہے یہ نشۂ فانی
آخر کو فنا ہے سب جہان کو — چھیڑو پھر اپنی داستان کو

غازہ کش چہرۂ مضامین — زینت دہ داستان رنگین
ہون بزم سخن مین جسکے مدہوش — ہین شاہد قصہ ہم آغوش

ایک روز کا ذکر ہے کہ صاحبقران عالیمقام مع سرداران ذی احتشام دنگل صاحبقرانی پر جلوہ فرما تھے پانسو چونسٹھ سردار و جانثاران والا تبار کا گرد و پیش مجمع تھا بادشاہ اسلام تخت پر رونق افزا تمام اراکین سلطنت کا دورہ بندھا ہوا تھا اور ذکر لشکر کفار ہو رہا تھا کہ جوڑیان ہرکارون کی پسینے مین غرق سامنے سے نمودار ہوئین قریب آکے زمین عبودیت کو لب ادب سے بوسہ دیا ہاتھ اُٹھاکے دعا و ثناے بادشاہی بجا لائے کہ

تا صبح دم ہمدم ساغر باشی — تا تاج حیات بر سر خضر بود — در خانۂ اقبال سکندر باشی — تا مہر فروزند آفتاب سرمد باشی — شہریار عالم کی عمر دراز فتح و نصرت دمساز ہے کہ لقاے بے بقا راندۂ درگاہ کبریا شکست خوردہ بھاگا جاتا تھا اور ہم لوگ اُسکے تعاقب مین روان تھے کہ دفعۃً شب کو وہ غائب ہو گیا ہم نہین جانتے کہ اسکو زمین کھا گئی یا آسمان پر چلا گیا امیر با توقیر نے جب ہرکارون سے یہ اخبار سنی عمر سے مخاطب ہوکے ارشاد فرمایا کہ ای خواجہ یہ چاہتے ہو کہ مین سفر سوختہ کرون اور اُس کافر خاسر کے تعاقب سے باز آؤن یہ امر ہرگز نہوگا جب تک اُس مردود کو قتل نکرونگا مجکو قرار نہو اور بغیر لقا کو تمھین پیدا کرنا ہوگا عمر نے عرض کیا مین ضرور تلاش کرکے اُسکا پتہ لگاؤنگا عمر یہ کہکے اسباب عیاری سے چست و چالاک ہوکے براے تفتیش حال لقا قطرہ زن ہوا جاتے جاتے ایک درہ کوہ مین پہونچا کہ اُس درہ کا نام افشان تھا اور اندرون درہ دوسرا درہ تھا اور اُس درہ کا رنگ دھانی تھا اور محراب کی

قطع اُس درہ کی تھی ہر طرف گلہاے رنگارنگ کھلے تھے اور طائران خوش الحان نواسنج تھے ہواے سرد عیسی نفس
چل رہی تھی آبشار اپنی روانی سے رفتار معشوق کی کیفیت دکھا رہے تھے اور درہ کے سامنے ایک میدان
وسیع اور پر فضا نظر آتا تھا کوسون تک سبزہ زمردین کا فرش بچھا ہوا تھا اور ساز و مردنگ کی آواز آتی تھی
عمر نے بلندی پر چڑھکے دیکھا کہ بیچ اُس میدان فرحت خیز مین خیمہاے پر تکلف استادہ ہین خیمون مین
فرشہاے مکلف بچھے ہوئے اور فانوسہاے زمردین آویزان بیچ مین ایک مغول یاقوت نگار لگا ہوا ہی اور ایک
کٹہرہ اٹھارہ چوب کا مکلل بجواہر استادہ ہی اُس کٹہرہ کے نیچے لقا مسند زرین پر بیٹھا ہوا میخواری مین
مشغول ہی اور بختیارک برابر بیٹھا ہی اور سامنے میدان ہی کہ اسمین مقیش مقرض کا فرش ہی جب عمر
نے یہ سامان دیکھا دلمین کہا کہ کسی بادشاہ عالیجاہ نے لقا کی حمایت کی ہی اس سبب سے عیاران
لشکر اسلام یہان تک نہ پہونچ سکے اور اسباب و جواہرات کو دیکھکے عمر کے منہ مین پانی بھر آیا پس اس
خیال سے عمر پیشتر روانہ ہوا کہ کسی شخص سے دریافت کرون کہ لقا کو کس بادشاہ نے پناہ دی اس ارادہ
سے جس درہ کیطرف لقا تھا اُسی جانب چلا جب بیرون درہ آیا دیکھا کہ لشکر کا کہین نشان تک معلوم نہین ہی
اور نہ یہ مقام ہی عمر نے دل مین کہا کہ یہ کیا اسرار ہی اور پھر اُس جگہ آیا وہی سامان دیکھا غرضکہ تین مرتبہ ایسا ہی
ہوا آخر تصور کیا کہ یہ مقام یا طلسم ہی یا سحر کا کارخانہ ہی یہی خیال کرکے اُسی رہ اول پر آکے کھڑا ہوا اور بختیارک کو آواز دی لیکن یہین
خوف پیدا ہوا بختیارک تیرا پرانا دشمن ہی ایسا نہو کسی ساحر سے گرفتار کرا دے لیکن پھر تصور کیا کہ امیر نے مجکو خبر کے لیے
بھیجا ہی اگر جا کے مفصل حال بیان نکرونگا تو امیر آزردہ ہونگے چنانچہ بختیارک آواز عمر سنکے دوڑا اور کہا
ای عمر اگر میرے لشکر مین آنے کا ارادہ کریگا تو ایسی پاپوش کاری کرونگا کہ تمام عمر تجکو یاد رہیگا عمر نے
بختیارک کے یہ کلام سنکے دل مین خیال کیا کہ کبھی بختیارک نے مجھسے ایسی گفتگو نہین کی تھی آج اسکو کیا
ہوگیا اور غصہ کو ضبط کرکے پوچھا کہ ای بختیارک مجکو تو یہ بتادے کہ لقا کو کسنے پناہ دی ہی بختیارک نے
کہا ای دزد مکار یہ مکان حکیم ارغوس کا ہی اور وہی حکیم لقا کا معاون ہوا ہی لیکن لقا جب حاکم سے جنگ
خداپرستان کے واسطے کہتا ہی حکیم قبول نہین کرتا مگر حکیم نے خداوندی کی دعوت کی ہی اور حکیم کہتا ہی کہ اگر حمزہ
میرے کلبہ احزان کی طرف آئیگا تو نہایت پشیمان ہوگا اور اگر نہ آئیگا تو مجکو اُس سے کچھ سروکار نہین اور ای
عمر اگر بار دیگر تو نے بھی اسطرف کا ارادہ کیا تو ذلیل ہوگا عمر یہ سنکے اور برہم ہوا اور سنگ فلاخن مارا بختیارک
بھاگا اور سنگ پلٹ کے عمر کے پانون پر لگا اور ضرب شدید آئی عمر یہ حال دیکھکے وہان سے روانہ ہوا
اور صاحبقران کے پاس حاضر ہوکے سب حال بیان کیا اور عرض کی کہ حضور لقا کے تعاقب مین
نہ جائین امیر نے کہا کہ مین نے قسم کھائی ہی ضرور جاؤنگا اور حکیم زادون کو طلب کرکے استفسار کیا کہ
تم حکیم ارغوس کو جانتے ہو انھون نے جب حکیم کا نام سنا رنگ چہرہ کا زرد ہوگیا اور کہا کہ یا امیر آپ کو اس
حکیم سے کیا کام امیر نے فرمایا کہ لقا اُسکے دامن پناہ مین گیا ہی حکیم زادون نے کہا کہ ہماری راے مین مناسب
ہی کہ بالفعل لقا کا تعاقب ترک کیجیے کیونکہ ہمنے خواجہ بزرجمہر کی زبانی سنا ہی کہ وہ حکیم نہایت زبردست ہی
اور ارسطاطالیس کا شاگرد ہی اور اُسنے حبس دم بھی کیا ہی امیر نے یہ سنکے فرمایا کہ لاحول ان اللہ عزیز حکیم
حکیم علی الاطلاق سب پر زبردست ہی اور عادی سے حکم کیا کہ پیش خیمہ عساکر نصرت قرین اسی سرزمین کی
طرف روانہ کرو عادی پیش خیمہ لیجائے حسب الحکم امیر عالیشان اسی سمت کو روانہ ہوئے لہذا پیش خیمہ بعد دو ہوم عام

کرنل چل پڑی ابر بر روم شام ✤ خیمونکے چھکڑے اور بار برداری کی گاڑیان لدنے لگین گاڑیبانون کی ٹک ٹک کی آواز پہیون کے
شرانے بیل بڑھانے کے گھنٹونکا شور چار طرف بلند ہوا لشکر صف بستہ سوار کہ پکلا پیچھے سے چھٹ ملا کسیطرف پانچ سات سوار
آپسمین ہنستے باتین کرتے ایکطرف پیدل کے ٹولے سے پھندے کدرزونکا شور وغل بہیر وبنگاہ کا ہنگامہ بستے گھوڑا بجانے ساتھ
تھے پیدل کی پلٹنین کھنب ساز سنگر لگائے توڑیدار بندوقین کاندھونپر رکھے توڑے چڑھے شاگرد پیشہ اور اہل حرفہ کے غول ساتھ
ایکجانب مستورات کی فنسین محلات کے محافے گرد خواجہ سرایان اور ترکنیان ہزاروں تنومند خدمتگار جو پہلو کی قطار گھڑیان سبق دبش ہمراہ کالی لولی بھولی
پیادہ سے چھڑ چھاڑ جھولی اٹھائے لوگ سرون پر اسباب لادے توشک ولحاف کرسیان ذیکل فرش وفروش
ظروف وغیرہ ہرطرح کا اسباب چھکڑون پر لدا ہوا آگے پیچھے دو دو چار چار سوار حفاظت کے لیے ساتھ
ساتھ چلے بیرون شہر نا کے پر فقیر بیٹھا ہوا آگ ٹھیکا مین دبی دو چار حقے رکھے ہوئے کوری ٹھلیونمین پانی
بھرا ہوا آمد ورفت کا وہان تانتا فقیر کی صدا بابا راہ باٹ کی خیر دم لیلو حقہ پانی پیکر چلے جانا کوئی زیر درخت
بیٹھکر روٹی کھانے لگا کسینے کمر باندھی پیسہ فقیر کو دیا حقے پر دم مارا اور چلا غرض اسی طرح سے اہل لشکر
روانہ تھے بعد قطع منازل وطے مراحل منزل بمنزل قریب درہ کوہ پہونچے بارگاہ فلک رفعت استادہ ہوئے
صاحبقران مع سرداران نامی وپہلوانان گرامی اور بادشاہ اسلام نے مع لشکر فیروزی اثر داخل فرمایا کسونے
ٹک خیمہ وخرگاہ کوراوٹی اسکے ہیجومے تلنذریان سراپچے برپا ہوئے لشکر اتر پڑا بازارین کھل گئین ہرطرف
ہنگامے ہونے لگے دوسرے روز علے الصباح حمزہ صاحبقران مع سرداران ذیشان اور شاہ عیاران
عیار بیکہ طرار عمرو بن امیہ نامدار درہ کوہ کے ملاحظہ کے لیے سوار ہوئے جب وہان پہونچے دیکھا کہ تمام
دشت مین سبزہ لہلہا رہا ہے جانوران خوش الحان درختون پر زمزمہ سرائی کر رہے ہین گلہائے بوقلمون
سے جنگل نمونہ بہشت برین ہے کہین لالہ صحرائی کی عجیب وغریب بہار دامن کوہ رشک دامن گلچین معلوم
ہوتا ہے طرفہ موسم فرحت خیز ہے کہ خالق کائنات نے تمام نباتات کو لباس زمردین عطا کیا ہے شاخہائے
درخت بار اثمار مصروف شکر پروردگار ڈالیان جھوم جھوم کر وجد مین حمد خدا کر رہی ہین ؎

| ہر نہال وشاخ ہے مصروف شکر کردگار | خاک پر ہر شاخ سجدہ کر رہی ہے بار بار |
| --- | --- |
| | چادر آبشار پہاڑ سے گر رہی ہے |

ہر بلک کی پھریریان اسمین فلطان چلی آتی ہین عجیب لطف دکھاتی ہین ہوائے لطیف مسیحا دم چل رہی ہے
گویا درسمان ہے اگر مردہ صد سالہ اس صحرائے فرحت انتما کی ہوا کھائے اسمین بھی جان آجائے ہرسمت
قدرت پروردگار کا جلوہ نظر آتا تھا ؎ برگ درختان سبز در نظر ہوشیار ✤ ہر ورقی دفتریست معرفت کردگار
صاحبقران عالیمقام اس دشت پر فضا کی گلگشت فرماتے ہوئے قریب درہ کوہ پہونچے وہ درہ بھی
پر از گل وریحان دیکھا اور چار کوہ برابر برابر تھے ایک انمین سے زمردین اور دوسرا یاقوت احمر کا تیسرا
پکھراج اور چوتھا فیروزہ کا تھا اور گیاہ ان پہاڑونپر مانند ریشم کے لہراتی تھی اور جب شعاع آفتاب کا
عکس اوپر پڑتا تھا ایک عالم نور نظر آتا تھا غرضکہ صاحبقران نے یہ کیفیت ملاحظہ فرماکے بارگاہ سلیمانی
برابر نہر کے نصب ہونے کا حکم دیا لیکن عمر اس مکان کی تلاش مین روانہ ہوا آج ہرچند تلاش کرتا ہے گرد
درہ اسکو نظر نہین آتا لاچار ہوکر عمر نے امیر سے آکر بیان کیا کہ ہرچند مین نے تجسس کیا مگر جس درہ مین تھا
آج وہ نہین معلوم ہوتا امیر یہ سنکے برہم ہوئے اور سہ پہر کو مع فرزندان اور سرداران کے عمر کو جلو مین لیکے
روانہ ہوئے اور عمر سے کہا کہ اگرچہ امورات سحر وطلسم کی نیرنگی کے باعث مین تو برکت اسم اعظم سے بر طرف

ہوجائینگے پس عمر برابر درہ زمرد کے امیر کو لایا اور کہا مین ایسا بیوقوف نہین ہون کہ مقام کو فراموش کردون یہ
وہی درہ ہی جہان مین آیا تھا امیر باتوقیر نے اسم اعظم پڑھ کے دم کیا دفعتہً ایک آواز مہیب پیدا ہوئی اور
دروازہ طلائی مثل پھاٹک کے نمایان ہوا پیش دروازہ میدان سبزہ زار تھا اور اُسطرف لشکر لقا قائم تھا پس
امیر اُس مقام سے مراجعت فرماکے بارگاہ مین تشریف لائے اور منشی عطارد رقم کو طلب فرمایا دبیر مشکین تحریر کو
حکم ہوا کہ اس مضمون کا نامہ لکھو کہ ای گوشہ گزین کنج عزلت وای سجادہ نشین صومعہ عبادت بندۂ مقبول
بارگاہ رب العزت حکمت مآب فلاطون دستگاہ ثانی فیلقوس حکیم ارغوس زاد مجدتہٗ بس از حسرت ذائقہ شربت
ملاقات نسخہ مرض مفارقت یعنی نامۂ محبت کہ المکتوب نصف الملاقات مشہور ہی قلم صحت رقم سے تحریر کرتا ہون
کہ اُس مریض علت کفر و نفاق یعنے لقا نے تمسے موافقت کی ہی اور اُسکے سر مین سودای لوہیت پیدا ہوا ہی اور کو باطن
کو راہ پرستاری حکیم علی الاطلاق سے برگشتہ کرتا ہی پس اُس مفرح القلوب صداقت سے معجون عنایت کا
خواہان ہون کہ بمجرد دیکھنے سواد نامہ کے کہ کحل البصر چشم حقایق بین ہی اُس دیوانہ کی فصد نوک خنجر جان ستان سے
لیکے میرے حوالے کرو اور اگر اُسکے خلاف خاطر شریف مین فرمن ہو تو مبیر الکلام کہ دوستون کے واسطے
نبات ہی مگر تمھارے حق مین زہر تریاق ہوجائیگا اور اسکا خیال بھی ملحوظ خاطر رہے کہ مین نے صدہا سحر و طلسم
باطل کیے ہین مجموعہ نیرنجات کو مثل نسخہ بیمار چاک و زائل کردیا ہی والسلام جب نامہ طیار ہوا امیر نے
نہیب دیا کوئی بہادر ایسا ہی جو اس نامہ کو لیجاے اور جواب باصواب لاوے یہ سُنکے غضنفر بن اسد
اپنے دنگل سے اُٹھا امیر نے کہا کہ ای غضنفر تم جاہل و دیوانے ہو یہ کام تمھارا نہین ہی حکیم مرد معقر ہی اگر
تمسے اُسنے کچھ دلیل یا بحث کی اسوقت کیا جواب دوگے غضنفر نے کہا یا امیر یہ کام خاص میرے ہی لائق ہی
کیونکہ میرے پاس انگشتر مہر و ماہ ہی جو کچھ حکیم کہیگا مین اُسکا جواب معقول دونگا اور عمر نے بھی سفارش
کی آخر امیر نے اجازت دی لیکن اسد یہ حال دیکھکے بہت پریشان ہوے اور غضنفر اپنے خیمہ مین جاکے
تیاری مین مصروف ہوا اسد بھی غضنفر کے خیمہ مین آئے اور دیکھا کہ غضنفر رو رہا ہی اسد نے سبب
گریہ پوچھا غضنفر نے کہا میرے پاس سامان نہین ہی پس اسد نے ابراہیم بن مالک مرزبان بن تنگ
کو مع پچیس ہزار سوار اور پینتالیس عیارون کے غضنفر کے ہمراہ کیا اور کہا کہ ای صاحبو یہ ہنوز طفل ہی آپ
سب صاحب اسکا خیال رکھین اور کرب نے بھی پانچہزار سوار اور رفتاح عیار کو مع ساز و سامان
کے ہمراہ کیا پس بارہ ہزار سوار فیروزہ پوش و یاقوت پوش ہمراہ لیکے صبحکو غضنفر بڑے تزک و احتشام
سے براے ملاقات حکیم روانہ ہوا اور عمر بھی بصورت طفل دوازدہ سالہ صاحب حسن و جمال بنکے غضنفر کے ہمراہ
رکاب ہوا جب غضنفر درہ کوہ کے برابر پہونچا راہ درہ مسدود پائی پس انگشتر مہر و ماہ کا عکس ڈالا دفعتہً تمام کوہ مین
زلزلہ پڑا اور صداے مہیب پیدا ہوئی بعد لمحے جب شور و ہنگامہ موقوف ہوا اُسوقت درہ ظاہر ہوا غضنفر لشکر
درہ مین داخل ہوا تمام میدان مین گیاہ منقش دیکھی اور دور سے قلعہ نقرئی نمودار ہوا عمر نے دلمین کہا مقام
تعجب ہی کہ اول مین نے یہ قلعہ نہ دیکھا لیکن وسواس و خناس غضنفر کو دیکھکر لقا کے پاس آئے اور غضنفر
کے آنے کا حال بیان کیا لقا نے حکیم کیطرف دیکھا حکیم یہ خبر سنکے اپنے ماموں حکیم فیلقوس کے پاس گیا حکیم فیلقوس قلعہ مین
تھا اور ارغوس بوجہ دعوت لقا کے بیرون قلعہ آیا تھا غرضکہ ارغواس نے فیلقوس سے ایلچی کے آنے کا
حال کہا حکیم نے کہا کہ تم جاکے ایلچی کا استقبال کرکے لاؤ اور ایلچی سے کلام سخت نکرنا کیونکہ حمزہ مرد عاقل

دیدہ ہی اسوجہ سے اُسنے دیوا سنے کو بھیجا کہ اگر یہ کوئی امر خلاف کرے تو ہمکو اُسوقت جا سے کلام ہو کہ وہ دیوانہ تھا
کیونکہ صاحب لشکر و دیوانہ پر تحت شرعی جائز نہین ہو پس ارغوس یہ سُنکے لقا پاس چلا آیا اور اُسطرف غضنفر
نے مرکب اُٹھاکے قصد کیا کہ قلعہ کے پاس جاؤن مگر تین پہر سرگردان رہا اور قلعہ کے پاس نہ پہونچا اور لقا کا لشکر
بھی نظر سے پنہان ہو گیا غضنفر نے کہا کہ اگر علیم مردہ ہوتا تو میرا اور لقا کا مقابلہ کراتا اور اُسوقت دیکھتا کہ لقا میرے
ہاتھ سے کیونکر رہائی پاتا اس گفتگو مین تھے کہ ایکبارگی سواری لقا کی نمایان ہوئی غضنفر نے دیکھا کہ لقا کا تخت
بارہ ہاتھیون پر کھنچا ہوا ہی اور ضیغم وغیرہ ہمراہ ہین غضنفر نے دلمین کہا کہ الہی اگر کسی لقا کو پکڑ کے امیر کے
پاس لیے چلتا ہون یہ خیال کرکے مرکب اُٹھایا اور لشکر لقا مین آکے شمشیر زنی شروع کی تین پہر تک شمشیر زنی کی
مگر کوئی زخمی نہوا اور لقا کا گرفتار کرنا کیسا اُس تک پہونچا میسر نہوا جبکہ عیار ظلمت شب نے لوح طلائی خورشید
کو جیب مغرب مین رکھا اور زنگی بیدار عالم نے کواکب راہ کہکشان کی ظاہر ہوئی فلک نے لیکے منہ پر دامن شب

جمایا اور یہی صورت کا مطلب | چھاون خوف سے پاس آگئی شام | فراجون نے بھی چاہی سیم آرام | لشکر لقا مین چھا شدہ فانوس

روشن ہوئے اور غضنفر نے تمام شب شمشیر زنی کی صبح کو دیکھا کہ شمشیر پر خون کا دھبا تک نہین ہی اور
لشکر لقا مین کوئی شخص زخمی بھی نہین ہی اور دیکھا کہ ارغوس نے نیزہ پر ایک تعویذ باندھا ہی اور وہ تعویذ
جناتی تھا غضنفر نے عاجز ہوکے کہا کہ ای حکیم تمہارے یہان ایلچی سے ایساہی سلوک کرتے ہین آواز آئی کہ
ای شخص یہ سحر نہین ہی اور ساحر پر لعنت خدا ہو اگر تو ایلچی آیا ہی تو مع لشکر چلا آ پس غضنفر چند قدم گیا تھا کہ
لشکر لقا نمایان ہوا غضنفر نے پہونچکے بطور اہل اسلام سلام کیا حکیم نے تعظیم کرکے غضنفر کو کرسی جواہر نگار
پر بٹھایا غضنفر نے کہا ہمارا دزد تمہارے پاس آیا ہی یا اُسکو گرفتار کر دو یا اپنے مکان سے نکالدو حکیم نے کہا
مین نے اُسکو طلب نہین کیا وہ خود آیا ہی پس اگر سگ بھی کسیکے مکان مین آوے تو وہ اُسکو نکال نہین سکتا
اور چونکہ امیر نے اپنے ایلچی کو اس فقیر کے پاس بھیجا تو مجکو جائے فخر ہی لیکن عمر نے غضنفر کو منع کیا کہ
گفتگو بیجا نکرو بعد ازان حکیم نے کہا کہ سرفراز نامہ کہان ہی غضنفر نے کہا کہ یہ نامہ بادشاہ اسلام کا ہی اسکی
تعظیم لازم ہی غرضکہ حکیم نے تمام شرائط اعزاز نامہ کے بفخر ادا کیے اور دونون ہاتھون سے نامہ لیکے سر پر
رکھا اور پڑھکے غضنفر کو دیا اور کہا کہ لقا میرے پاس خود آیا ہی مین اُسکو کیونکر نکالدون اگر وہ میرے پاس سے
خود چلا جاے اُسوقت صاحب کو اختیار ہی غضنفر نے کہا فقیر نے لقا کو کچھ سرکار نہین مین ابھی اُسکو پکڑکے
لیے جاتا ہون اور لقا سے مخاطب ہوکے کہا ای گیدی اُٹھ لقا یہ سُنکے بدحواس ہوا حکیم نے کہا ای غضنفر
اگر تمہارا اختیار ہو تو لقا کو پکڑ لو مین مانع نہین ہون اور جو تمہارا جی چاہیے تم اُسکے ساتھ کرو غضنفر نے
اس بات کو سُنکے دل مین طیش کھایا اور غصہ ہوکر غضنفر لقا کی طرف چلا اور اُسطرف حکیم نے لقا کو ایک تعویذ
دیا لقا نے وہ تعویذ غضنفر کے سامنے کیا غضنفر نے لقا کی گردن کیطرف ہاتھ بڑھایا مگر اُسکی گردن ہاتھ تک
نہ آئی غضنفر جست و خیز کرکے لقا کیطرف دوڑتا تھا لقا اور بختیارک خندہ کرتے تھے عمر نے غضنفر کا
ہاتھ پکڑکے کہا ای نادان یہ اثر طلسم ہی اب چل کے امیر سے جواب نامہ بیان کرو غضنفر مجبور ہوکے اپنے
مرکب پر سوار ہوا اور امیر کی خدمت مین پہونچکے تمام حال بیان کیا امیر نے سُنکے کہنے پر اعتنا نکیا اور
جس درہ سے لشکر لقا معلوم ہوتا تھا اُسی درہ مین آکے بارگاہ استادہ کی لیکن لشکر لقا غائب ہو گیا
فقط بیابان بیفیض روبرو نمایان تھا اور اُسطرف لقا بدحواس حکیم ارغوس کے پاس آیا اور کہا کہ امیر کا لشکر آگیا

حکیم نے کہا کہ یہ امر بہتر معلوم ہوتا ہی کہ تم کسی شہریار کے پاس پناہ لیجاؤ لقا نے کہا مین ہرگز نہ جاؤنگا حکیم نے یہ سنکے کہا کہ اگر تم میرے پاس آئے ہو تو امیر کو آنے دو اور تم بیٹھو

## اب دو کلمہ داستان پراگندگی امیری اور جانا واسطے شکار کے بیان کیے جاتے ہین

دلم رسیدہ شد و خاطرم من در تپیدن
کہ دل بدست کمان ابروئیست کافر کیش
بگوی میکدہ گریان و سرفگندہ روم
نزاع بر سر دنیای دون مکن درویش
ز شتین طبیبان ہزار خون بچکید
کہ شرط عشق نباشد شکایت از کم و بیش

کہ آن شکاری سرگشتہ را چہ آمد پیش
خیال حوصلۂ بحر می پزم ہیہات
چراکہ شرم ہمی آیدم ز کردہ خویش
بنازم آن فرہ شوخ عافیت کش
گرم تجربہ دستی نہند بر دل ریش
بدان کمر نرسد دست ہر گدا حافظ

چو بید بر سر ایمان خویش می لرزم
چہاست بر سر این قطرہ محال اندیش
نہ عمر خضر بماند نہ ملک اسکندر
کہ موج میزندش آب نوش بر سر نیش
تو بندہ گلہ از بادشہ مکن ای دل
خزینۂ بکف آور ز گنج قارون بیش

صیادان مضامین رنگین بیانی و شکار افگنان صحرائے معانی آہوے سخن کو تیر قلم عنبرین رقم سے شکار کرکے یون صید افگنی فرماتے ہین کہ جب امیر باتوقیر نے اُس درۂ کوہ کی سیر کی اور صحرائے عجائبات کو مشاہدہ فرمایا دیکھا کہ ایکبار لشکر اسلام مین ہنگامہ و شور برپا ہوا لوگون نے کہا کہ وہ لقا و بختیارک بیٹھے ہین امیر نے دیکھا کہ ایک میدان کلان کہ جسکے عرض و طول کا پتا نہ تھا اور اُس میدان مین ایک مینار اسقدر بلند ہی کہ جسپر تیر نہین پہونچ سکتا اور دو شخص حکیم وضع اس مینار پر بیٹھے ہین اور لقا و بختیارک اُن حکیمون کے روبرو دست بستہ استادہ ہین یہ حال دیکھکے سرداران دوڑے کسینے گرز اور کسینے تیر اُس مینار پر مارا مگر اُن مین سے کسی کا تیر اُس تک نہ پہونچا اور گرز بھی کچھ کارگر نہوا یہ دیکھکے بختیارک نے باواز بلند کہا کہ وہ خداوند مکار کہان ہی اُس سے کہو کہ یہان ہماری لشیم بھی کندہ نہین کرسکتا حکیم نے یہ کلام سنکے کہا کہ ای بختیارک گفتگو خوب نہین اتنا مین سرداران نے دوبارہ گرز و تیر مارے مگر مینار پر کچھ اثر نہوا بختیارک نے پھر کہا کہ کرامات حکیم صاحب سے لشیم بھی کندہ نہوئی اہل اسلام نے حکیم کو گالیان دین اور کہا کہ وہ مکار ہی کہ ایکبار مینار غائب ہوگیا اور امیر مراجعت کرکے بارگاہ مین بیٹھے عمر نے عرض کیا یا امیر یہ روز اول ہی لقا کا تعاقب ترک کیجے پھر سمجھا جائیگا وہ جاتا کہان ہی مگر فی الحال مصلحت وقت یہی معلوم ہوتی ہی امیر نے عمر کی بات کا کچھ جواب نہ دیا یہ تو مزاج ایسا ہی خاموش ہو رہا چنانچہ اسی طرح ایک ہفتہ گذرا اور لقا کا حال دریافت نہوا خواجہ زادے ہر روز کہتے تھے کہ یا امیر اس جگہ آپ پر ایسا قران صعب ہی کہ کبھی نہوا تھا مگر امیر کہتے تھے کہ مین بقیہ عمر اپنی اسی جگہ صرف کرونگا اگر بغیر سر رشتہ مطلب ہاتھ آئے نہ بیل مرام مراجعت نکرونگا

تا جان ندہم پا نکشم از سر کویش
نامردی و مردی قدمے فاصلہ دارد

کاتب تقدیر نے جو کچھ ہماری سرنوشت مین لکھا ہی وہ لامحالہ ظہور مین آئیگا خاک کو تقدیر کے ممکن نہین کر نارفو ۔ سوزن تدبیر ساری عمر گو سیتی رہے ۔ رضینا بما رام اللہ ۔ سر نہادیم بحکم ز شمشیر حبیب ۔ ہرچہ آید بسر من بالنصیب ۔ امیر تو اس فکر مین ہین مگر من درچہ خیالیم و فلک درچہ خیال کار یکہ خدا کند فلک را چہ مجال ۔ ایکروز سرداران نے امیر کی خدمت مین عرض کیا کہ حریف تو مقابل نہین ہی ہمارا دل شکار کو چاہتا ہی مناسب ہو تو جب تک صید و شکار مین دل بہلایئے صحرا بھی نہایت سبزہ زار ہی اور شکار بھی یہان بکثرت معلوم ہوتا ہی یہ سنکے امیر نے شکار کا حکم دیا الغرض صبحکو صاحبقران بھیلیے قراول میر شکار یوز باشی اپنے ساتھ لیکر بہر صید افگنی سوار ہوئے تمام جانوران صید گیر ہمراہ تھے

باز جرہ ترمتی شکرہ باشہ بہری وغیرہ سے سیہ گوش چیتے وہ تھے اشکار ہرن وہ کہ شیر انکا کریں شکار

وہ ہاتھون کی تھین جوڑیان لاجواب دل شیر وحشت سے ہو جنکے آب کسی سمت جرے کہین باہریان
پرندون کا چھوڑین نہ نام ونشان لیے باز ہاتھون پہ تھے بازدار کہ ہو طائر روح جنکا شکار

جانور باز ماشی پگڑیان باندھے اوڑھے دگلے پہنے ہوئے مشروعون کے پاجامے پانون مین جانور ہاتھون پر لیے ہوئے ساتھ ساتھ چلے صبح صادق کا وقت تھا صحرا مین جو پہونچے پہلے صاحبقران نے نماز صبح پڑھی وظیفہ سے فارغ ہوے بعد اسکے حکم پائے شکار ہو پہلے میر شکار سب حاضر تھے اُنھون نے بموجب حکم اپنے آقاے نامدار کے جھاڑی جھنڈی کو ڈھونڈھنا شروع کیا تیتر لوے بٹیر کا شکار ہونے لگا جب پرندونکا شکار بخوبی ہوچکا اُسوقت امیر نے فرمایا کہ اب چرندون کی تلاش کرو بموجب ارشاد عالی سوار و پیادے تفحص مین چرندون کے روانہ ہوئے دم بھر مین شکاریون نے آکر عرض کیا کہ یہان سے تھوڑے فاصلے پر ایک چراگاہ ہے وہان سب قسم کے جانور مثل ہرن ونیل گاؤ وچیتل وبارہ سنگھے وغیرہ چرنے مین مصروف ہین امیر عالیشان اُس جانب کو روانہ ہوئے تمام سردار بھی اُسی سمت چلے جبکہ قریب چراگاہ پہونچے آواز سے سم مرکب کی چرندون نے کان کھڑے کیے اور ارادہ کیا کہ چوکڑی بھر کے فرار ہو جائین کہ امیر نے تمام سردارون کو حکم دیا کہ یہ چرند جانے نہ پائین بموجب حکم سوارون نے گھوڑے ڈالے اور شکار کرنا شروع کیا غرضکہ تین روز وشب شکار مین مشغول رہے روز چہارم شکار ممکن نہوا امیر یہ دیکھکے رنجیدہ ہوئے کہ ناگاہ ایک مادہ آہو سامنے سے نمایان ہوئی کہ ایک زنگ طلائی اُسکے گلے مین آویزان اور جھول کارچوبی پشت پر تھی امیر نے مادہ آہو کو دیکھکر عمر سے کہا کہ یہ مادہ آہو کسی کی پرورش یافتہ معلوم ہوتی ہے اور سردارون سے فرمایا اگر ہو سکے اسکو زندہ گرفتار کرو یہ سنکے سردارون نے اُسکو گھیر لیا ہرنی نے یہ کیفیت دیکھکے امیر کے سر سے جست کی اور چوکڑی بھر کے روانہ ہوئی امیر نے برہم ہوکے اُسکے عقب مین اشقر کو جولان کیا جاتے جاتے بہت دور نکل گئے تمام سردار وعمر وغیرہ سب چھوٹ گئے اور وہ مادہ آہو چوکڑیان بھرتی ہوئی ایک درۂ کوہ مین چلی گئی امیر نے درہ کے برابر پہونچکے دیکھا کہ درہ کی راہ نہایت تنگ ہے مرکب جانے کی جگہ نہین ہے پس اشقر پر سے اُتر کے پیادہ درہ مین داخل ہوئے جب اُس درہ سے باہر نکلے ایک میدان سبزہ وخورم مین پہونچے اور وہ مادہ آہو غائب ہوگئی امیر نے دیکھا کہ وہ وقت صبح ہے اور عمر کہ جو عقب امیر مین آتا تھا دوسرے درہ مین چلا گیا لیکن امیر پیادہ پا درہ گلنار کی سیر کرتے تھے اور متحیر تھے کہ جب مین مادہ آہو کے تعاقب مین آیا تھا تو پہر دن چڑھا تھا اور یہان صبح معلوم ہوتی ہے امیر نے حیران ہوکے واپسی کا ارادہ کیا دیکھا کہ اب راہ نہین ہے اور جس درہ سے آئے تھے اُسکا شگاف بند پایا یہ دیکھکے دوسری جانب روانہ ہوئے کہ دور سے ایک شہر نظر آیا امیر نے اُس شہر مین پہونچکے دیکھا کہ شہر بہت وسیع پُر فضا زر ریز حسن خیز ہے خلقت انبوہ در انبوہ عمارتین بلند وعالیشان دوکانین آراستہ وپیراستہ چوپڑ کا بازار بنا ہوا صرافہ بزازہ جوہری بازار کھلا ہوا ایک جانب بساط خانہ کی سجاوٹ ہر ایک ملک کا اسباب عمدہ ونادر سجا ہوا ایک جانب میوہ فروشون کی دوکانین انواع واقسام کے میوہ ہاے تر وخشک رکھے ہوئے کہین کنجڑین شکرقند میں پارہ ہر ایک بازار وگنج مین جھنڈے گڑے ہوئے کہین حلوائیون کی دوکانین پر آب وتاب ہر قسم کی مٹھائیان نفیس خوشنما

تھالون مین لگی ہوئین کہین نانبائی کہین کنجڑے کہین قصائی کہین بھٹیارین بیٹھی ہوئین دمسازون کا ہجوم مکانات
پختہ وبلند کمرے نہایت نادر ودلپسند قصر اعلے اس طرح آباد تھے ∴ چرخ چنبر برج کرتا تھا نثار
خم ہون ابروے حسینان جہان ∴ اس طرح کے طاق تھے محراب دار ∴ امیر سیر دیکھتے ہوئے آگے بڑھے
دیکھا کہ سنگ مرمر کا ایک قلعہ ہے نہایت عالیشان اور تمام مکانات گرد وپیش جواہر نگار سائبان زربفتی کھچے
ہوئے ہر ایک طرح کی آرایش وزیبایش سے آراستہ غرضکہ ہر کوچہ وبازار کی سیر کرتے ہوئے چلے جاتے
تھے کہ ناگاہ گذر امیر کا ایک حلوائی کی دوکان پر ہوا لیکن کبھی ایسا اتفاق نہ ہوا تھا کہ امیر نے بازار سے
کوئی چیز خود خرید کی ہو جب امیر نے اُس شیرینی فروش کو دیکھا کہ قابہاے چینی روبرو رکھی ہین اور ایک پیر مرد
منقطع کرسی پر بیٹھا ہے اور اُس پیر کے عقب مین ایک خدمتگار مروحہ جنبانی کر رہا ہے امیر نے دل مین کہا کہ
بیشک یہ شخص میری گفتگو کے لائق ہے اس سے مین اپنے لشکر کا پتہ دریافت کرونگا پس امیر اُس پیر کے قریب
مین آکر کھڑے ہوئے اور سلام علیک کی پیر نے بکراہت چین بجبین ہو کے جواب دیا اور امیر کی جانب سے
منہ پھیر لیا امیر دوسری کرسی پر جو اُسکے برابر بچھی تھی بیٹھ گئے پیر مرد نے کہا کہ لاحول لا امیر نے دل مین کہا
کہ مین کچھ اور سمجھا تھا مگر یہ نہایت نامعقول ہے امیر نے بکراہت اُس سے پوچھا کہ اس شہر کا نام کیا ہے پیر نے
کہا اے شخص کیون میرا مغز پریشان کرتا ہے امیر نے برہم ہو کے کہا اے نامعقول تو شریفون سے ایسا کلام کرتا
ہے پیر نے کہا اے نامعقول منہ سے ہان ایسا ہی کہتا ہون امیر نے یہ سُنکے اُس بے پیر کی ڈاڑھی پکڑ کے ایک
طمانچہ مارا پیر نے فریاد کی کہ اس ظالم نے مجکو ذلیل کیا کہ ایک دوسرے پیر منقطع نے آ کے کہا کہ اے عزیز اس طرح
جیسی گفتگو کی اُسکی سزا پائی اور امیر کو سمجھا کے اپنے مکان مین لیگیا اور کہا کہ اگر تمھارے مزاج مین ایسا ہی
غصہ ہے تو اس شہر مین کیونکر مزدوری کر کے اپنی اوقات بسری کروگے امیر نے فرمایا تو مجکو نہین جانتا مین
صاحبقران ثانی سلیمان ہون پیر نے کہا کہ اسی یک منیح دوگوش پر نام صاحبقرانی لیتے ہو خواہ بادشاہ ہو خواہ
غریب جو کچھ ہوا اپنے واسطے ہوا امیر برہم ہو کے وہان سے بھی روانہ ہوگئے اور بازار مین آ کے ایک اور حلوائی کو
زر وجواہر دیکے کہا کہ مجکو شیرینی دے اُسنے زر وجواہر دیکھکے غلام سے کچھ کہا غلام جا کے اُسی قسم کا جواہر لایا اور
کہا کہ ایسے کنکر پتھر یہان بہت ہین بلکہ تمام مکانات طلائی اور نقرئی ہین اگر سکہ رائج الوقت لاؤ تو کوئی چیز مل سکتی ہے
امیر نے اُسکے قتل کا قصد کیا حلوائی نے کہا کہ اگر مجکو ناحق قتل کروگے تو پیش خدا کیا جواب دوگے اور امیر کے
حال پر رحم کر کے صندوقچے سے ایک گول کاغذ نکالا کہ جسپر ایک جانب لقا کی تصویر اور دوسرے رخ پر
حکیم کی تصویر تھی اور کہا کہ یہ سکہ رائج الوقت ہے اور جو شخص اسکو دیکھتا ہے سجدہ کرتا ہے امیر نے لاحول پڑھکے
کہا کہ برائے رفع گرسنگی اس کبر کو سجدہ کرون فاقہ سے مرجانا بہتر ہے مگر یہ مجسے نہوگا اور یہ کام اُسی حکیم کا ہے یہ
تصویر کیے امیر روانہ ہوئے اور تین روز بے آب ودانہ رہے اور کسی سے کچھ نکہا روز سوم اُسی حلوائی
کی دوکان کے قریب آئے اور بسبب گرسنگی کے غش طاری ہوا پشت بدیوار ہو کے بیٹھ گئے اور وہ
شب بھی یون ہی بسر ہوئی صبح کو جب حلوائی نے دوکان کھولی رحم کھا کے امیر کے پاس آیا اور کہا اے
شخص اس شہر مین بغیر مشقت کے کسیکو غذا نہین میسر آتی امیر نے کہا کس محنت کے مجسے خواستگار ہو اسوقت
امیر اپنا جاہ وحشم یاد کر کے گریان ہوئے حلوائی نے کہا کہ میری دوکان کے نیچے خوانچہ شیرینی لیکے بیٹھو اور جو خریدار
آئے اُسکو اس ترازو سے وزن کر کے جس چیز کا خریدار خواہان ہو اُسکو دو غرضکہ امیر نے ایسا ہی کیا اور

تین روز امیر کو کچھ کھانا دیا روز چہارم حلوائی نے ایک مکان مختصر امیر کو خالی کر دیا اور ایک پلنگ و توشک بھی دی امیر
تمام روز شیرینی فروخت کرتے تھے اور نصف شب کو دوکان برخاست کر کے اسی مکان مین آرام کرتے تھے اور
اپنا تمام اسباب یعنی زرہ اور خود وغیرہ بقچہ مین باندھ کے زیر پلنگ رکھ دیا کہ اس اسباب اور دوکانداری سے کیا
مناسبت ہے ایک روز امیر نے حلوائی سے کہا کہ اگر تمہاری اجازت ہو تو مین کسی وقت برای سیر شہر مین جایا کرون
حلوائی نے کہا کہ تمکو کسی امر کی ممانعت نہین ہے دو وقت صبح و شام کہ وہ وقت دوکانداری کے ہین اسوقت
بچانا اور باقی تمام روز و شب تمکو اختیار ہے امیر نے پوچھا کہ شہر سے باہر جانے کی راہ کونسی ہے حلوائی نے
کہا کہ مین نے تمام عمر مین دروازہ شہر کا نہین دیکھا اور نہ اس شہر سے باہر نکلا پس امیر نے اپنا لباس اور اسلحہ
پہنکے دل مین کہا کہ اس شہر سے نکل جانا مناسب ہے کیونکہ یہ شہر ناپرسان ہے پس یہ خیال کر کے امیر روانہ ہوئے
اور تمام دن سرگردان رہے شب کو پھر اسی حلوائی کی دوکان پر خود بخود ہو نکلے غرضکہ اسی طرح تین روز امیر
سرگردان رہے مگر شب کو پھر اسی شیرینی فروش کی دوکان پر اپنے تئین پایا روز چہارم امیر جنوبی سمت کیطرف
روانہ ہوئے دور سے ایک دریا دیکھا کہ موجزن ہے نہایت صاف و شفاف کہ تہ تک کی چیز معلوم ہوتی تھی غرض
وہ نہنگ بحر شجاعت دریا کی سیر دیکھتا ہوا چلا جاتا تھا کہ ایک مقام پر دیکھا کہ قریب دو سو نازنینون کے دریا مین نہا رہی
ہین اتنے مین ایک نازنین دوپٹہ شبنم کا اوڑھے ہوئے غسل کر کے دریا سے نکلی اور کنارہ پر ایک چوکی بچھی
ہوئی تھی اسپر بیٹھ گئی تمام جسم اسکا زیر پیراہن سے ظاہر تھا اور ایسی حسین تھی کہ آفتاب اسکے حسن کے روبرو
شرمندہ ہوتا تھا شمشاد قد خورشید خد ماہ تابان مہر درخشان گلرخسار غنچہ دہان آنکھین دونون نرگس قتال
بھرے بھرے بازو خنجر جانستان دونون ابرو شانے نور کے ساعد بلور کے سے

قد وہ اُس گل کا غیرت [illegible]

| | | | |
|---|---|---|---|
| پر نہ اتنی طوالت شمشاد | زلف پر پیچ رشک مشک خطا | صورت نافہ وہ بندھا جوڑا | پر ضیا وہ جبین لاثانی |
| غنچۂ حسن کی تھی پیشانی | دونون آنکھین غزال دشت ختن | وہ نگاہ اور وہ قہر کی چتون | لیس اس بات پر خم کے تیر |
| مژہ دل کو بنائے نخچیر | چہرۂ پاک پر تھی وہ ہنسی | یا کہ ایک ہی دو چشمی گہی تھی | رشک خورشید مہ وہ رخسار |
| گورے گورے بھرے سے سارے | نازکی مین وہ دونون لب ایسے | رنگ گلگون تر سے افزون تھے | تھا ہر اک دانت لیک دُرِ عدن |
| موتیون سے بھرا ہوا تھا دہن | اور وہ سیب ذقن نیا کچل تھا | جو کہ بے کھائے دست رہا تھا | تھا وہ پیارا گلا صراحی دار |
| شیشۂ صاف بادہ گلنار | مخزن نور و حسن تھا سینہ | معدن حسن کا وہ گنجینہ | چھاتیان قمقمے بلور کے تھے |
| یا کہ وہ دو حباب نور کے تھے | نازک اسدرجہ تھا وہ نرم شکم | جسپہ یار نظر سے ہوئے ورم | ناف دریای حسن کا گرداب |
| چاہ مین جسکی لاکھ دل غرقاب | اے قلم بس نہ موشگافی کر | دیکھ آہو بچا وصف موئے کمر | عکس تار نگاہ شوق کا کمر |
| یا کہ ہوئے مژہ کا سایہ کمر | تھی ہر اک حسن سے وہ جلوہ فشان | دیکھ پایا پری تو ہو حیران | اب ہے آگے مقام وہ سر دست |
| کلک ہے نے لگا دوات مین مست | الغرض سر سے تا بہ فندق پا | فی الحقیقت تھی نور کا پتلا | جسم مین وہ سفید پیراہن |

لاکھ لاکھ اسپہ بنا تھا جوبن
کیا تن نازک ہے جان کو بھی حسد جس تن پہ ہے
کیا بدن کا رنگ ہے تہ جسکی پیراہن ہے

غرضکہ اُس مہ جبین نے لب دریا چوکی پر بیٹھ کے بہ نگاہ معشوقانہ امیر کیطرف دیکھا امیر بمجرد معاینہ اُسکی صورت
کے دلدادہ ہو گئے اور بیتابانہ دوڑ کے اُس معشوقہ سے دست و بغل ہو گئے چند بوسے لیے یہ حال دیکھکے
وہ دو سو نازنین امیر کیطرف دوڑین اور گالیان دینا شروع کین امیر نے اُس نازنین سے کہا کہ یہ
سب عورتین مجکو دشنام دیتی ہین تم انکو منع نہین کرتین اُس نازنین نے کہا کہ اس شہر کا یہ قاعدہ ہے کہ

جو شخص جسپر عاشق ہوا اسکی شادی اُسکے ساتھ ہوتی ہے بس مین اب تیری زوجہ ہوں مجکو اپنے مکان مین لیچل مین
تیرے ہمراہ ہون اور اُن عورتون کو گالیان دینے سے منع کیا امیر خوشی خوشی اُسکو ہمراہ لیکے حلوائی کی
دوکان پر آئے حلوائی نے دیکھکر کہا کہ تمھاری بسر اوقات تو مشکل ہوتی تھی اس عورت کی کیونکر گذر ہوگی اور مین نے
جو کچھ تمھارے واسطے مقرر کیا ہے اُس سے زیادہ ندونگا امیر نے کہا جو کچھ ہو مین اس پری تمثال کے جمال پر
فریفتہ ہون پس امیر دوکان پر بیٹھکے شیرینی بیچنے لگے شب کو حلوائی تو مٹھائی کا چورہ دیتا تھا امیر اُس
نازنین کے وہی چورہ کھاکے بسر کرتے تھے اس عرصہ مین وہ نازنین حاملہ ہوئی اور بعد نو مہینے کے ایک
پسر مثل مہر درخشان پیدا ہوا امیر نے حلوائی سے پوچھا کہ اس شہر مین دایہ بھی مل سکتی ہے حلوائی نے یہ سُنکے
ایک دایہ کو بلوایا اور اپنے پاس سے اُسکی اُجرت دی غرض کہ اسیطرح چار سال امیر کو حلوائی کے مکان مین
گذرے امیر اُس لڑکے کو دیکھکے اور اپنا جاہ و تجمل یاد کرکے گریہ کرتے تھے ایک روز شور و ہنگامہ برپا
ہوا اور چوبدارون نے ہر دوکاندار سے آکر کہا کہ اپنی اپنی دوکانین اس ملک کے بادشاہ کے در دولت پر لیچلو
کیونکہ بادشاہ نے جشن کیا ہے یہ حکم سُنکے تمام دوکاندار دوکانین لیکر روانہ ہوئے اور امیر نے بھی حلوائی کے
ہمراہ تمام اسباب دوکان کا لیکے در دولت شاہی پر چلنے کا قصد کیا اُسوقت حلوائی نے امیر کو خوشخبری
دی اور کہا کہ آج جشن شاہانہ ہے جو کچھ تمکو بادشاہ اور امرا سے ملیگا وہ سب تمھین دونگا امیر تو جہانداری
کے نہایت پریشان تھے یہ مژدہ سُنکے خوش ہوئے کیونکہ اُس نازنین کو امیر سے دوسرا حمل بھی رہا تھا اور
بسبب محتاجی کے دودھ بھی خشک ہوگیا تھا اور امیر جہان جاتے تھے وہ لڑکا بھی اُنکی اُنگلی پکڑے ہوئے
ہمراہ جاتا تھا القصہ امیر حلوائی کے ہمراہ آئے اور دیکھا کہ ایک میدان وسیع ہے اور چار نہرین درمیان میدان
کے موجزن ہین اور ہر نہر کے کنارے بازار آراستہ ہے اور میدان مین گرد سبزہ نوخاستہ ہے وہان خیمہاے زرنگار
استادہ ہین ایک طرف مکان طلائی ہے کہ اُسکی چمک اور ضیا پر نگاہ نہین ٹھہرتی اور اُسپر جواہر نصب کیا ہوا
ہے اور ہر طرف لشکر اُترے ہین غرضکہ مشرق سے تا بہ مغرب اور جنوب سے شمال تک یہی آراستگی تھی اور حلوائی
سے پیشتر مزدورون نے آکے ایک مقام پر سائبان منقش استادہ کیا ملازمان حلوائی نے آکر دوکان آراستہ
کی اور خوانچے شیرینی کے لگائے پہلے حلوائی نے امیر کو سب ملازمون پر سردار کیا تھا کیونکہ حلوائی امیر کو
راست گو اور سلیقہ شعار جانتا تھا پس امیر بھی دوکان پر بیٹھے دیکھا کہ مکان طلائی کا دروازہ کھلا مگر کوئی دروازہ
پر معلوم نہین ہوتا تھا پس امیر نے ایک شخص سے دروازہ پر کسیکے نہونے کا سبب دریافت کیا اُسنے اپنی
لاعلمی بیان کی بعد ازان امیر نے دیکھا کہ آواز نقارہ بلند ہوئی اور علمہاے رنگین و شہنا نواز و سانڈنی سوار
آئے اور جلوس شاہی و ماہی مراتب و غیرہ نمایان ہوا بعدہ دیکھا کہ ہاتھیون پر تخت ہاے نقرئی و طلائی نصب
ہین اور بنگلہ ہاے جواہر نگار مین معشوقان طرحدار مع جام و صراحی حاضر ہین اور اُن بنگلون مین اسعد و سعت
بھی کہ اسکا ہو رہا تھا اور بیچ مین لقا بیٹھا تھا خدمتگار مگس رانی کر رہے تھے یہ جاہ و تجمل دیکھکے دلمین کہا کہ میں
نہین جانتا کہ خدا کو کیا منظور ہے کہ مرتد کو یہ درجہ رفیع عنایت فرمایا جب سواری لقا کی باین تزک و احتشام
قریب مکان طلائی آئی ایک مرد حکیم وضع مکان سے نکلا اور لقا کا استقبال کرکے قصر طلائی مین لیگیا
صیغم اور بختیارک بھی لقا کے ہمراہ تھے حکیم نے آواز دی نعمت خانہ طیار کرو اور حکم دیا تمام اشیاے
دوکانین مکان کے اندر لاؤ یہ سُنکے چوبدار حلوائی کے پاس آئے اور کہا تمکو حکیم صاحب یاد فرماتے ہین جو

لقا کو دیکھکے پوشیدہ ہو گئے تھے اسوقت حلوائی نے امیر سے کہا کہ تم شیرینی لیکے حکیم کے پاس جاؤ امیر
دل مین خوش ہوئے کہ بہتر ہو امین جاکے لقا کو قتل کرونگا مگر امیر نے اول حلوائی سے دریافت کر لیا تھا
کہ مین اپنا اسباب لیلون اسنے کہا تھا کہ تمکو کسنے منع کیا ہی غرضکہ امیر مسلح و مکمل ہوئے اور مزدورون کے
سر پر خوانہاے شیرینی رکھوا کے مکان کے اندر گئے چوبدار نے کہا کہ ایک خوان مین قدرے شیرینی ہر قسم کی
رکھدو کہ حکیم کے واسطے مزدور کے ہاتھ بھیجدو ہم اسکو مزدوری دیدینگے پس امیر نے خیال کیا کہ لقا کے روبرو جانا
بہتر نہین ہی اور تمام خوانہاے شیرینی مزدورن کے ہمراہ کر کے لقا کے پاس بھیجدیے بعد ازان ایک مرد حکیم
وضع نے آکے امیر سے کہا کہ جو خوان حکیم کے واسطے رکھے ہین وہ میرے ہمراہ مزدورون کے سر پر رکھوا کے
لیچلو پس امیر نے چار گلدستہ شیرینی کے ہمراہ لیے اور مسلح و مکمل اسکے ہمراہ حکیم کے پاس آکے وہان
پہونچکے دیکھا کہ ایک باغ نہایت پر فضا ہی کہ جسکی زمین صندل کی اور مکان جواہر نگار ہین اور جا بجا
گلدستہ ہاے بوقلمون رکھے ہین اور ایک بنگلہ نقرئی نصب ہی اور اسکے روبرو مخمودی کا سائبان کھنچا
ہوا ہی اور بنگلہ مین فرش سفید عمدہ بچھا ہی اور ایک مرد پیر جبہ و خرقہ پہنے ہوئے بشکل نورانی بیٹھا ہی جب حکیم نے
امیر کو دیکھا براے تعظیم اٹھا اور کہا اے شیر بیشہ عربستان تشریف لائیے بعد ازان عرض کی یا امیر عالیقدر
لاحول و لا قوۃ کفالت کافر یعنے لقاء ملعون مین کبھی نکرونگا لیکن وہ میری سرحد مین آیا تھا اور مین نے اقرار
دعوت کیا تھا لہذا آج اسکو اپنی سرحد سے نکالے دیتا ہون اور حضور مالک ہین امیر نے یہ سنکے کہا کہ مجکو
تمھارا پاس و لحاظ ہی ورنہ ابھی اسکو قتل کرتا اور مین نے بیوقوفی سے اس شہر مین ایک نازنین سے عقد
کیا ہی اور اس سے لڑکا پیدا ہوا ہی وہ دونون زن و فرزند حلوائی کے مکان مین ہین حکیم نے کہا یہ فقط
آپکا خیال ہی آپکو اپنے لشکر سے آئے ہوئے چند گھڑی کا عرصہ ہوا ہی اور یہ حال آپکو بروقت جانے اپنے
لشکر کے معلوم ہوگا بعد ازان حکیم نے اٹھکے لقا سے کہا کہ اب تمھارا جہان جی چاہے وہان چلے جاؤ مین تمھاری دعوت
سے فارغ ہوا لقا نے کہا کہ مین آپ کے قدم چھوڑ کے نہ جاؤنگا کہ دفعتہ ایک طرف سے ایک شیر پیدا ہوا
اور لقا کی جانب دوڑا لقا نے دیکھا کہ سرداران امیر مرکب اٹھائے چلے آتے ہین اور لقا کے تمام
سردارون نے بھی یہی حال مشاہدہ کیا پس لقا مع بختیارک بھاگ کے ایک سمت روانہ ہوا حکیم نے
امیر سے کہا کہ حضور اپنے لشکر مین تشریف لیجائین کیونکہ تمام لشکر کو تشویش ہوگی امیر نے فرمایا کہ مین
تمسے ایک طلسم طیار کراؤنگا حکیم نے عرض کیا کہ آپ جسوقت مجکو طلب فرمائینگے مین فوراً حاضر ہونگا بلکہ
دو حکیم اور کہ جو علم و کمال مین مجھسے بہتر ہین وہ بھی حاضر ہونگے بعد ازان امیر کا ہاتھ پکڑ کے دروازہ پر لایا
امیر اشقر کو دروازہ پر استادہ دیکھکے سوار ہوئے چند قدم گئے تھے کہ حکیم کا مکان نظر سے غائب ہوا اور
عمر نے پہونچکے کہا کہ یا امیر شاید وہ نادہ آہو آپ کے ہاتھ نہین آئی امیر نے تمام حال گذشتہ عمر سے
بیان کیا مقبل نے عرض کی حضور کو گئے ہوئے چار گھڑی گذری ہین غرضکہ امیر بارگاہ مین آئے
اور شاہ اسلام سے تمام سرگذشت بیان کی سب کو یہ کیفیت سنکے کمال استعجاب ہوا بعد ازان صحبت
عیش و عشرت و بزم مسرت گرم ہوئی

## اب دو کلمہ زمرد شاہ باختری کے بیان ہوتے ہین

جسکو ہجران جدائی کا تری غم ہوگا
دست و پا دیکھتے ہین لوگ کہین ہم ہونگے

خانۂ عیش اسے خانۂ ماتم ہوگا
ہمدمو کوئی تو تدبیر بتاؤ ایسی

تیرے بیمار کا یہ حال ہوا ہی اتنو
دیکھنا اسکا میسر جو کوئی دم ہوگا

اپنے رونے کو ابھی امیر فراموش کرے
ایسی کر فکر کہ یہ درد تو کچھ کم ہووے
دو بدو اُس سے جو یہ دیدۂ پرنم ہووے
جرأت اب اُنس کبھی یان مین تو نہین ہوسکتا

شہسواران عرصہ سخندانی وتیز تازان معرکہ خوش بیانی اشہب تیز گام قلم کو میدان بیان مین یون جولان کرتے ہین کہ لقا سے بے لقا یہ جانتا تھا کہ سرداران امیر میرے تعاقب مین آتے ہین اس سبب سے تین شبانہ روز بھاگا آخر بختیارک نے کہا کہ اے لقا تعاقب کرنا اہل اسلام کا دستور نہین ہے پس دامنہ کوہ مین پہونچکے قیام کیا مگر لقا اپنے حال زار پر رونے لگا بختیارک نے اُسے بہت سمجھایا اور کہا کہ اپنے بھائی نمرود کے پاس شکاکیہ مین چلو لقا نے کہا کہ نمرود نہایت متکبر ہے مین اُسکے پاس نجاؤنگا اس سے بہتر ہے کہ مین دست بستہ حمزہ کے پاس چلون غرضکہ بختیارک لقا کو سمجھا کے شکاکیہ کی طرف روانہ ہوا بعد قطع مراحل سرحد شکاکیہ مین پہونچے یہان ایک دربند تہا اور اُس دربند کے حاکم کا نام تہمتن شیر شکار تھا تہمتن ہر روز صحرا مین جاکے ایک شیر کو گرفتار کرتا تھا اور اُسکے کان چھید کے اُسپر سوار ہوتا تھا اس سبب سے شیر شکار اُسکا لقب تھا اور تین لاکھ سوار کا مالک تھا جب تہمتن نے آمد لقا کی خبر سُنی سردارون سے مشورہ کیا کہ اب مجکو کیا کرنا چاہیے سردارون نے عرض کیا کہ اس حال کی خداوند کو عرضی لکھو جیسا خداوند فرمائین اُسپر عمل کرو غرضکہ تہمتن نے عرضی مین لقا کا حال مندرج کرکے عرش بن نمرود کے پاس روانہ کی عرش تہمتن کی عرضی نمرود کے پاس لیگیا اور تمام حال لقا کے آنے کا سر حضور تہمتن مین بیان کیا اور کہا کہ تہمتن نے عرضی لکھی ہے اور دریافت کیا ہے کہ لقا کے بارہ مین جو حکم ہو اُسکی تعمیل کیجائے نمرود نے سنکے کہا تہمتن کو لکھ بھیجو کہ لقا کو بعزت واحترام میرے پاس لے آئے عرش نے یہی جواب لکھے ہرکارون کے حوالے کیا ہرکارے عرضی لیکر روانہ ہوگئے اور نمرود نے نقابدار زردپوش کو حکم دیا کہ تو تین لاکھ کی جمعیت سے جا اور باعزاز تمام لقا کو اپنے ہمراہ لے آ مگر خبردار اُسکو سجدہ نکرنا چنانچہ عرش نے ہرکارون کے عقب مین نقابدار زردپوش کو تین لاکھ سوار کی جمعیت سے روانہ کیا اول ہرکارون نے پہونچکے تہمتن کو جواب عرضی دیا تہمتن موافق حکم تین لاکھ کی جمعیت سے نوبت ونشان وغیرہ سامان تزک واحتشام ہمراہ لیکے روانہ ہوا اُسطرف لقا کو تین روز گذرے تھے اور لقا بختیارک سے کہرہا تھا تمنے دیکھا کہ ابتک کوئی میرے استقبال کو نہین آیا کہ ناگاہ تہمتن پہونچا مگر لقا کو سجدہ نکیا لقا اُسکے سجدہ نکرنے سے رنجیدہ ہوا تہمتن نے لقا سے کہا کہ ابتک تمہارے دماغ سے دعوی خدائی نہین نکلا چلو تمکو خداوند نمرود شاہ نے یاد کیا ہے یہ کہکے اور لقا کو سوار کراکے روانہ ہوا کہ دفعۃً نقابدار زردپوش فرستادہ نمرود مردود بھی پہونچا اور شرف ملازمت حاصل کرکے یہ بھی ہمراہ رکاب تعیناتی ہوا

## اب دو کلمہ داستان ہاشم معزن کے بیان ہوتے ہین

ہر ایک بات پہ کہتے ہو تم کہ تو کیا ہے
ہماری جیب کو اب حاجت رفو کیا ہے
رگون مین دوڑتے پھرنے کے ہم نہین قائل
تو کس امید پہ کہیے کہ آرزو کیا ہے
تمہین کہو کہ یہ انداز گفتگو کیا ہے
جلا ہے جسم جہان دل بھی جلگیا ہوگا
جب آنکھ ہی سے نہ ٹپکا تو پھر لہو کیا ہے
چپک رہا ہے بدن پر لہو سے پیراہن
کریدتے ہو جواب راکھ جستجو کیا ہے
رہی نہ طاقت گفتار اور اگر ہو بھی

دوربینان خردپژوہ طلسم معانی ونظربازان عرصہ سخندانی دوربین فکر ودیدہ خیال پر لگا کر سیر اطراف زمین سخن یون فرماتے ہین کہ جب شہزادہ ہاشم نے داراب دریا شکن اور خورمشم زرین ورقش اور زرین تاج دونون بادشاہون کو گرفتار کرکے مسلمان کیا اُسکے بعد بارہ لاکھ

فوج کی جمعیت سے نمرود کی طرف روانہ ہوکے سرحد شناکیہ مین پہونچا اور نمرود کے قیطول کہ چونتیس کوس سے تیس کوس
تک تھے نمایان ہوئے پس ہاشم اُسی سمت روانہ ہوا کہ ایکبار گرد بلند ہوئی اور دو لاکھ سوار اور اُنکا سردار
فولاد خاراشگن کہ جو نمرود کی مدد کے واسطے جاتے تھے پہونچے اور اپنے عیار سے ہاشم کا حال سُنکے
قیطول نمرود کی طرف سجدہ کیا اور کہا ہم ہاشم سے جنگ کے واسطے آئے تھے اُسکو راہ مین پایا اور
اپنے سردارون سے حکم دیا کہ تم جاکے ہاشم کو گرفتار کر لاؤ اُنھون نے آکر ہاشم سے کہا کہ ہمارا سردار کہتا ہی
کہ جلد آکر خداوند نعمت کو سجدہ کرو ہم تمھاری خطا معاف کرا دینگے ہاشم نے کہا معلوم ہوا کہ تم نمرود پرست
ہو پس تمھارا قتل کرنا واجب ہوا اُن سردارون نے ہاشم کا رعب و داب جاہ و جلال دیکھکے خود مقابلہ کیا
اور جاکے تمام حال فولاد سے بیان کیا فولاد نے اپنے لشکر کیطرف مخاطب ہوکر کہا کہ خبردار تم مین سے کوئی
میرے ہمراہ نہ آئے اور خود تنہا لشکر ہاشم مین جاکے پوچھا کہ تم مین پسر حمزہ کون ہی شیر مردم در دیوانہ
نے جوابدیا کہ ای بے ادب اسطرح ہمارے شہزادہ کا نام لیتا ہی فولاد یہ سُنکے دیوانہ کی طرف دوڑا دیوانہ نے
چوبدست پکڑکے فولاد پر حملہ کیا فولاد نے ہاتھ بڑھاکے چوبدست چھیننے کا قصد کیا پس دونون جانب
سے ایسی کشاکش ہوئی کہ چوبدست ٹوٹ گئی اور دونون گھوڑون سے اُترکے کشتی مین مصروف ہوئے
دیوانہ نے ایسا ناخن مارا کہ زرہ فولاد کی پارہ پارہ ہوئی اور جسم فولاد کا زخمی ہوگیا مگر فولاد نے بھی ایسا
گھونسہ مارا کہ دیوانہ کی آنکھین بند ہوگئین اور غش طاری ہوا فولاد نے قصد کیا کہ دوسرا طمانچہ مارے اُس
اثنا مین ہاشم نے پہونچکے کہا کہ ای فولاد تیرا حریف مین ہون فولاد نے جمال شہزادہ دیکھکے کہا کہ پسر
حمزہ تمھین ہو ہاشم نے کہا ہان مین ہی ہون اس عرصہ مین دیوانہ کو ہوش آیا اور دوڑکے پھر فولاد
سے لپٹ گیا اور کشتی شروع ہوئی فولاد کے سردارون نے قصد کیا کہ ہم بھی فولاد کے شریک ہون
لیکن اُسنے منع کیا کہ تم لوگ علیحدہ رہو مگر خواہرزادہ فولاد فرہاد خاراشگن نے کہا کہ ای پسر حمزہ تو نہایت
متکبر ہی کہ اپنے ملازمون سے جنگ کراتا ہی یہ کہکے اور تلوار کھینچکے ہاشم کیطرف آیا اور حملہ کیا ہاشم نے باہستگی
اُسکے ہاتھ سے تلوار چھین لی اور کمر مین ہاتھ ڈالکے قاش زین سے اُٹھا لیا فرہاد یہ زور و طاقت شہزادہ
کی دیکھکے مسلمان ہوا لیکن فولاد اور دیوانہ مین تمام روز کشتی ہوئی آخر فولاد کا پانون ایک سوراخ موش
مین جاکے ٹوٹ گیا ہاشم یہ دیکھکے دوڑا اور دیوانہ کو علیحدہ کرکے فولاد سے کہا کہ ای بہادر اب جاؤ جب
تمکو صحت ہوگی اُسوقت آنا یہ دیوانہ پھر تمسے اُسوقت جنگ کریگا فولاد بھی یہ جرأت و ہمت شہزادہ کی دیکھکر
عاشق ہوا اور دلمین اسنے تصور کیا کہ فرہاد سے اتنے بڑے پہلوان کو اسنے کسطرح باسانی گھوڑے سے
اُٹھا لیا اور دوسرے یہ دیوانہ کہ جسنے مجسے ایسی جنگ کی اُسکو بھی اسنے زیر کیا ہی پس مین اس شخص سے
سر برنہونگا چنانچہ فولاد بھی مع اپنے دو لاکھ سواران ہمراہی کے بصدق دل ایمان لایا اُسی جگہ بارگاہین
استادہ ہوئین تین شبانہ روز سب نے قیام کیا روز چہارم شہزادہ ہاشم نے دیوانہ مردم در اور فرہاد کو
ہراول لشکر کیا اور چودہ لاکھ کی جمعیت سے اپنی بارگاہ شناکیہ کی جانب روانہ کی اور خود بھی عقب مین روانہ ہوا

## اب دو کلمہ داستان لقا کے اور پہونچنا اُس مردود کا نمرود کے پاس بیان ہوتے ہین

نہ پوچھ عشق کے صدمہ اٹھائے ہین کیا کیا
طلسم خاک سے نقشے بنائے ہین کیا کیا

شب فراق مین ہم تلملائے ہین کیا کیا
مین اُسکے حسن کے عالم کی کیا کرون تعریف

فدا الوہیم کہ صناع دست قدرت نے
نہ پوچھ مجھسے کہ عالم دکھائے ہین کیا کیا

ذرا تو دیکھ لے گھر سے نکلکے اے بیمہر
ترے خرام نے فتنے اُٹھائے ہین کیا کیا

گرو دیکھنے کو ترے لوگ آئے ہین کیا کیا
نگاہ غور سے تک مصحفی کی جانب بھی

کوئی ٹپکتا ہے سر کوئی جان کھوتا ہے
جگر پہ اسکے ترے زخم کھائے ہین کیا کیا

بلبلان نغمہ سنج گلزار معانی و طوطیان شکرستان شیرین زبانی شاخ رنگین و پر بہار خامہ تحریر سے مضمون ہوشربا کی گلفشانی اسطرح فرماتے ہین کہ جب لقا قریب شکالکیہ پہونچا عرش نے مطرز وزیر سے کہا کہ تم جا کے لقا کو باعزاز و اکرام سے لاؤ کہ وہ بھی اٹھارہ ہزار ملک باختر کا مالک ہے اور نمرود کے عرش کے علاوہ چالیس بیٹے ہین اور وہ بھی سب صاحب فوج و حشم ہین عرش نے اپنے تمام بھائیون کو بھی برائے استقبال لقا بھیجا اور خود بھی شہر سے سات منزل نکلکے خیمہ زرنگار مین مقیم ہوا جسوقت لقا پہونچا عرش اُسکا استقبال کر کے اپنے خیمہ مین لایا اور دعوت کی اور ظروف ہائے طلا اہل لشکر کو عنایت کیے اور لقا کے ہمراہ اُس روز چونسٹھ لاکھ سوار تھے عرش و مطرز و خسرو و بلند اختر نے پایہ تخت لقا کو بوسہ دیا لیکن لقا بہ سبب اسکے سجدہ نکرنے کے از بس رنجیدہ ہوا بختیارک نے کہا کہ اے دیوانے تجکو اپنی جاہ و جلال سے طلب کیا ہے اے بیہودہ اُنکو تیری کیا پروا ہے کہ تجکو سجدہ کرین غرضکہ عرش لقا کو نہایت تجمل و شان و شوکت سے شکالکیہ مین لایا لقا نے شکالکیہ مین پہونچکے دیکھا کہ تمام مکانات طلائی و جواہرنگار ہین لقا یہ سامان کر و فر دیکھکے ملک ساحل کو بھول گیا تمام شہر مین اُسکی آمد کی وجہ سے آراستگی و صفائی کی ہوئی تھی اور ہر مقام پر اُسکے دیکھنے کے لیے ہجوم عام تھا لیکن ہر شخص لقا کی صورت کریہ کو دیکھکر لاحول پڑھتا تھا یہانتک کہ سواری اُسکی ایوان شاہی تک آئی تمام سرداران اور ارکین دولت نے استقبال کر کے باادب تمام لقا کو لیجا کر تخت جواہرنگار پر بٹھایا بختیارک ہر بار کہتا تھا کہ اس ملک مین مثل سیحان و باختر کے کوئی مسلمان نہین آیا جیسا کہ بدیع الزمان اور قاسم دختران خداوند کو ساتھ لیکے اس اثنا مین پیک وصال نے آکے کہا کہ نمرود نے لقا کو طلب کیا ہے یہ سُنکے عرش لقا کو دوسرے مکان مین لیگیا لقا وہان کی تیاری اور آراستگی شاہانہ دیکھکے متحیر ہوا اُسنے دیکھا کہ ایک جوان تخت زبرجد نگار پر بیٹھا ہے اور اُسکے دونون شانون پر دو پر جواہرات کے نصب ہین اور مکان کا صحن بہت وسیع ہے اور ایک زنجیر طلائی از قیطول تا زمین آویزان ہے لیکن جس طرح ہاشم کو بالائے قیطول لٹکائے تھے اسیطرح لقا کو بھی لٹکائے لقا نے نمرود کو اپنے سے زیادہ کریہ منظر پایا غرضکہ سب نے نمرود کو سجدہ کیا مگر لقا نے سجدہ نکیا نمرود نے برہم ہو کے کہا کہ ہنوز تمہاری سرکشی دفع نہین ہوئی بختیارک نے دیکھا کہ نمرود کا مزاج برہم ہوچلا ہے بس فوراً بختیارک نے فریاد و الغیاث کی نمرود نے بختیارک سے سبب پوچھا بختیارک نے اپنا سر کھول کے کفشکاری عمر کا حال بیان کیا نمرود نے بختیارک کی مسخرگی دیکھکے اسکو اپنا شیطان درگاہ کیا اور طوق لعنت طلائی اسکی گردن مین ڈالدیا اور تخت لقا زیر تخت نمرود بچھایا گیا اس اثنا مین ہمراہ پیک وصال نے پرچہ اخبار نمرود کے پیش کیا نمرود نے پڑھکے عرش سے کہا کہ وہ قیدی گرفتار نہین ہوا بختیارک حیران کہ کیا راز ہے خسرو بلند اختر نے بختیارک سے تمام حال ہاشم کا بیان کیا بختیارک نے کہا کہ مین بھی اس امر مین حیران تھا کہ اہل اسلام یہان بشتر نہین آئے لیکن نمرود نے حکم دیا کہ ارزاق دیوانہ کو ہراول لشکر کر کے مع فوج گران مقابلہ کو روانہ کرو کہ وہ رو مین تن ہے اُسطرف بھی ہراول لشکر ہاشم دیوانہ مردم در ہے لہذا تم بھی دیوانے کو بھیجو کہ یہ جاکے ہاشم کا پیش خیمہ ہے آئے مصرع

خوب گندہ رنگی جو بل بھینکیگی دیوانے دو بختیارک نے کہا اے خداوند پسر حمزہ بھی پسر نور ہے کیونکہ داماد نور ہے لہذا
اُسکے حق مین کوئی کلام سخت زبان سے نہ نکالیے نمرود برہم ہوا بختیارک نے کہا کہ وہ شخص شیطان
ہے جو کچھ مین کہون اُسپر آپ برہم ہوتے ہین پس نمرود نے احکام نامہ کہ معاذ اللہ اُسکو وحی کہتے ہین اور وہ ایک
تختی طلائی ہے کہ جسپر حروف کندہ ہین اور جو شخص واسطے جنگ کرنے کے جاتا ہے وہ تختی تیمناً و تبرکاً اپنے
سر پر باندھ لیتا ہے چنانچہ وہ احکام نامہ عوش نے ازراق دیوانے کو عنایت کیا ازراق نے تختی سر پر
باندھی اور تین لاکھ دیوانون سے ہاشم کیطرف روانہ ہوا لیکن دیوانہ شمر مردم در جس منزل پر پہونچتا تھا اسجگہ
خیمہ نصب کرتا تھا جب ہاشم اُس خیمہ مین داخل ہوتا تھا دیوانہ دوسرا خیمہ دوسری منزل کے سیلیے پیشتر جاکے
نصب کرتا تھا اس اثنا مین دیوانہ ازراق پہونچا اور دیوانے دونون طرف سے نکلکے جنگ کرنے لگے ایک
کے ہاتھ مین گیارہ سو من کی چوبدست تھی اس عرصہ مین ازراق و شمر کا مقابلہ ہوا ازراق نے چوبدست
ماری شمر نے بمشکل تمام اُسکو رد کرکے ایسی چوبدست ماری کہ ازراق پیوند زمین ہوگیا ہمراہیان
ازراق بھی شکست کھاکے بھاگے اور تمام حال جاکر نمرود سے عرض کیا اسطرف سے نمرود مع بختیارک
و خسرو بلند اختر و عوش بن نمرود حسب الحکم زیر قیطول آئے اور دو لاکھ سوار کی جمعیت سے مع ہامان
برق دندان و سالم فیل دندان قلعہ سے نکلکے شمر مردم در کے مقابل پہونچے اور خیمہ برپا کیے

ازین قصہ یکدم فراموش کن ٭ زجائے دگر داستان گوش کن ٭ جانا ہاشم کا طلسم فریدون
مین بیان کیا جاتا ہے ٭ کوئی ہمارے تغافل شعار سے کہدے ٭ کہ آپ ذرہ نوازی جو ہر دار کرین

تو باد خود تقاضائے مرگ شد ترع ٭ ہم اور بھی نفس چند انتظار کرین ٭ این وقت را بالعمر مقابل گرفتہ ایم
باش ای اجل کہ دامن قاتل گرفتہ ایم

نظارگیان نیرنگ طلسمات و سیاران منازل دشت عجائبات صفحہ
قرطاس کو مضامین افسونگری سے غیرت دہ طلسم خیال بناکر گوہر آبدار کلام کو زیب گوش شاہد سخن یعنی
اسطرح فرماتے ہین کہ شاہزادہ ہاشم تیغزن زیر کوہ اپنے خیمہ مین تھا کہ ایک پیر نورانی شکل آیا اور اُسنے
ایسی حقانی گفتگو کی کہ شاہزادہ محو ہوگیا اس پیر نے کہا کہ یہ راہ درہ کوہ کی کہ جانب دست چپ ہے راہ دور
و دراز ہے اور دوسری راہ نہایت قریب اور راحت رسان مسافران ہے وہ پیر یہ کہکے روانہ ہوا اور پھر
صبح کو آگے ہاشم کے لشکر کا رہبر ہوا جب ہاشم درہ کوہ سے باہر نکلے ایک ریگستان مین پہونچے کہ فرط
حرارت سے وہانکا ذرہ خورشید محشر کا نمونہ تھا کرہ خاک کرہ نار بنگیا تھا حدت آفتاب اس درجہ تھی کہ تمام
ریگ بیابان اخگر سوزان معلوم ہوتی تھی گویا سوا نیزہ پر خورشید جہان تاب تھا پانی وہان گوہر نایاب تھا
بسبب تشنگی کے تمام لشکر قریب ہلاکت پہونچا جب پہر دن باقی رہا اور حرارت آفتاب کی کم ہوئی ہاشم
مع لشکر آگے بڑھے ناگاہ ایک قلعہ نمودار ہوا کہ جسکے تمام برج طلائے احمر کے تھے اور کل حصار پر کار جواہر
کیا ہوا تھا اور ایک جانب اُس قلعہ کے دریائے مصفا اور مرغزار پر فضا تھا ہاشم نے لب دریا ہوکے خیمہ
برپا کرنے کا حکم دیا اتفاقاً ایک شخص آفتابہ لیکے واسطے پانی کے لب دریا گیا دیکھا کہ اندرون دریا کے
ایک مکان طلائی بنا ہوا ہے اور ایک معشوق بنگلہ مین کرسی جواہر نگار پر بیٹھی ہوئی اپنے بال خشک کر رہی
ہے جب اس شخص نے اُس معشوقہ کو دیکھا اُس نازنین نے اشارہ کیا کہ وہ شخص دیوانہ ہوکے دریا مین کود پڑا
اور غرق ہوا اسی طور سے اکثر اہل لشکر جاکے دریا مین غرق ہوگئے چنانچہ دیوانہ لعبان برق دندان

جب لب دریا آیا وہ بھی اُس نازنین کے اشارے سے غرق ہوا اور جو لوگ اُسکے پکڑنے کو کودے وہ بھی غرق
بحر فنا ہوگئے جب ہاشم سنے یہ ماجرا سُنا وہ بھی آیا اور مثل اور لوگون کے یہ بھی اشارہ نازنین سے لب اسکے
دریا مین غائب ہوا یہ نازنین شرارہ جادو دربان طلسم فریدون تھی اور اسکا زوج طوران جادو ہی جب
شرارہ سنے ہاشم کو بھی گرفتار کیا طوران سنے سحر کرکے قصد کیا کہ اُسکو قتل کرے اُسوقت اُسکی
زوجہ سنے کہا کہ اس جوان کی شرکت کرنا کہ یہ جوان طلسم فتح کرکے تجکو بادشاہ کردیگا طوران سنے اُسکا
کہنا کچھ سماعت نکیا اور ایک چھری ہاشم کی ران پر لگائی اور قصد کیا کہ دوسری چھری لگاوے کہ اُسکی
زوجہ سنے خنجر کھینچ کے طوران کے پہلو پر مارا کہ وہ فوراً گر کے مرگیا پس آواز آئی کہ کشتی مرا نام من طوران
جادو بود بعد ازان شرارہ نے ہاشم سے کہا کہ اے شہریار مین نے تمھاری وجہ سے اپنے شوہر کو قتل کیا
ہاشم سنے کہا کہ مین تجکو بادشاہ طلسم کرونگا یہ سنکے شرارہ سنے تصور کیا کہ یہان رہنا بہتر نہین ہی لیکن
ہاشم کی محبت مین بیقرار تھی غرضکہ شرارہ نے ہاشم کو ایک مکان مین لیجاکے پلنگ پر بٹھایا اور کہا کہ اے
ہاشم مین جاکے تمھارے واسطے مرہم لاتی ہون اور طلسم کا حال بھی دریافت کرکے آتی ہون غرضکہ اُسنے
سحر کرکے پرواز کی اور بارہ کوس پر جاکے دامن کوہ مین پنہان ہوئی اور یہان ہاشم بسبب زخم کے بیقرار
ہوا جب وہ ساحرہ چلی گئی ہاشم سنے دست دعا بدرگاہ کبریا بلند کیے کہ دفعتہً حضرت خضر تشریف لائے اور
اپنا دست حق پرست ہاشم کے زخم پر ملا فوراً ہاشم صحیح و سالم ہوگیا اور ایک رقعہ دیکے اُسیوقت شہزادہ
کی نظر سے غائب ہوگئے ہاشم سنے دیکھا کہ صبح صادق کا وقت ہی پس انھون سنے فریضہ سحر ادا کیا کہ اتنے
مین شرارہ بھی پہونچی اور ہاشم کو نماز مین مشغول دیکھکے کہا کہ تم اُٹھ بیٹھ کرتے ہو ہاشم سنے بعد فراغ
نماز اُس ساحرہ سے کہا کہ مین نماز پڑھتا تھا اور ایک بزرگ نے آکے میرے زخم کو اچھا کردیا اور حکم خدا سے
مجکو لوح طلسم کا پتہ بھی بتادیا شرارہ نے کہا کہ مجکو ساٹھ سال اس طلسم مین گذرے اجتک مین نے نام کو
نہین سُنا ہاشم سنے کہا اے شرارہ مجکو بیشہ قیسین مین لیچل شرارہ سنے کہا کہ وہان ساحران زبردست ہین
تمھارا وہان جانا مناسب نہین ہی القصہ بعد گفتگوے بسیار شرارہ نے ہاشم کو لیکے پرواز کی اور شب
تاریک مین لب دریا پہونچی جب وہان پہنچی دیکھا کہ ایک طرف سے اُس شب دیجور مین مکانات کی چمک
معلوم ہوتی تھی ہاشم سنے کنارہ دریا پہنچکے کہا کہ اے قرطاس جادو میرے پاس حاضر ہو تاکہ مین تیری
حاجت روائی کرون شرارہ نے کہا کہ یہ کیا غضب ہو کہ تم دشمن کو طلب کرتے ہو قرطاس ممتاز جادو کا
پسر ہی اور ممتاز کارخانہ طلسم اور فریدون شاہ کے مکان کا کہ جو مالک طلسم ہی مدار المہام ہی دونون
تمھارے حال سے واقف ہوکے فوراً دونون کو قتل کریگا ہاشم سنے کہا تم چپ رہو اور دیکھو خدا کیا کرتا ہی تو تھوڑی
روشنی کرو شرارہ نے روشنی کی ہاشم نے ایک رقعہ لکھا کہ اے قرطاس تو ماہ پیروزپیر عاشق ہی میرے پاس آتا کہ
مین تجکو اُسکے وصل سے شادکام کرون اور شرارہ سے ہاشم نے کہا کہ یہ رقعہ میرا قرطاس کے پاس لیجا
شرارہ مجبور ہوکے مکان ممتاز کیطرف روانہ ہوئی اور وہان پہونچکے دیکھا کہ قرطاس ایک پلنگ پر آنکھین بند
کیے پڑا ہی اور اُسکے مادر و پدر گریہ وزاری کر رہے ہین اور کہتے ہین کہ اے پسر اپنے حال زار سے ہمکو آگاہ
کرتا کہ ہم اُسکی کچھ تدبیر کرین اور قرطاس اس خیال مین ہی کہ ماہ پیرور مجکو قبول نہین کرتی ہی مین اپنی جان
دیدونگا مگر حال عشق کسی سے بیان نہین کرتا اسوقت شرارہ سنے ہوا پر اُڑھکے رقعہ اُسکے پلنگ پر پھینکدیا

قرطاس وہ رقعہ پڑھکے اُٹھ بیٹھا اور کہا بیشک وہ شخص صاحب کشف وکرامات ہے کہ جو میرے راز دل سے آگاہ
ہو گیا ممتاز نے یہ سُنکے کہا کہ اگر وہ شخص دوست ہے تو اُسکو ہمارے پاس لاؤ قرطاس نے اُسکی بات کا جواب نہ دیا
اور بزور سحر پرواز کر کے ہاشم کے پاس آیا اور کہا کہ تمکو میرے عشق سے کیونکر آگاہی ہوئی اور اُسکا وصل
مجھے کیونکر ہوگا ہاشم نے کہا اگر ماہ پرور تمکو قبول نہیں کرتی ہے میں طلسم فتح کر کے اور اُسکو قید کر کے حوالے
کرونگا قرطاس نے کہا تم تنہا کیونکر طلسم فتح کروگے ہاشم نے کہا میں پسر حمزہ صاحبقران ہوں قرطاس
نے امیر کا نام بارہا سُنا ہے پس خوش ہو کے کہا اے جوان بیان کر کہ میں کیا کروں ہاشم نے کہا کہ تیرے
باپ کے پاس لوح طلسم ہے پس اپنے پدر سے لوح لیکے میرے حوالہ کر کہ میں طلسم فتح کروں اور فریدون
یا مسلمان یا قتل کر کے تیری معشوقہ تیرے حوالہ کروں قرطاس نے کہا اول تو میں نے ابتک نام لوح نہیں سُنا
دوسرے اگر لوح میرے پدر کے پاس ہے تو وہ کاہیکو دیگا کہ تم تمام ساحران عالم کو قتل کرو ہاشم نے کہا کہ
بس مجکو اپنے پدر کے پاس لیچل شہزادہ نے کہا اے شہریار تجکو معلوم ہوتا ہے کہ شاید تمھاری قضا آئی ہے لیکن جب
قرطاس کو عرصہ ہوا تو اُسکی مادر و پدر مسند سحر پر بیٹھکے ہاشم کے پاس آئے اور ہاشم کو باشان و شوکت
دیکھ کے مادر قرطاس ہاشم کے قدم پر گری اور کہا کہ اگر تم اسکے راز سے آگاہ ہو تو ایسی فکر کرو کہ اسکی
جان بچ جاوے ہاشم نے کہا تمھارا فرزند ماہ پرور دختر فریدون شاہ پر عاشق ہے اور میں اوسکی شادی
اُسکی محبوبہ کے ساتھ کر دونگا اُسنے کہا ہر چند کہ ایک چیز ایسی میرے پاس ہے کہ اُس سے فریدون بھی خائف ہے
لیکن اُسکا زبان پر لانا مناسب نہیں ہے مگر تم طلسم کیونکر فتح کروگے ہاشم نے کہا کہ وہ چیز لوح ہے جو تمھارے
پاس ہے وہ لوح مجکو دیدو تا کہ میں طلسم فتح کر کے قرطاس کی شادی کر دوں ممتاز نے استفسار کیا کہ
لوح کا حال آپ سے کسنے کہا ہاشم نے اُس سے حال بشارت بیان کیا ممتاز نے کہا کہ یہ مجھسے ہرگز نہوگا لیکن
بربادی طلسم کا در پے ہوں ہاشم نے قرطاس سے مخاطب ہو کے کہا کہ اے برادر انشاء اللہ میں بغیر لوح طلسم فتح
کر کے تمھارا کام انجام کرونگا ممتاز نے دلمیں کہا کہ یہ شخص عجب عالی ہمت ہے اور اُسیوقت ہاشم کو سوار
کر کے اپنے باغ میں لایا اُسکا باغ بھی نہایت پر فضا تھا اور اُسمیں مکان بہت عمدہ بنا ہوا تھا اُسی مکان
کے ایک درجہ میں علیحدہ مقیم کر کے کہا کہ لوح اور مقام پر ہے یہاں نہیں ہے ہاشم نے کہا کہ تم طریقہ اسلام
اختیار کرو ممتاز نے کہا کہ ابھی میرا مسلمان ہونا مناسب نہیں ہے بعد فتح طلسم میں مسلمان ہونگا اور لوح
ابھی حاضر کرتا ہوں یہ کہکے روانہ ہوا لیکن ملازمان ممتاز نے یہ رنگ دیکھ کے آپسمیں چرچا کیا کہ ممتاز نمک حرام
ہو گیا کہ فتاح طلسم کو اپنے مکان میں پناہ دی ہے ہم جا کے شاہ طلسم سے یہ حال بیان کرتے ہیں اور ایک
ساحر نے اُس گروہ سے جا کے ماہ پرور سے کہا کہ اے ملکہ جب تمنے قرطاس کو قبول نکیا تو وہ شکنندۂ
طلسم پسر حمزہ کو لایا ہے اور شہزادہ اپنے شوہر طوران کو قتل کر کے اُسکے ہمراہ ہے اور ممتاز لوح لینے
کے واسطے گیا ہے اور اُسکا قصد ہے کہ طلسم فتح کر کے تمکو قرطاس کے حوالے کرے ماہ پرور یہ سنتے ہی
برہم ہو گئی اور کہا کہ میں ابھی جا کے سب کو قتل کرتی ہوں پس فوراً اپنے تخت پر سوار ہو کے روانہ
ہوئی جب ممتاز کے مکان پر پہونچی قرطاس کی نگاہ ماہ پرور پر پڑی قربانت شوم کہکے بیہوش ہو گیا
خواصان ملکہ نے کہ گل بہار اور گلعذار اُنکے نام تھے شہزادہ پر سحر کیا شہزادہ نے دوڑ کے چوب سحر
ماری کہ وہ دونوں ہلاک ہوئیں چار سو کنیزیں کہ ملکہ کے ہمراہ آئی تھیں وہ یہ حال دیکھکے شہزادہ پر دوڑیں

ہاشم تیغ کھینچکے اُبیر حملہ آور ہوا اور دو چار کو قتل کیا سب کنیزون نے شرارہ کو چھوڑ کے راہ فرار اختیار کی اُسوقت ماہ پرور قرطاس کے برابر آئی اور تیغ کھینچی قرطاس نے یہ شعر پڑھا ؎ اگر بخشے زہے رحمت نہ بخشے تو شکایت کیا

سر تسلیم خم ہے جو مزاج یار مین آئے

لگا نہ رہنے دے جھگڑے کو یار تو باقی ‖ رُکے نہ ہاتھ ابھی ہے رگ گلو باقی

غرضکہ یہ اشعار عاشقانہ پڑھکے سر آسکے بڑھا دیا ملکہ نے تلوار سے قرطاس کو زخمی کیا ہاشم نے دوڑ کے ملکہ کو آغوش مین اُٹھا لیا ملکہ نے سحر کرکے ہاشم کے دست و پا بیکار کر دیے لیکن شرارہ نے ایسا سحر کیا کہ ملکہ کی زبان بند ہوگئی ہاشم نے ملکہ کو گرفتار کرکے قرطاس سے کہا کہ مین نے تجھسے اقرار کیا تھا اب اپنی معشوقہ کو نے قرطاس نے کہا ای شرارہ ملکہ پر سے اپنا سحر اُتار لے کہ مین خلوت خانہ مین لیجاؤن جب شرارہ نے ملکہ پر سے اپنا سحر اُتار لیا ماہ پرور نے سحر کرکے پرواز کی مادر قرطاس اپنے فرزند کو زخمی دیکھکے گریان ہوئی لیکن اُسیوقت ممتاز جادو بھی آپہونچا اور لوح طلسم ہاشم کے گلے مین ڈالدی اور اپنے فرزند کی کیفیت دیکھکے حقیقت دریافت کی شرارہ نے تمام حال بیان کیا مگر ہاشم نے جب لوح کو دیکھا تو کوئی حرف اُسمین ظاہر نہوا حیران ہوکے وضو کیا اور درگاہ رب العزت مین التجا کی شب کو حضرت سلیمان علیہ السلام خواب مین تشریف لائے اور فرمایا کہ لوح کو چشمہ فیض مین کہ اُسکا پانی باعث صحت مریضان ہے غوطہ دو صبح کو جبکہ فتاح طلسم چرخ چہارم لوح نورانی گلے مین ڈالے ہوئے چشمہ فیض مغرب سے نمودار ہوا ہاشم نے اُٹھکے ممتاز سے حال چشمہ فیض دریافت کیا ممتاز نے کہا وہ چشمہ اس بیشہ فیض رسان مین ہے اور وہ چشمہ معبد ساحران غدار ہے اور نام اُسکا چشمہ فیض اسیوجہ سے ہے کہ بیمارون کے لیے اُسکا پانی آب حیات کی خاصیت رکھتا ہے اور کنارے اُس چشمہ کے ایک درخت عظیم الشان ہے پس ہاشم تو یہ کیفیت دریافت کرکے جانب چشمہ روانہ ہوا اور ادھر ماہ پرور جب شکست کھا کے اپنے پدر کے پاس آئی اور تمام حال اس سے بیان کیا فریدون سنکے بہت غمگین ہوا اور ساحرون کو حکم دیا کہ تم جا کے ممتاز جادو کا گھر بار تباہ و برباد کرو اور اگر ہوسکے تو اُسکو گرفتار کرلاؤ بمجرد صدور حکم کے ساحر روانہ ہوئے اور ممتاز کے مکان مین پہونچے وہان فقط قرطاس اور اُسکی والدہ کو پایا دونون کو گرفتار کرکے قتل کیا اور اُسطرف ہاشم و ممتاز و شرارہ چشمہ کے کنارے پہونچے ہاشم نے اُس چشمہ مین تین مرتبہ لوح کو غوطہ دیا بمجرد اس عمل کے لوح مین حروف یونانی ظاہر ہوئے ہاشم نے بسم اللہ کہکے لوح کو دیکھا لکھا تھا کہ اس چشمہ مین داخل ہو ہاشم ممتاز و شرارہ کو لب چشمہ چھوڑ کے خود چشمہ مین کود پڑا فوراً چشمہ جوش کھا کے مثل دریا کے تلاطم خیز و شور انگیز ہوگیا جب ہاشم چشمہ مین داخل ہوا اُسوقت ممتاز و شرارہ نے کہا کہ قرطاس مکان مین تنہا ہے ایسا نہو کہ فریدون اُسکو ضرر پہونچائے یہ تصور کرکے مکان کی طرف روانہ ہوئے جب مکان مین پہونچے دیکھا کہ قرطاس کو قتل کر ڈالا ہے بس اُسیوقت ساحرون نے آکے ممتاز و شرارہ کو بھی گرفتار کیا اور فریدون شاہ کے روبرو لیگئے فریدون نے اُنکو مقید کرکے حکم دیا کہ جو شخص طلسم کشا یا لوح کو لائیگا مین اُسکو مالک طلسم کرونگا یہ سنکے تمام ساحران نامی وگرامی روانہ ہوئے لیکن ہاشم نے جب آنکھ کھولی اپنے تئین ایک صحرائے مہیب و ہولناک مین پایا تمام دن اُس بیابان ہول خیز مین قطع مسافت کی شام کو ایک درخت کے برابر پہونچا چونکہ دن بھر کی رہروی مین ازحد گرسنہ تھا درخت سے ایک ثمر توڑ کے تراشا اُس ثمر سے ایک آدمی بقدر ایک بالشت کے تلوار لیے ہوئے نکلا اور سات قدم دوڑ کے سات ہاتھ دراز ہوگیا اور یہ

قد وقامت پیدا کرے کہ ہاشم کو تلوار ماری ہاشم نے خالی دی وہ زمین پر تشنہ کے بھل گرا اور فوراً مر گیا ہاشم نے دوسرا ثمر توڑا اُسمین سے بھی ایک شخص مع شمشیر باہر نکلا اور مثل اول کے اسنے بھی دراز ہو کے ایک ضرب لگائی اور مر گیا غرضکہ اسیطرح ہزار آدمی پیدا ہوئے مر گئے مگر اُنکی لاشین صحرا مین پڑی ہین بعد ازان ایک شخص نے پیدا ہو کے نعرہ کیا تمام لاشین جو پڑی تھین اُنمین حرکت ہوئی اور جیسے لپکے ہاشم کیطرف دوڑے ہاشم بھی تلوار پکڑ کے آگے انبوہ مین در آیا اور شمشیر زنی کرتے کرتے ہاشم درماندہ ہوا اُسوقت لوح یاد آئی لوح کو جو دیکھا اُسمین لکھا تھا کہ ہرگز ہرگز زیر درخت نجانا اور احیاناً اگر زیر درخت چلے گئے تو ہر ثمر درخت سے مردم باشتے پیدا ہونگے اور تمہر جب کرکے مر جاینگے تو یہ اسم اُنپر دم کرنا فوراً زمین سے پانی جاری ہوگا تم وہ پانی اُنپر چھڑکنا وہ سب مثل حباب ہوجاینگے غرضکہ ہاشم نے لوح کو دیکھا لکھا تھا کہ یہی چشمہ جواب ظاہر ہوا ہی اُسی کے کنارہ جاؤ ہاشم نوشتہ لوح دیکھکر روانہ ہوا اب ہاشم نے اپنے کو ایک دوسرے صحرا مین پایا کہ وہ صحرا مثل گورستان ہنود ان کے تھا یعنے جا بجا مردے جل رہے تھے اور ایک طرف ایک نازنین ایک لاشہ پر بال کھولے ہوئے رو رہی تھی ہاشم اُسکی صورت زیبا اور جمال جہان آرا دیکھکے عاشق ہوگیا اور اُس نازنین سے سبب گریہ پوچھا اُسنے کہا ای ظلم کتنا میرا پدر تمھارے ہاتھ سے قتل ہوا اور وہ مسلمان تھا یہ ساحر چاہتے ہین کہ میرے پدر کی لاش کو بھی جلائین اگر حضور میرے پدر کی لاش اُٹھا کے جو باغ سامنے معلوم ہوتا ہی وہان پہونچا دین تو مین اُسکو وہان دفن کر دون ہاشم نے یہ سنکے قصد کیا کہ اسکی لاش اُٹھا کر لیجاؤن کہ ناگاہ ایک آواز آئی کہ لوح کو دیکھو ہاشم لوح کی طرف متوجہ ہوا اتنے مین وہ عورت فرصت پاکے بھاگ گئی اس عرصہ مین ایک جوان کہ جسکا سن قریب پچاس سال کے تھا ہاشم کے پاس آیا اور کہا یہ ساحرہ دختر عجائب جادو تھی اور وہ چاہتی تھی کہ تمکو فریب دے اور میرا نام مجنون ابن ختار ہی اور مین تمھارا دوست ہون بعد ازان مجنون ہاشم کو اپنے باغ مین لایا ہاشم نے یہ کلام سنکے لوح کو دیکھا تحریر تھا کہ بیشک مجنون تمھارا دوست ہی غرضکہ ہاشم مجنون کے ہمراہ جانب باغ قدم زن ہوا اور اندر اُس گلشن کے بصد بشاشت داخل ہوا دیکھا کہ ایک باغ ہی نہایت سرسبز و پر فضا لعل یمن اُس گلزار کی سرخی گلہاے خوشرنگ دیکھکر رشک سے ہیرا کھاتا سنگ مرمر گل یاسمن کے عشق مین مرمر جاتا وہ اُس گلبن کی بہار برابر برابر اشجار کے قطار ہواے سرد کا چلنا درختون کا جھومکر مثل معشوقان مچلنا فوارون کا برنگ دل بیقرار عاشق اُچھلنا نہرون کا بسان خاطر شاعر زدان ہونا پانی کا مثل شوریدگان الفت شور کرنا کلیون کا تبسم کرنا شاہدان دہر کا ہنسنا تھا پتون کا ملنا عاشقون کا کف افسوس ملنا تھا طوطی کا بولنا گیا تھا گویا اس باغ کا طوطی بولتا تھا عقدۂ دل تنگ غنچہ کھولتا تھا باغ سارا مہکتا تھا بلبل چہکتا تھا

| | |
|---|---|
| تھا داغ جگر نصیب لالہ | مملو مے عشق سے پیالا |
| خندان تھے چمن چمن وہان گل | گلشن مین چہک رہا تھا بلبل |
| دلگیر بہت تھا غنچہ گل | گل ہو کے ہنسا تھا نہ نالا |

| | |
|---|---|
| سوسن کا لباس تھا سیہ فام | سودائیون مین لکھا ہوا نام |
| ہر غنچہ دہان شکر ریز تھا | گویا کہ زبان شکر ریز تھا |

غرضکہ وہ گل باغ ارجمندی سیر کرتا ہوا بارہ دری کیطرف اُس گلستان بے خزان کے آیا مجنون نے کہا آپ یہان قیام فرمائیے مین آپ کے واسطے سامان دعوت مہیا کرنے جاتا ہون یہ کہکے وہ روانہ ہوگیا اور ہاشم باغ مین تنہا بیٹھے تھے کہ سامنے سے ممتاز جادو نالہ و زاری کرتا ہوا نمایان ہوا اور کہنے لگا کہ ای شہریار فرہدون نے قرطاس کو تنہا پاکے سحر کیا کہ وہ قریب ہلاکت ہی

لوح جلد مجکو عنایت کیجئے کہ مین اُسکو دھو کے پانی اُسیے پلادون ہاشم نے فوراً لوح ممتاز کو دیدی ممتاز نے لوح لیکے نعرہ کیا
اگر منم دفتر عجائب جادو فتنہ سحر چشم اور سحر کیا کہ ہاشم کے دست و پا بیکار ہو گئے اسنے قصد کیا کہ ہاشم کو گرفتار
کرکے لیجائے کہ دفعۃً مجنون اختر شمار پہونچا اور یہ حال دیکھکے فتنہ سے جنگ سحر مین مشغول ہوا قضارا
فریدون کو معلوم ہوا کہ فتنہ نے ہاشم کو گرفتار کیا مگر مجنون اس سے جنگ کرتا ہی فریدون نے فوراً
فوج ساحران بھیجی اُس فوج نے پہونچکے فوراً مجنون و ہاشم کو گرفتار کیا اور فریدون کے پاس لیگئے
فریدون نے فتنہ سے لوح لیکے مسند پر رکھی اور مجنون سے کہا کہ او نمکحرام اب تجکو شرارت کا
مزا حاصل ہوگا یہ کہکے جلاد کو طلب کیا لیکن جب ماہ پرور قرطاس کی گرفتاری کے لیے گئی تھی
ہاشم نے اسکو وہین لیکے کہا تھا کہ ای قرطاس اپنی معشوقہ کو لے اُسوقت ماہ پرور ہاشم پر عاشق ہوگئی
تھی مگر بسبب شرم کے وہان نہ ٹھہر سکی لیکن جب یہان ہاشم کو مقید دیکھا بیتاب ہو کے دلمین کہا کہ اگر
اسوقت مین اسپر احسان کرون تو ضرور یہ مجکو قبول کر لیگا پس یہ خیال کر کے اور فوراً لوح اُٹھا کے ہاشم کو
دی اور کہا کہ ای جوان یہ لوح لے جبکہ ہاشم کے پاس لوح پہونچی فوراً سحر برطرف ہوا ہاشم نے تلوار پکڑ کے
فریدون کو قتل کیا جب ساحرون نے دیکھا کہ بادشاہ ہمارا مارا گیا اب لڑنا فضول ہی بس سب نے
اطاعت قبول کی اور ممتاز و شرارہ کو قیدخانہ سے نکال کے حاضر کیا ہاشم نے ممتاز سے کہا کہ قرطاس
کی قضا تھی اور منظور خدا یون ہی تھا لہذا صبر کرو ممتاز نے کہا کہ تم میرے فرزند سے بہتر ہو اگر میرے ہزار
فرزند ہوتے تو مین آپ پر نثار کرتا پس ہاشم نے ماہ پرور سے عقد کیا اور بارگاہ فریدونی و نقار خانہ فریدون
اور زرہ جوشن جواہر نگار لیلیے اور ماہ پرور کو بادشاہ شہر اور مجنون اختر شمار کو وزیر اور ممتاز کو مدار المہام
اور شرارہ کو انتظام امورات خانگی سپرد کر کے باشان و شوکت مرکب فریدون پر سوار ہو کے اپنے لشکر
مین آیا دیکھا کہ تمام اہل لشکر صحرا کے کنارے سے غمگین با دل حزین مقیم ہین ہاشم کے آنے سے سب شاد و
خورم ہوگئے پس ہاشم نے تمام لشکر کو ہمراہ لیا اور بکمال شان و شوکت قلعہ کیطرف روانہ ہوا

## اب دو کلمہ داستان لشکر ہاشم اور لشکر نمرود کے بیان ہوتے ہین

| | | |
|---|---|---|
| نکالی تیغ جب وہ قاتل عالم نکلتا ہی | فلک پر خوف سے ترک فلک کا دم نکلتا ہی | کوئی انداز ہو نام خدا ایسی فریب ہی |
| تمھاری ہر ادا مین یار اک عالم نکلتا ہی | مقدر میر ازاعدا کی برابر سے زیادہ ہین | نہ اسکا بل نکلتا ہی نہ اسکا خم نکلتا ہی |

شجاعت شعاران معرکۂ سخن و فرس راندگان مضمار مضامین کہن سمند خوش خرام قلم کو میدان بیان مین اسطرح
جولان گر فرماتے ہین کہ ہراول لشکر ہاشم شہر پر مردم درادرد اراب دریا نشین ایک جگہ مقیم تھے کہ
عوص بن نمرود با فوج کثیر پہونچا حالانکہ اہل اسلام کا طریق آغاز جنگ کرنے کا نہین ہی مگر دیوانے
نے بسبب دیوانگی کے اور نیز اس وجہ سے کہ ہاشم کے آنے تک مین فتح کرلون طبل جنگ بجایا
کہ دفعۃً خبر مشہور ہوئی کہ شہزادہ ہاشم تشریف لاتے ہین سب سردارون نے استقبال کیا اور ہاشم
بارگاہ فریدون مین داخل ہوا صدا سے کوس تہنیت سے گوش گردون کر ہوتے تھے جب ہاشم
کے آنے کی خبر نمرود کو پہونچی اسنے ایک گرانجثہ سے کہ جسکا نام سہیلان اژدر چشم تھا حکم دیا کہ
کہ تو جاکے پسر حمزہ کو قتل کر اُسنے زیر قطول اسکے نقارہ رزمی بجوایا شہزادہ بارگاہ مین متمکن تھا اور جس شخص پر
ہاشم خفا ہوتا تھا دیوانے اسکے سینے پر سوار ہوتے تھے ہاشم انکو منع کرتا تھا کہ دفعۃً آواز طبل جنگ

سمع ہمایون مین آئی شاہزادہ نے بھی طبل جنگ کا حکم دیا دیو اسنے یہ حکم پاکے آئے اور نقارچیون کے سینون پر سوار ہوکے کہا کہ طبل جنگ بجاؤ نقارچیون نے کہا کہ وقت طبل بجنے کا شام ہی مگر دیوانون نے کچھ نہ سنا اور خود طبل جنگ بجایا ہاشم نے یہ ہنگامہ سنکے دیوانون کو منع کیا اور کہا بیشک طبل جنگ بجنے قاعدہ شب کا ہی دیوانون نے کہا ہمسے قصور ہوا غرضکہ جب وہ وقت آیا کہ تاز خاور طے منازل کرکے بارگاہ مغرب مین آیا اور شاہد لیل نے ضیاء ماہ کا غازہ چہرہ پر ملکر دسر آفت کو لبھایا چھپا جب ابلق شب گرد ونکا آ کے پیادے تھکنے سب انجم پھیلار شب مہتاب نے جوبن دکھایا عروج ماہ کا پھر وقت آیا سر شام شاہزادہ عالیمقام نے کوس حرب بجنے کا حکم دیا عیارون نے تعمیل حکم مین ذرا دیر نہ کی نقارخانہ فریدونی مین طبل فریدون پر چوب پڑی دنیا دہل گئی مریخ کا بالا سے چرخ کلیجہ کانپا طاس فلک مین جھنا جھنا پیدا ہوا گنبد عالم مین صدا گونج گئی دلاوران تہور دستگاہ وبہادران جلادت پناہ ہوشیار ہوئے دربار شاہزادہ والا تبار برخاست ہوا سردار اپنے اپنے مقام پر آکر درستی اسباب رزم کرنے لگے تلوارین نیام سے نکلین خنجر دو کے نیام جو کچھ دل مین رکھتے تھے وہ زبان پر آنے لگے رشتہ حیات تیغ سے سر رشتہ محبت ٹوٹنے کا زمانہ آیا سلسلہ دشمنی مستحکم ہوا شمشیر بران نے گلے ملکر گردن کاٹنا چاہی زبان تیر نے سوکھی سنانی حلقہ خنجر دو گلوگیر اجل تھے تخل بستانے مردان مین تلوارون کے پھل تھے دونون جانب کے لشکرون مین غلغلہ عظیم برپا تھا تیغون کی جھنکار اور خنجر کی دھار سے پانی کی لہر اور شور بحر کا رنگ نظر آتا دل سینہ مین خوف سے پانی پانی ہوا جاتا قلزم زخار جدال وقتال مین طوفان عظیم اٹھا تھا کفار کا جہاز خشکی مین ڈوبتا تھا کہان تک عرض کرون رات بھر یہی شورش وہنگامہ برپا رہا تلوارین سان پر چڑھین دلاورون پر چڑھے سوار توسن پر چڑھے اجل سر دشمن پر چڑھی شجاعت منچلون کے من پر چڑھی تیر زہر آبدار ہونے لگے نیزے بیکار تیز وطیار ہوئے گھوڑونکا ساز ویراق درست ہر بہادر چاق وچست ہوتا شور قرناپوق سے گوش روزگار مین پنبہ ابر دیا تھا دشت عالم گونج رہا تھا ذرہ ذرہ بسان شیر غراتا تھا اسی ہنگامہ مین آخر شب کی رحلت کا وقت آیا شہسوار آسمانی لبقصد جانستانی فروغ اختر وماہ مین اسلحہ شعاع سے مسلح ومکمل ہوکر میدان افلاک پر آیا ع ٭ چو خورشید بر کشور لاجورد ٭ سرا پردہ زد زردیبای زرد ٭ وقت سحر دونون لشکر وارد میدان قتال ہوئے شاہزادہ بعد فراغ طاعت باری سلاح سنجوگ سے آراستہ ہوکر دربارگاہ پر آیا سرداران ذیوقار بھی بانتظار قدوم میمنت لزوم حاضر تھے اداب بجالائے اور ہمراہ رکاب ظفر انتساب ہوئے دیوانے بھی مثل ملازمان ہمراہ تھے جان نثار وخیرخواہ تھے اسیطرح سوار وپیادے تمام فوج بڑی شوکت وشہامت سے چلکر وارد دشت کارزار ہوئی اسطرف سے آمد لشکر حریف گمراہ ہوئی گیتی گرد وغبار سے سیاہ ہوئی دل دہر مملو از بیم چشم زمانہ پر آشوب تھی خیریت گریزان آفت ہاتھ

| بادہ ہے کھڑی سخت غم<br>کہ روئے زمین شد بگرداز نیل | یکے ابر بست از پے گرد سم<br>ورخش وسنان کا خود اندازہ بلست | برامد خروشیدن گاؤدم<br>غرانگرد بر آسمان تازہ نیست | شدہ جمع چندان سپہ از سبیل<br>حاصل مرام بعد ورود میدان |
|---|---|---|---|

برداز باسکے صفوف ممار بہ ہردو سو ترتیب پذیر ہوئین میمنہ سے معین ہونے کا دم بھرا میسرہ کو عزم جانبازی میسر تھا ساقہ نے پاسے ہمت گاڑ دیئے جناح نے بازو سے سعی کھولے کمین گاہ والے گھات سوچنے لگے جو دو صفین جب آراستہ ہوچکین نقیبون نے نعرہ مارے کڑکیت کڑکا کہنے لگے مذمت دنیا فانی

زبان پر جاری کی ع تخت جمشید و خط جام ہوا نقش فنا

رتبۂ دولت قیصر ہے نہ اقلیم قباد
جسکو گل کر گئی جنبش دامان قضا
وہ گل تازہ نہ اس باغ مین کھلتے دیکھا
جنکی رفتار سے ہر گام تھے فتنے برپا
ربط و اخلاص کے باہم جو تھے معمول انکے
روز جنگ ست جنگ باید کرد

پایۂ دولت سنجر ہے نہ ملک دارا
اس خیابان مین ہر اک نخل ہے نخل ماتم
ڈھونڈھی سا نشین نہ بھرے جسکے لیے دیا
نہ وہ ہنگامہ صحبت ہے نہ وہ طرز نشاط
دفعتہً ہمسفر و آپ ہمین بھول گئے
کوشش نام و ننگ باید کرد

نہ سکندر رہے نہ آئینہ حیرت افزا
کسکی اس بزم مین روشن ہوئی شمع اقبال
کف افسوس ہے پتہ جو ہے اس گلشن کا
لیے پھرتی ہے صبا دوش پہ آج انکا غبار
نہ وہ انداز سخن ہے نہ زبان گویا
ای مردان بکوشید تا جامۂ زنان نپوشید
رستم رہا زمین نہ بہرام رہگیا
مردون کا آسمان کے تلے نام رہگیا

اے بہادرو کونسا ایسا دلاور و نامدار ہے کہ جو آج نکلکر میدان مین ہرچرد
ہو نام اپنے جد و آبا کا روشن کرے اس کڑکے کو سنکر لشکر کی صفون پر مثل صف مژگان سناٹا چھا گیا علم لشکر
کے جلوہ گر ہوئے ہاشم مع ہر سہ بادشاہون کے میدان مین آئے اور اسطرف نقاد نمرود دمنہ بر نقارے
ڈانکے سقف فیطول پر بنگے سہیلان نے میدان مین نکلکر خوب سلحشوری کی اور بہیب دیکر ہاشم کو طلب کیا
ہاشم نے میدان کا قصد کیا کہ دیوانہ شتر پرسم مرکب سے لپٹ گیا اور کہا کہ اے آقا مین اسکے مقابلے کو
جاؤنگا ہاشم نے کہا اُسنے میرا نام لیا ہے تم کیونکر جاؤ گے مگر دیوانہ بھی ہاشم کے عقب مین روانہ ہوا سہیلان
نے ہاشم سے کہا کہ تم دیوانہ کو ہمراہ کیون لائے ہاشم اُسوقت سمجھا کہ شاید دیوانہ بھی میرے ہمراہ آیا ہے
پس یہ خیال کرکے دیوانہ کیطرف دیکھا جب شہزادہ کی نگاہ پھری فوراً سہیلان نے تلوار ماری کہ شہزادہ
زخمی ہوا معاً داستانہ مار کے تلوار کو توسُت دفع کیا اور بجلدی تمام زخم سر باندھا اور سہیلان کی کمر مین ہاتھ ڈالکے
اُسکو قاش زین سے اُٹھا لیا اور آسمان کیطرف پھینک دیے اُسکو جو رنگ ہوائی کیا سہیلان کی تمام فوج نے
یہ حال دیکھکے ہاشم پر حملہ کیا ہاشم نے ستر آدمیون کو قتل کیا مگر بسبب زخم سر کے ہاشم پر غشی طاری ہوئی پس
ہاشم نے مرکب کی گردن مین ہاتھ ڈالدیے مرکب ہاشم کو جنگگاہ سے نکالا اسطرف دونون لشکرون مین خوب
تلوار چلا کشتون کے ڈھیر اور لاشون کے انبار لگ گئے جب پہر دن باقی رہا طبل امان بجا خورم زرین درفش
نے دیوانہ سے کہا کہ اب جنگ موقوف کرو دیوانون نے کہا کہ فیطول پردہ گیر بیٹھا ہے ہم اُسے قتل کرینگے
خورم نے کہا کہ تمھارا آقا تمکو طلب کرتا ہے القصہ جنگ موقوف ہوئی اور ہاشم کو نہ دیکھکے تمام سردار پریشان
خاطر ہوئے ہر چند تلاش کیا مگر ہاشم کا کہین پتہ نملا لشکر گریان قیامگاہ پر آیا اب ہاشم کا حال سنو
کہ تمام شب مرکب ہاشم کو لیے چلا گیا صبح کو ایک بیابان فرحت خیز مین پہونچا نسیم سحری جو مرکب کے جسم کو
لگی مرکب نے جھرجھری لی ہاشم مرکب کی پشت سے جدا ہوکے زمین پر گرا اس بیابان مین ایک دیوانہ کہ جسکا
نام ثعبان برق دندان تھا رہتا تھا اس دیوانہ نے اپنی تفریح طبع کے واسطے اس بیابان کو آراستہ
کیا تھا اور ایک بنگلہ جواہر نگار تعمیر کیا تھا اُسکے ہمراہیون نے ہاشم کو بیہوش دیکھکے ثعبان سے کہا
کہ اس وضع کا ایک جوان فلان جگہ بیہوش پڑا ہے ثعبان نے آکے ہاشم کو دیکھا اور سات بار ہاشم پر
قربان ہوا کیونکہ ثعبان نے ہاشم کو خواب مین دیکھا تھا جب سے اُسکے دل مین محبت پیدا ہوگئی تھی پس
فوراً پلنگ منگوا کر ہاشم کو پلنگ پر ڈالا اور چھبیس ہزار دیوانے لیے جو اسکے مطیع تھے اُنسے کہا کہ اس پلنگ کو
باہستگی اٹھاؤ مگر ہاشم کا مرکب یہ دیکھکر اُنکی طرف چلا دیوانہ نے کہا کہ اے اسب وفادار مین تیرے

آقا کا دوست ہون مرکب نے یہ سُنکے سر جھکا لیا پس دیوانہ ہاشم کو اُسی بنگلہ مین لایا اور جراح کو طلب کرکے
ہاشم کا علاج شروع کیا ہاشم جب تندرست ہوا دیوانے نے ایک روز ہاشم سے کہا کہ پچیس ہزار دیوانے
میرے مطیع ہین اور شاہان ذوالاقتدار مجکو خراج دیتے ہین مگر ایکدن ایک بزرگ نے مجکو تمھاری بشارت
دی ہیں تمکو لازم ہے کہ مجکو زیر کرو کہ تمام دیوانے تمھارے مطیع ہون یہ سُنکے شاہزادہ نے ایک روز سب کے
روبرو مقابلہ کرکے اُسکو زیر کیا دیوانہ نے دعوت کا سامان کیا اور تمام بیابان مین روشنی کا حکم دیا بڑے
تزک و احتشام سے شہزادہ کی دعوت کی اور ایک نامہ لکھکے سام صحرا نشین اپنے بیٹے کے پاس روانہ کیا
بعد ازان ہاشم نے کہا کہ کل مین شکاکیہ کیطرف جاؤنگا ہاشم نے دیکھا کہ وقت خندہ ثعبان کے دانت
مثل برق کے درخشان ہوتے ہین اسیوجہ سے اُسکا نام ثعبان برق دندان ہی القصہ ہاشم اس دیوانے
کو ہمراہ لیکے شکاکیہ کیطرف عازم ہوا تین شبانہ روز طی مسافت کی روز چہارم ایک منزل پر بارگاہ مین
مقیم تھے کہ آواز حقہ ہائے آتشبازی و صدائے دوتارہ کان مین آئی ہاشم نے سراچہ بارگاہ بلند کرا دیا
کہ ناگاہ سام بارہ سو عیارون کی جمعیت سے نیمچہ زنی و دف نوازی کرتے ہوئے پہونچے اور سام نے
سامنے آکر ہاشم کو مجرا کیا شاہزادہ نے سام کو دیکھکے بہت پسند کیا اور کہا کہ اے سام اگر تم میرے
لشکر کی سرہنگی قبول کرو تو بہت مناسب ہے سام نے عرض کی کہ مین دو سال سے قدم ہمایون کا منتظر رہتا
تھا کہ ایک بزرگ نے عالم رویا مین آپ کی تشریف آوری کا مژدہ جان بخش مجھے سُنایا ہاشم نے اسکو خلعت
سرہنگی اور کرسی عیاری مرحمت فرمائی اور کوچ کرکے شکاکیہ کیطرف مرحلہ پیما ہوئے اور یہان چونکہ
لشکر ہاشم بے سردار تھا نمرود نے فرصت وقت غنیمت جانکے تہمتن شیر شکار سے کہا کہ تو جا کر لشکر
پسر حمزہ سے جنگ کر اُسنے پانچ میدان داریون مین چالیس سردارون کو زخمی کیا اور گرفتار کر لیگیا
جب شیر کی نوبت آئی نمرود نے شیر مردم در کو اسپنے عیار خونخوار خوک پیشانی کے ہاتھ چور دانگایا
اور قید کیا صبحکو یہ حال خورم اور شہنشاہ زرین کمر کو معلوم ہوا کہ شب کو کوئی عیار شیر کو لیگیا اور یہ بھی خبر
پہونچی کہ نمرود نے طبل جنگ بجوایا ہے اہل لشکر نے کہا کہ شہزادہ کے ناموس کی نگہبانی کرنا ضرور ہے سب آمادۂ
مرگ و مہیائے قضا ہوئے لیکن نمرود کو ہرکارون سے معلوم ہوا کہ ہاشم آتا ہے یہ سُنکے اُس کافر کا سینہ زرد ہوگیا
بختیارک نے اُسکو سراسیمہ دیکھکے سبب اضطراب دریافت کیا نمرود نے کہا کہ وہی بندۂ مغضوب آتا ہے اور تہمتن سے
کہا کہ تو جلد جاکے خدا پرستونکا کام تمام کردے صبحکو نمرود وغیرہ بالائے فیلطول بیٹھے اور تہمتن نے میدان مین
آکر مبارز طلبی کی اہل لشکر بہت پریشان ہوئے کہ کیا کرین ناگاہ سامنے سے تتق گرد نمودار ہوا خورم و
شہنشاہ نے دیکھا کہ ہاشم مع ثعبان چالیس ہزار سوار کی جمعیت سے نمایان ہوکے اور میدان مین
پہونچکے تہمتن کیجانب مرکب جولان کیا تہمتن نے شہزادہ کو دیکھکے تلوار ماری شہزادہ نے اُسکا حربہ رد کرکے
مثل خیار تر اُسکو قلم کیا جنگ مغلوبہ برپا ہوئی اور ہزارہا کفار قتل ہوئے شام کو طبل آسائش بجا دونون
لشکر اپنے اپنے قیامگاہ پر آئے مگر ہاشم نہایت برہم اپنی بارگاہ مین داخل ہوا

## اب دو کلمہ داستان لا نمرود کا خلخال جادو کو بیان ہوتے ہین

| ای جوش بادہ تو بھی ذرا آکے دھوم کر<br>مجرا کرو زمین ادب چوم چوم کر | ای ابر نو بہار برس جھوم جھوم کر<br>دشمن کرے جو خلق تو لازم ہے خو رقیب | دربار سفروش ہوا گرم میکشو<br>تلوار کاٹتی ہے گلا حلق چوم کر |
| --- | --- | --- |

فکر دوا مین درد کا دل سے مزا نہ جا
رکھ دو ادب سے طاق پہ مصحف کو چوم کر
ای دل خوشی ضرور ہی آیا وہ تیغ زن
جلدی سحر کو شام نہ ای بخت شوم کر

زخمون مین بھر دیے پنبۂ مہتاب تو م کر
مجھسے نہ پوچھ داغ ہین سینہ مین کسقدر
سرتا بہ تگ تو ہیچ کے جشن تو دم کر
دے نقد جان اسیر کہ قصہ تمام ہی

نکلی نہ فال وصل کی چھانا ورق ورق
ذرات کا حساب شمار نجوم کر
مدت کے بعد آنکھون نے دیکھا ہی در وصل
جلاد کی کچہری مین داخل رسوم کر

حنا بندان نیچۂ رنگین شاہد سخن و سر ہنت سازان عرائس مضامین زینت دہ انجمن رونق دہندگان بزم افسانہ گستری و شیفتہ گان گیسوے تقریر سخنوری مہمان سخن کو کاشانہ بیان مین اسطرح متمکن فرماتے ہین اور پاے قلم کو خلخال تحریر سے یون زینت دیتے ہین کہ جب نمرود کو شکست ہوئی یہ خجل ہو کے فلک چہارم پر گیا اور لوگون کو رخصت کر کے جس جگہ تخت خداوندی بچھا تھا اور دیوارگیری نصیب تھی اُس دیوارگیری کو دور کر کے جس جگہ اسکو جانا تھا گیا کیونکہ دیو اقوال اِس مردود کا مربی ہی اور بارہ سو دیوان قوی ہیکل زنجیر پاے فلک پکڑے ہوئے کوہستان مین بیٹھے ہین اور نمرود کا فلک مقوی کا ہی غرضکہ نمرود اقوال کے پاس جاکے گریان ہوا اور کہا کہ تو ملکہ خلخال جادو کے پاس جا اور میرا حال بیان کر کے اس سے کہنا کہ تو جلد اپنے تئین میرے پاس پہونچا ورنہ اہل اسلام کے ہاتھ سے مجھسے اور تجھسے جہنم مین ملاقات ہوگی اقوال نے ملکہ خلخال کے پاس جاکے تمام حال بیان کیا خلخال جادو یہ حال سنکے مع چار ہزار ساحرہ کے نمرود کے پاس آئی اور تمام سرگذشت سُنکے کہنے لگی کہ تو نے مجکو قبل سے کیون نہ اطلاع دی بختیارک نے خلخال کو دیکھکے کہا کہ ای نمرود اب بیشک تو نے تدبیر معقول کی نمرود نے خلخال سے کہا کہ مین نے پسر حمزہ کے چالیس سردار مقید کیے ہین تو انکو لیجا ورنہ عیاران اسلام انکو رہا کر لیجاینگے اور اُس شب کو نمرود نے تمام شب خلخال سے منہ کالا کیا اور طرفہ یہ کہ خلخال نمرود کی خالہ بھی ہی چنانچہ اس خبیث نے اپنی خالہ سے فعل قبیح کیا صبح کو خلخال سرداران کو ہمراہ لیکے میدان مین آئی اور لشکر نمرود کی پشت پر ایک خیمہ قیدیون کے واسطے استادہ کیا اور دو ساحرون کو نگہبانی کے واسطے مقرر کیا ایک کا نام صنوبر جادو اور دوسرے کا نام زعفران جادو تھا اور بروقت سوار ہونے کے ایک ساحرہ کو طلب کر کے اُسکے کان مین کچھ کہا وہ بہت خوب کہکے روانہ ہوئی اور وہ فاجرہ یعنی خلخال تخت پر سوار ہو کے لشکر اسلام کی طرف روانہ ہوئی اُس جانب کو شہزادہ صبح کے وقت مع سرداران کے بارگاہ فریدون مین بیٹھا تھا صحبت عیش و عشرت گرم تھی کہ اس اثنا مین جوڑی ہرکارہ کی گرد مین آلودہ پسینہ مین غرق مجرا گاہ پر آکر ٹھہری اور بعد دعاے شاہزادہ گردون وقار حال ساحرہ خلخال کے آنے کا معروض عرض مین لائے سب لوگ خلخال کا حال سُنکے بدحواس ہوئے اور جو بودے تھے وہ لشکر سے بھاگ گئے مگر شہزادہ ہاشم پچاس ہزار کی جمعیت سے روانہ ہوا لیکن ایک طرف لاکھ سوار نمرود کیطرف سے کوہستان مین مقیم تھے خلخال اُس لشکر کو لشکر ہاشم تصور کر کے اُس طرف گئی اور ہاشم بھی جو اسطرف سوار ہوا تھا وہ بھی وہان پہونچا خلخال نے ہاشم کو دیکھکے کہا کہ ای ہاشم اگر تو خداوند کو سجدہ نکریگا تو مین تجکو غارت کر دونگی آخر مین وہ ساحرہ کہ جسکے کان مین خلخال نے کچھ کہا تھا دو شیشہ سبز و سرخ لیکر حاضر ہوئی اور خلخال کو وہ دونون شیشہ حوالے کیے خلخال نے کہا ای ہاشم دیکھ مین اسطرح تجکو قتل کرونگی یہ کہکے سر شیشہ کھولا آتش اُس شیشہ سے نکل کے اُن لاکھ سواران نمرود پر گری اور سبکو جلا کر خاک سیاہ کر دیا اس فوج کے سردار کا نام فرید نمرود پرست تھا وہ ناری بھی جلکر خاکستر ہوا اور آتش بازگشت کر کے خلخال کے پاس

رونق فزا ہوئے اسوقت سام صحرا نشین نے آکر مجرا کیا تب شہزادہ کو معلوم ہوا کہ یہ کار نمایان سام صحرا نشین سے
ظہور مین آیا اور سام نے تمام حال اپنی عیاری کا بیان کیا کہ شب کو اسطرح مین نے بفن عیاری شیشہ سحر تبدیل
کر لیے اور اُسی کے سحر سے اُسکو جلایا ہاشم یہ کیفیت سُنکے بہت مسرور ہوئے کمال تعریف کی اور خلعت فیروزہ عنایت فرمایا

## اب دو کلمہ داستان امیر با توقیر حمزہ عالیشان کے بیان ہوتے ہین ع

گر نہین ہی باغبان گلشن مین جلوہ‌گیان بہار
گلفشانی سے ہی رنگین خوب دامان بہار
آتش سوز درون کی شعلہ افشانی بھی ہی
ہی نمک شبنم سے ہین زخم شہیدان بہار
اُسکی چاک جیب سے کی تختہ نسرین کی سیر
شمع مرقد ہو گئی شمع شبستان بہار
وصل کی شب گریہ عاشق مین ہی کچھ لطف اور

جام عمر بلبلان بھر دیگا طوفان بہار
اُسکی راہ حسن کی رکھتی ہی نگہبین ہوس
شمع محفل ہو گئی سرو چراغان بہار
ہر نبات سبزہ کو دایہ ہی آغوش چمن
فصل گل مین پھر ہوا ہی مجھ پہ احسان بہار
فصل گل مین رشتہ تار نفس سے عندلیب
ای اثر کیا خوشنما ہوتا ہی باران بہار

اندنون کیا اوج پر ہی ساز و سامان بہار
چاک ہوگا مثل گل سو جا سے دامان بہار
یار کی تیغ تبسم ہی چمن مین یادگار
غنچہ سربستہ ہی طفل دبستان بہار
سوز دل سے دل جلون کی قبر پر ہو جو گل
کر رہی ہی بخیہ چاک گریبان بہار

بادہ کشان رحیق خوش کلامی جرعہ
نوشان ساغر شیرین زبانی پیمانہ سخن کو بادہ پر جوش کلام سے اسطرح لبریز فرماتے ہین کہ صاحبقران باوقار مع لشکر ظفر
نامدار شہر قیلقوسیہ مین جلوہ فرما ہین وہان خبر معلوم ہوئی کہ لقا شکست کھا کر نمرود کے پاس گیا ہی امیر با توقیر
نے اُسطرف کا قصد کیا ہرکارون نے آکر عرض کی کہ راہ شکاکیہ مین ایک دربند ملتا ہی کہ جسکو نہ طاق کہتے ہین
اور اُس دربند کے دو بھائی حاکم ہین اُنکے نام طارق دربندی و مطارق دربندی ہین اور یہ دربند منزل
پہلا نمرود یہ کے ہی اور دربند کے گرد سمندر ہی گویا دربند ٹاپو مین ہی امیر نے یہ خبر سُنکے لشکر کو کوچ کا حکم دیا
بعد قطع منازل و طی مراحل دربند سے سات کوس کے فاصلہ پر مقام کیا یہ خبر سُنکے حاکمان دربند یعنی طارق
و مطارق دربندی نہایت ہراسان ہوئے اور بند سمندر توڑ دیا جسکے سبب سے دربند کے گرد عالم آب ہو گیا
اور اس مضمون کی عرضی نمرود کو لکھی کہ حمزہ یہان آیا ہی اور ہمنے خوف سے بند سمندر توڑ دیا لہذا جلد ہماری
خبر لیجیے نمرود جسوقت مضمون عرضی سے مطلع ہوا رنگ رخ زرد ہو گیا بختیارک نے پوچھا کہ اس عرضی مین
کیا لکھا ہی کہ جس سے خداوند کا حال متغیر ہو گیا نمرود نے کہا کہ میرا بندہ مغضوب حمزہ ہی بختیارک نے کہا
یا خداوند ہاشم کے ہاتھ سے تو ہماری یہ حالت ہی اب حمزہ آتا ہی اُس سے تو جان بری دشوار ہی نمرود نے
زمرد شاہ سے کہا اے نائب من دو لاکھ سوار لیکے تو جا اور لشکر حمزہ کو تاراج کر لقا دو لاکھ سوار ہمراہ
لیکے تین روز کی مسافت طی کر کے داخل دربند ہوا طارق و مطارق استقبال کر کے بڑے کر و فر سے لقا کو
اندرون قلعہ لیگئے لقا نے وہان ہو چکے اپنی تدبیرات پھر جاری کین اسطرف امیر کو خبر پہونچی کہ حاکمان دربند نے
بند سمندر کو توڑ دیا اور لقا مع دو لاکھ سوار کے آیا ہی یہ حال سُنکے امیر نے عمر سے کہا کہ تم اُسکی کچھ تدبیر کرو اسی
اثنا مین سرداران علمشاہ یعنی آلا گرد ملا گرد نے دست بستہ عرض کیا اگر حکم ہو تو ہم جا کر دربند کو فتح کرین
امیر نے فرمایا بہتر ہی مین نے تمکو خدا کے سپرد کیا آلا گرد ملا گرد نے ایک جنگی جہاز کو توپون سے آراستہ کیا اور
پانچ ہزار گرز بردارون کو لیکے روانہ ہوئے اُسطرف حاکمان دربند نے سُنا کہ جہاز جنگی آتا ہی پس دونون بھائی برج
فیلبند دروازے پر آکے [illegible] بیٹھے جب جہاز قریب پہونچا دربند سے توپین مارنا شروع کین اور گولون کی
بوچھار سے جہاز کو شکستہ کر دیا چار ہزار اہل اسلام شہید ہوئے اور تینون سردار ایک تختہ پر سوار ہو کے بمشکل

تمام دریا سے نکلے امیر نے یہ حال سنکے عمر سے فرمایا کہ ای خواجہ اب تمھین کچھ تدبیر کرو غرضکہ خواجہ نے بعد مضحکات امیر سے
زر کثیر لیکے کہا کہ مین جن پہلوانون کو پسند کرون وہ میرے ہمراہ ہون القصہ عمر نے کرب و اسد و تورج و بدیع و
خورشید بن ہاشم وغیرہ چار سو سردارونکو ہمراہ لیا اور کرب کو اپنا گماشتہ مقرر کرکے اپنا نام خواجہ نصیر بازرگان
رکھا اور تمام سردارون کو صندوقون مین بند کرکے اور اسباب تجارت درست کرکے جہاز روانہ کیا اور اُسطرف امیر
شاہ اسلام سے اجازت شکار لیکر ستر ہزار کی جمعیت سے چار کوس تک گئے تھے کہ دامنہ بیابان سے گرد تیرہ و تار اُٹھی
جبکہ دامن گرد ہوا سے چاک ہوا دیکھا کہ دیوانہ تھین ایک لاکھ سوار کی جمعیت سے چلا آتا ہی اسنے پہونچکے
امیر کے روبرو دست ادب باندھ کے سلام وعلیک کی اور عرض کیا کہ مین حضور سے کشتی لڑونگا امیر یہ سنکے
گھوڑے سے اُترے اور اُس سے مقابلہ کرکے دو روز کی زور آزمائی مین اُسکو زیر کیا اور اُس سے کہا کہ اب تم
اپنا حال بیان کرو اُسنے کہا کہ میرا نام ازران روئین تن ہی اور یہان سے تین کوس پر ایک مقام ہی کہ اُسکو ہزار بونیا
روئینیہ کہتے ہین اور مین سترہ سال کی عمر سے مجنون و دیوانہ ہون اور پچیس ہزار آدمیون کو مین نے اپنا مطیع کیا
ہی ایک شب مین نے عالم رویا مین ایک بزرگ کو دیکھا اور اُنھین کی برکت قدم مبارک سے مشرف باسلام
ہوا اور اُنھین بزرگ نے حضور کی تشریف آوری کی خبر دی تھی امیر اُسکو اپنے ہمراہ بادشاہ جمجاہ کی خدمت مین لائے
اور تمام حال اس دیوانہ روئین تن کا بیان کیا

## اب دو کلمہ داستان عمر بن امیہ ضمری کے بیان ہوتے ہین

کہ جب عمر کا جہاز فیلبند دروازہ پر آیا اہالیان دربند نے آواز دی کہ اُسی جگہ ٹھہرو اہل جہاز نے چادر بلائی
اہل دربند کو معلوم ہوا کہ یہ جہاز کسی تاجر کا ہی پس اُن لوگون نے مالکان دربند کو اطلاع کی حاکمان مذکور نے
لقا سے عرض کیا کہ ایک تاجر آیا ہی اگر حکم ہو تو اُسے بلالین لقا نے کہا مین نے بھی یہی تقدیر کی تھی اُس تاجر کو
بلالو لوگون نے آکے عمر سے کہا تمکو حضور نے یاد کیا ہی عمر کاروانسرا مین مع صندوق ہای سرداران کے
مقیم ہوا اس اثنا مین ہرکارون نے آکر کہا کہ خداوند نے تمکو طلب کیا ہی اور اسباب تجارت جو عمدہ و نفیس ہر
شہر و دیار کا لائے ہو برای ملاحظہ اپنے ساتھ لیچلو عمر سردارون کے صندوق ہمراہ لیکے بارگاہ مین آیا بختیارک
حال عمر دیکھکے بدحواس ہوا اور سوداگر نے صندوق کھولکے سردارون کو باہر نکالا اسد اور تمام سردار نعرہ کرکے
برامد ہوئے لقا اور بختیارک تو یہ حال دیکھکے بھاگ گئے اور طارق و مطارق کو گھیر لیا تمام اہل قلعہ مسلمان
ہوئے امیر یہ خبر سنکے دربند مین آئے اور فرمایا دریافت کرو کہ یہان سے لقا کہان گیا کہ کونسی منزل ہی
لوگون نے کہا کہ یہان سے بارہ کوس تک دریای ذخار حائل ہی جسکا نام بحر خداوند و پناہ لقا کہتے ہی
اور اُسپر ایک پل ہی کہ جسکو پل سکندر کہتے ہین چونکہ لقا یہان سے بھاگ کے گیا ہی وہ ضرور
نمرود سے کل حال بیان کریگا اور نمرود برای حفاظت پل ضرور کسی سردار کو بھیجیگا امیر نے
فرمایا ہماری بارگاہ اُسی طرف روانہ ہو عادی اٹالہ بارگاہ کا لیکے روانہ ہوئے اور کہا کہ
اگر میری مدد کو کوئی نہ آئے تو مین تنہا کافی ہون یہان خونخوار خوک پیکر عیار نے نمرود سے
تمام کیفیت شکست لقا کی بیان کی اور کہا کہ مین نے سنا ہی لقا کے تعاقب مین پہلوان عادی
آتا ہی نمرود نے ادطاق دراز بینی و صمصام شتر گردن کو حکم دیا کہ تم جاکے امیر کی بارگاہ
لیلو اور عادی کو اس طرف نہ آنے دو یہ دونون سردار دو لاکھ کی جمعیت سے روانہ ہوئے

بعد اسکے صفدر اژدہا خوار کو نمرود نے حکم دیا کہ تو بھی جا وہ بھی ایک لاکھ سوار کی جمعیت سے روانہ
ہوا لیکن اوطاق پیشتر ہو کے نصف پل پر کھڑا ہوا اس طرف عادی کو قاسم تنگ رو آصلی نے خبر
دی کہ ایک سردار اوطاق نامی جسکی اپنی سات گز کی ہے وہ سد راہ ہوا ہے عادی یہ سُنکے اُسکے مقابلہ کو
آئے اوطاق نے عادی کو گرز مارا عادی نے تخت شدادی پر گرز کو روکا لیکن بسبب کہنگی کے
تین لٹھے پل کے ٹوٹ گئے اور جب عادی نے تخت شدادی کی ضرب لگائی وہ گھر زمین مین دھنس گیا اور
جس جگہ وہ کھڑا تھا وہان سے بھی پل شکستہ ہوگیا اور چار سو ہمراہیان اوطاق دریا مین غرق ہوئے اور
آدھا پل بھی دریا مین گر گیا عادی بارہ ہزار عرب ہمراہ لیکے پل سے نیچے آئے اور شمشیر زنی کر کے بیس ہزار کفار کو
واصل جہنم کیا باقیماندہ فوج بھاگ گئی عادی نے اُن کفار کا تمام مال و اسباب لوٹ لیا اور نمرود کی طرف
روانہ ہوئے اور فتحنامہ امیر کی خدمت مین بھیجا لیکن اثناء راہ مین صفدر اژدر خوار نے خبر قتل اوطاق
کی سُنی اور بہت جلد پہونچکے عادی سے مقابلہ کیا ایک ہی حملہ مین اُسنے عادی کو زخمی کیا اور لشکر پر جا پڑا
بہت لوگ لشکر عادی کے کفار کے ہاتھ سے شہید ہوئے اور کفار نے عادی کو مع اُنکے بھائیون کے
حلقہ ہائے کمند سے مقید کیا اور بارگاہ پر قابض ہوئے لشکر عادی کو شکست دی اور نمرود کی طرف روانہ
ہوئے ہنوز تھوڑی دور گئے تھے کہ آسمان سے نعرہ ہوا کہ ہم نقابدار نیلی پوش اور نقابدار فوراً آسمان
سے زمین پر آیا اور دیو جن بہادرون کو مع اسپان اپنی پشت پر سوار کیے ہوئے تھے اُنکو زمین پر اُتار دیا اور
اسپ پری پیکر پر ایک جوان خوشرو نقاب نیلگون رخ انور پر ڈالے ہوئے سوار تھا اُسنے نعرہ کیا کہ اے
کافران بد نہاد و نابکار ان بیچارہ بارگاہ حمزہ کو ایسا بے وارث سمجھا ہے کہ اس طرح بے خوف و خطر لیے جاتے ہو یہ سُنکے
فوراً صفدر نے نقابدار پر حملہ کیا نقابدار نے اُسکا حملہ رد کر کے مع مرکب اُسکے چار پرکالے کیے اور
شمشیر زنی کر کے اُسکے نصف لشکر کو بھی جانب جہنم روانہ کیا فوج باقیماندہ شکست کھا کے بھاگی نقابدار نے
عادی کو رہا کیا اور ایک ڈبیا مرہم عنایت کر کے کہا کہ اس مرہم سے تمکو دو پہر مین شفا حاصل ہوگی جاؤ
میری طرف سے امیر کی خدمت مین سلام شوق کہدینا اور یہ بھی کہنا کہ میرا قصد تھا کہ بارگاہ لیجاؤن لیکن
پھر یہ خیال آیا کہ لوگ کہینگے چونکہ امیر نہ تھے اسوجہ سے نقابدار بارگاہ لیگیا لہذا اب لازم ہے کہ امیر اسباب
صاحبقرانی مجکو بھیجدین والا سر میدان لے لونگا یہ کہکے نقابدار ایک دیو کی گردن پر سوار ہو کے روانہ
ہوا اور عادی کوچ کر کے سکا گیا سے سات کوس اسطرف پہونچے اور بارگاہ استادہ کی دوسرے روز
امیر بھی مع فوج دریا موج تشریف لائے یہ خبر جاسوسون نے نمرود مردود کو پہونچائی یہ سُنکے تمام اندام مین اُسکے
رعشہ پڑ گیا اور نہایت سراسیمہ ہوکر دریچہ قدرت سے داخلہ لشکر امیر باتوقیر کا معاینہ کیا امیر نے بارگاہ مین
رونق افزا ہو کے عمر سے کہا کہ یہ ناسعادت مند ہاشم میری ملاقات کو کیون نہین آیا عمر نے کہا یا امیر ہاشم
بھی بدیع الزمان کا شاگرد ہے چنانچہ بدیع الزمان بھی بعد ہفت صف کے حاضر ہوا تھا امیر نے فرمایا کہ
تم ہاشم کے پاس جاؤ امیر سے ہاشم کے پاس آ کے کہا کہ اے ناسعادتمند تو امیر کی ملازمت کے لیے کیون
نہ آیا ہاشم نے کہا کہ مین بعد فتح نمرود بہ شمول بدیع الزمان کے حاضر ہونگا اور ہاشم نے دس ہزار اشرفی
اور پانچ خلعت و کچھ جواہر کے عمر کو دیے اور سامم صحرا نشین کو عمر کا شاگرد کرا دیا خواجہ بہت خوش ہو گئے
اور ہاشم کی از حد تعریف کی ہاشم نے سامم کی عیاری کا تمام قصہ بیان کیا کہ اسطرح اُسنے خلخال جلدو کو

صحرا مین حل کیا عمر نے بھی تعریف کی اور کہا کہ ای ہاشم شکر کر کہ خدا نے ایسا عیار مجکو عنایت کیا بعد ازان امیر کی خدمت مین آکر عرض کیا کہ ہاشم نے بہت شان و شوکت پیدا کی ہی اور کہا کہ مین ایک جنگ کر کے حاضر حضور ہونگا امیر نے یہ مژدہ سنکے سجدہ شکر کیا اور صحبت عیش و نشاط و جلسہ سرود و طرب کا مقرر کیا

## اب دو کلمہ حال ایلچی گری ایرج نوجوان کے بیان ہوتے ہین

ہان ای میرے لالہ فام ساقی

وہ مے دے جو آئے کام ساقی
میخوار و نکو اب کرتی راضی
دعوت کا ہی اسکی کرنا ساماں
گلدستہ ہون بزم عاشقی کے
پوشاک دلہن کی جون سہانی
پھر بادہ کشونکے کام مین آئے
نشہ مین بیان ہو یہ قصا

تو یہ سکنی ہی اپنا دستور
ہی دینے مین کرنہ اب توقف
آراستہ ہون مکان بھی نایاب
ہو دختر رز یہ خوب جوبن
میخواری مین ہو یہ جوش پیدا
ہو جام لبون پہ لب جنبان
کچھ لطف ہوا ایلچی گری کا

گر ساقیا جام مے سے معمور
کرتا ہی مجھے تیا سعت
اور آئین بچھا ہو فرش کمخواب
شیشے سے پری یہ نکلے بن ٹھن
نیرنگی نشہ ہو ہویدا
دل شاد ہون رند سب فراوان
استاد لقین قصہ خوانی

حرمت مین تیری ہی دختر فاقی
آتا ہی جو میرے گھر مین مہمان
طاقون پہ چنے ہوئے مین شیشے
ایسا ہو لباس ارغوانی
شیشے سے پری وہ جام مین لے
مستی کے اٹھاؤن ناز ساقی
این کرد ز کلک رفشانی

قاصدان منازل افسانہ گوئی و عازمان کشور قصہ خوانی ایلچی سخن کو میدان مدعا مین یون گرم خیز کرتے ہین کہ امیر عالیمقام نے عین صحبت انبساط مین دبیر عطارد تحریر کو بلا کر ایک نامہ لکھوایا اور جوکی پر رکھکے آواز دی کہ مین ایسا بہادر چاہتا ہون کہ جو میرا نامہ لیجائے اور نمرود سے آداب نامہ ادا کر آئے ہنوز یہ کلام ناتمام تھا کہ ایرج نوجوان اپنے دنگل سے اٹھا اور عرض کی کہ غلام اس کام کو انجام دیگا امیر اٹھا کے سر سے باندھا اور اپنے خیمہ مین آکے تیاری ایلچی گری مین مصروف ہوا دوسرے روز صبحکو ایلچی فلک چہارم نامہ خطوط شعاعی لیے ہوئے اُفق مشرق سے برامد ہوا امیر بادشاہ وعمر واسطے دیکھنے سواری ایرج کا لشکر بکمال شوکت و دبدبہ نکلا کہ ترک فلک بھی دیکھکر رعب سے تھرانے لگا عمر بھی ایرج کے ہمراہ روانہ ہوا لیکن خونخوار عیار نے نمرود سے خبر کی کہ ایلچی آتا ہی نمرود نے پوچھا کہ ایلچی کسکو کہتے ہین بختیارک نے ایلچی سکے امیر کے آنے حال بیان اور کیا اور دستور آداب نامہ سننے کا معرض بیان مین لایا یہ کہکے اسنے راے دی کہ ایلچی بالاے قیطول نہ آنے پائے نمرود نے دیو خسرو کو طلب کر کے کہا کہ حمزہ کا ایلچی آتا ہی تو اسکو بالاے قیطول نہ آنے دینا اسنے کہا بہت خوب اور بہت بہتر یہ کہکے دیو اپنی جگہ پر کہ جہان پر بود و باش تھی چلا گیا اور عمر جو روانہ ہوا تھا ہنوز ایرج وہان پر نہ پہونچا تھا کہ عمر نے اپنے تئین زیر قیطول پہونچایا اور اوپر جانے کی فکر اور تشویش مین تھا کہ قیطول پر چڑھ جاؤن قضارا اُسوقت عرش کا ایک ملازم خاص و قدیم واسطے کرنے کے سواری سے علیحدہ ہوا اور واسطے رفع احتیاج کے بیٹھا عمر نے موقع پا کے فوراً اُسکو بیہوش کیا اور اُسکی صورت آپ بنا اور ویسا ہی لباس پہنکر کے عرش کی سواری کے ہمراہ روانہ ہوا جب سواری قریب قیطول پہونچی دیو خسرو نے عرش اور چند خدمتگار کو اپنے ساتھ لیکر قیطول پر پہونچایا عمر بھی بجا لا کی تمام انھین خدمتگارون مین ملکے قیطول پر پہونچا سب لوگ تو نمرود کے پاس گئے لیکن عمر بہوشیاری و بعجلت بسیار فلک اول پر پہونچ کے مخفی اور پوشیدہ ہوا کیونکہ ہر فلک پر دیو اپنی گردن اور دوش پر سوار کر کے لیجاتے ہین غرض سب لوگ نمرود کے پاس پہونچے خواجہ بہت خوش ہوا انکل کے قیطولون کی سیر کرتے لگے کہ

ناگاہ صداے طبل وروشن چوکی کان مین آئی اور سواری ایرج زیر قیطول نمایان ہوئی ایرج نے
دیکھا کہ قیطول پر جانے کی راہ نہین ہی متحیر ہو کے دیو خسرو سے کہا کہ مجکو نمرود کے پاس پہونچا دے
کہ مین برسم ایلچی گری آیا ہون دیو نے کہا تامل کرو حکم نمرود کا آنے دے ایرج یہ سنکے خاموش ہوا جب دو گھڑی کا
عرصہ گذرا ایرج نے برہم ہو کے دیو سے کہا کہ جلد میری خبر کر دیو قیطول سے اُتر کے ایرج کے روبرو آیا اور کہا
کہو کیا کہتے ہو ایرج نے کہا کہ میرے قریب آؤ تو کچھ تمھارے کان مین کہون دیو ایرج کے پاس آیا ایرج
نے بائین ہاتھ سے اُسکا سر پکڑا اور داہنے ہاتھ سے اُسکے شقیقہ پر ایسا گھونسہ مارا کہ دیو غل مچانے لگا
اور کہا کہ ای شخص تو مجکو کیون قتل کرتا ہی ایرج نے کہا کہ بس مجکو نمرود کے پاس لیچل دیو نے لاچار ہو کے
اپنی گردن پر سوار کیا اور بالاے قیطول لایا جب قریب فرق زنجیر پہونچے ایک خدمتگار نے اُسکے کہا
آفرین باد برین ہمت مردانہ تو ایرج نے عمر کو پہچان کے کہا کہ ای جناب وقار تم کیونکر یہان پہونچے عمر نے کہا
خداے عزوجل نے مجکو یہان تک پہونچوا دیا لیکن ایرج نے دیکھا کہ ایک زنجیر طلائی مثل طناب کے بندھی
ہی اُس زنجیر کو ایرج نے تلوار سے قلم کیا کہ خواجہ نے جھٹ اُسکو زنبیل مین داخل کیا مردمان نمرود نے
کہا کہ ای خدمتگار تو نے کیون زنجیر لی عمر نے کہا مین نے حکم نمرود سے غائب کر دی اس اثنا مین خونخوار
نے دوڑ کے نمرود سے کہا کہ ایلچی بالاے قیطول آگیا نمرود نے حکم دیا ای خونخوار تو بارہ جبارون کو لیکر اس مقام پر
موجود رہ اگر اُسنے آکر مجکو سجدہ کیا تو خیر ورنہ اُسکو کمندون مین گرفتار کر لینا اور نمرود نے دو سردار ایک کا نام
زرباب فیل گردن دوسرے کا نام مسمار کوہ شکن تھا اپنی طرف اپنے بٹھا لئے اتنے مین ایرج نے قریب
پہونچکے سلام علیک کی اور زرباب کے برابر آکے کہا کہ اپنی جگہ سے اٹھ کہ مین یہان بیٹھ کے کچھ کلام کرون
اس حرامزادے نے گفتگوے نامعقول کر کے ایرج کو خنجر مارا ایرج نے جلدی سے اُسکے ہاتھ سے خنجر چھین کے دور
پھینکدیا اور تان کے ایک گھونسا مارا کہ مغز اُسکا پریشان ہو گیا اور خود اُسکے دنگل پر بیٹھکے کہا منم نامہ دار
منم نامہ دار نمرود یہ حال دیکھکے کانپنے لگا اور ایرج سے کہا نامہ لاؤ ایرج نے کہا ای قرمساق تو آداب
نامہ سے ناواقف ہی جو اسطرح نامہ طلب کرتا ہی اور اُچھلکے نمرود کے سینہ پر سوار ہوا نمرود نے کہا ای جبرہ حمزہ
مجکو قتل نکر مین آداب نامہ بجا لاتا ہون نمرود کے لوگ یہ حال دیکھکے دست بقبضہ ہو گئے تھے اُنکو نمرود نے
منع کیا اور کہا کہ ای ایرج مجکو چھوڑ دے قسم بقدرت خود مین آداب نامہ بجا لاؤنگا شاہزادہ اُسکو چھوڑ کے
اپنے دنگل پر آبیٹھا نمرود نے شرائط نامہ ادا کیے یعنی بہت کچھ زر و جواہر منگوا کے نامہ پر نثار کیا اور ایرج
سے نامہ لیا اُسوقت ایرج نے نہیب دی کہ ای اہالیان دربار دیکھو مین نے تمھارے خداوند کو کیسا
ذلیل کیا جس شخص کو جرأت ہو وہ مجسے سمجھے نمرود نے سردارون کی طرف دیکھکر کہا کہ شاید ایرج
تمھارا داماد ہی یہ کہنا تھا کہ کفار تلوارین کھینچ کے ایرج پر جا پڑے ایرج بھی فاتحہ پڑھکے تلوار کھینچکر
اُنمین در آیا اور چند لوگون کو قتل کیا لیکن خونخوار جو کمین مین بیٹھا تھا اُسنے کمند مار کے ایرج کو گرفتار کیا
اور نمرود کے روبرو لیگیا نمرود نے کہا ای بندہ معصوب تجکو یہ وقت یاد تھا اور کہا ای نابکار تو نے
میری قدرت دیکھی ایرج لفظ نابکار سنکے قید کو پارہ کیا اور دوڑ کے نمرود کو گرفتار کر لیا نمرود نے
آواز دی کہ ای مربیان خداوند خداوند کی مدد کرو کہ وہ قتل ہوتا ہی سب نے دیکھا کہ دو ساحر زیر تخت
سے نکلے اور دو ترنج ایرج پر مارے کہ ہاتھ پانون ایرج کے بیکار ہو گئے اُن ساحرون نے ایرج کو

گرفتار کرکے نمرود کے حوالہ کیا نمرود نے ایرج کو زندان مین بھیجدیا اور کہا کل اسکو قتل کرونگا لیکن عمر نے قیطول سے اُترکے ہمراہیان ایرج سے کہا کہ تمھارا آقا گرفتار ہوگیا مردمان ایرج نالان وگریان جانب لشکر اسلام روانہ ہوئے اور عمر نے آکے جرأت ایرج کا حال امیر سے بیان کیا اور کہا کہ ایرج کو سحر سے گرفتار کیا ہی امیر غم ایرج مین گریان ہوئے تمام لشکر مین بسبب گرفتاری ایرج تلاطم پڑگیا ہر طرف شور گریہ بلند ہوا

## اب دو کلمہ داستان گرفتاری ہاشم تیغزن بدست عیار نمرود بیان ہوتے ہین

فکر بلبل ہمہ آنست کہ گل شد یارش — گل در اندیشہ کہ چون عشوہ کند درکارش — دلربائی ہمہ آن نیست کہ عاشق بکشند
خواجہ آنست کہ باشد غم خدمتگارش — بلبل از فیض گل آموخت سخن ورنہ نبود — انیہمہ قول وغزل تعبیہ در منقارش
آن سفر کردہ کہ صد قافلہ دل ہمرہ اوست — ہر کجا ہست خدایا بسلامت دارش — اگر از وسوسہ نفس وہوا دور شوے
ببینکے رہ ببری در حرم دیدارش — ای کہ از کوچہ معشوقہ ما میگذری — باخبر باش کہ سر میشکند دیوارش
دل حافظ کہ بدیدار تو خوگر شدہ است — ناز پروردہ وصال است مجو آزارش — مغنیان نغمہ خوش آہنگ شیرین

زبانی ورامشگران لحن داؤدی خوش بیانی ترانہ سخن کو مضراب بیان سے یون چھیڑتے ہین کہ نمرود خائب و خاسر جب ذلیل ہوا اُسنے برہم ہوکے خونخوار سے کہا کہ تو جاکے ہاشم کو گرفتار کرلا خونخوار یہ سُنکے روانہ ہوا اور لشکر ہاشم مین پہونچکر دیکھا کہ سام صحرا نشین نے لشکر کا خوب بندوبست کیا ہی حفاظت کا انتظام نہایت عمدہ ہی تمام دن لشکر مین بصورت مبدل پھرا کیا مگر بسبب حسن انصرام سام کے اسکو موقع نملا آخر مجبور ہوکے شب کو پشت بارگاہ ہاشم سے نقب دیکے زیر پلنگ ہاشم نقب کا دہنہ توڑا اور نقب سے نکلکر بردا بیہوشی چھوڑدیے جو شمعون پر جلے اور دود بیہوشی تمام بارگاہ مین پیچیدہ ہوا اس صورت سے ہاشم کو بیہوش کرکے اُسی نقب کی راہ سے نکلا اور دیو خسرو کے پاس پہونچکے کہا کہ مجکو جلد قیطول پر نمرود کے پاس پہونچا جب خسرو نمرود کے پاس خونخوار کو لیگیا اسنے ہاشم کا پشتارہ روبرو رکھدیا نمرود نے فوراً ہاشم کو مقید کیا اور گلفام جادو وصر غام جادو سے کہلا بھیجا کہ مین کل صبح کو پسران حمزہ کو قتل کرونگا لہذا تم بھی آنا شاپور یہ خبر سُنکے روتا ہوا امیر کے پاس آیا اور کہا کہ کل ایرج قتل ہونگے اور ہاشم کو بھی دشمن چرا لیگئے امیر نے یہ خبر سُنکے جام کلمہ عفریت رکھکے کہا کہ کوئی بہادر ایسا ہی کہ جام کو پیے اور ان دونون کو رہا کرے بس یہ سُنکے نورالدہر اپنے دنگل سے اُٹھے اور عرض کی کہ اگر حکم ہو تو یہ غلام جاکے انکو رہا کرے امیر یہ دیکھکے بہت خوش ہوئے اور نورالدہر کو اجازت دی نورالدہر نے لشکر امیر سے لاکھ سوار منتخب کیے اور آخر شب کو مسلح ہوکے سوار ہوئے لیکن امیر نے دوبارہ کہا کہ کوئی دوسرا بھی نورالدہر کی مدد کرے یہ سُنکے کرب غضنفر بن اسد امیر سے رخصت ہوکے عقب نورالدہر کے بھی روانہ ہوئے پہر رات باقی تھی کہ تمام سرداران مذکور فرداً فرداً لشکر لیکے سمت قیطول روانہ ہوئے اور اسطرف تمام شب نمرود نے میدان خونی کی تیاری کی تھی اور زیر قیطول دارین استادہ کین اور ہجوم جلادان تھا اور نمرود دریچہ قدرت سے دیکھ رہا تھا کہ شہزادون کو زندانخانہ سے لاکر زیر قیطول دارون کے پاس بٹھایا تھا اور جلاد حکم کے منتظر تھے کہ ایکبار غل ہوا اور کسی نے پتھر مارا اور بالاے آسمان سے آواز نعرہ آئی کہ منم نقابدار نیلی پوش اور ہمراہیان نقابدار اسپہاے پرندہ پر سوار تھے بس نقابدار نے پہونچتے ہی ایک حمایت انسٹھ ہزار کا فرونکو واصل جہنم کیا کہ دفعتاً اس طرف سے نورالدہر وغضنفر کے نعرہ کی آواز آئی اُس طرف نقابدار نے

ایرج و ہاشم کے پاس پہونچکر کہا کہ تمھاری رہائی کا وقت آگیا ایرج و ہاشم نے یہ سنکے قید کو پارہ کیا نقابدار
نے اسلحہ و مرکب اُنکو دیئے ایرج و ہاشم سوار ہوئے یہ حال دیکھکے نمرود نے گلفام و خرغام سے کہا
کہ ای مربیان مین یہ کیا ہوا اُنھون نے ہنس کے کہا تم خاطر جمع رکھو ہم انکی فکر کرتے ہین یہ کہکے طرف
آسمان کے اُڑکے ایکبار کی پرواز کی و رہیان زیر قیطول ایسی شمشیر زنی ہوئی کہ الامان قریب تھا کہ لشکر نمرود
کو شکست ہو کہ ناگاہ ایک ٹکڑا ابر اہل اسلام پر محیط ہوا اور اُس ابر سے آگ برسنے لگی تمام اہل اسلام
اس آفت مین مبتلا ہوئے مگر غضنفر اور نقابدار پر سحر کا کچھ اثر نہوا قریب تھا کہ بسبب شعلہ باری کے
لشکر اسلام کے پانون اُٹھ جائین دفعتہً نعرہ ہوا کہ ہنم شاہ عاشور برادر ہیکل جادو دشمن گلشن جادو و
ہمشیرہ برق جادو یہ حال دیکھکے خرغام بھاگا عاشور نے ایک ترنج مارا کہ خرغام داخل جہنم ہوا اور
گلفام قیطول کی طرف بھاگا قریب دریچہ قدرت پہونچا تھا کہ برق اُسکے سر پر گری اور اُس کافر کو دو پارہ
کیا پس ان دونون ساحرون کے جہنم رسید ہونے سے مسلمانون پر سے تاثیر سحر دفع ہوئی اور جنگ
مین مصروف ہوئے بختیارک نے کہا یا خداوند مربیان خداوند قتل ہوگئے نمرود نے یہ سنکے طبل آسایش
بجوایا اور گنبد قدرت مین داخل ہوکے تشکا کیہ کا دروازہ بند کیا شاہ عاشور و گلشن نے ایرج سے
ملاقات کی اور نقابدار نقارہ نوازان ایک طرف روانہ ہوا نورالدہر نے آواز دی کہ ای بہادر امیر تمھاری
ملاقات کے مشتاق ہین نقابدار نے کہا کہ میری جانب سے بعد تسلیم کہدینا کہ یا نہ ہاے صاحبقرانی
مجکو بھیجدین یہ کہکے نقابدار روانہ ہوا اور ہاشم و ایرج امیر کی خدمت باسعادت مین آئے اب دو کلمہ
نقابدار شلم پوش کے بیان ہوتے ہین ؏

ہو عرش آستانہ دو گستر اے دل ❊ اللہ رے رتبہ حرم کبریائے ل
رحمت گئی اگر تو کیا رنج نے گذر ❊ خالی رہی وزیر بہ معانسر اے دل

تماشایان گلشن معانی و تماشائیان گلزار نکتہ دانی نقاب
بیان کو رخ پر نور شاہد مضمون سے اُٹھا کے چہرۂ زیبائے سخن کو نرم بدر جامین یون جلوہ فگن کرتے ہین
کہ امیر با توقیر کو جب خبر پہونچی کہ ایک نقابدار شلم پوش آیا ہے اور شب کو اُسنے طبل جنگ بجوایا ہے تو
اُسکا ارادہ فاسد معلوم ہوتا ہے یہ سنکے امیر نے بھی حکم دیا کہ ہمارے یہان بھی بفضل رب ودود طبل جنگ
بجے حسب ارشاد فیض بنیاد عمر نقارخانہ مین آیا اور غاشیہ طبل سکندری و حشامی پر سے اُٹھا کر چوب لگائی صدا

شور و فساد تمام عالم مین پھیلی ❊ اسی عرصہ مین مہر عالم افروز
کہ جو تھا اس جہان سے بہرہ اندوز ❊ ہوا وہ جانب مغرب روانہ
بڑھا سامان شب کا شام آیا

دربار سویرے سے برخاست ہوا دلاوران صف شکن و غازیان تہمتن اپنے اپنے
مقام پر آ کے ہتیار سلح خانون سے منگوا کے چار طرف شور تلوارون کی جھنکار کا بلند ہوا مائل جنگ و نبرد
ہر ایک گردار حمیند ہوا شمشیرین چرخ پر چڑھنے لگین مریخ کا دل خوف سے خون ہوا کہ آب تیغ کی موجین بڑھنے
لگین زمانہ کو یہ خوف و بیم کا عالم تھا کہ عالم دمبدم رنگ بدلتا تھا قلب برش تیغ سے دہلتا تھا ہر لشکری نہنگ
بحر آہن تھا موذی کے لیے مار آستین دشمن تھا رات بھر یہ فوج ظفر موج درستی آلات حرب مین مصروف رہی ہر طرف
ہنگامہ عظیم برپا تھا کہ ظلمت کفر تیغ نور سحر سے مثل جبین اہل اسلام سفید ہوئی اور رشتہ خط سفیدی سحر پہ
انجم نے مثل دانہ تسبیح گردش قبول کی ؎ سجا خورشید نے عمامہ نور ❊ ہوئی بالکل سیاہی شب کی کافور
ہوا سینہ فلک کا ناگہان چاک ❊ ہوا اُس سے نمایان مہر افلاک ❊ دم سحر نقابدار و امیر والا تبار مع
لشکر میدان مین آئے نقابدار نے اپنے لشکر سے نکل کے نہیب دیا کہ یا امیر مین آپ سے مشتاق جنگ

آیا ہوں امیر نے یہ سنکے اشقر کو جولان کیا اور نقابدار کے مقابل آئے اور ردوبدل فنون سپہ گری کے ہونے لگے نیزہ بازی شروع ہوئی پھر گرزبازی و شمشیرزنی کی نوبت آئی آخرالامر کشتی شروع ہوئی تیسرے روز امیر نے نقابدار کو سر سے بلند کر لیا اور نقاب اُسکے چہرہ سے دور کی رخ انور سے اُسکے نشانہا ے خلیلی نمایان ہوتے نقابدار امیر کا قدمبوس ہوا اور دست بستہ کھڑا ہوا امیر نے اُسکا نام دریافت کیا نقابدار نے کہا غلام کو لبیس بن قاسم کہتے ہیں اور شمیس بن ابرہا بھی میرا نام ہے کہ ابرہا کے درشت چنگال نے مجھکو پرورش کیا ہے امیر نے ابرہا سے پوچھا کہ صاف صاف بیان کر تو نے کیونکر پایا اگر دروغ بیان کیا تو میں تجھکو ملک قاف سے ایک ملک کا بادشاہ کرونگا ابرہا نے کہا یا امیر میری زوجہ سے کوئی فرزند تولد ہوتا تھا اور میں بردہ دنیا میں جا کے ہر مرتبہ ایک لڑکا لا کے پرورش کرتا تھا جب وہ لڑکا لائق کھانے کے ہوتا تھا میں اُسکو کھا لیتا تھا ایک روز میں سیستان کیطرف گیا میں نے دیکھا کہ بدرین نرلال یک چشمی نے جزیرۂ فندق میں لشکر کثیر جمع کیا ہے اور کوچک باختر پر اُسکا قصد خروج کرنے کا ہے اور وہ چاہتا ہے کہ صنم سیاہ پوش کو اپنے قبضہ میں لاوے ابوسہان تو زلال کا حال سنکے ذوالامان کی طرف بھاگا اور صنم سیاہ پوش سو نقابدار کی جمعیت سے اس طفل کو لیکے ذوالامان کی طرف جاتی تھی اسوقت طفل پر میری نگاہ پڑی اور دل میں اسکی محبت پیدا ہوئی ملکہ سے کہا ہے ملکہ آفاق اپنے دل میں کچھ اندیشہ نکر اور اس طفل کو براے پرورش مجھکو عنایت کر دو اور میں نے حضرت سلیمان علیہ السلام کی قسم کھا کے کہا کہ تم میری ہمشیرہ ہو ملکہ نے اُس طفل کو میرے حوالہ کیا اور خود گریان طرف ذوالامان کے روانہ ہوئی اور میں نے اسکو پرورش کیا اسوقت اسکو آپ سے مقابلہ کی ہوس ہوئی میں اسکو لیکے یہان آیا امیر نے یہ حال سنکے شمیس کو سینہ سے لگایا اور قاسم و ایرج نے بھی سینہ سے لگا کے اپنے برابر اُسکو جگہ دی اور امیر نے سند ملک رشیہ لکھکے ابرہا کو عنایت کی ابرہا کوہ قاف میں جا کے سرحد سوم کا مالک ہوا اور یہان سب اپنے اپنے عیش و عشرت میں مشغول ہوئے اب حال نمرود مردود کا سنئیے ۵

لب ہر رند کو خاموش رکھنا
لب شیشہ پہ ہو مہر خموشی
کہ غفلت سے ہو ہر رند بدمست
ہو سر مہ رنگو ہر اک مغنی
خبر ہو نگا بام میخانہ پہ آکر

کہ پھر زاہد سے عیاری ہی کرنا
گرفتہ ہو بط مے کی بھی آواز
نہ پیدا ہو دف و بربط سے آہنگ
کہ میں قاضی کو عیاری سے لا کر
بنا ہی رند بزم نیک فرجام

ہو غفلت سے تو بھی جام بھرنا
رہے خندہ سے ساغر کا دہن باز
رہیں خاموش مطرب کے نے و چنگ
اسے بھی قید توبہ سے چھڑا کر
ہوش از بادہ نیرنگ گلفام

ذرا ہاں ساقیا بیہوش رکھنا
اٹھا لے کوئی صراحی آج ہی کی
صدائے قلقل مینا بھی ہو پست
رہیں خاموش سب جام و صراحی
کمند بیخودی کو میں لگا کر
جمعبندان واصلات سخن

سازی و تتمہ نویسان باقیات جریدۂ افسانہ پردازی فاضلات رقوم مستوفی سخن کو دیوان کدۂ دفتر بیان میں میزان فکر سے یون قلمبند کرتے ہیں کہ نمرود اس شکست فاش و قتل مرجان قدرت سے متفکر اور پریشان اور رنجیدہ بیٹھا تھا اور دل میں کہتا تھا کہ کیا کرنا چاہیے کوئی تدبیر ذہن میں نہیں آتی تھی اتفاقاً ایک قاصد آئی اور بصورت ساحر ہو کے ایک کاغذ نمرود کے ہاتھ میں دیا اور سجدہ کیا نمرود نے اُس کاغذ کو اول سے آخر تک مطالعہ کیا عزرائیل جادو نے اُس کاغذ میں لکھا تھا کہ میں دودک آدم خوار کو روانہ کرتا ہوں کہ جو تمام لشکر حمزہ کو کھا لیگا اور اسکا قد ایک سو پانچ ارنج کا ہے نمرود یہ نامہ مسرت پڑھ کے بہت خوش ہوا اور اپنے ہمصحبتوں سے ذکر کر رہا تھا کہ دودک آدم خوار ہماری مدد کرنے کو آتا ہے اب اسوقت ہمارا تردد جاتا رہا اور کمال اطمینان ہوا یہ ذکر ہو ہی رہا تھا کہ یکایک دو گھڑی رات گئے دودک مع اپنی فوج کے زیر قلعہ

پہونچا اور اُسنے ایک پانؤن قیطول پر اور دوسرا پانؤن دوسرے قیطول پر رکھکے نمرود کے روبرو آیا اور سجدہ
کیا نمرود نے اُسکی پشت پر آستین نخوست جھاڑی اور دنگل آہنی عنایت کیا تخدیارگ نے اُسکا قدو
قامت معائنہ کیا اور دیکھا کہ دونون آنکھیں مثل طاس خون کے اور سر مانند گنبد کے ہی اور اس تن و توش
پر نہایت چست و چالاک ہی اور بہانہ ہاے عیاری سے آراستہ ہی دودک نے نمرود سے کہا کہ ایسا
بندوبست ہو کہ میرے آنے کی خبر مشہور نہو تو عین عنایت ہوگی یہ کہکے براے تدبیر کوہستان کی طرف
روانہ ہوا جب صبح ہوئی امیر کو خبر پہونچی کہ تورج و خورشید خوابگاہ سے غائب ہین عمر نے آکے پتہ پایا
نشان قدم دو گز پایا امیر سے بیان کیا کہ کوئی دیو اُن دونو کو لیگیا کیونکہ آدمی کے قدم کا نشان نہین ہی امیر یہ سنکے
خاموش ہوئے مگر بدیع الزمان اور ہاشم کو اپنے فرزندون کا نہایت صدمہ ہوا دوسرے روز غلغلہ ہوا
کہ تورج و خورشید کی لاشین لشکر کے کنارے پڑی ہین امیر نے لاشین طلب کرکے دیکھا کہ ناخون سے
پاتنگ گوشت نہین ہی اور استخوان باقیماندہ پر سلاح و پوشاک مقتولون کی موجود ہی یہ کیفیت دیکھکے تمام
لشکر مین کہرام پڑگیا فرط غم و الم سے کسی نے تمام دن کھانا نہ کھایا امیر نے لاشون کو دفن کرادیا دوسرے
روز امیر نے سنا کہ داراب و مالک بھی شب کو غائب ہوگئے اور اسیوقت عیار صحرا سے اُنکی لاشین بھی
لائے امیر نے گریہ کرکے اُنکو بھی دفن کرایا اور بشکر خدا کرکے کہا کہ معلوم ہوتا ہی شاید میرے صاحبقرانی
کا خاتمہ ہی کیونکہ بعد ایسے سردارون کے زندگی بیکار ہی عمرو دیگر عیارون نے امیر کا یہ حال رنج و غم دیکھکے
ہر چند بندوبست کیا اور تلاش و تجسس قاتل مین کوئی دقیقہ باقی نہ رکھا مگر کچھ نہو سکا ایک روز اسلم پیادہ رو و
جہانگیر جہان گشت براے بالادوی گئے تھے اُنھون نے دیکھا کہ لشکر کی طرف ایک کوہی آتا ہی اُنھون نے پوشیدہ
ہوکے دیکھا کہ ایک شخص پوستین پہنے ہوئے آتا ہی اور سواے آنکھون کے کوئی اعضا نہین معلوم ہوتا اور
قدم پانچ گز پر پڑتا ہی دونون عیار اُسکے عقب مین دوڑے مگر اُسکو نہ پایا لاچار ہوکے اپنے لشکر مین آئے
یہان پہونچکے سُنا کہ شہنشاہ و شہریار عراقی بھی غائب ہوئے اور اُنکے لاشے بھی امیر کے پاس آئے
اسلم و جہانگیر نے تمام حال کوہی کے دیکھنے کا بیان کیا امیر سنکے گریان ہوئے اور کمال رنج اور تردد امیر
کی خاطر اقدس پر ہوا دوسرے روز صبح کو اسلم و جہانگیر آتے تھے کہ پھر اُس شخص کو دیکھا کہ دو پشتارے
لیے جاتا ہی دونون عیارون نے آواز دی کہ باش ای مادر قحبہ دودک انکو دیکھکے ٹھہر گیا ان دونون
نے پہونچکے خنجر مارے مگر اُسنے باہستگی انکے خنجر چھین لیے اور دونون کو بغل مین دباکے جہان اُسکا
قصد تھا وہان گیا مہار عیار بھی ایک درخت کی آڑ مین کھڑا ہوا تھا کیونکہ تمام عیارون کو اُسکی فکر ہی
اور ہر ایک بصورت مبدل اس تلاش مین تمام صحرا و کوہستان مین پھیلے ہوئے ہین چنانچہ مہار یہ حال
دیکھکے بھاگا اور بہت جلد پہونچکے عمر سے تمام حال مشرح بیان کیا عمر شاپور و قران کو ہمراہ لیکے
کوہستان مین جاکے پوشیدہ ہوا دودک لشکر کی طرف سے نمایان ہوا شاپور نے اُسے دیکھکے زنبیل
عیاری بجائی عمر وغیرہ نے دیکھا کہ ایک شخص نور الدہر و بہرام کو لیے جاتا ہی عمر نے اُسکا تعاقب کیا
نیم فرسخ تک تو اُسکا نشان معلوم ہوا بعدہ نظر سے غائب ہوگیا عمر و قران وغیرہ ناچار ہوکے ایک
درخت پر چڑھ گئے اور برگہاے درخت مین پوشیدہ با اطمینان تمام بیٹھے بعد دو گھڑی کے بالاے کوہ دیکھا
کہ یکایک ایک سنگ کوہ کو جنبش ہوئی اور ایک شخص دیو تمثال نے زیر سنگ سے سر نکالا اور ایک نعرہ

کی طرف روانہ ہوا بعد گھڑی بھر کے دو آدمیون کو پکڑ کے لایا اور دونون کو ذبح کر کے از فرق تا ناخن با گوشت
و پوست چیل کے زہر مار کر لیا عمر وغیرہ نے یہ کیفیت بالاے درخت سے دیکھی مگر کسی کو شجر سے اُترنے کی
جُرأت نہوئی شاپور نے قصد کیا لیکن عمر نے اُسکو منع کیا بعد ازان دیکھا کہ سلاح و پوشاک سردارون کے اُن
لاشون کو پہنا کے لشکر اسلام کے کنارے ڈال آیا اسکے جانے کے بعد تینون عیار بھی زیر درخت آئے اور
کہا معلوم ہوتا ہی کہ سردارون کو اسنے نہین کھایا وہ سب زندہ ہین پس تینون عیار قریب سنگ آئے
عمر نے پتھر اُٹھا کے دیکھا کہ زیر سنگ مثل تہخانہ کے ایک غار ہی اور اُس گڑھے مین تمام سردار کمند سے بندھے
ہوئے موجود ہین عمر نے غار مین پہونچ کے سب کو رہا کیا اور ہمراہ لیکے کوہ کی طرف روانہ ہوا جس روز
عمر نے سردارون کو رہا کیا تھا اُسدن دودک نمرود کے پاس جلسہ رقص و شراب مین مشغول تھا بعد
ازان عمر نے آکے امیر کو سردارون کی رہائی کا مژدہ سُنایا اور کل حقیقت دودک کی بیان کی امیر بہت خوش ہوئے
عمر و قران و شاپور کو خلعت عنایت کیے عمر نے کہا کہ آپ کیون ان ناشدنیون کو یہ گران بہا اشیا دیکے
خراب کرتے ہین لاؤ ان چیزون کو مین اپنے پاس بحفاظت رکھون عید بقرعید کو دیدیا کرونگا خلعت وغیرہ اُسنے
لیکر داخل زنبیل کیے اور ایک ایک ٹوپی گاڑھے کی اُن دونون کو دیدی انھون نے اُستاد کا تبرک سمجھ کے
سلام کر کے لیلی امیر نے عمر کی ظرافت پر تبسم کیا اور انکو اور پوشاک منگا کر رحمت کی لیکن دودک مردک
جب نمرود کی صحبت سے اپنے مقام پر آیا تو سردارون کو اسنے نہ پایا سمجھا کہ یہ کام سواے عمر کے دوسرے
شخص کا نہین ہی پس برہم ہوکے اُسیوقت عمر کی گرفتاری کو روانہ ہوا یہان بزرگ ختائی و برق فرنگی
نے آکے عمر سے کہا کہ اُستاد ایک بڑبھونجہ چالیس آدمیون کی جمعیت سے آیا ہی مگر ہمنے کبھی ایسا بڑبھونجہ
نہین دیکھا خواجہ نے درمیان چار طاق بلقیس کے بڑبھونجہ سے ملاقات کی بڑبھونجہ نے مجرا کر کے ایکسو
ایک اشرفی نذر کی اور کہا کہ دو اشرفی روز حاضر کرونگا مجکو لشکر مین دوکان عنایت ہو خواجہ نے سراے مین
اُسکو جگہ دی صبح کو امیر نے سنا کہ دو سردار آج پھر غائب ہوئے اور انکا نشان بازار چار طاق اور چوب شماع
سے آگے معلوم نہین ہوتا امیر نے عمر کو حفاظت لشکر کے باب مین بہت تاکید کی دوسرے روز صبح کو پھر
سنا کہ دو سردار اور غائب ہوئے امیر متفکر بیٹھے تھے کہ عادی ایک طفل کو ہمراہ لیے ہوئے بارگاہ مین
آئے امیر نے ایک عیار بچہ کو دیکھا کہ نہایت حسین ہی اور بانہ عیاری اُسکے جسم پر آراستہ ہین اس عیار بچہ
نے پہونچ کے امیر کو مجرا کیا اور عمر کی طرف دیکھکے کہا کہ اے شخص تو کرسی ہدہد پر کیون بیٹھا ہی کہ جس سے دودک
کی تدبیر ابتک کچھ نہوئی یہ سُنکے خواجہ کے چہرہ کا رنگ فق ہو گیا شاہ اسلام نے اُس طفل کو دیکھکر کہا اسے مین
اپنا عیار کرونگا امیر نے اُس سے نام پوچھا اُسنے کہا نعمان خنجر گزار میرا نام ہی اور نام بدل لینا مناسب نہین ہی
شاہ اسلام نے فرمایا تو میرے پاس رہیگا اُسنے کہا آپ کی خدمت مین رہنا میرا باعث فخر ہی بادشاہ نے اُسکو خلعت
دینے کا قصد کیا اُسنے کہا کہ انشاء اللہ بعد کار نمایان کے غلام خلعت لیگا لیکن یہ شخص جو کرسی پر بیٹھا ہی اُٹھ جاے
امیر و بادشاہ اُس طفل کا ہاتھ پکڑ کے خلوت مین لے گئے اور اُسکا حسب نسب دریافت کیا اُسنے کہا کہ مین فرزند عمر
ہون اور بطن یاقوت ملک سے میرا تولد ہی بعد ازان بارگاہ مین آکے کہا کہ جو شخص تین روز مین دودک کا سر لائے
وہ کرسی ہدہد پر بیٹھے اور اگر مین اُسکا سر لاؤن تو خواجہ میری شاگردی کرین عمر نے جھلا کے کہا قبول ہی بعد اس گفتگو کے
ہر ایک عیار اپنی اپنی فکر مین مصروف ہوا لیکن دودک بعد نصف شب کے اپنی دوکان سے بارگاہ سلیمانی کے قریب

آیا اور نقب دینے کا قصد کیا مگر دل مین خیال کیا کہ بارگاہ معجزہ کی ہی نقب کارگر نہوگی یہ تصور کرکے جمہور کی بارگاہ
مین گیا اور جمہور کو بیہوش کرکے کمند مین باندھا اور حلقۂ کمند بارگاہ سلیمانی پر پھینکا وہ جاکے قبۂ بارگاہ مین
پیچیدہ ہوا دودک بذریعہ کمند بالاے بارگاہ پہونچا اور قبہ کو چاک کرکے دیکھا کہ امیر عالم خواب مین ہین اور
مقبل تیر و کمان لیے ہوئے سرگرم پاسبانی ہی دودک نے پروانہاے بیہوشی شمعون پر ڈالے کہ جسکے
دھوئین سے مقبل بیہوش ہوا دودک نے بارگاہ مین اترکے دیکھا کہ امیر بالکل غافل سو رہے ہین پس اپنے
بیابہ عیاری کا ہاتھ پر چڑھا کے کفچہ مین کئی مثقال بیہوشی رکھکے نتھنون کے قریب لیگیا جب امیر نے
نفس کشی کی بیہوشی دماغ پر چڑھگئی اور چھینک آئی اسنے جھٹ پٹ امیر و مقبل کا پشتارہ باندھ زیر بارگاہ
آیا قضارا اُسیوقت شاپور خیر دل بھی پہونچا اور دودک کو پشتارہ لیجاتے دیکھکر آواز دی قران وچالاک
بھی شاپور کی آواز سُنکے آ جاتے اور للکارا کہ او نامرد چہ اب تو کہان جائیگا دودک نے عیارون کی آواز سُنکے خیال
کیا کہ اگر مین پشتارے لیکے جاؤنگا تو سب مجکو پہچان لینگے یہ تصور کرکے پشتارے زیر بارگاہ رکھکے مثل برق کے
نکل گیا عمر نے پہونچکے فتیلۂ رفع بیہوشی دیا اور امیر کو ہوشیار کیا اسوقت امیر نے ثعبان سے فرمایا کہ ای ثعبان
اپنے پدر سے مصالحہ کرلے کہ عمر تیرا بزرگ ہی بقولیکہ تکیہ برجای بزرگان نتوان زد بگزاف ؛ مگر اسباب بزرگی ہمہ آمادہ کنی ؛
اور ای عمر یہ تمھارا فرزند ہی بطن یاقوت ملک سے اسکا تولد ہوا ہی عمر یہ سُنکے نہایت خوش ہوا اور ثعبان کو
سینہ سے لگاکے بہت پیار کیا ثعبان نے کہا جو بقر بھونجہ تمھارے لشکر مین مقیم ہی وہ دودک ہی عمر نے
یہ سُنکے ثعبان کو تحسین و آفرین کی اور چھ ہزار عیار کی جمعیت سے عمر روانہ ہوا شاپور و قران بھی ہزار ہزار
عیار لیکے گئے لیکن ثعبان سب سے بیشتر گیا عمر بقر بھونجہ کی دوکان پر پہونچا دودک عمر کو دیکھکے پہچان
گیا کہ عمر بارادہ بدی آیا ہی بس دودک فوراً اٹھکے دوکان کے اندر گیا اور غایب ہوا خواجہ بھی دوکان
کے اندر پہونچے اور تلاش کیا مگر دودک کو نپایا ایک کونے مین نصب تھی اُسکو اٹھا دیا دہنہ
نقب معلوم ہوا شاپور و قران نقب مین کود پڑے اور عمر بھی اُنکے عقب مین کودا دیکھا کہ قران و شاپور
اور دودک کے لوگون سے باہم شمشیر زنی ہو رہی ہی عمر بھی نیچہ پکڑکے جا پڑا اُس جگہ دودک کے بائیس
عیار زنگی تھے کہ دودک جس سردار کو گرفتار کرکے لاتا تھا یہ زنگی اُسکو فوراً نمرود کے پاس لیجاتے تھے
الغرض قران وغیرہ نے ان سبکو قتل کیا مگر دودک نملا جب دوسری طرف صحرا مین نقب سے نکلے دیکھا
کہ ایک کوہ زمین پر پڑا ہی اور ایک ستارہ بالاے کوہ کے بیٹھا ہی جب قریب پہونچے دیکھا کہ ثعبان دودک
کے سینہ پر سوار ہی حلقہ ہاے کمند مین اُسکو گرفتار کیا ہی اور اُسکی چھاتی پر بیٹھا ہی اللہ دودک نے
ثعبان کو زخمی کیا ہی اور ثعبان نے بھی دودک کو زخمی کیا ہی دودک ہرچند اپنی رہائی کا قصد
کرتا ہی لیکن ثعبان اُسکو نہین چھوڑتا ہی اس اثنا مین عمر نے پہونچ کے چند بفیہ بیہوشی دودک کو مارے
اور بیہوش کرکے اُسکا سر کاٹ لیا اور اُسکے پانؤن مین ریسمان باندھ کے کشان کشان امیر کے پاس لائے
امیر نے ثعبان کا حال سُنکے اُسپر بہت نوازش فرمائی اور خلعت ہاے فاخرہ سے مخلع کیا بعد ازان امیر نے
حکم دیا کہ دودک کی لاش تشہیر کیجاے غرضکہ اُسکی لاش کو ہاتھی کے پانؤن مین باندھ کر تمام قیطولون کے نیچے پھرایا
خونخوار نے یہ خبر نمرود سے بیان کی وہ حرامزادہ یہ خبر سُنکے بہت گریان ہوا گریہ و لدالزنا اپنی فکر سے کب غافل رہتا ہی
ہر روز فکر تازہ مین تھا کہ ایک دن ہواے تندچلی نمرود نے اپنا منہ اُس دیوار گیری مین کہ جو دریچہ گنبد قیطول مین تھی

آگئی

ڈالا اور کہا اے شیطان مین نے تقدیر تازہ کی تیلئے ایک سوار قدرت کا جسکو اتنک مین نے پوشیدہ رکھا تھا اسے
وہ جنگ کریگا یہ کہکے طبل جنگ کا حکم دیا ہرکارے جو بامر جاسوسی یہان لگے ہوئے تھے خبرین لیکر امیر
کی خدمت مین حاضر ہوئے اور دست ادب باندھ کے عرض کیا کہ نمرود مردود نے طبل جنگ بجوایا ہے اور
قصد ہے کہ آتش فساد کو دوبالا کرے باقی خیر و عافیت امیر نے بھی اپنے لشکر مین کوس حرب کی نوازش کا حکم دیا
نقارخانہ سکندری مین طبل سکندری پر چوب پڑی جسکی ہیبت سے گاو زمین دہل گئی ۔ ز نقارہ آواز آمد عجیب
کہ نصر من اللہ و فتح قریب ۔ رات بھر دونون لشکرون مین طیاری سامان جنگ ہوا کی شجاعون کے سر مین
سودائے شجاعت عروس مرگ کے دیوانہ الفت لیکن ان دیوانون کو ننگ و نام در کار نامردی سے ننگ و عار
آمادہ کار زار نہ پروائے مال نہ خواہش زندگی صرف آبرو کے طلبگار تیغون کی جھنکاران سودا زدون کے حق
مین دیوانہ کے سیلے ہو جرأت کا جوش نامور ہونے کی جستجو اگر دشت پیمائی کا عزم کرتے تو دامن صحرائے
کارزار مین پھرتے عیوض جامہ دری دامن حیات دشمن کی دھجیان اڑاتے سر بر تیر کو نوک خار صحرائے
شجاعت سمجھکر پاے دل سے آبلے پھوڑتے لباس نامردی پارہ کرکے شاہد غرور سے عشق مین جان
گنواتے غرضکہ پہر رات تک یہی شورش رہی کہ نیزے لبان دیوانگان صحرائے نبرد سر کھولے تھے تلوارین پیرہن
غلاف و نیام اتار کر عریانی پسند تیر دہشت کی لیکر بھاگنے پر آمادہ خلش انکی علاج دل دردمند سپرین بہ رنگ
خون سودائیان سیاہ گرزون کو سر بمیدان حرب رکھنے کی چاہ اب سوفار چلا کر تیر مارنا چاہتے گوشہ کمان
سے خدنگ نکلکر دلفگار لاتے کمندین زلف گرہ گیر کیطرح دل کی الجھن کا پتہ بتاتین زرہین حلقہ زنجیر دیوانگان
کیصورت انکھین دکھاتین ہر سمت سے غل اور شورش برپا یہ ہنگامہ تھا کہ

دیوانہ رزم تھا دل زار
بیجا یہ زخمون کا شکرانہ

پروانہ حرب شمع رخسار
تیغون کی پسند آگئی چال
دل ہو گیا عشق سبزہ پامال

دل شوق مین حرب کے دوانا
جب جوش سودا رشب خاطر دہر سے کم ہوا اور سحر کی نوجم سے ہر غافل چونکا تب

وہ بھی تھی اک سیمیا کی سی نمود
تھی منظر بندی کیا عجب دیکھ
سمجھو کو راز مہ و اختر کھلا
وہ گلرنگ کا ساغر کھلا
صبح آیا جانب مشرق نظر
لائے ساقی نے صبوحی کے لیے
اک نگار آتشین رخ پر کھلا
دکھایا ہے ایک جام زر کھلا

صبحدم سیر دار مسلح و مکمل ہوکے در دولت شہنشاہ پر بصولت حاضر ہوئے بادشاہ بھی لباس رزمی
سے آراستہ برآمد ہوئے ہر ایک سے مجرا لیا تاج زرین مہر پایا خسرو آفاق کے منہ پر کھلا

ایک کہے وارث کو دیکھا خلق نے
بادشہ کا رایت لشکر کھلا
اب فریب طغرل و سنجر کھلا
مہر کا ضیا جیسے رخ جگر کھل گیا
بھلے دارا کا نکل آیا ہے نام
اسکے سر ہنگو کا عیب و فن کھلا

غرضکہ تخت شاہ گردون اساس
ہر ایک جرأت شناس قلب لشکر مین رکھکر روانہ ہوا فوج ظفر موج سویرے ہی سے گروہ گروہ و قشون
قشون جانب وعدہ گاہ مصاف روانہ تھی شاہ کے چلنے سے دریائے لشکر موج مارنے لگا اسلحہ کی آواز تا گنبد
سما پہونچی نقارون سے صدائے نصر من اللہ بلند ہوئی جب شجاعان روزگار عرصہ کارزار مین پہونچے ترتیب
صفوف مین مصروف ہوئے نقیب بول کر ہٹ گئے اسطرف نمرود فلک چہارم پر پہنچا اور لقا لشکر لیکے
صفوف اسلام کے مقابل آکر جمگیا کہ ناگاہ پردہ بیابان سے ایک گرد تاریک بلند ہوئی جب ہوا سے دامن گرد
شگافتہ ہوا لقا بدا زرد پوش بالباس جواہر نگار پہونچا اور نمرود کو سجدہ کرکے میدان کیطرف مرکب جولان کیا
اور نہیب دیا کہ اے قوم اسلام تم مین سے جسے تمنائے مرگ ہو میرے مقابلہ کو آئے مگر ایک عقاب بالائے آب

دہر نقابدار سایہ فگن تھا تورج بن مدلیع اجازت لیکر میدان مین آئے بعد تگاور زنی نقابدار نے نیزہ مارا بعد چند طعن کے نیزے پھینک دیے اور تورج نے نقابدار کے تلوار ماری لیکن تلوار نے کچھ اثر نکیا اور نقابدار نے ہاتھ بڑھا کر تورج کا گریبان پکڑا اور کشتی شروع ہوئی اثناے کشتی مین نقابدار نے عقاب کیطرف دیکھا عقاب نے تورج پر اپنا سایہ ڈالا بس فوراً تورج کے جسم سے زور و قوت زائل ہوئی نقابدار نے تورج کو گرفتار کر کے خونخوار کے حوالہ کیا اور آواز دی کہ اور جسکو اپنی جان دو بھر ہو وہ میرا سامنا کرے دست چپ سے خورشید بن ہاشم نے گھوڑا اپنا مہمیز کیا اور اسیطرح نقابدار کے ہاتھ سے گرفتار ہوا بعد نقابدار طبل بازگشت بجواکے صحرا کی طرف چلا گیا امیر میدان سے غمگین واپس آئے دوسرے روز پھر دونون لشکر میدان کارزار مین آکر صف کشیدہ ہوئے اُسی طرح نقابدار آیا اور مبارز طلبی کی ادھر سے دارا مقابلے کے لیے گیا بعد رد و بدل فنون سپاہگری مثل تورج و ہاشم کے یہ بھی اسیر ہوا مبارزان نو سردار یکے بعد دیگرے میدان مین آئے اور نقابدار کے ہاتھ سے گرفتار ہوئے یہ دیکھکے مقبل نے ایک تیر عقاب کو مارا مگر عقاب کے دہن سے شعلہ نکلا جس سے تیر جلکر زمین پر گر پڑا القصہ جب وہ وقت آیا کہ دامن سیماب روز تمازت آفتاب سے پارہ ہوا اور مہوس دہر نے زیبق مہر کا کشتہ بنا کے قرص ماہتاب پر چڑھایا

چو سلطان شب چتر بر سر گرفت
سواد جہان را و عنبر گرفت
ستارہ چنان گنج از زر فشاند
کہ مہد زمین گاو بر گنج راند
فرود آمدند از دو جانب سپاہ
بزرگہا نشاندند بر پاے گاہ

دونون لشکر میدان سے بازگشت کر کے اپنے اپنے قیام گاہ پر آسایش پذیر ہوئے خواجہ نے عیارون سے کہا کہ نقابدار کا حال جلد دریافت کرو عیارون نے کہا کہ ہم آپکے حکم سے پیشتر گئے تھے الا نقابدار کا کچھ نشان معلوم نہوا غرضکہ سات میدان داری مین ایک سو بیس سردار نامی و نامور نقابدار نے گرفتار کیے ایک روز نمرود نے فلک چہارم پر نقابدار کی دعوت کی عیار تو یہان بھی بہر استخبار حالات موجود ہی رہتے ہین شاپور نے حال دعوت نقابدار سنکے زیر قیطول اپنے تئین پوہنچایا اور دل مین اسنے خیال کیا کہ جب نقابدار یہان سے مراجعت کر کے اپنی جگہ پر جائیگا اسوقت مین اسکا کام تمام کرونگا لیکن نمرود نے نقابدار سے کہا کہ ای شہسوار قدرت کوہستان مین تمہارا رہنا مناسب نہین ہی ایسا نہو کہ عیارون کے ہاتھ سے تمکو کچھ صدمہ پوہنچے نقابدار نے ہنسکے کہا وہین رہنا بہتر ہی مین خود چاہتا ہون کہ وہان کوئی آئے اور آنے کا مزہ چکھے القصہ جب نصف شب گذری نقابدار جلسہ دعوت و بزم مسرت سے فراغت حاصل کر کے بقصد مراجعت زیر قیطول آیا اور مرکب صبا رفتار پر سوار ہوکے جانب کوہ روانہ ہوا شاپور نے پہلے ہی سے جاکے قریب کوہ حلقہاے کمند بچھا کے پوشیدہ کر دیے تھے جب نقابدار حلقون کے نزدیک پوہنچا شاپور نے کمند کا جھٹکا مارا نقابدار اپنی رو مین چلا جاتا تھا کہ جھٹکا کھا کے گھوڑے کا پانون الجھا اور نقابدار پشت بزمین رسید ہوا فوراً شاپور نے قریب ہوکر قصد کیا کہ خنجر ماروں دفعتہً اُسی عقاب نے پہونچکے شاپور پر اپنا سایہ ڈالا شاپور بیحس و حرکت ہوگیا اور عقاب نے حلقہاے کمند اپنی منقار سے کاٹ دیے نقابدار نے اُٹھکے کہا کہ مین تجکو ایسے عذاب الیم سے قتل کرونگا کہ مرغان ہوا و ماہیان دریا تیرے حال پر گریہ و زاری کرینگے یہ کہکے اور شاپور کو اپنے ہمراہ لیکے قیطولون کیطرف روانہ ہوا اور نمرود سے تمام حال کہا اور کہا مین نے دام واسطے عمر کے بچھایا ہی کہ وہ ضرور شاپور کو چھڑانے آئیگا مین اسکو بھی گرفتار کرونگا بعد ازان کہا کہ میرے نام طبل جنگ کا حکم دو مین اہل اسلام سے کسیکو زندہ نچھوڑونگا یہ کہکے نقابدار تو اُسطرف روانہ ہوا اور یہان

جب

طبل جنگ بلند ہوئی سرداران لشکر اسلام نے آواز کوس حرب سنکے امیر سے عرض کیا امیر نے بھی بفضل رب قبہ پر سے اپنے لشکر مین
نقارۂ رزمی کی نوازش کا حکم دیا یہان بھی کوس حربی پر چوب پڑی شب بھر درستی اسباب جنگ ہوتی رہی جب شاہ زرین کلاہ
خاوری نے عرصہ افلاک پر رخ روشن اپنا دکھایا ؎

دگر روز کین ساقی صبح خیز | ز مے گرد بر خاک یاقوت ریز
دو لشکر چو دریای آتش دمان | کشادند باز از کمینہا کمان

صبحکو دونون لشکر میدان کارزار مین آکر صف بستہ ہوئے نقیب
گرگاک کہکے کنارہ ہوئے کہ نقابدار زرد پوش نے صف سے نکلکے نہیب دیا کہ دفعۃً آسمان پر آواز قرنا و شہنا بلند ہوئی
اور تین لاکھ بہادر گردن دیوان پر سوار اور ایک نقابدار سبز پوش لباس زرین پہنے بالاے تخت الماس
اور چالیس ہزار پریزادین مگس پران اور باز سفید سر پر سایہ فگن نمودار ہوا اور فوراً نقابدار زرد پوش کے
مقابلہ مین آیا نیزہ بازی گرز بازی فنون سپہ گری کارد و بدل ہوکر شمشیر زنی ہونے لگی آخر الامر سب حربون کے
بعد نوبت کشتی کی آئی نقابدار زرد پوش ہر بار عقاب کی طرف دیکھتا تھا عقاب قصد کرتا تھا کہ مین سبز پوش پر
اپنا سایہ ڈالون لیکن باز سفید کے خوف سے باز رہتا تھا قریب نہ آتا تھا آخر زرد پوش نے بنگاہ قہر عقاب کیجانب
دیکھا عقاب نے قصد کیا کہ سبز پوش پر سایہ ڈالون کہ باز سفید نے عقاب کی آنکھون مین چنگل مارا اور
اُسطرف سبز پوش نے زرد پوش کو زمین پر مارا اور وہان باز نے عقاب کو دبوچا باز نے عقاب کو اور سبز پوش نے
زرد پوش کو دو پارہ کیا تاریکی برپا ہوئی اور آواز آئی کشتی مرا نام من عزرائیل جادو بود افسوس کہ مردم و
جان دادم بمطلب خود نرسیدم واضح ہو کہ یہ ملعونہ نمرود کی جدہ تھی اور عمر اُسکی سات سو برس کی تھی اور تلبیس گر کا
قد تھا جب وہ ساحرہ قتل ہوئی تو نمرود کے لشکر نے جنگ مغلوبہ کرنے کا ارادہ کیا مگر بختیارک ایک ہی
ہوشیار ہے اسنے جھٹ پٹ طبل باز گشت بجوادیا نمرود رنجیدہ ہوکے اُٹھ گیا مگر عیار نقابدار نے امیر کی خدمت مین
حاضر ہوکے کہا کہ سبز پوش آپسے اساسۂ صاحبقرانی طلب کرتا ہے اور عیار خواجہ سے بانیاے عیاری طلب کرکے اپنے مقام پر روانہ ہوئے

## اب دو کلمہ داستان نمرود کے بیان ہوتے ہین

کہ نمرود اپنی جدہ کے غم و الم مین بیٹھا تھا کہ ایک کبوتر نے آکر نامہ دیا نمرود نامہ پڑھکے بہت خوش ہوا اور جواب
نامہ خود لکھکے کبوتر کو دیا کبوتر تو اُسطرف روانہ ہوا اور یہان نمرود نے لاف و گزاف مارنا شروع کیا اور کہا مین نے
تقدیر کی ہے کہ کل لشکر اسلام کو تباہ کرونگا بعد دو گھڑی کے چار تخت جانب فلک سے آئے اور ایک زن جمیلہ
کہ جسکا حسن بے نظیر ہمکا تھا پوشاک نافرمانی پہنے ہوئے زیور و لباس سے آراستہ و پیراستہ تخت پر سوار تھی اور چار سو
ساحرہ اُسکے ہمراہ تھین اُسنے پہونچکے نمرود کو سجدہ کیا اور کرسی پر بیٹھ گئی نمرود اُسکی آن بان حسن جمال دیکھکر فریفتہ ہوا
یہ عزرائیل جادو جدہ نمرود کی دختر ہے اور اُسکا نام فتنہ انگیز جادو ہے نمرود و بختیارک نے فتنہ سے عمر کی بہت
شکایت کی فتنہ نے کہا اول مین عمر کی تدبیر کرتی ہون نمرود نے دربار برخاست کیا اور اُسطرف امیر نے بھی دربار
برخاست کیا عمر امیر کے ہمراہ جاتا تھا کہ دفعۃً ایک پنجہ گرا اور عمر کی کمر مین ہاتھ ڈال کے لیچلا عمر نے ہر چند داد و
بیداد کی اور امیر نے یہ حال دیکھکے تیر مارا لگر کارگر نہوا پنجہ عمر کو لیے ہوئے یہ جادہ جا ایک سمت کو روانہ ہوا امیر نے غم عمر مین
تمام دن کھانا نہ کھایا اور اُسطرف پنجہ نے عمر کو قیطول پر نمرود کے پاس پہونچایا عمر کی جب آنکھ کھلی نمرود و فتنہ کو گرفتار گو
دیکھکر افسوس کیا اور کہا کوئی میری فریاد نہین سنتا فتنہ نے کہا خداوند نمرود رحیم ہے جو تجھکو لینا ہو کہو عمر نے کہا نمرود میری
قدر نہین کرتا اور دو روپیہ آٹھ آنہ ماہواری مجکو دیتا ہے جسمین میری بسر نہین ہوتی میرا قصد ہے کہ نمرود کو سجدہ کرون مگر یہ خیال
آتا ہے کہ بختیارک میرا عدوے جانی ہے وہ مجکو زندہ نچھوڑیگا نمرود نے کہا اگر تو مجکو سجدہ کرے تو سب سے زیادہ تیرا مرتبہ ہوگا

عمر نے یہ سنکے سجدہ کیا بختیارک نے عمر کے بارہ مین کچھ کہنے کا قصد کیا نمرود نے کہا اگر بمقدمہ عمر مین تو نے کچھ کہا
تو ایسی کفش کاری کرونگا کہ تو بھی یاد کریگا بختیارک یہ سنکے زیر قیطول آیا اور خونخوار سے کہا کہ تو جا کے نمرود کو
عمر کے کر سے جلد آگاہ کر چنانچہ خونخوار نے آکے عمر کے مقدمہ مین کچھ کہا نمرود نے اُسکو بھی نکلوادیا اور عمر کو خلعت بیش بہا عنایت
کیا عمر نے کہا یا خداوند دو شمعدان محفل مین روشن کرا دیجیے اور لوگونکی آمد و رفت موقوف کرا دیجیے اور عمر گوشہ مین جا کے
بصورت زن جمیلہ آراستہ ہوکے روبرو آیا فتنہ نے عمر کی بہت تعریف کی عمر نے جوڑی کو نکال کے بالحان داودی
بجانا شروع کی اور حالت ترنم مین موتی منہ مین رکھ کے تار مین پروئے اور انواع و اقسام کے کرتب و شعبدے
دکھا کے حضار مجلس کو محو تماشا کیا اور سب کی آنکھ بچا کے شراب مین دارو بیہوشی ملائی اور ساقی گری کر کے
سبکو بیہوش کر دیا اور نمرود کی ریش تراشی کر کے لقا و نمرود کو مثل فاعل و مفعول ایک کو دوسرے پر دو آلکے
دونون کے منہ کالے کیے اور خود زیر تخت نمرود پوشیدہ ہوا کیونکہ راہ آمد و رفت قیطول معلوم نہ تھی جب کہ
بعد عرصہ کے کفار کو ہوش آیا خیال کیا کہ یہ کام عمر کا ہے ایک نے کہا کہ عمر تو خود بروے سیاہ بیہوش پڑا ہے نمرود
نے کہا اُسکو میرے پاس لاؤ اور خواجہ سے حال پوچھا خواجہ نے کہا کہ عداوت خونخوار نے یہ حرکت مجھسے
سرزد کرائی مگر فتنہ نے کہا کہ جان بخشی کا یہی عوض تھا اور برہم ہوکے سحر کیا مگر عمر فی الفور منڈھی استادہ کر کے
اُسمین بیٹھا اور کہا کہ اب کوئی میری پشم بھی کندہ نہین کر سکتا گلستان جادو برادرزادی فتنہ نے بڑھکے سحر کیا
مگر کچھ اثر نہوا اور جب منڈھی کے روبرو آئی سرنگون آویزان ہوگئی فتنہ یہ حال دیکھ کے زیادہ تر برہم ہوئی اور خود
سحر کرتی ہوئی قریب منڈھی کے آئی وہ بھی سرنگون ہو کے لٹک گئی عمر نے سیخ نکال کے آگ روشن کی اور کہا اب
مین ان دونون کے کباب لگاؤنگا نمرود نے کہا اے عمر انکے عوض جو کچھ تو مانگ مین تجکو دونگا مگر انکو رہا کر دے
عمر نے کہا اے ادبار تجھے یہان سے جا کے دوسری جگہ پوشیدہ ہو اور جسقدر تیرے پاس روغن نفت پارچہ
وغیرہ موجود ہو وہ مجکو منگوا دے نمرود نے مارے خوف کے سب اشیا مہیا کرادین بختیارک یہ سب
تماشا دیکھ رہا ہے مگر کیا کرے دم نہین مار سکتا آخر اسنے چپکے سے لقا سے کہا کہ اے گیدی جلد یہان سے
بھاگ کہ وقت بد آیا ہی چاہتا ہے اور نمرود وہان سے دوسری جگہ مخفی ہوا عمر نے آکے جس جگہ دیو تھا
وہان کھڑا ہوا عمر کو یہان سے دیو تا شعور آیا اور قیطول پر سے عمر کو اُٹھا لایا اور خدمت امیر مین حاضر کیا
امیر سے ملاقات ہوئی امیر نے کیفیت دریافت کی خواجہ نے حال بیہوش کرنے تمام محفل کا اور داڑھی تراشنا نمرود
اور لقا کا بیان کر کے وہ داڑھی پیش کش کی اسیوقت ریستیان اُسکی بٹواکے گدھون کے سمون مین
بندھوائین یہ خبر نمرود اور لقا کو پہونچی دیو سرخاب کو نمرود نے حکم دیا کہ عمر کو پکڑ لا غرضکہ یہ آیا اور عمر کو تلاش کرتا
تھا کہ حسب اتفاق بدیع الزمان کی نظر جا پڑی اُنھون نے ایک تیر کمان مین جوڑ کر مارا کہ وہ ملعون گر کر داخل
جہنم ہوا یہ خبر بھی نمرود کو پہونچی یہ نہایت مضطر تھا کہ طلالہ جادو آئی اور حال پریشانی نمرود کا دیکھکر اُسنے
عرض کیا کہ یا خداوند آپ سراسیمہ نہون میرے نام طبل جنگ بجنے کا حکم دیجیے مین سب خدا پرستون کا خاتمہ
کر دونگی اور حضور ملاحظہ فرمائین گے کہ لونڈی نے کیا کیا کار نمایان کیے غرضکہ اس قحبہ نے اپنے نام پر طبل
جنگ بجوایا ہرکارے جو باہر جاسوسی معین تھے وہ خبرین لے لیکے خدمت امیر مین حاضر ہوئے اور دعا و
ثنا بادشاہی زبان پر لائے نظم

ہو سبے تیرا جواہر کرامت زمین پر
چاہیے اگر کوئی دو جہان کا متاع و مال
پیدا بجاے دانہ کہ ہون ہر سال
تیرے گدا کے در سے گر پھر آئے وہ سوال
رضی سے گر چلے نہ ترے اک دم سپہر

| دست قضا اٹھائے اُسے دیکے گوشمال | ہے پر غرور کی رگ گردن میں نیش سے | ہو جائے خشک خون رگ یاقوت کی مثال |
|---|---|---|

غرض کیا کہ نمرود بے ایمان نے بنام طلالہ جادو طبل جنگ بجوایا ہے کل آتش فساد کو وہ بالا کریگا باقی خیر و عافیت امیر نے بھی حکم دیا کہ ہمارے لشکر میں بھی بہت جلد بتائید ربانی طبل رزم بجے جیسا کچھ کہ نقاش ازل نے ہماری سرنوشت میں تحریر کیا ہے وہ پیش آئی ہے شاگردان عمر نے نقارخانہ سکندری میں جاکر طبل جنگ پر چوب لگائی صدائے فساد ہر سو بلند ہوئی دربار سویرے سے برخاست ہوا ہر ایک بہادر بڑی احتشام اپنے اپنے مقام پر آکر کے تیاری آلات حرب و ضرب کرنے لگا ہنگامہ عظیم برپا ہوا تلواروں کی چمک سے اُس میدان میں چراغان تھا زبان شمشیر پہ ستائی تھی ۔ رستم رہا زمین پہ نہ بہرام رہ گیا ۔ مردہ کیا آسمان کے تلے نام رہ گیا ۔ ای عزیزان بکوشید تا جامہ زنان نپوشید ۔ روز جنگ سے جنانت باید کرد و بکوشش نام و ننگ باید کرد ۔ گیت کڑک کر یہ پکارتے تھے کہ بگ آگے بیت رہے اور بگ پاچھے پت جائے ۔ کاگا ایسے پوت کپوت کا کیوں ماس نہ کھائے ۔ کمانیں چلاتی تھیں کہ صبح کو ہنگامہ عظیم کا سامنا ہے تیغیں زبان حال سے گویا تھیں کہ کل سر میدان دشمن کو لوہا مارنا ہے غرضکہ بہادروں نے غسل کیا شمشیر و تیر کے خوف سے رات بھی کٹ گئی دو پہر رات گئے نقیبوں نے آواز یہ صدا دی ۔ جوانو جوان بخت ہشیار ہو ۔ سپاہو سپے اپنے خبردار ہو ۔ اب وہ زمانہ آیا کہ تیغ آفتاب کو نیام مشرق سے نکال کر ترک دہر نے چمکایا اور شاہد شب نے برقع روز میں منہ چھپایا ہے ۔ ہوا خورشید مشرق سے پیدا ۔ جہاں میں ہر طرف پھیلا اجالا ۔ ہوا جب مہر تابان روشنی بار ۔ اٹھے لڑنے کو طالب سے سردار ۔ صبح ہم لشکر خیل خیل حشم حشم پلٹنیں اور رسالے سب سردار فوج کو سنبھالے جانب میدان کارزار روانہ ہوئے اور جملہ سردار لشکر کو میدان میں پہونچا کر خدمت امیر میں آئے امیر مسجد کے پاس میں ورد و وظائف سے فراغت حاصل کر رہے تھے کہ الو الفتح اصفہانی نے خدمت امیر والاعزت میں عرض کی کہ یا امیر کشور گیر ۔ دو لشکر رسیدہ بجائے مصاف ۔ دو پرکالہ بستند چون کوہ قاف ۔ امیدوار قدوم میمنت لزوم صاحب قرانی ہیں چنانچہ صاحبقران نے تسبیح صد دانہ کو رکھکر سر سجدہ میں جھکایا اور دعائے فتح و ظفر مانگی کہ خداوندا مجھے فتح و ظفر دے یہ حمزہ کافر کو جاکے مارے الٰہ العالمین بیا دشمن لے ۔ مجھے ان کافروں پر فتح دے غرض سر سجدہ سے اٹھا کر صندوق اسلحہ کو طلب فرمایا اور کل اسلحہ کو جسم انور پر مزین فرما کے برآمد ہوئے دیوانہ بن قندس اشقر دیوزاد کو لیے ہوئے کھڑا تھا صاحبقران نے اسکے قریب آکر انگشت شہادت سے یا علی اسکی گردن پر لکھکر خانہ زین کو مثل خانہ آفتاب منور فرمایا صدائے بسم اللہ الرحمن الرحیم بلند ہوئی جلودار نے دامن عبا و قبا کو درست کیا اشقر شیر کی طرح کلائیاں مارتا ہوا کجداریاں کرتا جانب در عیش محل شہنشاہ اسلام روانہ ہوا امیر یہاں آکر ٹھہرے نوجوانان تہمتن تودے بنا کر تیراندازی کرنے لگے اسوجہ سے کہ ابھی بادشاہ برآمد نہوئے تھے غرض بعد کچھ دیر کے شاہ جمجاہ برآمد ہوتے پردہ زنبوری عیش محل کی ڈیوڑھی کا چرخی پر کھچا آواز غراٹے کی بلند ہوئی امیر اور سب سردار مؤدب کھڑے ہوگئے اور محرا گاہ پر جاکر ٹھہرے کہ یکایک جلوس شاہی ماہی مراتب وغیرہ نکلا ڈنکے پر چوب پڑنے لگی صدائے نصر من اللہ و فتح قریب آئی چوبدار و خدمتگار ہرکارے نقیب وغیرہ آگے بڑھے طفلان ماہ طلعت عود و عنبر کے ظروف لیے خوشبو کا بخور کرتے ہوئے نکلے کہاریاں پری تمثال دریان زر کار پہنے پھلیاں ماتھے پر لگائے تخت بادشاہ کا کندھوں پر اٹھائے تھیں اور گرد و پیش کنیزیں مہر طلعت اور پیش خدمتیں قبول صورت کنول اور اسکے نقرئی و طلائی لیے رواں تھیں غرضکہ زنانی ڈیوڑھی سے سواری برآمد ہوئی کہاروں نے بڑھکر کہاریوں سے

تخت بدلوایا شہنشاہ ذیجاہ گردون بارگاہ برامد ہوئے امیر نے فراشی مجرا کیا مردہا نکار ابادشاہ مہابلی سلطان عالم ظل اللہ نگاہ روبرو بادشاہ نے حمزہ صاحبقران کو دیکھکر سینہ پر ہاتھ رکھا اس سے یہ مراد تھی کہ جگہ تمھاری ہمارے دل مین ہی بعد ازان سب سرداران وافسران فوج کا مجرا وسلام ہوتا ہو اسواری بادشاہ کی بسان باد بہاری جانب جنگگاہ روانہ ہوئی وہ صبح کا وقت نسیم عنبر شمیم کا چلنا شمعون کا جھلملانا نقیبون کی منقبت خوانی کرنا ہر دم ڈنکے پر چوب پڑتی تھی گھوڑے ہنہناتے تھے ترک فلک بھی لشکر کی شان وشوکت پر نثار تھا غرضکہ بایں تجمل وشوکت وارد دشت مصاف ہوئے پلٹنین جم گئین رسالون کے پرے قائم ہوئے گرد سقون نے نکلکر چھڑکاو کیا گرد وغبار کو بٹھایا صفین آراستہ ہوئین نقیبون نے بخوش الحانی مذمت دنیا کی

فانی سنائی ہے
نہین دنیا مقام آسایش

ہان دلا گر نظر بدید غور
کوئی بزم طرب کا بانی ہی

دیکھ دنیا ہے بے ثبات کا طور
کہین ماتم ہی نوحہ خوانی ہی

بھول مت دیکھ دیکھ آرایش
کاسہ چینی ہے اسمین نہ کر اتنا غرور

ہمنے دیکھا ٹھوکرین کھاتے سر فغفور کو
نام رستم کا مٹا دو آج ہے وہ معرکہ

بیاہ لیجاؤ عروس موت کو
کھاؤ پھل تلوار کا اور پھول سونگھو ڈھال کا

دو طلاق اسکو زندگی کی سونکر
یہ صدا دیکے نقیب کنارے ہوئے

صفین میمنہ میسرہ قلب وجناح ساقہ دکمینگاہ جو آراستہ ہوئین آنپر مثل صف مژگان سناٹا ہوگیا اسوقت طلالہ جادو اپنے تخت کو بڑھاکر سامنے نمرود کے آئی اور ہاتھ باندھکر پکاری کہ یا خدا وند اجازت میدان دیجیے نمرود نے کہا کہ ای بندی عزت تو دو بزد وکار مسلمانان را تمام کن تجھے اپنے ید قدرت کے سپرد کیا طلالہ یہ اجازت پاکر بیچ میدان مین آئی اور پکاری کہ ای فرقہ خدا پرستان وای زبردستان تم مین سے جسے تمنائے مرگ ہو وہ میرے مقابلے مین آسئے مگر ان ہر کرا بار سر بر تن است + حکیم علاجش بدست سن است اور ایک شیر اسکے ہمراہ تھا اسکو لیے ہوئے مبارز طلبی کر رہی تھی کہ لشکر امیر سے موج دریا باری صف سے نکلکر اجازت خواہ ہوا امیر نے اسے دیکھ کے کہا کہ کیا زیست سے کنارہ کیا عرض کی غلام اسی دن کے واسطے ہوتے ہین یہ دیکھکے شیر نے دوڑکے ایک طمانچہ مارا موج دریا باری بیہوش ہوگیا شیر اسے اٹھاکے لیگیا طلالہ جادو کے حوالہ کیا اب سرداروں کا تار بندھ گیا جو مقابلہ کو نکلا شیر نے ایک طمانچہ مارکر بیہوش کردیا اور اٹھا لیگیا اسیطرح طلالہ جادو نے تین شبانہ روز مین سترہ سردار شیر سے پکڑوا لیے چوتھا دن تھا کہ صحرا سے گرد اوڑی جب دامن گرد پھٹا ہاشم شمشیر زن اور قہمور دیو پیکر پیدا ہوئے اور جھک کر امیر کو مجرا کیا اور شیر کے مقابلہ پر متوجہ ہوئے کہ شب کو انکو بشارت ہوئی تھی کہ یہ لوح اس شیر پر مارے وہ جلکر خاک سیاہ ہوجائیگا چنانچہ انھون نے حسب ہدایت لوح ایسا ہی کیا شیر سقر فی النار والسقر ہوا فوراً طلالہ جادو شیر کی صورت بنکر ہاشم پر چلی ہاشم نے وہی لوح بیش کی عکس پڑتے ہی وہ سحر بھولی انھون نے تلوار مارکے اسکے دو ٹکڑے کیے یہ معرکہ نمرود نے جو دیکھا قنطوس بن اشکبوس کو مع تین لاکھ فوج کے حکم دیا کہ ہاشم کو پکڑ لو اسنے آکر جنگ مغلوبہ کردی خوب گھمسان کی لڑائی ہوئی چقاچاق خنجر بگردون رسید + زمین خون شد وخون بکیوان رسید اسیطرح چمکر تلوار چلی کہ ملک الموت روح قبض کرتے کرتے حیران ہوگئے لاکھون آدمیون کا کھیت پڑا ہر ایک نے غنی کھیت رہا سرداران لشکر اسلام نے تین جنکے ہر ایک کافر کو فی النار والسقر کیا عمر نے نمرود کو پکڑ لیا اور قہمور نے بجنگ مردانگی کہ امیر نہایت خوش ہوئے اودھر لقا بولا کہ ہمنے تقدیر گریز اختیار کی لقا ادھر بھاگا امیر نے

چاہا کہ نمرود کو اُسوقت خدا پرست کرین اسنے انکار کیا امیر نے تیر باران کیا اور سب ملک نمرود کا قہمور کو
دیا اور قیلول تو کاغذ کے تھے عمر نے سبکو جلا دیا قہمور نے اپنی جانب سے یہان سردار مقرر کر کے آپ لشکر ظفر
پیکر امیر کے ہمراہ ہوا اب دو کلمہ حال بلاشور کے سماعت فرمائیے کہ وہ لقا سے کہکے لشکر اسلام
تباہ کرنے کو چلا قریب لشکر امیر کے آیا اور عمر کی تلاش کرنے لگا اتنے مین عمر سامنے سے نمودار ہوا اسے
جھک کے مجرا کیا اور دست بستہ عرض کی کہ حضور پر نور نے مجکو نہین پہچانا غلام جعفر کبابی بن کاذب
کبابی ہے اب حضور نے ہمکو پہچانا ہوگا یہ کہکے اسنے قدم آگے بڑھا کر مودب پچیس اشرفیان نکالکر عمر کو نذر
دی عمر تو لالچی بندہ ہی جلدی سے اُٹھکے گلے سے لگا لیا اور کہا کہ آؤ بھائی تم تو ہمارے پرانے دوست
ہو اسنے کہا آپ کیا فرماتے ہین مین ایک ادنے خادم اور تابعدار ہون اسنے عرض کی کہ اب مین کباب
کھلاؤنگا اور عمر نے امیر سے ملاقات کرائی اور بہت اسکی تعریف کی ایسی کہ امیر اس سے نہایت خوش
ہوئے اور عمر نے قلب لشکر مین اُسکو دوکان دلوائی اور وجہ بلاشور کے آنے کی یہ ہوئی تھی کہ چونکہ
امیر نے چند روز سبائل مین قیام کیا تھا اور تمام ارکان دولت و اعیان مملکت نے آکر وہین ملاقات کی تھی
امیر نے شادی کرنا موقوف رکھا اور عمر نے بھی شادی ملتوی رکھی اور سردارون نے اپنی اپنی طرف کوچ
کیا امیر نے بسبب موسم برسات کے سبائل ہی مین قیام فرمایا شدہ شدہ یہ خبر زہرہ شاہ کو پہونچی ملک
جمشید جابلقا نے کہا کہ علاج عمر عیار بلاشور کریگا اور امیر کا علاج اکوان چہار دست سے ہوگا چنانچہ
بلاشور سے پہلے دادبخش جنی آیا دیو اور رنگ اسکے ہمراہ تھا دادبخش نے دیوون سے کہا کہ قہمور کو
لشکر صاحبقران سے لاوین غرضکہ دیو گئے اور قہمور کو لشکر سے اُٹھا لائے اور سحر سے دادبخش نے
قہمور کو اُسی طرح پر کر دیا جیسا کہ سابق مین مبہوت اور دیوانہ تھا اور اُسکو بلاشور کے ہمراہ شکار کے لیے
روانہ کیا کہ درین اثنا لقا مع جمشید کے داخل قلعہ ہوا جمشید نے بہت دلدہی کی کہ خاطر جمع رکھ حمزہ اور
اُسکے سردارون کا مین بخوبی انتظام کر دونگا کہ ناگاہ اس درمیان مین بلاشور شکار گاہ سے آکر بارگاہ
مین داخل ہوا اور زہرہ شاہ کو سجدہ کر کے عرض کیا کہ مین لشکر حمزہ دیکھکر آیا ہون یعنی بلاشور ایک سوداگر
کی صورت بنکے ایک لاغر گھوڑے پر سوار ہوا اور پانچ سو تیس گھوڑے اپنے ہمراہ لایا بازار لشکر مین
آکر بیچنا شروع کیا کہ عمر بھی نرخ بازاری لینے آیا تھا اسنے پوچھا کہ تو سوداگر ہے اسنے کہا ہان مگر عمر تو ایک
ہی عیار قیافہ شناس ہے اسنے عقل سے دریافت کیا کہ یہ کوئی عیار معلوم ہوتا ہے غرضکہ بعد قیل و قال
خوب لڑ بھڑ کر بلاشور بھاگ گیا اور چند روز مین پھر کبابی بنکر آیا اور بطریق مذکورہ بالا اسنے دوکان
اپنی لشکر مین جمائی اور اُسکے اندر سرنگ بارہ کوس کی تیار کی اسنے دوکان اپنی خوب آراستہ کی ایک
جانب گوشت بھن رہا ہے اور کباب طیار ہو رہے ہین سینیین طلائی دلفریب چڑھی ہوئی ہین کہ حسب اتفاق
عمر بھی ایک روز برسم بالادوی جا رہے تھے اور چند عیار اُنکے ہمراہ تھے جب قریب دوکان کبابی کے
پہونچے تو کبابی دوکان سے اُٹھکے عمر کے سامنے آیا اور دست بستہ عرض کی کہ اے خواجہ کباب طیار ہین کھاتے
جائیے یہ سنکر عمر ٹھہر گئے اور وہان معاملہ یہ تھا کہ سیارہ رومی اپنے شاگردون سمیت دوکان کے اندر بیٹھے ہوے
شراب اور کباب اُڑا رہے تھے کھاتے کھاتے اُنکو پیاس لگی پانی طلب کیا انکے پانی طلب کرتے ہی بلاشور نے
تخت کی کل کو جنبش دی سیارہ مع شاگردون کے تہخانہ مین جا رہے عیاران بلاشور نے سبھون کے سر کاٹکر

گوشت کے کباب بنائے اور وہی کباب عمر کو کھلائے خواجہ عمرو وہ کباب کھا کے بہت خوش ہوئے اور روتے
جلتے ہوئے جب چل پھر کر رات کو اپنے خیمے مین آئے تو بلاشور بھی خیمہ عمر کے قریب آیا اور ایک کاغذ اس مضمون کا
لکھکر در خیمہ پر آویزان کر کے چلا گیا کہ اے عمر آگاہ ہو مین بلاشور عیار ہون سیارہ کا کام تمام کر چکا اب تمھارا کام
بھی بہت ہوشیاری کے ساتھ عنقریب اپنے خنجر آبدار سے تمام کیا چاہتا ہون غرض جب صبح ہوئی اور خواجہ عمر اداے
فریضہ سحری کے لیے بیدار ہوئے اور بیرون خیمہ تشریف لائے تو دیکھا کہ ایک جانب سر سیارہ رومی کا مع سر گیارہ
عیارون کے در خیمہ پر لٹکے ہوئے ہین اور ایک جانب ایک کاغذ آویزان ہے یہ دیکھکر خواجہ بہت متالم ہوئے اور
روتے پیٹتے خدمت امیر با توقیر مین حاضر ہوئے تمام کیفیت گذشتہ عرض کر کے اسی غم مین سیاہ پوش ہوئے یہ حال
سنکر تمام عیار کانپ اٹھے اور امیہ عیار سیہ پوش ہو کے بیس شاگردون کو اپنے ساتھ لیکر بیرون لشکر چلا گیا اور
گرد صحرا کے پھرنا شروع کیا ہر چند جستجو کی لیکن کوئی اثر کسی قسم کا معلوم نہوا اور عمر بیالنسے اٹھکر اپنے خیمے مین چلے آئے
جب دو پہر وقت بارگاہ امیر مین جانے لگے تو راستہ مین جعفر کبابی کی دوکان ملی وہ اپنی دوکان سے اٹھکر عمر
کے سامنے آیا اور عرض کیا کہ آپ اسوقت کہان جاتے ہین عمر نے کہا کہ بارگاہ امیر مین جاتا ہون جعفر نے کہا کہ خواجہ
سلامت کباب بہت عمدہ تیار ہین نوش کرتے جائیے عمر نے کہا کہ نہین بھئی اسوقت تو جی نہین چاہتا جعفر نے کہا کہ
خواجہ آج بہت ہی نفیس کباب بنائے ہین آپ کھائین تو سہی خواجہ نے کہا کہ اچھی کباب تو پھر ہو رہینگے یہ تو کہو کہ
آجکل کیا خبرین ہین جعفر نے کہا کہ توجہات بادشاہ اور اقبال حضور سے سب چین چان ہے عمر نے کہا کہ بس ہی جاتے ہین
یہ کہکر چلے جعفر نے پھر اصرار کیا کہ مین تو نمانونگا کچھ کباب کھاتے جائیے اب تو عمر نے صاف کہدیا کہ بھائی کباب تمھارے
فی الواقع عمدہ ہونگے اور کیون نہون تم باقر کبابی کے بیٹے ہو مگر مین اب کسی جگہ کا کھانا کھاتا ہی نہین یہ کہکر
بارگاہ امیر کی طرف روانہ ہوئے اور وہان پہونچکر امیر کو سلام کیا امیر نے پوچھا کہو بھائی کیا خبر ہے عمر نے کہا حضور
بدستور امیر نے کہا کہ خیر اب تو ہوشیار رہیگا کہ مبادا پھر کوئی شخص ویسی ہی چوٹ کر بیٹھے عمر نے کہا کہ حضور خدا مالک
ہے اپنے حتی الامکان تو سبھی کچھ سعی و کوشش کرونگا غرض جب دوپہر کا وقت آیا تو دربار برخاست ہوا سب اپنی
اپنی جگہ پر آکر مقیم ہوئے اور عمر اپنے خیمہ مین اگرچہ آگئے مگر نہایت متفکر جب سہ پہر کا وقت آیا تو عمر اپنے خیمہ
سے نکلکر کوتوالی چبوترے پر تشریف لائے اور جا بجا چوکی پہرے کے لیے عیارون کو روانہ کیا اور بہت کچھ تاکید کی
کی کہ خبردار ہر ایک سمت بہت ہوشیاری رکھنا آجکل بہت تلاطم و شور مچا ہوا ہے غرض سب کے سب اپنے اپنے
مقام متعینہ پر چلے گئے اور باقیماندہ عیارون سے کہا کہ دو چار عیار مثل مہتر قران وغیرہ کے آجکل علیل ہین انکی
عیادت کے لیے چلنا ضرور ہے سب نے یہ صلاح پسند کی اور سب ستو عیار تیر ہنگ قندھاری سعید سحر
ہر ہنگ قصاب سر ہنگ مصری خجستہ زابلی دیو زنگ عیار فرہاد برق منوچہر سباق وغیرہ کل سترہ اشخاص عیادت
مہتر ان قران کے واسطے روانہ ہوئے اتفاقاً یہ خبر بلاشور کے ایک شاگرد کو بھی پہونچ گئی اس حرامزادہ نے جاکر بلاشور کو
اطلاع کی بلاشور نے کہا کہ ہمارے شاگردون مین ہے کوئی جو جا کر ان عیارونکا کام تمام کرے یہ سنکر ایک شاگرد اسکا
اپنی جگہ سے اٹھا اور بولا کہ مین اس کام کو انجام دونگا یہ سنکر بلاشور بہت خوش ہوا اور کہا کہ تو چل اور مجھے بھی پہونچا ہی ہوا
سمجھ غرض کہ وہ عیار خود ایک قوال کی شکل پر متشکل ہوا اور ایک نازنین مہ جبین کو اپنے ساتھ لیا اپنے گلے مین ایک
ڈھول ڈال لیا اور اسے لباس پر تکلف پہنا کے خیمہ گلباد کی راہ لی اور یہ سب عیار کوئی دو گھڑی دن رہے گلباد
کے مکان پر پہونچے جاکر کیا دیکھا کہ گلباد بیحس و حرکت اپنے بستر پر پڑا ہے ان سب نے جاکر گلباد کو ہوشیار کیا اور رضا جب

سلامت کرکے مزاج پرسی کی گلباد نے جواب سلام دیکر پوچھا کہ کیون آج تم سب کدھر آ نکلے سبنے کہا کہ حضور کی
عیادت کو آئے ہین بھئی خداوند عالم تمکو شفاے کامل اور صحت عاجل عطا فرماے دعاے خیر دیکے یہ کہکر سبکے
سب بیٹھ گئے ادھر اودھر کی باتین ہونے لگین گلباد نے کہا کہ بھئی خدا تم سبکو سلامت رکھے اسوقت تم سبکے
آنے سے بہت کچھ جی بہل گیا اور تم سبکی بات چیت مین ایک ذرا غم غلط ہوگیا اسوقت تو یہ جی چاہتا ہی کہ ساز
بجے اور گانا چھڑے ان سب نے کہا کہ اب اسوقت تو رخصت دو انشاء اللہ پھر آئینگے گلباد نے کہا کہ اے
بھائی بیٹھو بھی شعر غنیمت شمر صحبت دوستان + کہ گل پنجروز ست در بوستان ؛ خدا جانے کہ زندگی بیاری
وفا کرے یا نہ کرے آج تو زندہ موجود ہین خدا جانے کل ہون کہ نہون یہ کہکر گلباد کی آنکھون مین آنسو
بھر آئے یہ حالت و اصرار دیکھکر سب بیٹھ گئے ایک نے گانا شروع کیا صحبت عیش و عشرت برپا ہوئی تا اینکہ اسی شغل
مین کوئی چار گھڑی رات آگئی ہوگی کہ وہ عیار بدکردار یعنے شاگرد بلاشور اُس نازنین کو لیے ہوے در خیمہ گلباد
عواقی پر آپہونچا اور لوگون سے پوچھنے لگا کہ کیون سپاہیو اسلم کا مکان بھی کسیکو معلوم ہی اگر کوئی جانتا ہو تو ہمین
بتادے یہ آواز سنکر ایک عیار دربان اپنی جگہ سے اُٹھا اور آگے اُس سے پوچھا کہ تو کون ہی اور کسے پوچھتا ہی
اُسنے جواب دیا کہ آپکو اس سے کیا بحث ہی مین کوئی ہون اگر آپ کو اسلم کا مکان معلوم ہو تو بتا دیجیے میرے اُنسے
آج دنکو بازار مین ملاقات ہوئی تھی تو انھون نے کہدیا تھا کہ رات کو ہمارے خیمہ مین آنا ہر چند کہ پتا مجھکو بتادیا تھا
مگر مین بھول گیا چار طرف ڈھونڈھتا پھرا پھر مگر کسی طرح مکان نہین ملتا اُس عیار دربان نے پوچھا کہ یہ برقع پوش
تیرے ساتھ کون ہی اُسنے کہا یہ میری دختر ہی خوب ناچتی ہی اُس عیار دربان نے کہا کہ کیا تو قوال ہی اُسنے کہا کہ جی ہان
عیار دربان نے کہا کہ پھر جب سے کیون نکہا اچھا ٹھہر ہم جاکر اطلاع کرتے ہین یہ کہکر وہ عیار خیمہ کے اندر آیا اور
عرض کیا کہ ایک قوال اسلم کا گھر پوچھ رہا ہی یہ سنکر سب نے کہا کہ خیر اسلم تو اسوقت نہین ہی جب آئیگا دیکھا جائیگا
اسوقت اُسے یہان بلالو یہ حکم سنکر وہ عیار باہر آیا اور اُسے اپنے ہمراہ لیکر داخل خیمہ ہوا یہ اُستاد تو یہ چاہتے ہی
تھے خوشی خوشی داخل خیمہ ہوئے اور جاتے ہی سلام کرکے یہ تو ڈھول بجانے لگے اور وہ نازنین ناچنے لگی ایک
سج دھج سے اس عیار نے ساز بجایا اور وہ نازنین ناچی کہ سب کے سب بیخود ہوگئے اور کہنے لگے کہ اے نازنین
مہ جبین اس ہنگامہ عیش مین ایک ساقی کی بھی ضرورت ہی اور حسن اتفاق سے اسوقت کوئی ساقی بھی نہین ہی
آج تو ہی ساقی گری بھی کر جا یہ سنکر وہ نازنین مسکراتی ہوئی آگے بڑھی اور صراحی شراب کی اٹھا کر اور [illegible]
تھوڑی بیہوشی اسمین ملا کے ساقی گری کرنے لگی پانچ پانچ چھ چھ پیالے پیکر لگے حرکات بیخودی آمیز کرنے اور
چند ہی عرصہ مین سب کے سب بیہوش ہوگئے کہ اس اثنا مین بلاشور بھی آپہونچا اور دربانان خیمہ کو قتل
کرکے اور وہین سے نقب لگا کے اندر خیمہ کے آیا گلباد نے جو بلاشور کو دیکھا چاہا کہ کچھ چیخے پکارے یہ قصد دیکھ
بلاشور نے ایک ہاتھ مین پہلے اُسکا کام تمام کیا بعد اُسکے تمام عیارون کے سر کاٹ کے اور گوشت اُن سب کا
جدا کرکے ایک پشتارہ مین باندھکر اپنی دوکان پر بھیجدیا اور باقی اور لوگ بھی جو خیمہ مین تھے انکو بھی قتل کرکے
وہین توپ دیا اور چلتے وقت سر کل عیارون کے مع سر گلباد کے دروازہ عمر پہ لٹکا کے اور ایک رقعہ اس مضمون کا
چپکا کے اپنی دوکان پر چلا گیا اور جاتے ہی مصالحہ لگا کر کباب طیار کرنا شروع کیے صبح کو جو عمر دروازہ پر نکل کے
پہنچے تو دیکھا کہ دروازہ پر سترہ سر کٹے ہوے لٹک رہے ہین جنمین ایک بیٹے کا سر ہی اور سولہ شاگردون کے سر ہین یہ
دیکھکر عمر نے ایک آہ سرد دل پر درد سے کھینچی اور کلیجہ پکڑ کے بیٹھ گئے چار طرف سے عیار آپہونچے اور عمر کو سمجھانے لگے جب

عمر ہوشیار ہوئے تو ایک شاگرد نے وہ رقعہ دروازہ پر سے اُٹھا کے عمر کے ہاتھ میں دیا عمر نے اُسے پڑھا لکھا تھا کہ ای خواجہ جی آپ آرام سے ٹانگ پھیلا کر سوتے ہو کار بلاشور سے ہشیار نہیں ہیں یہ بلاشور کا کام ہے کہ تمہین خون کے آنسو ونسبہ رُلوا دیا یہ دیکھکر عمر با چشم گریان اور دل بریان بارگاہ امیر کی جانب روانہ ہوئے راستہ میں کبابی کی دوکان ملی بلاشور نے بشکل میدل آکر عمر سے کہا کہ خواجہ سنتے ہیں کہ آپ کے سترہ عیاروں کو ایک ہی دفعہ بیٹھے مار ڈالا عمر نے کہا ہان بلاشور نے کہا لاحول ولا قوۃ کیا بیرحم شخص تھا خواجہ صبر کرو تقدیر مین ایسا ہی لکھا تھا یہ سُنکر عمر آگے بڑھے کبابی نے کہا خواجہ جی چاہیے تو کباب کھاتے جاؤ خواجہ نے کہا کہ میان کباب کیا خاک کھائین دل ہی ہمارا کباب ہو رہا ہے کھانا پینا سب حرام ہے یہ کہکر عمر وہان سے آگے بڑھے اور بارگاہ امیر کا راستہ لیا جب تھوڑی دیر کے بعد بارگاہ امیر مین غمگین و حزین داخل ہوئے تو امیر نے پوچھا کہ کیون خواجہ کیا خبر ہے خواجہ نے کہا کہ حضور کیا عرض کرون قسم ہے آپ کے نمک کی کھانا پینا سب حرام ہو رہا ہے امیر نے فرمایا کہ آخر کچھ کہو تو سہی عمر نے کل کیفیت از ابتدا تا انتہا بیان کی امیر نے عمر کو بہت تشفی دلاسا دیا اور فرمایا کہ خواجہ صبر کرو اور دل کو تسلی دیکر کچھ تدبیر کرو عمر نے شاگردون سے کہا کہ ارے یہ کیا غضب ہے کہ بلاشور ہر روز ایک چھاپہ آکر مار جاتا ہے اور تم کچھ نہیں کر سکتے اسکی کچھ تو خبر لاؤ کہ یہ حرامزادہ کدھر سے آتا ہے اور کہان جاتا ہے عیارون نے عرض کیا کہ حضور کے حسب الارشاد ہم شب بھر پہرہ چوکی دیا کرتے ہین مگر کوئی پتہ نہیں چلتا کہ وہ بدبخت کدھر سے آتا ہے اور کدھر سے جاتا ہے غرض یہان تو یہ گفت و شنید ہو رہی تھی اور وہان اتفاقاً نسیم بن عمر کا گذر جعفر کبابی کی طرف سے ہوا جعفر نے دوکان سے اُتر کے مجرا کیا اور چند اشرفیان نذر دیکر کہا کہ ای خوزادے امیدوار ہون کہ کچھ ماحضر تناول کرتے جائیے آج کباب بھی مین نے بہت ہی عمدہ تیار کیے ہین یہ سُنکر نسیم دوکان کے اندر آیا جعفر نے دسترخوان بچھایا طرح طرح کے کھانے اور کباب لاکر حاضر کیے نسیم نے خوب کھانے کھائے کباب خوب نوش جان کیے بعد کھانے کے جعفر نے شراب حاضر کی ابھی نسیم پینے بھی نہ پائے تھے کہ یکایک آواز سرود کان مین آئی نسیم نے کہا کہ یہ کیا ہے جعفر نے کہا کہ آپ سے کیا پوشیدگی یہ سب میرے خدمتگار ہین مین نے انہین سرود بجانا سکھایا ہے اطلاع دہین دم پھر بیٹھے نسیم اپنی جگہ سے اُٹھا اور جعفر نے لاکر ایک کرسی پر نسیم کو بٹھلایا نسیم کے بیٹھتے ہی کرسی لنڈھکی نیچے نسیم اور پر کرسی گولا لاٹھی ہوکر داخل تہخانہ ہوئے اُسیوقت عیارون نے نسیم کا سر کاٹکر بلاشور کے پاس حاضر کیا بلاشور نے اُسیوقت سر نسیم کا عمر کے دروازہ پر جسطرح بنا لٹکوا دیا غرضکہ اسیطرح قسیم و جسیم و فرخ و فلارس وغیرہ بھی دو تین روز مین پلے پار لگا دیا اب ادھر تو عمر حیران و پریشان ہو ہوکر کہتا ہے کہ تمام عمر بنی ہی تو ایک داغ نقل رہا مجھے درپیش ہوا ہے کچھ خاک سمجھ مین نہیں آتا کہ کیا تدبیر کرون اور اُدھر امیر کا یہ حال ہے کہ رہ رہکر تاؤ پیچ کھاتے ہین اور فرماتے ہین کہ ہائے کیا تدبیر کرون اور کیا فکر کرون کچھ ذہن مین نہیں آتا ہے عمر پر کیا تاکید کرون آسکے تو خود فرزند و شاگرد ہلاک ہو رہے ہین اسی بنا پر جب عمر آتا ہے امیر تسلی و تشفی اسکی کر دیتے ہین اور فرماتے ہین کہ بھائی صبر کرو تقدیر سے کیا چارہ ہے غرض ایکدن عمر نے عیارون کو طلب کر کے غصہ ہوکر کہا کہ اب تمہاری غفلت کی انتہا گذر گئی اب جس طرح بنے کوئی فکر و تدبیر ایسی کرو کہ یہ عقدہ لاینحل حل ہو ورنہ تمہارے حق مین بہتر نہوگا یہ سنکر سب عیارون نے آپس مین یہ صلاح کی کہ ہم سب کو دو فریق ہو جانا چاہیے ایک جماعت کے لوگ ایک ایک تیر کے فاصلے سے گرد لشکر کے بیٹھ رہین اور ایک جماعت گرد لشکر کے طلایہ کرے غرض شب بھر ان سب نے یہی تدبیر کی اور تمام شب متفحص رہے مگر کچھ خبر معلوم نہوئی جب صبح ہوئی تو شاپور نے اپنے دل مین کہا کہ ای شاپور افسوس ہے کہ تیرے اعزا اور احباب کو اس نابکار نے ناحق قتل کیا اور کوئی تدبیر اس حرامزادہ کے دفعیہ کی بن نہ پڑی ای شاپور جب تک کوئی خیر طلب تو نہ کی

معلوم ہو جانب لشکر مراجعت بیکار ہے یہ سوچکر اسنے بے کسی سے کہ سُنے ہوئے راہ صحرا کی اختیار کی کبھی داہنی جانب
ہولی چلتا تھا اور کبھی بائین طرف کی راہ اختیار کرتا تھا مگر اسقدر جلد جلد راہ طے کرتا تھا کہ بیک خیال کا پہونچنا بھی دشوار تھا
القصہ جاتے جاتے ایک مقام پر ایک لشکر نمودار ہوا شاپور نے لوگون سے پوچھا کہ یہ لشکر کسکا ہے ایک ہیزم فروش
نے کہا کہ یہ لشکر جمشید شاہ کا ہے کہ لقاے بے بقا کو ہمراہ لیکر خدا پرستون کے مقابلہ کو جاتا ہے شاپور یہ سُنکر
داخل لشکر ہوا اتفاق سے اس روز جمشید شاہ کے دربار کا دن تھا جوق جوق گروہ گروہ جمشید شاہ کے دربار
مین لوگ چلے جاتے تھے شاپور نے بھی اپنی صورت تبدیل کر کے دربار جمشید کا رستہ لیا جب داخل دربار جمشید ہوا تو
دیکھا کہ ایک عظیم الشان دنگل پر ایک پہلوان قہور دیو پیکر نام ایک سو تیس من کا میل آگے رکھے ہوئے بیٹھا ہوا
ہے ہر چند کہ شاپور بھی کوئی ایسا ویسا شخص نہین ہے ایرج نوجوان کا عیار ہے لیکن صولت قہور کو دیکھکر کانپ گیا گرچی
گرا کر کے ایک طرف کھڑا ہو رہا بختیارک نے کہا کہ اے جمشید بلاشور نے عجیب کارستانی کر رکھی ہے کیا سی عیار دنگا
کام اب تک تمام کر چکا ہے جسمین صرف توتفر عمر کے بیٹے تھے اور باقی سب شاگرد تھے جمشید شاہ نے کہا ہمنے تو اب تک اسلیے
اسے نہین بھیجا تھا فقط لشکر کی خبر کے لیے گیا تھا مگر اسنے یہ کارستانی کر رکھی ہے بیشک اگر ہم کسی خاص کام پر
اسے معین کرینگے تو واقعی خوب کار نمایان کریگا اور شاید کہ خدا پرستون کی بو سی بھی نہ باقی رکھیگا بختیارک نے
کہا کہ کیا ابھی تک وہ وہین ہے جمشید شاہ نے کہا کہ ہان ابھی تک وہین ہو گا جائیگا کہان مگر واقعی عجب کام کر رہا ہے
اب تک آیا نہین بختیارک بولا کہ معلوم نہین اب وہ کس طرح رہتا ہے جمشید نے کہا کہ ہان مین بھی اس امر سے مطلع
نہین ہون مگر جسطرح رہتا ہو گا ابھی تک وہین ہے شاپور چپکا کھڑا رہا اور کان لگائے ہوئے یہ سب گفتگو سنتا
رہا جب دربار برخاست ہوا اور لوگ دربار سے اُٹھے تو یہ بھی سب کے ساتھ دربار سے باہر آیا اور وہان سے نکلتے ہی
لشکر اسلام کی راہ لی اور بہت جلد جلد راہ کوہ و صحرا طے کر کے داخل لشکر اسلام ہوا اور تمام لشکر اور ہر ایک خیمہ اور فرودگاہ
کے گرداگرد خوب طلایہ پھرا اور خوب سا چکر لگایا جبکہ کوئی اثر اور علامت بلاشور کی نہ پائی گئی تو تھک کر ایک جگہ
بیٹھ گیا اور اپنے دل مین سوچنے لگا کہ خداوندا اب مین کیا تدبیر کرون جو بلاشور کا سراغ پاؤن سوچتے سوچتے یہ
ذہن مین آیا کہ ذرا چلکر جعفر کبابی کے یہان تو پوچھ گچھ کرون شاید کوئی سراغ پیدا ہو یہ سوچکر کبابی کی دوکان پر
آیا اور پوچھا کہ جعفر ہے یہ پوچھتے ہی شاگرد اسکا اُٹھا اور جعفر سے اطلاع کی کہ استاد شاپور عیار ایرج آپ کو
پوچھ رہا ہے یہ خبر سنتے ہی جعفر شاپور کے سامنے آیا اور چند طومان زرین نذر کر کے عرض کیا کہ تشریف لائیے
بیٹھیے جو کچھ ماحضر ہے نوش فرمائیے شاپور نے کہا کہ گو تین روز سے بھوکا ہون مگر کچھ نکھاؤن گا اسلیے کہ مینے
قسم کھائی ہے کہ جب تک قاتلان احباد اعزا کو پیدا نہ کرونگا جبتک آب و دانہ مجھپر حرام ہے جعفر نے کہا کہ شہریار ذرا
اپنے مُنہ کو تو دیکھو کہ کیا حالت ہے اگر کھانا نہین کھاتے تو کچھ کباب اور تھوڑی شراب ہی نوش فرمالیجیے پھر جہان
جی چاہے جائیے گا شاپور نے بھی یہ سوچا کہ کبھی بیٹھنا چاہیے شاید کوئی حال معلوم ہو جاے یہ سوچکر شاپور
دوکان کے اندر آیا جعفر نے نہایت تعظیم و تکریم سے شاپور کو بٹھایا اور فوراً کچھ کباب خوش ذائقہ اور
چند جام مے گلگون سامنے شاپور کے لاکر حاضر کیے شاپور اُس کباب و شراب کو دیکھکر اپنے احباد اعزا
کو یاد کر کے چشم پر آب ہوا مگر بہت ضبط کیا اور آنکھون سے آنسو پونچھکر اور دل کو سمجھا کے چاہتا تھا کہ
کباب نوش کرے کہ یکایک آواز سرود کی اسکے کان مین آئی اور کسی شخص نے چند ابیات ایسے دل سوز گائے
کہ آئینہ دل مین شکستگی آگئی شاپور نے کہا یہ کون ہے جعفر نے کہا کہ سب میرے خدمتگار ہین اور مین تابعدار ہون

آپ میرے مالک ہین کچھ فکر و اندیشہ دل مین نہ کیجیے آپ شوق سے اندر تشریف لائیے آپ سے کیا پوشیدگی ہی
شاپور نے کہا کہ بہتر کیا مضائقہ ہی یہ کہکے اندر جانے کا قصد کیا جعفر نے اسیوقت پردہ اُٹھایا شاپور اندر
داخل ہوا چند حسینان خوش جمال کو دیکھا کہ ساز ہاتھون مین لیے گاتی بجاتی تھین چاہا کہ کچھ کہے کہ ناگاہ جعفر
نے عرض کیا کہ ای شاپور آپ کی شان مقتضی اس امر کی ہی کہ آپ یہان کرسی پر تشریف رکھین شاپور وہان سے
اُٹھکر کرسی پر جلوہ گر ہوا بیٹھنا تھا کہ یکایک کرسی خود بخود بالائے ہوا بلند ہوئی گنبد پھٹ گیا نیچے اُسکے تہ خانہ
تھا شاپور غلطان و پیچان اُسمین گر پڑا جب تہخانہ مین پہونچا تو عجب تماشا دیکھا واہ واہ این گل دیگر شگفت کہ ستر
نفر مسلح و مکمل دریائے آہن مین غوطہ زن ہین ہر شخص چاہتا تھا کہ اس گرفتار دام بلا کو در تہ بحر فنا مین غرق
کر دے یہ کیفیت دیکھکے شاپور نہایت مضطر و پریشان ہوا سوچا کہ ایک شخص تن تنہا کیا کرے ایک کی
دوا دو اور دو کی دوا چار دس کی دوا ایک نہین کر سکتا چہ جائیکہ یہان ستر ہین کوئی صورت جان بری کی ذہن مین
نہ آئی بجز ذات اسکے ہمدست یہ بات ہاتھ لگی موافق اس قول کے کہ مرد باید کہ ہراسان نشود ✽ مشکلے نیست کہ آسان
نشود ✽ مرد کے لیے حواس درست چاہییے اور ہمت نہ ہارنا چاہیے بقول قدیم بہر کارے کہ ہمت بستہ گردد
اگر خارے بود گلدستہ گردد ✽ بقول سعدی ✽ وقت ضرورت چو نماند گریز ✽ دست بگیرد سر شمشیر تیز
پھر اگر سو پہلوان بھی مقابل ایک شخص کے ہون کیا پروا ہی یہان پر موقع تلوار کا ہی اپنے دل مین یہ تصور
کیا کہ بجز اس تدبیر کے دوسری فکر نہین جب آخر کار ایکدن مرنا ہی ہی پھر تم کیون عاجزی سے مرو تم بھی تلوار آبدار کو
نیام سے کھینچکر جنگ کرو اور ہان صاحب کیون نہین نام خدا ابھی تو زمانہ عین زور جوانی مردی و مردانگی کا
ہی بارہا اسکے اوصاف و ہنر سُنے ہین بس تلوار صاعقہ بار کو علم کرکے شاپور آمادہ جنگ ہوگیا ✽ شعر ✽
زمانہ بر سر جنگ است یا علی مددے ✽ کمک بغیر تو ننگ است یا علی مددے ✽ یہ کہکر مصروف جدال و قتال ہوا
ایک ساعت کامل تلوار چلی انجام کار یہ ہوا کہ پندرہ اشرار کو اُنمین سے راہی دار البوار کیا و باقی ماندہ بھاگنے
سے بھاگے تھے اُنکو للکار کے کہا کہ او نیز دلو کہان جاتے ہو کیون شیرون سے مقابلہ کرکے آخر کار شکار ہوگئے
اب ہم سے جنگل سے کہان بچکر جاؤگے دیکھو تو تمھارا ابھی ابھی مین شکار کرتا ہون یہ کہکر اُن دونکا تعاقب کیا دوڑکر دو دونون چھپ گئے
جو نیکو زمین پر منہ کے بھل گرا گے انکو بھی تہ تیغ کیا جبکہ فتحیاب ہوا اب جانیکی فکر مین مستعد ہوکر راہ تجویز کرنا شروع کی دیکھا
کہ نقب ہی اندیشہ کیا کہ اس راہ کو اختیار کرون یا اور کسی طرف جاؤن یہ خیال کرکے ایکبارگی نقب ہی مین جانا مناسب سمجھا
اور عقل سے راہ دریافت کرنے لگا آخر الامر نقب بنقب آکر دس کوس راہ طے کی یہان تک کہ سر نقب کا نمودار
ہوا وہان سے نکلکر دیکھا کہ یہ راہ کہان گئی ہی معلوم ہو کہ راستہ پہاڑ کے نیچے سے ہی اُسنے تصور کیا کہ ایسا
تو نہو کہ یہ راہ جعفر حیلہ ساز ہی کی طرف گئی ہو جس نابکار نے میرے بھائیون کو فریب سے قتل کیا پس یہ
سوچکر راہ خیمہ عمر کی اختیار کی اب یہان کا حال سُنیے کہ عمر فکر مین بیٹھے تھے کہ کیا سبب ہوا تین شبانہ روز
گذر گئے کہ شاپور ابھی تک نہین آیا واللہ اعلم کیا افتاد پڑی اس تصور مین تھے ہی کہ شاپور سامنے
نمودار ہوا عمر نے شاپور کو گلے سے لگا لیا اور کہا خوش آمدی الحمد للہ بابا کہان تھے میرے دل کو
نہایت تشویش اور فکر تھی کہ عرصہ دراز سے شاپور سے ملاقات نہین ہوئی معلوم نہین کہ کہان اور کسطرح
کو گیا ہی اور کس مصیبت اور کس آفت مین مبتلا ہی شاپور نے جواب دیا کہ اسکا حال کچھ نہ پوچھیے جو کچھ گذری خوب
گذری خداوند تعالے کا شکر ہی کہ غلام آپکا صحیح سالم آپ کے قدم مبارک تک بخیر و عافیت پہونچ گیا

عمر نے کہا کیون خیر تو ہی کچھ کہو تو شاپور نے کہا کہ بلاشور کی تلاش مین گیا تھا یہ بلاشور جعفر کبابی ہو اُسنے اپنے
تئیں ایسا منصب کیا ہو اور کرسی اس انداز سے بچھائی ہے اور آسمین یہی دعوی کیا ہو کہ جو شخص اُسپر بیٹھتا ہو تو تختہ
مین گر پڑتا ہو وہان عیار مسلح بیٹھے ہوئے ہین سب شاگرد اُسکو قتل کر ڈالتے ہین میرے ساتھ بھی یہی سلوک
کیا تھا مگر مین اس طریقے سے اُن نامردون سے اُبھر کر نکل آیا میرے ہمراہ چلیے عمر نے سیٹی بجائی ایک ہزار عیار
جمع ہو گئے اُسنے شاپور نے عیارون کو ہر نقب پر قائم کیا کہ تم یہان موجود رہو اگر بلاشور اس طرف آئے
مع شاگردون کے اُسے کمندون مین کر لینا بعد ازان عمر و شاپور مع نو سو عیارون کے جعفر کبابی کی دوکان
کی طرف روانہ ہوئے جعفر نے یہ مجمع دیکھ کے معلوم کیا کہ یہ سب لوگ میرے گرفتاری کے لیے آتے ہین یہ
دیکھتے ہی جعفر نے سب رخت و دکان چاندی و سونے کا پیالے او کاسے و سینی و دیگچیان کفگیر چمچے
رکابیان اسینیان و طباق بشقاب نقرئی و طلائی کل اسباب زیر دکان پھینک شروع کیا ارازون نے
جو دیکھا کہ اسباب چاندی سونے کا ظروف نقرئی و طلائی بیش قیمت لٹ رہے ہین مال مفت دل بیرحم
سب لوٹنے لگے بلاشور نے اپنے تئیں مع شاگردون کے نقب مین پوشیدہ کر دیا عقب سے شاپور و عمر
مہتر قران ادریقاح واندلس بھی نقب مین آئے بلاشور نے اپنے دل مین تصور کیا کہ جس شخص نے
میرے شاگردون کو قتل کیا ہے شاید وہی میرے گرفتار کرنے کو آیا ہو مگر اُسنے یہ چالاکی کی کہ نقب سے باہر نکل
گیا اور ایک جانب نقب مین مخفی طور سے ایک کھڑکی اس طرح نکالی تھی کہ کسی کو معلوم نہو بلکہ یہ اُس
چور کھڑکی کی طرف سے نقب سے باہر نکل گیا مگر اُسکے چالیس پچاس شاگردون کو عیاران عمر نے نرغہ کر کے
گھیر اور گرفتار کر لیا لیکن بلاشور اپنی حکمت عملی سے صاف نکلا ہوا چلا گیا بلاشور کے نکل جانے سے شاپور
دست افسوس ملتا تھا آخر الامر یہ رائے قرار پائی کہ اسکا تعاقب کرنا چاہیے پس شاپور اور اندلس مع
چند فتنہ انگیزون کے بلاشور کے پیچھے روانہ ہوئے ازبسکہ بلاشور اپنے نام کا ہی آفت بلاے بیدرمان
تھا اپنی عیاری و مکاری سے جلدی تمام جست و خیز کرتا ہوا اندھیری سے کر اپنے تئین لشکر جمشید مین
پہونچا دیا اور بارگاہ مین داخل ہو کے اور خداوند کو سجدہ کر کے اپنی کرسی پر بیٹھا دیا تھا تو یہ حال تھا اب
یہان کا ذکر سنیے کہ شاپور اور اُسکے تابعین نے جب یہ خیال کیا کہ شاپور نکل کے جانب لشکر جمشید گیا ہے
پس اپنی صورتون کو تبدیل کر کے اور بہروپ بدل کے اس طرح کہ اُسی بارگاہ کے لوگ ہین جمشید بارگاہ
مین داخل ہو کے ایک سمت کو بیٹھ رہے دیکھا کہ دربار جمشید کا آراستہ ہے ارکان دولت اعیان مملکت
خدام بارگاہ و مقربان درگاہ اپنی اپنی جگہ پر متمکن ہین غلامان زرین کمر مودب دست بستہ حاضر ہین کہ یکایک
زمرد شاہ نے اپنی زبان نحوست ترجمان سے یہ ارشاد کیا کہ ای بلاشور کیون بیٹھے کیا تقدیر کی بلاشور نے
عرض کیا کہ قربانت شوم آپنے ایسی تقدیر کی تھی کہ مین نے دو لڑکون اور چھ شاگردان عمر کو قتل کیا آخرکار
شاپور نے کہ بلاے بیدرمان ہے میرے راز کو افشا کیا اور نقب مین متعدد شاگردون کو میرے مار ڈالا عمر تو خود قتیل
ہی ہے مگر شاپور بھی آفت کا پرکالہ ہے بختیارک نے کہا کہ بیشک عمر و شاپور ثانی اپنا نہین رکھتے اب
اے بلاشور ایسی کچھ تدبیر کر کہ جس طرح سے حمزہ کو تو زمرد شاہ کے مانند یہی تقدیر کی ہے اور جو پیالہ
شراب کا زمرد شاہ کے ہاتھ مین تھا وہ بلاشور کو اُسنے دیدیا بلاشور نے تسلیم کر کے پیالہ لے لیا تھا
اور اُسکے ہمراہیون نے فکر کی کہ اب یہ لشکر مین جائے گا پس راستہ ہی مین اُسکو پکڑنا چاہیے خیال

گر کے یہ تو اُس طرف کو روانہ ہوئے اور ادھر بلاشور بھی لباس عیاری پہنکے اور بانے عیاری کے جسم پر آراستہ
کرکے راہی ہوا دیکھا کہ قدم آگے نہین بڑھتا ہے دل مین اسنے خیال کیا کہ شاید اس راہ مین کچھ خطرہ ہے پس اسنے
راہ چپ کو ترک کرکے وہ راہ جو کہ پہاڑ کی جانب گئی تھی اختیار کی کسیقدر راہ طے کی کہ وہ نہ ملی راہ مین پڑتی تھی
جب اسکو معلوم ہوا کہ یہ راہ اور طرف گئی ہے اُدھر سے واپس ہوکے دوسری سمت روانہ ہوا اور لشکر مین
پہونچکے اپنی فکر مین مصروف ہوا ادھر شاپور اور اسکے عیارون نے پہلے سے لشکر مین پہونچکے عمر کو خبر دی کہ
بلاشور دغوے کرکے امیر کی گرفتاری کو آیا ہے عمر نے یہ سُنکے کہا کہ یاران ہوشیار اور خبردار رہنا یہ بد بلا ہے
اتنے مین چند شاگردان عمر نے آکر کہا آپنے نہین سنا کہ بلاشور قصبہ مین آگیا اور چند گوسفند خرید کرکے اپنی
صورت کو بشکل دہقان مبدل کیا ہے اور لشکر مین درمیان بکری فروشون کے بکریان بیچنے کھڑا ہے عمر بھی
بکری فروشون مین آیا دیکھا کہ دہقانی سے ایک شخص نے بکری خریدی جو بکری کہ دو روپیہ کی تھی اُسکی پانچ روپیہ
قیمت کردی جو شخص کہ لیتا تھا اُس سے اسقدر گفتگو ہوئی کہ نوبت گالی گلوج کی آئی جب وہ بکری لیکے چلا
بلاشور نے داد فریاد کی عمر نے وہان پہونچ کے آواز دی کہ کون ہے دہقانی نے کہا کہ مجھپر ناحق ظلم کرتے
ہین اور جھپٹ دوڑ کے قدمون پر عمر کے گر پڑا اور جلدی سے بغلی ڈوب سے چاہا کہ بال شرمگاہ کے اُکھاڑ لے
اور خنجر سے موی زہار تراش دے مگر ہاتھ نے خطا کی تاہم زخم کاری لگا عمر نے آہ کی آہ کا کرنا تھا کہ چار
طرف سے عیار دوڑ پڑے مگر یہان بلاشور زخمی کرکے بجلدی تمام روانہ باشد ہوا ابو الفتح نے للکار کر کہا
کہ او خیر سر بھاگا کہان ہے سُنکے کہ تو بلاشور ہے پس بمجرد اسکے بہت عیارون نے چالاکی سے چار طرف سے نرغہ کرکے
گھیر لیا اور گرفتار کرنے کا قصد کیا مگر یہ بلاشور ہے کب پھنسا رہ سکتا ہے چار گھڑی تک خوب ہٹ مشٹ ہوئی حالانکہ
چارون طرف سے حلقہ کرکے عیارون نے بلاشور کو گھیر لیا تھا اور خوب ہی جدال وقتال برپا ہوا تھا مگر واہ رے
بلاشور کیا جنگ آزمودہ اور معرکہ آرا تھا باوصفیکہ اتنے شمشیر زنون کے دائرہ مین تھا مگر ایک زخم بھی اپنے
بدن پر نہ کھایا ایسا قواعد واصول جنگ سے واقف تھا کہ اپنی جوانمردی سے عیارون کو زخمی کرکے صاف
صابون کا سا تار نکل گیا ایک غل وشور برپا ہوا کہ ہان یارون لینا پکڑنا جانے نپائے عیارون نے ہرچند تعاقب
کیا مگر وہ ہوا ہوگیا اُسکی گرد تک کو بھی نہ پایا غل کرتے تھے کہ عمر کو مارا ہے یہ ہنگامہ جو امیر نے سنا خیمہ سے بزودی
تمام بدحواس دوڑے آکر پوچھا کہ بھائی خیر تو ہے عمر نے کہا پیر ومرشد حضور کے اقبال سے خیریت ہے فدوی کے
بدن پر دیو کا لباس تھا حربہ نے کام نہین کیا فقط حریف نے دامن ہمراہ اُٹھا کر ران پر خفیف سا زخم لگایا خیر آ
یہ تو کچھ ہوا وہ ہوا مگر ایک التماس فدوی کی حضور لامع النور کی خدمت مین یہ ہے کہ بلاشور عجب فتنہ انگیز
شیطان ہے ایسا نہو کہین خدانخواستہ نصیب اعدا شیطان کے کان بہرے کوئی امر مکروہ حضور کے دشمنون
کو اُسکی ذات سے پہونچے لہذا حضور خواب وخور اپنے اوپر حرام سمجھین نہایت ہوشیار رہین اور چوکی پہرے کا
انتظام بھی کمال بیدار مغزی اور خبرداری سے عمل مین آئے یہ بلاشور بلا کا گرگ باران دیدہ ہے اور بڑا دزد
مکار ہے امیر نے جواب دیا کہ جو کچھ مرضی الہی ہوگی وہ ہوگا یہ فرما کر عمر کو اپنے خیمہ مین اُٹھوا لائے اور حکم دیا
کہ جلد جراح کو لاؤ حکم کے ساتھ ہی جراح حاضر ہوا عمر کے زخم کو دیکھکر بخیہ اور مرہم پٹی کی اور جراح نے کہا کہ
دوستداران عمر مقتضائے وقت یہ ہے کہ تم لوگ ہر وقت وہر ساعت شب وروز اپنی خدمت پر نہایت
سرگرم ومستعد رہو خبرداری وہوشیاری مین کوئی دقیقہ باقی نہ رکھو کیونکہ تم لوگ بھی خوب جانتے ہو کہ بلاشور

بڑا ہی مفتنی ہو اور کیا تمنے خبر بلاشور کی نہین سنی کہ یہان سے گریز کرکے جمشید شاہ کے پاس پہونچا ہے
دشمن نتوان حقیر و بیچارہ شمرد ٭ جراح نے سب پر تاکید اکید کی تمام عملہ نے اُسکے قول کی تائید کی اور تعمیل حکم
مین مصروف ہوئے یہانتک کہ خدا کے فضل سے اور بنظر توجہات امیر حمزہ صاحبقران چند روز مین عمر اچھے
ہوئے جب کہ تندرست ہو چکے اب ملاحظہ فرمائیے کہ خدمت بابرکت صاحبقران مین حاضر ہوکر بعد دعاے
دولت و ترقی جاہ و اقبال دست بستہ سر جھکا کے روبرو استادہ ہوئے اور عرض کیا کہ حضور کی پرورش سے
اب غلام اچھا ہوا ہے اس بلاشور نے غضب کیا ہے کہ غلام زادون اور شاگردون کو قتل کیا ہے پس اب مین
بھی جب تک انتقام اسکا نہ لونگا مجھے دہنے ہاتھ کا کھانا حرام ہے تاکہ وہ بچہ بھی کچھ دنون تو یاد کرین کہ ہان
ایسا ہوتا ہے یہ عرض کیا اور زمین ادب کو بوسہ دیکے روانہ ہوا بعد ازطی مراحل جلد جلد قریب لشکرگاہ جمشید
کے پہونچا اور اس فکر مین مصروف ہوا کہ اب کیا کرنا چاہیے کہ دفعتہً اسکے خیال مین آیا کہ فقیر کی صورت بنکر
جمشید کے باورچیخانہ مین چلو بس ایسا ہی کیا کہ ایک فقیر گداگر کی صورت بناکر جھٹ پٹ جمشید کے
باورچیخانہ مین پہونچا اور مانگنا شروع کیا اور کہا کہ مین ایک مسافر غریب الوطن ہون اور بہت تھکا ماندہ
تکلیف سفر سے نہایت خستہ ہو رہا ہون کہ طاقت ایک قدم اُٹھانے کی باقی نہین رہی اور دوسرے
یہ کہ اس شہر کے کوچے اور محلون سے بھی مین واقف نہین ہون غرض عجب حالت اپنی ظاہر کی تھی کہ داروغہ
باورچیخانہ کو بھی اُسکے حال زار پر رحم آگیا اور خادمون سے حکم دیا کہ اسکو دونون وقت اچھی طرح طعام دیا
اور ان سے کہا کہ شاہ صاحب آپ یہین رہین شاہ جی دعا دینے لگے کہ بابا اقبال تمہارا برابر رہے اور آپکی
نیک نظر ہمیشہ رہا کرے داروغہ صاحب نے خوش ہوکے ایک انگرکھا پاجامہ بھی عنایت کیا عمر اسی طور سے
رہا کیے مگر موقع محل اپنے کام کا نگاہ رکھتے تھے اور خوب خیرخواہی و اطاعت سے داروغہ کی خدمت کرتے
رہے اور بعض بعض کامون مین دخل در معقولات بھی دینے لگے یہ تو اپنی گھات مین لگے ہوئے تھے
اتفاقات روزگار ایک دن موقع وقت پاکر انھون نے اپنا کام کیا یعنے داروغہ باورچیخانہ کو حقے مین بیہوشی پلاکے
اُسکا کام تمام کیا اور اپنی صورت داروغہ کی ایسی بنا اہتمام و انتظام طعام اس سلیقہ و خوش اسلوبی سے
کرنا شروع کیا کہ سب لوگ تعریف کرتے تھے اور بہت ہی عمدہ لذیذ اور خوش ذائقہ طعام ہاے لطیف و نفیس طیار
کرائے کہ بادشاہ انکو نوش جان کرکے بہت خوش و محظوظ ہوا اور اس حسن خدمت کے نعم البدل مین خلعت
و اسپ مع ساز و یراق مرصع نگار انعام مین مرحمت کیا عمر عیار گھر کے مکان پر اُسی داروغہ کے لیے آئے اور
تمام مال و اسباب خوشی خوشی نذر زنبیل کیا اور رات کے وقت بلاشور کے مکان مین آکے تفحص کیا
مگر اسے وہان نہ پایا ہان ایک فرزند ارجمند اُسکا تھا بلا جو نام نہایت حسین و خوبصورت وہ سو رہا تھا اُسکو
بیہوشی کی پڑیا سنگھائی تاکہ جلد بیدار نہ ہوئے اُسکا پشتارہ باندھ اور تمام اثاث البیت جو کہ عمدہ تھا بلکہ ادنی
چیزین بھی مثل توے اور بورئے بدھنے وغیرہ کے سب داخل زنبیل کر شبا شب وہان سے صحرا کی طرف
روانہ ہوا وہان جاکر اس طفل بدنہاد کو ذبح کرکے اور گوشت اُسکا استخوان سے علیحدہ کرکے سر کو داخل
زنبیل کیا اور فوراً اُسی وقت گوشت لیے ہوئے باورچیخانہ مین آئے مصالح ادویہ گوشت مین لگا کے
باورچیون کو جگایا اور کہا کہ جلد کھانا طیار کرو بادشاہ کو خاصہ سویرے سے ملے چنانچہ سب تیاری طعام مین
مصروف ہوئے اور خود بہ نفس خبیث دست ستم پرست سے اُسی پسر مقتول کے گوشت کے کباب

کیسی قسم کے سیخنے کچھ گولر کباب کچھ شامی کباب کچھ سیخ کے کباب پکانا شروع کیے جسوقت اوسب کھانے طیار ہوئے
اُسی وقت کباب بھی طیار تھے اُن کھانون مین بجاے گرم مصالح کے مصالحہ بیہوشی ملا دیا مگر کبابون مین نا
اور سب خاصہ خوانون مین لگا کر حسب قاعدہ روشن چوکی بجتی ہوئی بارگاہ بادشاہ مین حاضر ہوئے اور دسترخوان
بچھا کے انواع واقسام کے طعام اُسپر چن دیے اُسوقت ملک بختیارک وغیرہ سب باخبر سب وہانپر موجود تھے
مگر بلاشور کسی ضرورت سے کہین گیا ہوا تھا وہ موجود نتھا عمر نے کہا خوب شد کہ بلا نشد یہ کہکے دل مین نہایت
خوش ہوا دیکھا کہ کسی نے واسطے کھانے کے ہاتھ نہ بڑھایا تھا کہ ناگاہ بلاشور سامنے سے معلوم
ہوا اکبارگی بادشاہ نے اور رفقا نے بلکہ سب اہل دربار نے کہا کہ آؤ خوش آمدی ای بلاشور کہان تھے
اُسنے عرض کیا کہ لشکر مین گیا تھا براے تلاش عمر تمام شب تجسس کرتا رہا مگر کہین پتہ ونشان عمر کا معلوم نہوا
بختیارک نے کہا کہ تو کسکو تلاش کرتا ہے بغل مین لڑکا اور شہر مین ڈھنڈھورا وہ اُستاد کلان یہین موجود ہین یہ
سنتے ہی عمر کا رنگ فق ہو گیا بلاشور نے جونہین یہ بات سنی نہایت خفا ہوا اور کہا کہ تم عجب فراخ کرم
ہو بادشاہ نے فرمایا کہ اچھا پہلے کھانا کھاؤ پیچھے غصہ کرنا بلاشور موقوف [illegible] اول اپنے ہاتھ کو کھانے
کے لیے بڑھایا تو کبابون کی جانب بڑھایا اور ایک کباب اُنمین سے کھا کر کہا کہ واہ عجب کباب طیار
ہوئے ہین یہانتک کہ بختیارک [illegible] نے دس کباب تک بلاشور کو دیے یہ بھی خوشی مین آ گئے تو سب نے
بخل وغش تعریف کرکے کھاتے جاتے تھے سب نے باورچی کو انعام دیا مگر اب جو خواب غفلت سے چونکا تو
بلاشور نے کھانے کی جانب دیکھا کہ کسیکو نہیں کھایا کچھ [illegible] کھانے کا کیا ہی کچھ نہ کچھ سبب ایسا ہی
ہو معلوم ہوتا ہے کہین کسینے بیہوشی تو نہین ملائی ہو یہ خیال کرکے اب جو کھاتے ہین عمر نے جو یہ دیکھا
بس دیکھتے ہی یہ تو [illegible] الگ ہوئے اور کہا کیون ہرفر عون بے راہ ہونے تو ڈال ڈال ہم پات پات اور
بلاشور دیکھ ہوشیار ہو کہ مین گرو تیرا مہتر عیار ہون یہ کباب جو تو نے اسوقت کھائے یہ طاچو کے تھے اور
سب اسباب تیرے ڈکو کا لے لیا اور دیکھ چونکہ تیرے لگا یا تجکو یہ جاننا تھا کہ مین عمر ہون اب تو بلاشور
ہی تو آخر مین بھی تو عمر ہون یہ کہکے کچھ افسون پڑھ سامنے سے اُڑ چھو ہو گیا ایک بجلی تھی کہ کوندگئی کسیسے
اُسکا نشان تک بھی نہ پایا وہان سے روانہ ہو یہ جا وہ جا غائب ہو گیا سب ششدر ہو گئے اور کہا عمر
نے تو بڑی عیاری کی جانا کچھ لوگ پیچھے دوڑے مگر اُسکی گرد کو بھی نپایا عمر نے خدمت بابرکت صاحبقران
مین حاضر ہوکر تمام ماجرا مفصل عرض کیا آپ یہ کیفیت سنکے بہت مسرور ہوئے اور زبان فیض ترجمان سے
ارشاد فرمایا کہ شاباش ای عمر واہ جیسا کہا ویسا ہی کیا خواجہ نے کیا کہا یہ بات تجھین ختم ہے ع
این کار از تو آید و مردان چنین کنند ⁂ یہ فرما کر زر کثیر بطریق انعام مرحمت کیا اب عمر یہون چین سے تھے خیر
بھائی تو یہ کیفیت ہے اب وہان کا حال پرملال سنئے کہ بلاشور نے اپنے لشکر کے غم مین گریبان چاک کیا خوب دہا
پیٹا خاک اُڑائی ہرچند سب اسکو سمجھاتے تھے تسکین دیتے تھے مگر اُسکی آنکھ سے آنسو نتھمتا تھا غرض کہ بعد
سوم بلاشور نے بادشاہ جمشید کی خدمت مین حاضر ہو کر دست بستہ عرض کیا کہ خیر جو کچھ ہوا وہ ہوا
جو مرضی لقا کی تھی وہ واقع ہوئی مگر اب فدوی کو اجازت ہو کہ جاکر اسکا انتقام لون کیونکہ بغیر اسکا بدلا
لیے غلام کو خواب و خور حرام ہے دنیا وما فیہا میری نظر مین تیرہ وتاریک ہو رہی ہے جب تک مین بھی عمر کو
ہلکی کا ناچ نہ نچا لونگا اپنا نام بلاشور نرکھونگا بادشاہ نے فرمایا کہ اچھا بس بلاشور وہان سے تین تسلیمین

کرکے زمین ادب کو بوسہ دیکر رخصت ہوا اور تمام لباس عیاری و مکاری کا جسم پر آراستہ و پیراستہ کرکے کمر ہمت
کو خوب مضبوط باندھا اور چست و چالاک ہوکر لشکر صاحبقران کی طرف روانہ ہوا دل مین کہتا جاتا کہ دیکھو رہنا اے عمر زری
پیسے پر رکھکر بوٹیان نہ اڑائی ہون تو کچھ کام نہ کیا ہو یہ تصور کرتا ہوا منزل بمنزل طی مراحل کرکے جلد جلد چلا
جاتا تھا یہان تک کہ داخل لشکر اسلام ہوا جب پہونچتے ہی گھسیارے کی صورت بن گھاس کا گٹھا سر پر رکھ
گھسیاری منڈی مین آگھسیارون مین مل بیٹھا جو شخص گھاس خریدنے آتا تھا اس سے قیمت بہت کرتا تھا
کوئی شخص خرید نکرتا جہان تک کہ سب گھسیارے اپنی اپنی گھاس بیچکر چلے گئے اور یہ گٹھا لیے ہوئے بیٹھا رہگیا
کہتا تھا کہ آج بال بچے میرے کیا کھائینگے گھسیارون کے چودھری نے دیکھا کہ تو قیمت زیادہ مانگتا تھا اسوجہ
سے کوئی خریدتا نتھا اگلی شب یہین رہجا کل بیچکر چلا جانا بس اوسنے کو جھلیے کا بہانا اسکا تو خاص یہی مطلب
تھا شب کو وہین رہگیا جب آدھی رات گذری اور دستہ گیاہ کہکشان فلک پر پھیلی اسنے اسباب عیاری
درست کرکے بارگاہ کی راہ لی چار طرف بارگاہ کے پھرنا شروع کیا تاک جھانک کرتا رہا مگر کوئی موقع اسکو
ہاتھ نہ لگا بارگاہ کی جانب سے پھرکے خیمہ سکندر تاج بخش کے پاس آیا دیکھا کہ خدام سکندر فرخ لقا سب
چوکی پہرے سے ہشیار و بیدار تھے اسنے غبار بیہوشی اڑایا کہ ہوا کے رخ سے پاسبانان خیمہ کے دماغون
مین پہونچا چھینکین مار کر یہ تو بیہوش ہوئے وہ سراپردہ چاک کرکے اندر داخل ہوا دیکھا کہ سکندر تاج بخش
غافل سو رہے ہین پس اسنے بلیہ عیاری کا ہاتھون پر چڑھا کر کانٹے سے دوشالہ سرکا کے کفچہ پر ساڑھے تین
مثقال بیہوشی رکھکے نتھنون سے ملا دیا سکندر نے جب نفس کشی کی بیہوشی دماغ پر چڑھ گئی ایک تو یہ غافل
سو ہی رہے تھے بیہوشی سرایت کرتے ہی اور بھی بیہوش ہوگئے جھٹ پٹ پشتارہ باندھ کاندھے پر لادا
اور خیمہ سے نکلکر آواز دی کہ یارو ہوشیار و خبردار ہو مجھکو عمر نے بھیجا ہی کہ کوئی عیار اپنی عیاری قائم نکرنے
چوکیدارون نے جانا کوئی ہرکارہ ہی کوئی متعرض نہ ہوا یہ کہتا ہوا باہر نکل گیا جب کہ گاہ فروش شب کے
گٹھا گیاہ انجم کا سر پر سے اتارا اور عیار خورشید خطوط شعاعی کا پشتارہ باندھے ہوئے مشرق سے نمودار
ہوا یعنے صبح ہوئی عمر کو خبر پہونچی کہ کوئی سکندر تاج بخش کو اٹھا لیگیا عمر نے عیارون کو بلا کر پوچھا کہ سکندر
کو کون لے گیا سب نے کہا کوئی ابھی نہین آیا تھا مگر آپنے ایک ہرکارہ آج شب کو بھیجا تھا کہ
لوگون کو ہشیار کرے عمر نے کہا مین نے تو کوئی بھی ہرکارہ نہین بھیجا معلوم ہوتا ہی کہ وہ بلاشور تھا اور بہادر
بلاشور لیے ہوئے زمرد شاہ کے پاس پہونچا پشتارہ سامنے رکھدیا اور کہا کہ سکندر کو لایا زمرد شاہ
یہ دیکھکر بہت خوش ہوا اور سکندر کو مقید کیا بلاشور اس روز پھر آدھی رات کو لشکر اسلام مین آیا
اور جس جگہ خیمہ عمر بن حمزہ یونانی کا تھا اسی کی حد مین ایک پاخانہ نصب تھا اسمین بصورت حلال خور
لیکے داخل ہوا اور وہان پہونچکر سرنگ کھودنا شروع کی سر النقب کا طرف بارگاہ کے نکالا اس جگہ
مہتر قران اور برق گشت کرتے کرتے اس طرف جو آنکلے برق کو پیشاب معلوم ہوا وہ پیشاب کرنے کو
بیٹھا دیکھا کہ کچھ مٹی تازی کھدی ہوئی معلوم ہوتی ہی غور سے جو دیکھا تو معلوم ہوا کہ کسی نے سرنگ
لگائی ہی اسنے دل مین خیال کیا آخر اسی راہ سے آئیگا کمند دان مین پھانس لونگا یہ تصور کرکے سر النقب پر
آبیٹھا اور وہان بلاشور نے بطریق معمولی عمر بن حمزہ یونانی کو بیہوش کرکے پشتارہ باندھا اور نقب
سرنگ مین داخل ہوا دیکھا پاؤن آگے نہین اٹھتا ہی بہت غور اور فکر کی اور دل مین کہا کہ کچھ کھٹکا ہی اگر

کوئی سرنگ پر بیٹھا ہو تو کیا حال ہو ❊ چرا کارے کند عاقل کہ باز آید پشیمانی ❊ اس سے بہتر یہ ہے کہ اُدھر جاؤ ہی
نہیں بس اُسی وقت سرنگ در سرنگ کھود کے باہر نکل گیا عیاروں نے کہا کہ یہ بدبلا ہے خاموش رہو اگر
خواجہ سنینگے کہینگے کہ جب تمنے سرنگ کو دیکھا تھا تو ہمسے کیوں خبر نکی غرض کہ یہ خبر امیر کو پہونچی فرمایا کہ
خدا حافظ ہے عمر بن حمزہ یونانی کا عمر نے کہا خدا شرم رکھے لیکن بلا شور پشتارہ لیے ہوئے لقا کے
پاس پہونچا کہا عمر بن حمزہ یونانی کو لایا ہوں زمرد شاہ نے عمر بن حمزہ کو بھی قید کیا اور کہا کہ امیر کو اگر لے آ
تو بڑا کام کرے بلا شور نے کہا کہ ایکے بھیس میں امیر کو لاؤنگا بلا شور آیا اور پہاڑ کی کھو میں اپنا بستر جمایا تا سنے
خیال کیا کہ یہیں چھپ رہنا چاہیے جس وقت بادشاہ اُٹھکے بارگاہ میں جاوینگے اُس وقت تو نکلکے اپنا کام
کرنا جب کہ پچھلے پہر بادشاہ اُٹھتے ہیں اُس وقت بھی آمد و رفت سرداروں کی ہوتی ہے بلا شور صورت
ایک خدمتگار کی بنکے ایک سردار کے ہمراہ داخل بارگاہ ہوا اور ایک قالین کے نیچے چھپ رہا جبکہ
سب سردار اور بادشاہ جا چکے امیر نے مقبل کو طلب کر کے حفاظت کی تاکید کی مقبل نے عرض کیا کہ
ای صاحبقران میں دروازہ کو مقفل کر کے جاگتا رہونگا امیر نے خاصہ نوش کر کے آرام کیا بلا شور نے
فکر کی کہ دروازہ بارگاہ مقفل ہے پہلے راستہ اپنے نکلنے کا تجویز کر لینا چاہیے بعدہ قصد گرفتاری کرنا مناسب
ہے بس اسی فکر میں تھا کہ ایک فراش نے باہر سے پکارا خدمتگار اُٹھا اور فراش کو اندر بلا لیا سب خدمتگاروں
نے آواز دی یہاں تک کہ امیر بھی بیدار ہوئے فراش نے شمعوں کے گل کترے اور اپنا کام کر کے چلا گیا خدمتگاروں
نے تکمہ بارگاہ کے باندھے اور سو رہے امیر نے بھی آرام کیا بلا شور نے جب سب کو غافل دیکھا قالین کے
نیچے سے باہر نکلا اور تمام شمعوں کا گل کتر دیا گُھنڈیاں پردے کی کھول کے امیر کے متصل پہونچا اور پاؤں دبا
کے چاہا کہ دوشالہ امیر کے منہ پر سے اُٹھا کے بیہوشی دے کہ دفعتہ آنکھ امیر کی کھلگئی صاحبقران نے دیکھا کہ ایک شخص
چاہتا ہے کہ مجھکو بیہوشی دے جانا کہ بلا شور یہی ہے امیر نے ہاتھ دراز کر کے چاہتے تھے کہ گردن اُسکی پکڑیں
بلا شور نے جست کی اور دامن اُسکا پکڑا اور کہا کہ میں نے [illegible] سر کو پکڑا اب میرے ہاتھ سے چھوٹ کے کہاں جائیگا
بلا شور نے خنجر مارا دامن کٹ گیا اور جلد دامن چاک کر کے نکل گیا مقبل باہر کا دروازہ کھول کے دوڑا
خدمتگار آئے اور کہا کہ کہاں ہے امیر نے کہا دامن کاٹ کے جلد یا دیکھو یہ کٹا ہوا دامن اُسکا میرے ہاتھ میں
ہے چوکیداروں نے چاروں طرف بہت تلاش کیا نہ پایا امیر بھی حیران ہوئے کہ کس طرف سے آیا گم ہو
ہوا ایک روز بلا شور نے [illegible] دیا نہ آیا دوسرے روز پھر اول شب خدمتگار کی قطع بنکے ہمراہ ایک امیر کے
بارگاہ میں داخل ہو کر کسی گوشہ میں پوشیدہ ہو رہا جبکہ صحبت برخاست ہوئی آرام کرنے کا وقت آیا امیر
نے مقبل کو بلایا اور کہا آج کیا کرنا چاہیے مقبل نے عرض کی ای صاحبقران آج سے دن میں دروازہ بارگاہ
کھلا رکھ ایک سمت لیٹ رہونگا اور بیدار رہونگا ظاہر میں یہ معلوم ہو کہ سوتا ہے اور باطن میں جاگتا رہونگا
جو کوئی شخص آئیگا ایسا ایک پنجہ مارونگا کہ دو ٹکڑے ہو جائینگے بلا شور جو مخفی بیٹھا تھا چپکا سنا کیا اور
خاموش بیٹھا رہا اور دل میں کہتا کہ لو اب یہ ایسے بہادر ہوئے ❊ قدرت خدا کی دیکھیے اور انکو دیکھیے +
القصہ مقبل نے دروازہ کو کھلا رکھا اور اپنے تئیں ظاہر میں خفتہ کی صورت بنا کے خوب زور زور سے
خراٹے لینے لگا اور بلا شور مع دنگل صاحبقران کی طرف چلا امیر سبب کھٹکے کے ہر وقت سر اُٹھا اُٹھا
کے نظر کرتے تھے اور بیدار تھے الکشت اُسی کھٹکے میں آنکھ جھپک بھی جاتی تھی تو جب بیدار ہوتے دیکھتے

کہ عیار کھڑا اور دنگل کھڑا ہوا ہو علی ہذا القیاس امیر کئی دفعہ بیدار ہوئے پھر پہر رات باقی تھی کہ امیر پر ایکمرتبہ
خواب نے ایسا غلبہ کیا کہ بالکل غافل سو رہے اب بلاشور قریب امیر کے اُسکے دنگل کے نیچے سے
نکل کے کھڑا ہوا اور اس فکر مین کہ امیر کو بیہوش کرنا چاہیے کہ صاحبقران نے ملکہ مہرنگار کو خواب مین
دیکھا کہ شکوہ بہت کیا ہی اور کہا کہ عیار تمھارے قریب آنے کو آیا ہی ہوشیار ہو یہ کہکر ملکہ غائب ہوگئین امیر بیدار
ہوئے بلاشور چاہتا تھا کہ بیہوشی دے امیر نے دیکھا اور بہت جلدی ہاتھ بڑھا کر بلاشور نے بھی
عیاری ہاتھ کو کھینچا اور اسیطرح امیر پر مارا کہ ہاتھ بلاشور کا چھوٹ گیا بلاشور بھاگا امیر نے جست کرکے
ایک گرز بلاشور کے سر پر مارا کہ بھیجا پلپلا ہوگیا اور گردن پکڑ کے ایک چکر دیا کہ بلاشور منہ کے بھل
زمین پر گرا امیر نے کہا کہ مارا مین نے اس نابکار کو مقبل یہ آواز سنکے دوڑا اور بلاشور کی طرف تلوار
کھینچکر چلا مگر بلاشور تو ایک بلا آدمی ہی یا شیطان نے اس قالب مین حلول کیا ہی اس پھرتی سے اسنے
جست کی اور مقبل کے ایک لات مارتا ہوا اس طرح دروازہ سے نکل گیا جیسے بجلی کوند جاتی ہی کسیکو
معلوم بھی نہین ہوا کہ کون آیا تھا اور کون گیا بڑی تلاش و جستجو ہوئی اور نہایت دوڑ دھوپ کی گئی
مگر کچھ نشان بلاشور کا معلوم نہوا تمام عیار جمع ہوئے اور خواجہ عمر بھی آئے امیر نے کہا کہ اے بھائی
مجکو نیند حرام ہوگئی اس کمبخت کے کھٹکے مین عجب بےچینی ہی عمر نے عیارون پر نہایت تشدد
کیا اگر تمنے ذرا بھی غفلت کی تو مین تمکو قتل کر ڈالونگا دیکھو بہت ہوشیار رہنا خبردار غافل نہو جانا ورنہ
سزائے مقتول دیجائیگی عمر تو اس انتظام مین مصروف ہین مگر شاپور نکل گیا اور تمام لشکر مین اسنے
تلاش کیا مگر بلاشور کا پتہ نہین اسکو ملا بلاشور نے اس عرصہ مین سرنگ کھودنا شروع کی اور سرا نقب
کا قریب سراپردہ بارگاہ کے پہونچایا شاپور تو اسی دوادوش مین سرگردان تھا ہی اسکا گذر جو اس طرف
ہوا تو یہ کرشمہ دیکھا جلد عمر سے خبر کی اور قران مع چند عیارون کے برسر نقب آئے عمر نے کہا کہ اندر
جانا صلاح نہین ہی سر النقب کا بند کردو عیارون نے پتھر سے نقب کا دہانہ بند کردیا اور جریب ہائے
عیاری زمین پر مارنا شروع کین خالی آواز آنے لگی اُسی آواز پر روانہ ہوئے اور یہان دیکھیے کہ ہرچند
بلاشور کھودتا تھا اور چاہتا تھا کہ سر النقب کا پردہ تک پہونچا دون مگر وہ کسی طرح نہ کھدی اسوجہ سے کہ
سراپردہ بارگاہ کا زمین مین ڈوب گیا تھا بلاشور نے شمع عیاری جلائی دیکھا کہ سنگ نہین ہی سراپردہ
زیر زمین غرق ہوگیا ہی اسکو یہ خبر تھی کہ بارگاہ معجزہ کی ہی اور اسمین یہ کرامات ہی ہرچند کوشش کرتا تھا
مگر بارگاہ زمین مین غرق ہوتی چلی جاتی تھی یہ تو اس حیرت مین متفکر تھا اور وہان عمر و شاپور وغیرہ جو بس
مین تھے انھون نے دیکھا کہ سر النقب کا آگے سراپردہ بارگاہ کے کھود لایا ہی عمر نے کہا کہ بارگاہ تک پہونچا
ہوگا غرض کہ عیارون نے اوپر سے سرنگ کو کھودنا شروع کیا بلاشور کو معلوم ہوگیا اسنے جھٹ سرنگ
مین دوسری سرنگ لگاکے مع اپنے شاگردون کے دوسری نقب کا منہ توڑ کے نکل گیا اب جو
عیار عمر کے سرنگ مین آئے تو دیکھا کہ وہان کوئی بھی نہین ہی غور جو کیا تو معلوم ہوا کہ سرنگ سے
تیسری راہ پیدا کرکے اُس راہ سے باہر نکل گیا عقل کسیکی بجا نہین رہی اور کہنے لگے کہ سخت بلا سے
پڑا ہی عیارون نے سرنگ کو تو بند کردیا مگر لشکر مین یہ حال ہی کہ کسیکو وہم بلاشور سے راحت
و آرام نہین سب کا خواب و خور حرام کر رکھا ہی صاحبقران اور تمام سرداران لشکر و افسران فوج

سب کا عیش و آرام تلخ ہو رہا ہی بلاشور نے دو روز کا مغالطہ کیا تیسرے روز بارگاہ کے قریب آیا چارون
طرف چکر لگایا کہین سے اندر جانے کی تدبیر اسکے ذہن مین نہ آئی حیران کھڑا ہوا سوچ رہا تھا کہ ایک
طناب مخارج اسنے دیکھی دستور ہی کہ بادشاہون کی حفاظت کے واسطے گرد محل سرا کے روند پھرنے
کے لیے ایک طناب کھینچدی جاتی ہی بلاشور اس طناب ہی کے وسیلہ سے دفعتہً بالای بارگاہ آیا
دیکھا کہ امیر جلوہ افروز ہین اور کتاب یوسف زلیخا پڑھ رہے ہین شمع روشن ہی اور مقبل دست بستہ سر
جھکائے ہوئے خاموش سامنے ایستادہ ہی بلاشور نے چند پروانہ بیہوشی کے سنبے ہوئے اپنی کسوت
عیاری سے نکالے ایک کو زمین رکھکر پھونکا وہ شمع پر جاکر گرا اور جلنے لگا اسی طرح کئی پروانہ
اسنے شمع تک پہونچائے جب وہ جلے اور دود بیہوشی بارگاہ مین پھیلا امیر و مقبل دونون اثر
بیہوشی سے غافل ہوئے بلاشور نے کمند ستون پر ڈالی اور اُسکے ذریعہ سے نیچے اترا مقبل کی
طرف تو متوجہ نہوا مگر امیر کو دوبارہ بیہوشی سنگھا کے جلد پشتارہ باندھ کے کندھے پر لاد لیا دیکھا کہ دروازہ
بارگاہ کا کھلا ہوا ہی اس باعث سے کہ مقبل بیٹھا تھا اور امیر بھی بیدار رہتے تھے غرضکہ بلاشور دروازہ کی
راہ سے باہر نکلا اور سب کی نظر سے مخفی ہوتا ہوا لشکر اسلام سے نکل گیا اور اپنے لشکر کی راہ لی پہر رات
باقی تھی شاپور جو گشت کرتا ہوا ادھر آیا تو دروازہ بارگاہ کا کھلا ہوا دیکھتے ہی اسکا رنگ فق ہوگیا اندر
آکر دیکھا کہ مقبل بیہوش پڑا ہی اور امیر نہین ہین آہ جگر سوز اسنے کھینچی اور کہا کہ بلاشور امیر کو لے گیا عمر
کو بھی خبر ہوئی افتان و خیزان خیمہ سے دوڑا تمام عیار و سردار جمع ہو گئے اور ایک شور قیامت برپا ہوا آخر
شاپور بتلاش بلاشور روانہ ہوا اور راہ لشکر کفار کی اختیار کی اُسطرف بلاشور پشتارہ لیے بخط مستقیم زمرد شاہ کے پاس آیا اُسوقت
زمرد شاہ اپنی بارگاہ مین بیٹھا ہوا تھا بلاشور نے پشتارہ امیر کا زمرد شاہ کے روبرو حاضر کیا زمرد شاہ
بہت خوش ہوا اور امیر کو مقید رکھنے کا حکم دیا آخرکار بعد صلاح و مشورہ کے گردن زنی کی راے قرار پائی
جلاد حاضر ہوئے اور امیر کو زیر تیغ بٹھایا امیر نے اُسوقت رجوع قلب سے اپنی رستگاری کی دعا بدرگاہ
مجیب الدعوات کی جلاد کو ایک طمانچہ غیبی ایسا پڑا کہ راہی دار البوار ہوا دوسرا جلاد طلب ہوا وہ بھی
مبتلاے بلا ہوا اسی طرح تین جلاد واصل جہنم ہوئے بختیارک اپنی کرسی نقا کے پیچھے لایا اور کہا کہ
قسم ہی مجھے اپنے دین و مذہب کی صراحی اس مقام پر رکھی تھی وہ اُڑ کے میدان مین گئی اور آواز آئی کہ امیر کو
کچھ بھی ضرر پہونچایا تو تجکو زندہ نچھوڑونگا جسطرح کہ صراحی کو مین نے اُڑایا اُسی طرح پتھر سے تمھارے سر اُڑا دونگا
بلاشور نے جست کی اور کہا کہ دیکھ تو تجکو زندہ نچھوڑونگا شاپور جست کرکے بارگاہ سے نکل گیا جنگل
مین پہونچا یہان شاگردان بلاشور موجود تھے چہار طرف سے شاپور کو گھیر لیا مگر شاپور بھی مقابلہ مین
موجود ہوگیا پنجہ چلنے لگا شاپور نے ایک ہی حربہ مین کئی شاگردان بلاشور کو قتل کیا اور پیٹ انکا
پھاڑ کر خون پی لیا اور انتین جنگل کو دُنکو کھلائین کہ اُسی وقت بلاشور آ پہونچا اور شاگردون سے کہا کہ تم
گھبراؤ نہین قائم رہو گریز نکرنا بلکہ موقع و محل دیکھتے رہو مین اسکو ابھی مارے لیتا ہون یہ کہکر شاپور
کے مقابلہ کو آیا باہم پھر جنگ ہوا کی بلاشور نے خنجر مارا شاپور نے خنجر خالی دیا اور ایسا پنجہ بازو پر
بلاشور کے مارا کہ وہ زخمی ہوا شاپور جست جو کرتا ہی تو وہان سے نقار خانے پر پہنچ گئے اور پھر وہان
سے بھی جست کرکے بجلی کی طرح کوند کر نکل گیا بلاشور زمرد شاہ کے روبرو آیا اور کہا ایسی تقدیر بھاگی

ہوا یعنی جب تک تو نے شاپور رو عمر کو قتل نکر لیا ہوتا جب تک ارادہ قتل امیر سے باز رہتا امیر کو
اسوقت تک قید رکھنا چاہیے باشور نے کہا کہ مقراض کوہ پر چار دیواریں مدت مدید سے بنی ہوئی
ہیں اُنھیں دیواروں پر چوب عقابین کھینچنا چاہیے پس امیر کو پنجرۂ آہنی میں قید کر کے درمیان چار
دیواری پہاڑ کے پچاس گز بلند چوب نصب کر کے عقابین پر کھینچدیا اور چار ہزار عیاروں کا پہرہ اُس مقام پر
مقرر کیا لیکن شاپور یہ حال دیکھ کے اپنے لشکر مین آیا اور بادشاہ اسلام سے عرض کیا بادشاہ نے فرمایا کہ
مین نے سنا ہی تو نے عجب کام کیا ہی شاپور نے دست بستہ سر جھکا کر عرض کیا کہ جہان پناہ کام میرا اُس وقت
معلوم ہوگا جبکہ امیر کو چار ہزار کی قید سے چھڑا کر لاؤنگا خیر اُدھر کا حال سنیے کہ سابق بیان ہو چکا ہی کہ
قمہور دربار لقا سے اُٹھکر چلا گیا تھا اُس درمیان مین وہ بھی آیا اور لقا سے استفسار کیا کہ حمزہ کے
ساتھ تونے کیا سلوک کیا زمرد شاہ نے کہا کہ امیر کو عقابین پر کھینچدیا ہی قمہور نے کہا کہ خوب کیا بعد ازان قمہور
گویا ہوا کہ میرے نام طبل ظفر بجوا مین سرداران اسلام سے مقابلہ کرونگا چنانچہ لقا نے بنام قمہور دلاور
طبل جنگی بجنے کا حکم دیا یہ خبر لشکر اسلام مین پہونچی وہان بھی طبل جنگی نوازش مین آیا رات بھر دونون لشکرون
مین طیاری سامان حرب و ضرب ہوا کی صبح کو دونون لشکر بڑے جھمک دمک سے میدان مصاف مین آئے
حسب قاعدہ صفوف جدال و قتال آراستہ ہوئین نقیب کڑکا کہکے کنارہ ہوئے قمہور میدان مین
آیا اور مبارز طلبی کی شہباز گردنشین مقابلے کے واسطے نکلا اور قمہور کے ہاتھ سے مارا گیا بعد
ازان ہاشم تیغ زن سے مقابلہ ہوا اور بعد رد و بدل فنون سپاہگری نوبت بکشتی پہونچی قمہور نے ہاشم کو
کشتی مین زیر کر کے باندھ لیا اور طبل بازگشت بجوا دیا دونون لشکر مراجعت کر کے اپنے مقام پر آرام
پذیر ہوئے شاپور کو رہائی امیر کی نہایت فکر تھی ہر وقت اسی تردد مین رہتا تھا چنانچہ ایک دن
پہاڑ کے نیچے چکر لگا رہا تھا اور راہ جانے کی تجویز کر رہا تھا مگر کوئی جگہ قدم جمانے تک کی نپائی شاپور
حیران ہو کر لشکر زمرد شاہ مین گیا ایک آدمی پیچھے پیچھے اسکے چلا آتا تھا یہان پر نگرانی کے لیے ایک
شاگرد بلاشور کا پہرا مقرر تھا اُسنے دیکھا کہ ایک سیاہ پوش چلا آتا ہی ڈھال تلوار پکڑ کے شاپور کیطرف
چلا شاپور نے نمدے کے آدمی کو خوب مضبوط اپنے ہاتھ سے پکڑ لیا وہ آگے مُنہ کے سامنے ہوا
اور شاپور اُسکی آڑ مین پیچھے اُسکے ہوا راہ مین جب اُسکو خدشہ معلوم ہوا شاپور نے نمدے کے
آدمی کو ہاتھ سے ڈال دیا اور خود لوٹ مار کے فکر مین اور سمت چلا عیار نے جانا شاید جو آتا تھا راہ مین
گر پڑا ہی نیمچہ نکال کے نمدے کے آدمی کو لگایا شاپور نے پھر کے جو دیکھا کہ عیار جھکا ہوا ہی جلد پیچھے
اسکے پہونچے ایسا نیمچہ مارا کہ وہ دو ٹکڑے ہوا جلدی سے اسنے نیچے زمین کے اُسکو گاڑ دیا اور خود
اُسکی جگہ پر جا بیٹھا چارون طرف دیکھنا شروع کیا جب دیکھا کہ کوئی اس حال سے مطلع نہین ہوا شاپور
وہان سے اُٹھا اور بارگاہ کے اندر پہونچا دیکھا کہ لقا سو رہا ہی کرسیان جواہر کی بچھی ہوئی ہین اور
ڈابین زرین رکھی ہوئی ہین پہلے دل مین کہا کہ اسی کو لو یہ رقم کاہے کو مفت جاے کام آئے گی
یہ خیال کر کے اپنے چادر عیاری بچھائی جملہ اشیاء زرین یعنے ڈاب اور تکیہ و تاج مرصع سب
لیکر باندھا اور خنجر نکال کے گلے زمرد شاہ پر رکھا یہ بیدار ہوا اور گھبرا کر کہنے لگا تو کون اسنے کہا
کہ مین شاپور ہون تیری جان کا ملک الموت تیری قبض روح کے لیے آیا ہون زمرد شاہ نے

کہا مجکو قسم ہو اپنی عزت و جلال کی مین نے ایسی تقدیر نکی تھی شاپور نے کہا تو نے تو یہ تقدیر نہ کی تھی لیکن
مین نے یہ تدبیر کی کہ ان چیزون کو لیا مین مفلس بھی تھا کچھ غنی ہی ہوگئی زمرد شاہ نے کہا کہ تو نے اچھا کیا سوق
سے ان اشیا کو لے مین نے بھی یہی تقدیر کی تھی لیکن مجکو قتل نکر شاپور بولا کہ اس شرط سے مین تجھے چھوڑے
دیتا ہون کہ جب تک امیر با توقیر تیری قید مین ہین انکو آب و طعام عمدہ اسے لطیف پہونچوایا اگر امیر کو کسطرح کی
تکلیف کھانے پینے مین یا کسی قسم کی ایذا رسانی کریگا تو خوب سمجھ لینا کہ اسی طرح آکر قتل کر دونگا زمرد شاہ
نے کہا مین نے قبول کیا پھر شاپور نے کہا کہ جب تک مین یہان سے جاؤن تب تک خبردار غل مچانا اسنے
کہا بہتر ہی چنانچہ شاپور زمرد شاہ کے سینہ پر سے اترا اور ان چیزون کو لیے ہوئے لشکر زمرد شاہ سے
صحیح و سلامت باہر نکل گیا زمرد شاہ نے مارے خوف کے دو تین گھڑی تک دم نہ مارا خاموش پڑا رہا بعد اسکے
غل مچایا خدمتگار دوڑے زمرد شاہ نے کہا کہ نالائقو اسی طرح کا پہرا دیتے ہو کہ ابھی ایک شخص نے مجکو
قتل ہی کیا ہوتا تمام لشکر مین غلغلا ہوا کہ آج کی شب کسی نے خداوند کو مار ہی ڈالا ہوتا اگر بچ گئے مال ہی گیا
خیریت گذری جان محفوظ رہی بختیارک نے سنا یہ بھی دوڑ کر حاضر خدمت ہوا کہا کہ ای خداوند کس بندے نے بے ادبی
کی زمرد شاہ بولا کہ شاپور آیا تھا اور میرے سینہ پر سوار ہوا اگر مین نے تقدیر کی تھی کہ وہ سر اتار لیجائے
اس شرط سے مجکو چھوڑ جائے ورنہ مار ڈالا جائیگا اور یہ بھی میری مشیت مین گذرا کہ شاپور قتل نکیا جائے
صحیح و سالم زندہ بچ کے نکلے اسے حمزہ کو آب و طعام پہونچایا جائے ای بختیارک تو جا کے جمشید شاہ کو
لے آ بختیارک تو جانب خیمہ جمشید شاہ روانہ ہوا ادھر شاپور نے اپنے دل مین خیال کیا کہ بطرف
مقراض کوہ کے چلنا چاہیے شاید کچھ قابو ملجائے شاپور یہ تصور کر کے پہاڑ کی جانب روان ہوا
اور یہان عمر کا حال سنیے کہ آپ چوبدار کی صورت بنا اور عیارون کو ہمراہ لیکر معہ قران و الوالفتح و
فتاح وغیرہ سب کی شکلین مشعلچیون کی بنائی اور مشعلین ہاتھون مین دیکر ہو سو اس پہاڑ کی خوبی پر
آیا پاسبانون نے پوچھا کہ تم کون ہو عمر نے خوب جلا کر انکو جواب دیا کہ ہم مشعلچی جمشید شاہ کے ہین
جمشید شاہ نے دس دس طومان کا خلیط بھکو دیا ہی کہ جو شخص جاگتا رہیگا اور اپنے پہرے پر ہوشیاری
رکھیگا اسکو جا کر دو اور ہمارے پاس بھیجدو کہ ہزار ہزار طومان مین انکو انعام دونگا اور جو شخص سو جائیگا
وہ اپنی نوکری سے برطرف ہوگا جسنے یہ سنا جو کہ سوتا تھا وہ بھی جاگ اٹھا سب دوڑے عمر نے ایک ایک
خلیطہ سب کے ہاتھ مین دیا اور کہدیا کہ تم سب شاہ کی خدمت مین جاؤ وہ ہزار ہزار طومان تمکو انعام دیگا
ہر شخص نے خوشی خوشی خلیطہ لیا اور جمشید کی طرف روانہ ہوئے یہان تک کہ سب چلے گئے چالیس شخص
نہ گئے اور کہا یارو ہم کس طرح عقابین کو تنہا چھوڑ کے جائین جس وقت اور لوگ واپس آئینگے اسوقت
ہم بھی جا کر انعام لینگے عمر انکے پاس آیا اور کہا آفرین ہو تمھاری ہمت پر تم بڑے نمک حلال ہو یہ کہکے
انکے پاس آبیٹھا اور کہا میوہ کھاؤ گے ان لوگون نے کہا کہ لائیے عمر عیار نے سب کو دیے کھاتے ہی
سب بیہوش ہوئے عمر نے چالیسون کو قتل کیا اور برابر چوب عقابین کے آیا امیر کو آواز دی امیر نے
کہا تو کون ہی عمر نے کہا کہ مین عمر ہون آپ کا غلام اگر آپ فرمائین تو زنبیل مین ڈالکر آپ کو لیجاؤن
امیر نے کہا ای بھائی ایسا کہین ہو سکتا ہی میری صاحبقرانی مین فرق آجائیگا سب یہی کہین گے
کہ حمزہ کو عمر زنبیل مین ڈالکر لیگیا البتہ اگر تم پنجرے کو کھولدو اور قید سے مجکو رہا کر دو تو مین اپنی جگہ پر

چلا جاؤں اگر کوئی میرا سدراہ ہوگا تو میں اُس سے جنگ کرونگا اور تیغہ میری خاردار ہے کہ تمام اعضاے بدن
میں چُبھی جاتی ہے باہم امیر و عمر کے یہی باتیں ہو رہی تھیں کہ ناگاہ اُس طرف سے بختیارک جمشید شاہ کو لیکر چلا
بلاشور ہمراہ تھا پاسبان صف باندھ کے کھڑے ہوئے اور برابر آواز دی کہ اے مالک ہمارے ہم ہوشیار
و بیدار ہیں جمشید نے جو یہ ہنگامہ سنا سواری ٹھہرائی اور کہا کیا خبر ہے سبھوں نے عرض کیا کہ حضور نے مشعلچی
بھیجا تھا اور خلیطے دس دس طومن کے دلوائے تھے اور فرمایا تھا کہ جو شخص بیدار رہیگا اُسکو یہ دینا کہ اسی نشان
سے ہمارے پاس آویں ہم ہزار طومن اُنکو دینگے یہ خلیطے دکھلائے بختیارک نے کہا کہ صلواۃ بر محمد آگاہ ہو کہ
عمر یہ عیاری کر کے امیر کو لیگیا جمشید شاہ نے حکم دیا کہ فوج نرغہ کر کے چاروں طرف سے گھیر لے کہ عمر
نکل کے جانے نپائے بلاشور نے دیکھا کہ اسوقت میں یکہ و تنہا ہوں یہ تو گریز کر گیا عمر بھی پہاڑ سے اُترا
اُسی وقت شاپور بھی وارد ہوا اور کہا اے پدر بزرگوار اس حرامزادہ کو آج کیوں زندہ چھوڑ دیا بلاشور نے کہا
کہ میں عمر کے پاس نہیں جاسکتا ہوں یہ خیال کر کے بانسی کے جنگل میں آیا عمر نے بھی مع عیاروں کے بلاشور
کا تعاقب کیا ایک حقہ آتشی مارا کہ اُس جنگل میں آگ لگ گئی عمر نے دیکھا کہ آگ سے بھی وہ محفوظ رہا تب
ایک نعرہ مارا کہ کبھی تو میرے جال میں پھنسیگا پس عمر وہاں سے پھر کر اپنے لشکر میں آیا لیکن جمشید شاہ
پہرے چوکی کا انتظام گرد امیر کے کر کے زمرد شاہ کے پاس آیا زمرد شاہ نے مقدمہ شاپور جمشید سے
بیان کیا جمشید نے بلاشور کو بلوا کر فرمایا کہ جس طرح ہو سکے شاپور کو قتل کر بلاشور نے کہا شاپور بڑا
ہے مگر خیر بر تقدیر شاید کہ ہمیں بضعہ برآرد پر وبال پس شب کے وقت جاؤنگا جبکہ تاریکی شب نے مثل شب پر
اطراف عالم کو گھیر لیا اور عیار شب گرد مع شاگردان انجم کہکشان لیکر خیمہ زنگاری افلاک پر نمودار
ہوا بلاشور نے لباس شب روی درست کر کے قتل شاپور پر کمر ہمت باندھی اور براہ لشکر اسلام کی انتہا
اور یہاں شاپور بھی اس فکر میں تھا کہ وہ بلاے بیدرمان ہاتھ آجاے تو اُسکو قتل کرنا چاہیے یہ بھی اپنے
شبروی جسم پر آراستہ کر کے بانہ ہاے عیاری سے جست و چالاک ہو کر لشکر کفار کی سمت چلا جب کہ لشکر
میں پہونچا ہر چند تلاش کیا بلاشور کو نہ پایا فکر کی کہ اگر قہمور قابو میں آجاے تو اُسی کو گرفتار کرنا چاہیے
ایک جمعدار کا خیمہ متصل بارگاہ قہمور کے تھا شاپور جست کر کے جمعدار کے خیمہ پر آیا اور پاؤں کے
دونوں انگوٹھے چوب خیمہ پر خوب مضبوط جما کے وہاں سے ایک ایسی جست کی کہ قہمور کے خیمہ پر قائم ہوا اسطرح
کہ خیمہ کی چوب تک نہ ہلی فوراً خیمہ کی چھت کو چاک کر کے چوب کے سہارے سے خیمے کے اندر اُترا اور
قہمور کو بیہوشی دیکے لتہارہ اُسکا باندھا اور کاندھے پر لاد کر اُسی چوب کو پکڑ کے خیمہ پر چڑھا وہاں سے دونوں
نیچے چوڑ کر جست جو کرتا ہے جمعدار کے خیمہ پر پہونچا اور وہاں سے اُتر کے میدان میں آیا اور صبح و شام لشکر سے نکلکے جو
سیر کرتا ہوا بہ ہوشیاری و چستی اور چالاکی سے اپنے لشکر کی طرف چلا اور یہاں بلاشور لشکر اسلام میں
آیا بہت کچھ تجسس کیا اور بڑی فکر اور غور میں گیا انجام کار جب تلاش کرتے کرتے حیران اور پریشان ہوگیا
مگر شاپور کی بو بھی کہیں نپائی آپ نے خیال کیا کہ یہاں سے خالی جانا چاہیے کسی سردار ہی کو لا دلیجانا
چاہیے بلاشور نے اپنے دل میں یہ خیال کیا پس بلاشور یہ تصور کر کے بارگاہ طہمورث دیو بند کی طرف
آیا تھوڑا دیر بارگاہ کے پاس ٹھہرا رہا اور سب حال وہاں کے باشندوں سے دریافت کیا اُسنے از راہ
نادانستگی سب حال کہدیا اور کہا کہ اس وقت خسرو زرین کلاہ مع چالیس مصاحبوں کے دربار خاص میں

جلوہ گرہی بلاشور نے گرد خیمہ کے گشت کی دیکھا کہ سب بیدار ہین مگر ایک مشعلچی کو زمین مشعل لیے ہوئے
اونگھ رہا ہی بس یہی موقع تاک کمند ڈال وہان پہونچا اور اُسکو بیہوشی دیکے وہان سے غائب ہو کر اُسکے
کپڑے خود پہنے اور وہین مشعل لیکر استادہ ہوا جب رنگ محفل دیکھ چکا تھوڑی دیر کے بعد دوسرے
مشعلچی کو دیکر باہر خیمہ کے آیا اور اپنی صورت کو بشکل عمر تبدیل کر کے بارگاہ مین آیا خسرو نے دیکھا کہ
عمر آتا ہی تعظیم کو اُٹھا اور کہا کہ خواجہ سلامت اسوقت کس طرح تھا آنا ہوا اسنے کہا کہ جس روز سے بلاشور
نے میرے فرزند کو مارا ہی اور چند سرداران امیر کو چرا لیگیا ہی اُسدن سے مجکو قرار نہین تمام شب
پھرتا ہون اسی خیال سے کہ بلاشور اور کسی کو نہ لیجاے یہ کہکے اور گلابی شراب کی بوتل کیسہ سے نکال کے
پینے کو بیٹھا اور خسرو سے کہا کہ کیا تو بھی پیے گا خسرو نے کہا آپ کی عنایت اسنے تھوڑی شراب خسرو کو
دی اور مصاحبون کی طرف مخاطب ہو کر کہا کہ بھائیون تو تھوڑی تھوڑی سب پیو یہ نہایت عمدہ شراب
گل گلاب کی مین نے طیار کی ہی یہ کہکے وہ شراب سب حاضرین بارگاہ کو دی اور خسرو سے کہا کہ جا خبر لا
کہ بدیع الزمان بیدار ہی یا سوتا ہی خسرو اُٹھا بیہوشی نے اُسپر اثر کیا تھا اُٹھتے کے ساتھ گر پڑا مصاحبون نے
چاہا کہ اُٹھاکر اُسے سنبھالین کہ وہ بھی سب بیہوش ہوئے بلاشور بدبخت نے خسرو کو مع چالیس آدمیون کے
ذبح کر کے بارگاہ بدیع الزمان مین آیا اور بدیع الزمان کو بیہوشی دیکر کاندھے پر ڈال لشکر اسلام سے
صحیح و سالم نکلکے اپنے لشکر کی راہ لی یہان سنیے کہ عمر نے دل مین خیال کیا کہ اگر قابو چلے تو امیر کو
کسی طرح لانا چاہیے سب کو ایک لمحہ قرار نہ تھا ہر وقت یہی فکر تھی چنانچہ عمر اپنے مقام سے چلکر قریب
پہاڑ کے آیا دیکھا چارون طرف چوکیدار بیدار ہین عمر دیوار پر گیا اور دونون پانون اپنے دیوار پر خوب
جماکے ایک جست جو کرتا ہی پنجرے پر امیر کے جا بیٹھا امیر نے استفسار کیا تو کون عمر نے کہا مین ہون امیر
نے کہا کیون آیا ہی کہا آپ کی رہائی کے واسطے حاضر ہوا ہون ابھی یہ باتین ہی تھین کہ کچھ کھٹکا ہوا
ایک عیار اُدھر سے گذرا فلیتہ عیاری روشن کر کے جو دیکھا تو عمر چوب عقابین سے چڑھکے پنجرہ پر
بیٹھا ہی اُس عیار نے اور عیارون کو پکارا کہ یارو جلد آؤ یہ دور انا گرد امیر کے پنجرے پر بیٹھا ہوا ہی
بمجرد اس آواز کے سب عیار ننگے پانون دوڑے اور کہتے تھے ہان لینا پکڑنا زندہ جانے نہ پائے
عمر نے جو دیکھا کہ مقدمہ خراب ہوا جلدی اپنی زنبیل مین سے ایک مشک عیاری نکالکر اُسکو خوب
پھونکا کہ وہ پھول گئی وہ لوگ سمجھے کہ عمر ہی ہتھیار لیے ہوئے سب کے سب گھیر کر کھڑے ہوئے اور یہان
عمر جست کر کے جانب دست چپ سے دیوار پر آیا اور دیوار سے جست کر کے پہاڑ پر قدم جما
اور نہایت جلد پھرتی کے ساتھ نیچے اُتر آیا عیارون نے وہان مشک کے ٹکڑے ٹکڑے کیے اب
جو دیکھا تو مشک تھی اور دیکھتے ہین تو کوئی بھی نہین حیران ہوئے وسواس نے کہا تمکو دھوکا
دیکے نکل گیا اُسکو ہرگز ہاتھ سے نہ دینا تھا مگر گرد پہاڑ کے رونہ حبشیون کی پھرتی تھی اُنھون نے دیکھا
کہ ایک سیاہ پوش پہاڑ سے نیچے اُترا ہی اور اوپر پہاڑ کے غل ہو رہا ہی ابھی عمر بیٹھا تھا اُسنے
جانا کہ عمر ہی گھوڑا امہمیز کیا اور عمر کو آواز دی عمر نے کہا بابا پیادہ یون ہین کہ کہان سے تو آتا ہی عملیا
حبشی نے مع چار ہزار حبشیون کے عمر کا پیچھا کیا یہ تو اس طرف جاتے ہین اور یہان کا حال سنیے
کہ ادھر سے شالور جاتا تھا اور ادھر سے بلاشور آتا تھا جبکہ ان دونون عیارون کا مقابلہ ہوا

بلاشور بدنہاد نے پوچھا تو کون شاپور نے جواب دیا کہ مین شاپور ہون قہور دیو پیکر کو
لایا ہون پھر شاپور نے دریافت کیا کہ تو کون ہے اسنے جواب دیا کہ مین بلاشور ہون بدیع کو
لایا ہون بلاشور نے کہا کہ قہور کو مجھے حوالہ کر ورنہ نہین تو مارا جائیگا شاپور گویا ہوا کہ پشتارہ
بدیع کو میرے حوالہ کر ورنہ آج زندہ بچکر نہ جائیگا بہت ردوبدل ہوئی دونون نے اپنے پشتارے
رکھکر تلوار میان سے لی باہم جنگ ہونے لگی دو بجلیان گونجتی ہوئی تھین اور پنجے کے ہاتھ چل رہے
تھے کبھی اسنے پنجہ مارا اسنے خالی دیا کبھی اسنے تلوار لگائی اسنے کوئی بچائی غرض کہ جہانپر حفاظت
امیر کے لیے طلایہ پھر رہا تھا دونون لڑتے بھڑتے قریب اس مقام کے آئے قیلاس نے
دیکھا کہ دو عیار آپس مین لڑرہے ہین اسنے آواز دی کہ تم کون ہو بلاشور نے قیلاس سے
کہا کہ مین بدیع الزمان کو بیہوش کرکے لایا ہون اور یہ شاپور پسر عمر ہے قہور دیو پیکر
کو لایا ہے مین چاہتا ہون کہ قہور اور بدیع الزمان دونون کو لشکر مین لیجاؤن اور شاپور چاہتا
ہے کہ مجکو قتل کرکے دونون کو لیجائے اس اثنا مین عمر کو بلاشور نے آواز دی اور کہا کہ اے
قیلاس عمر کو مین قتل کرتا ہون اور تو اسکو قتل کر قیلاس بکمک بلاشور کا سکے آیا عمر یہ حال دیکھکے دوڑا
بلاشور اور عمر دونون مین جنگ ہونے لگی اور قیلاس نے اپنے سوارون سے شاپور کو گھیر لیا
شاپور فوج کفار سے جنگ کرتے کرتے پشتارہ قہور کو دھکا کے قریب پشتارہ بدیع کے لایا اور
گرد دونون پشتارون کے پھرتا تھا جو کافر پشتارہ کے پاس آتا تھا ایسی تلوار مارتا تھا کہ سر اسکا اڑ جاتا
تھا اسی طرح دو تین گھڑی مین بارہ کافر واصل جہنم کیے لیکن چار ہزار عیار مار پیٹ کرتے تھے لشکر
اسلام متصل تھا اور طلایہ دار کرب دلاور تھا جب اسنے یہ دار و گیر سنی اندلس کو کہا کہ خبر لا اندلس
نے جلد اپنے تئین وہان پہونچایا اور فتیلہ عیاری روشن کرکے شاپور کو دیکھا بعجلت تمام پھر کے کرب کو
خبر دی کہ شاپور پر چار ہزار حبشیون نے نرغہ کیا ہے کرب تیس ہزار سوارون سے آپہونچا اور ایک تیغ
اس زور شور سے قیلاس پر ماری کہ وہ گھبرا گیا بلاشور نے دیکھا کہ کرب آگیا ہے چاہتا تھا کہ جست کرے
کہ عمر نے کمند آصفا ماری بلاشور دونون ہاتھ برابر کان کے لایا اور دونون ہاتھون سے حلقہ کمند کا
کھولا اور تمام جسم باہر نکالا مگر پاؤن کمند مین رہ گئے عمر یہ چاہتا تھا کہ جھٹکا دے بلاشور نے خنجر عمر کے ہاتھ
پر مارا عمر نے کمند کو چھوڑ دیا اور جھکائی دی اگر یہ نہ کرتا تو ہاتھ عمر کا کٹ گیا ہوتا بلاشور مع کمند کے بھاگا
عمر نے تعاقب کیا بلاشور بھاگتے بھاگتے قریب دریا کے پہونچا اور اپنے تئین دریا مین گرا دیا اور ایسا غوطہ
مارا کہ مع کمند آصفا کے غائب ہوگیا لیکن قیلاس نے کرب پر حملہ کیا کرب نے اسکی ضرب بچا
کے ایسا ایک تیغہ مارا کہ دو پرکالے کیے قضا قاف زنگیون پر ٹوٹ پڑے اور چار گھڑی مین سب کو
مار کر گرا دیا پشتارہ بدیع کو مہدپوش نے اٹھا لیا اور پشتارہ قہور کو شاپور نے اٹھایا کرب نے
مردانگی شاپور کی نہایت تعریف کی اور دونون پشتارہ ہمراہ لیے ہوئے اپنی بارگاہ مین داخل ہوا
کہ اس اثنا مین نور الدہر نے سنا کہ خسرو چالیس عیارون سمیت مارا گیا نور الدہر گھوڑے پر
سوار ہوکر خود آئے کہ جا کر حال دریافت کرین شمشیر زنگ نے عرض کیا کہ پشتارہ بدیع الزمان و پشتارہ
قہور حاضر ہین کہا کہ کس مقام پر ہین اسنے کہا کہ کرب کے مکان مین نور الدہر کرب کے خیمہ مین آئے

عمر بھی بھاگ گیا بلا شور ہاتھ نہ لگا کرب نے تمام حال نور الدہر کے آگے بیان کیا اول بدیع کو
ہوش مین لائے بدیع نے پوچھا کہ سب حال مجھے کہو کہ قمہور کا کیا حال ہی قمہور نے کہا کہ دروازہ دیکی
بہادری پر سب بیٹھے تھے کسی نے آکے قمہور کو نہ چھڑایا نور الدہر نے کہا کہ درست ہی بجا ہی قمہور نے
تو خود اپنی قید کو توڑا بعد ازان نور الدہر نے سامان دعوت قمہور کیا صبحکو زمرد شاہ نے سُنا کہ آنکو
قمہور ہم پیالہ وہم نوالہ تھے غرض کہ سب جوانون نے جمع ہو کے قمہور کو دعوت کھلائی قمہور بہت
خوش ہوا آخر نور الدہر نے گھوڑا سواری کو دیا قمہور سوار ہو کے اپنے لشکر مین آیا اور آکے زمرد شاہ
سے سب کیفیت آدمیت ولیاقت نور الدہر کی بیان کی اور کہا کہ نور الدہر عجب مرد میدان ہی نہایت
مروت وانسانیت سے پیش آیا بختیارک نے کہا کہ وہ سب یہی خوبی رکھتے ہین جب رات ہوئی
قمہور نے طبل جنگ بجوایا یہ خبر نور الدہر کو پہونچی نور الدہر نے بھی اپنے نام پر کوس حربی بجنے کا
حکم دیا شب بھر دونون لشکرون مین سامان جنگ مہیا کیا * روز دیگرکہ جہان پر غرور * یافت از سر چشمۂ
خورشید نور * صبحکو دونون لشکر میدان مین آکر مقابل ہوئے قمہور نکلا ادھر نور الدہر بھی صف سے
نکلکر مقابل ہوا قمہور نے کہا کہ مین تیرے ساتھ نہ لڑونگا تجھسے جنگ کرنا خلاف مروت وانسانیت
ہی نور الدہر نے ہر چند مباحثہ کیا مگر قمہور پھر گیا اپنے لشکر کی صف مین جا کر کھڑا ہوا نور الدہر
نے نعرہ مارا کہ ہی کوئی ایسا بہادر کہ صف لشکر سے نکلکر میرا مقابلہ کرے ورنہ مین خود آتا ہون
شادہ بن القاس آیا یہ نور الدہر سے کیا سر بر ہو سکتا تھوڑی ہی دیر کی زد و خورد مین نور الدہر
کے ہاتھ سے مارا گیا دوسرا پہلوان آیا وہ بھی مثل اسکے علف تیغ بیدریغ نور الدہر ہوا القصہ
دوپہر تک اٹھارہ یا انیس پہلوان لشکر کفار کے مارے گئے بعد ازان ایک دیو عموی قمہور
صف سے نکلکر مقابل ہوا بعد رد و بدل فنون جنگ کشتی آغاز ہوئی شام تک دیو اور نور الدہر
سے خوب زور آزمائی رہی آخر طبل آسایش بجا دونون لشکر اپنے اپنے فرودگاہ پر آئے سب بہادر آرام
پذیر ہوئے بختیارک نے قمہور کو طعنہ دیا کہ تو نے نور الدہر سے کیون جنگ نکی اے قمہور تو نے
دیکھا کہ تیرے چچا نے نور الدہر سے کیسی کشتی کی وہ اُسکو باندھکر قید کر کے لیگیا قمہور نے کہا
سچ ہی اُنکو بڑا دعوے بہادری کا تھا اور نور الدہر کو بھی بہت دعوے مردی و مردانگی تھا غرض
اسی قسم کے کلمات طنز آمیز ہوا کیے دربار برخاست ہوا صبح کو پھر دونون لشکر میدان مصاف مین
آئے صفوف حرب وضرب آراستہ ہوئین نقیب کڑکا کہکے کنارے ہو گئے تمام لشکر پر سناٹا
چھا گیا ہنوز کوئی صف سے نہ نکلا تھا کہ ایک پہلوان نقاب سیاہ منہ پر ڈالے ہوئے پیدا ہوا
ایک لاکھ پچیس ہزار سوار اُسکی جلو مین تھے نقابدار نے آکر ایک نعرہ مارا کہ تمام بارگاہ وغیرہ لرز گئی
صف باندھ کر استادہ ہوا کہ قمہور میدان مین آیا نعرہ کیا کہ جسکو تم مین سے تمنائے مرگ ہو میرے مقابلہ
کو آئے نقابدار سیاہ پوش نے صف سے نکلکر مقابلہ کیا قمہور کے ہاتھ مین بہت عمدہ ومضبوط ایک
پہاڑی لکڑی تھی وہ نقابدار کے منہ پر ماری نقابدار نے تیغہ مارا کہ وہ لکڑی ہی کٹ گئی قمہور نے
تیغہ مارا اُسنے سپر کو چہرہ کی پناہ کیا پھر نقابدار نے تیغہ مارا خوب شمشیر زنی دونون مین ہو رہی تھی
کہ قمہور کے دونون ابرو کٹ کے نیچے گرے قمہور کو غش آگیا نقابدار نے ہاتھ روک لیا مگر فوج

قمہور نقابدار مین جنگ ہونے لگی فوج کفار نے رستم زباںخان کو بھیجا اور زمرد شاہ کی طرف سے
ضیغم پہلوان آیا بادشاہ اسلام کی جانب سے کرب دلاور آیا خوب گھمسان کی لڑائی ہونے لگی قریب
تھا کہ لشکر زمرد شاہ کا شکست کھائے کہ اُسی وقت ہدر بن زلازل یک چشمی و ملکہ شمر بانو
دختر سیاق آزدگر واسطے مدد زمرد شاہ کے آئے نقابدار نے انکے آتے ہی طبل آسایش بجوا دیا دونو
لشکر میدان رزم سے مراجعت کر کے اپنے اپنے قیامگاہ پر گئے نقابدار نے نعرہ مارا کہ ای [illegible] زمرد
کل نوبت تمھاری ہی دگر نہ بارگاہ وغیرہ بھیجدو یہ کہکر یہ بھی اپنی بارگاہ کیطرف گیا جبکہ زمرد شاہ خیمہ
مین آیا اسنے باباشور کو بلوایا کہ تو جا کر تحقیق کر کہ یہ نقابدار کون ہی باباشور روانہ ہوا یہان بادشاہ
نے عمر سے پوچھا کہ خواجہ تم جانتے ہو کہ یہ نقابدار کون تھا عمر نے جواب دیا کہ جہان پناہ مجھے معلوم
نہین کہ یہ نقابدار کون ہی کدھر سے آیا ہی مگر عمر نے ایک گٹھیا نمک کی سر پر رکھلی اور نمک والا بنکے
لشکر دلفت ابرار کی راہ لی ایک نے پوچھا کہ کیا چیز ہی عمر نے کہا کہ نمک پوچھا کہ نمک تو کہان سے لایا ہی
عمر نے کہا کہ ایک گانون ہی اسے پستم آباد کہتے ہین کہا کہ نمک کب سے بیچتا ہی یہ کہکے ایکنے ہاتھ ایک نے
گردن ایک نے کمر پانچ چھ آدمیون نے ملکے عمر کو گرفتار کیا عمر نے کہا یہ کیا کیا مجھے کیون پکڑتے ہو مین
غریب نمک فروش ہون اُنھون نے کہا کہ تو عمر ہی غرض کہ عمر کو پکڑکے بارگاہ مین لیگئے عمر نے دیکھا کہ ابو الفتح
شیر نمک فتاح باباشور سب بندے کھڑے ہین ابو الفتح نے کہا کہ ماموں جی تم بھی آئے عمر نے
کہا چپ رہ میرا نام نہ لے مین نمک فروش ہون ابو الفتح نے کہا کوئی چیز عنایت کیجیے عمر نے کہا ای
جوانا مرگ مجھسے روپیہ چاہتا ہی کہ ایک مرتبہ نقابدار نے حکم دیا کہ سب کو لاؤ خلوت خانہ مین بٹھا کے
حاضر کیا نقابدار نے کہا تو عمر ہی عمر نے کہا کہ عمر میری چند سال کی ہوگی دوسری بار کہا تو عمر عیار ہی عمر
کہا وہ کوئی میوہ فروش ہوگا مین نمک والا ہون نقابدار نے کہا دو کوڑی بانس لگائے جائین عمر نے
دہائی دینا شروع کی ایک مرتبہ غلغلہ بلند ہوا دیکھا کہ ذوالقام کو لائے نقابدار نے پوچھا تو کیون آیا تھا
ذوالقام نے کہا مین اسواسطے آیا تھا کہ اگر میرا آقا بولے تو سر تیرا کاٹ لون نقابدار نے کہا کہ تم
سب میری موت کے خواہان ہو عمر نے عیارون سے کہا کہ کچھ کہو شاپور نے کہا کہ تم کسواسطے نہین کہتے ہو
عمر نے کہا کہ صاحب مین عیار نہین ہون مین ایک غریب نمک فروش ہون اور دل مین کہتا تھا کہ مجھسے تو
وعدہ تھا کہ جب سات بار موت مانگون تب میری قضا ہی ابھی تک تو ایک دفعہ بھی مین نے درخواست
مرگ نہین کی پھر یہ کیا سامان ہی اتنے مین نقابدار نے ہزار طومان منگوائے اور کہا کہ اگر عمر ہو تو لے
بس دیکھکر عمر کے منہ مین پانی بھر آیا جھٹ قبول دیا کہ مین عمر ہون نقابدار نے کہا کہ خبردار اب کبھی میرے لشکر
مین نہ آنا اور ہزار طومان عمر کو عنایت کر کے رہا کر دیا عمر نے روپیہ اٹھا کر داخل زنبیل کیا اور کہا کہ ای صاحب ان
سبکو کسطرح گرفتار کیا نقابدار نے کہا کہ میرے لشکر مین یہ دستور ہی کہ بوقت خرید و فروخت منہ سے بات نہین کرتے
اشارہ سے جنس کی قیمت کہتے ہین جو شخص منہ سے بات کہتا ہی جانتے ہین کہ بیگانہ ہی پکڑ لیتے ہین اسطرح یہ سب
گرفتار ہوئے بعد ازان دریافت ہوا کہ فلان فلان ہین سب مثل تیرے گرفتار ہوئے ہین نقابدار نے سب عیارونکو
قید سے رہا کر دیا اور بیس بیس پچیس پچیس طومان سبکو مرحمت کیے باباشور کو بلا کر پوچھا کہ تیری کیا سزا کیجاے باباشور
نے جواب دیا کہ جو کچھ تمھارے دل مین آئے اب تو مین تمھارے جال مین پھنسا ہون عمر نے کہا کہ ای نقابدار

ستر شاگردونکو میرے قتل کیا اسکا مار ڈالنا واجب ہی اور اس سے کمند تو میری دلوا دیجیے نقابدار نے کمند عمر کی
اُس سے دلوادی اور کہا بلاشور اگر پھر آیا تو اسقدر کفشین تیرے منہ پر مارونگا کہ دانت حلق مین گر جائینگے خبردار
اب کبھی ادھر رُخ نکرنا بلاشور نے کہا توبہ ہوئی اب کبھی نہ آونگا اسکو بھی چھوڑ دیا یہ اپنے لشکر کی طرف بھاگا اور نقابدار
مع اپنے سردارون کے داخل بارگاہ ہوا نقابدار نے کہا کہ مجھے بارگاہ لیتا ہی طبل جنگی بجاؤ لشکر مین طبل
رزمی نوازش مین آیا ادھر لشکر اسلام مین بھی کوس حربی پر چوب پڑی رات بھر سامان جنگ کی طیاری
رہی جبکہ نقابدار سیاہ پوش شب نے مع ہمراہیان ثوابت و سیار خیمہ گاہ افلاک سے نہانخانہ مغرب کی
راہ لی اور یکہ تاز چرخ چہارم تیرہ خطوط شعاعی لیکر بارگاہ مشرق سے نمودار ہوا دونون لشکر میدان نبرد مین
آئے نقابدار نے پشت بجانب لشکر کفار کی اور مسلمانون کو آواز دی کہ ای فرقہ خداپرستان او براہ
زبردستان تم مین سے جو آمادہ قضا و مہیاے مرگ ہو وہ میرے مقابلہ کو آئے ملک ششترش بن ملک مہرتن
نے مقابلہ نقابدار کا کیا نقابدار نے حملہ اُنکا رد کر کے ایک طمانچہ ایسا مارا کہ وہ تیورا کر زمین پر گرا اُسکو
قید کر کے بھیجدیا پھر نہیب دی کہ اور جسے دعوی بہادری ہو اور جان جسکی دوبھر ہو وہ آگے جسے ہم نبرد ہو چنانچہ
سعد جرگہ نشین اور سعید جرگہ نشین و رستم و خسرو بن گنجاب نے یکے بعد دیگرے آکر مقابلہ کیا اور نقابدار
کے ہاتھ سے زخمی ہو کر قید ہوئے پھر عطوصف جنگ سے نکلا اور سہم نگاور ہوا بعد رد و بدل فنون سپاہگری
کشتی شروع ہوئی دو شبانہ روز کشتی ہوا کی آخر الامر نقابدار کشتی مین غالب رہا اور طبل بازگشت بجوا کر
اپنی بارگاہ کیطرف پھر گیا اور لقا کیطرف مخاطب ہو کر کہتا گیا کہ کل تیری باری ہی تینون لشکر اپنی اپنی فرودگاہ پر
چلے نقابدار نے اپنے آدمیون سے کہا کہ جن سردارون کو مین نے قید کیا ہی سبکو نظربند کر کے نگاہ رکھو اور
فرش بچھوا کے سبکو بٹھاؤ طعام و شراب اور سب طرح کی نعمتین اُنکو کھلاؤ کہ کسیکو تکلیف نہو اور کوئی انمین
آزردہ نہو جبکہ رات ہوئی پھر طبل جنگ بجوایا یہ خبر زمرد شاہ کو پہونچی بختیارک اور قہور نے کہا کہ تو کیون
رنجیدہ ہی تو بھی خوش ہو کر طبل جنگ بجوا غرض کہ شب بھر طرفین مین طیاری اسباب حرب و ضرب ہوا کی صبحکو
دونون لشکر میدان مین آئے نقابدار نے نکلکر مبارز طلبی کی جو مقابلہ کے لیے نکلا نقابدار کے ہاتھ سے
زخمی ہوا چنانچہ مدبر بھی مقابلہ کر کے زخمی ہوا اور پھر گیا بختیارک نے کہا اے مدبر تجکو بہمن جادو غنتان مریخ نے
ہیکل بنوادی تھی اسکو اپنے پاس رکھ کہ حربہ اثر نکرے مدبر نے بجور کر کے اسکو اپنے پاس رکھا اگر شہربانو نے
جو مقابلہ مین مریخ کے ہیکل بنوائی تھی اُسنے اپنے پاس رکھی اتنے مین پھر طبل جنگ بجا اور دونون لشکر وارد دشت
قتال ہوئے نقابدار اپنی فوج سے نکلا اور شہربانو اپنے لشکر سے آخر کار ایسی جنگ و پیکار دونون لشکر مین
ہوئی کہ زمین و آسمان گرد و غبار سے تیرہ و تار ہو گیا یکبارگی شہربانو نقابدار کے ہاتھ سے زخمی ہوئی وقت بھاگنے کے نقابدار
نے چوتڑ پر شہربانو کے ایک زخم لگایا ایک مرتبہ باجے فتح کے بجے لقا نے بلاشور کو بلایا اور اپنی زبان کفر ترجمان سے بیان کیا کہ
او نابکار جلد جا اور نقابدار کو مار بلاشور نے عرض کی اُسنے میرے ساتھ انسیت قرار دی زمرد نے کہا کہ اگر نجائیگا تو مین تجکو کندۂ دوزخ بناؤنگا
بلاشور نے دست بستہ سر جھکا کے کہا بہت خوب غلام جاتا ہی یہ کہکے اُسیوقت سے سامان جانیکا کرنا شروع کیا جبکہ نصف شب
گذری پوشاک شبرنگی کو تسمہ بیار آہستہ کر کے بجانب نقابدار روانہ ہوا رات بھر سمت پھرا کیا مگر راہ بھول گیا جب کہ
ہوا چاہتا تھا پھر آوے کہ ایک عیار سے ملاقات ہوئی بلاشور نے پوچھا تو کون ہی اُسنے جواب مین کہا کہ بندہ الماس آپ کا
شاگرد ہی یہ کہا اور کہیکہ استاد ہوا اور پوچھا کہ آپ کس فکر مین ہین بلاشور نے کہا کہ کسطرح میری پہونچ نقابدار تک نہین

ہوسکتی اور کچھ قابو میرا نہین چلتا اور تمام حال بیان کیا کہ لقا نے اسطرح کا حکم دیا ہے اسمین تیری راے بھی ضرور ہی الماس
نے کہا کہ کیا غم ہے آپ کچھ اندیشہ نکیجیے بلاشور نے کہا کہ تنہا ہون تو نے کہا تھا کہ مین جا کے چالیس شاگرد ونکو لاتا ہون
چنانچہ الماس گیا کہ جا کر شاگردونکو لاوے یہان بلاشور زیر درخت بیٹھ گیا اتفاقاً عمر بھی لشکر کفار مین بہر جاسوسی گیا تھا
اسطرف انکلا دیکھا کہ بلاشور درخت کے نیچے بیٹھا ہے اسنے فکر کی کہ کمند یارون اگر ہوا دا اسکا نہ پڑا دل مین اپنے
خیال کیا کہ عمر کو خبر کرنا چاہیے شہرنگ نے بعجلت تمام عمر سے آکر خبر کی عمر شاپور و فتاح و سرہنگ و
چالاک وغیرہ بیس پچیس عیارون کو اپنے ہمراہ لیکے اس درخت کے پاس آئے تو بلاشور نے دیکھا کہ عیار آئے
ہین یہ بھی خوب مضبوط کمر باندھ کر مستعد جنگ ہوا کہ اسی ہنگام مین چالیس شاگرد بلاشور کے بھی آ پہونچے اب دونون
طرف پورا پورا سامان جنگ کا ہو گیا دونون جانب صفین فوج فطرت موج کی آراستہ و پیراستہ ہوئین اور بعد
قیل و قال بسیار کے پیترے بدل بدل کے لڑائی پر تل گئے پیچھے چلنے لگے کہ دفعتہً اس جنگ و پیکار مین ایک سپاہی
جرار نے ایک حقہ آتشبازی بلاشور کے منہ پر مارا کہ چھٹی کا دودھ بلاشور کو بھی یاد آگیا مگر یہ بلاشور بھی تھا ہر چند
اسنے پھرتی سے بہت جلد اس وار کو بچایا مگر پھر بھی اسکا شعلہ بلاشور کے منہ تک پہونچا کہ پوست جلگیا پھر تو اسنے
بھی جھلا کے ایسی کارزار کی کہ پانون عیارون کے اٹھ گئے اور سب عیار بھاگ کھڑے ہوئے الماس نے
کہ استاد آؤ اپنے لشکر مین چلو بلاشور نے کہا کہ مین جس کام کو آیا ہون جب تک اس کام کو نہ کرونگا تب تک واپس
نجاؤنگا یہ کہا اور نیچے اس درخت کے نقب کھودنا شروع کی کہ عین خیمہ نقابدار مین نکلی اطمینان سے کمند ہاتھ
مین لیے ہوے پہونچا اس مقام پر فرش قالین کا بچھا ہوا تھا اسپر چھری ماری آواز ہوئی نقابدار سوتا تھا
اسکی آنکھ اس آواز سے کھلی دیکھا خنجر زمین سے باہر نکلا ہے معلوم ہوا کہ کوئی عیار ہے نقابدار کمند ہاتھ مین لیے
ہوے تھا بلاشور قالین پھاڑ کے باہر نکلا اسیطرح ہاتھ دکھائی دیا پھر گردن نظر پڑی نقابدار نے کیا چالاکی کی کہ
کمند کا پھندا اسکی گردن مین ڈال کے اوپر کھینچ لیا اور ستون مین باندھ دیا اسطرف سے عیار نقابدار لشکر کفار
سے آتا تھا دیکھا کہ کسی نے سرنگ لگائی ہے شاگرد بلاشور کے سرنگ مین تھے عیار نقابدار نے چند حقے بارود
کے نکالکر سرنگ مین ڈالے اور آگ لگادی سبکو جلادیا اسطرف نقابدار نے آواز دی کہ ارے کوئی ہے عیار
نقابدار سنتے ہی دوڑا آگے نقابدار کے آیا دیکھا کہ عجب ماجرا ہے نقابدار نے بلاشور سے پوچھا کہ تو کون ہے
بلاشور نے کہا کہ مین بلاشور ہون نقابدار نے کہا کہ مین نے تجھے اقرار لے لیا تھا کہ خبردار میرے لشکر کی طرف
رخ نکرنا پھر تو نے اسکے خلاف کیون ایسی حرکت کی اسنے کہا تقصیر ہوئی نقابدار نے زنبور منگایا اور چار دانت
اسکے زنبور سے توڑ دیے اور کہا کہ اگر پھر آئیگا تو ابکی تجھے زندہ نچھوڑونگا بلاشور جلدی سے اٹھا اور نقب کے منھ پر
آکے دیکھا کہ چالیس شاگرد مع الماس کے نقب مین جلگئے ہین بلاشور نے خاک اپنے سر پر ڈالی زمرد شاہ
کے پاس آیا اور کل واقعہ بیان کرکے کہا کہ ای لقا ایسا مقدمہ ہے زمرد شاہ نے کہا کہ خاطر جمع رکھ نوروز
کے دن تیرے دانتون کو بنادونگا بلاشور نے کہا کہ عمر نے میرا منہ بھی جلادیا اور میری ہلاکت مین کچھ باقی نرکھا
تھا مگر حضور کے اقبال سے بچ گیا خیر اب تا وقتیکہ مین اچھا نہ ہولون تب تک یہین زیر عقابین امیر کے رہونگا اور
اپنے علاج و معالجہ مین مصروف ہونگا زمرد شاہ نے کہا کہ بہتر ہے یہ تو اسطرف کو روانہ ہوا لیکن یہان نقابدار نے
کہا کہ زمرد شاہ نے عیار کو میرے چرانیکے واسطے بھیجا تھا بہتر ہے کہ طبل کارزار بجوا کر پہلے کام زمرد کا تمام کیجیے
یہ کہکر نقابدار نے طبل کارزار بجانے کا حکم دیا لشکر کفار مین خبر پہونچی بدر نے لقا سے کہا کہ اب مین زخم اچھا

ہوگیا ہے میرے نام پر طبل رزم بجایا جاوے چنانچہ یہان بھی کوس حربی نوازش مین آیا رات بھر تینون لشکرون مین
آلات حرب وضرب کی درستی ہوا کی جبکہ شاہ خاور عرصہ مشرق سے نمودار ہوا صبحکو تینون لشکر میدان مین آکر
صف کشیدہ ہوگئے نقابدار نے میدان مین آکر لشکر کفار کیجانب مخاطب ہوکے نعرہ کیا کہ ای کافران
بیحیا ای نابکاران بیدرد غاتم مین سے جسے تمنائے مرگ ہو میرے مقابلہ کے لیے نکلے مدبر حرامی صف لشکر
سے نکلا اور نقابدار پر حملہ آور ہوا تین حملے نقابدار پر کیے نقابدار نے اُن حملون کو رد کرکے عمود مارا کہ
شانہ مدبر کا جھول گیا اور بیہوش ہوکر گرا بعد ازان مہابیل در از رکاب نکلا اور نقابدار سے مقابلہ کیا بعد چند
حملون کے یہ بھی زخمی ہوا متقابل کرگدن سوار نے اپنے گینڈے کو بڑھا کے نقابدار کا مقابلہ کیا بعد زد و خورد یہ
بھی نقابدار کے ہاتھ سے زخمی ہوکر پسپا ہوا غرضکہ دوپہر تک بہت سے پہلوان نامی وگرامی دست نقابدار
سے زخم رسیدہ ہوئے زمرد شاہ نے دیکھا کہ لڑائی کا رنگ بیطور ہے جھٹ پٹ طبل بازگشت بجوا کر پھر گیا
ہر ایک سردار اپنے اپنے لشکر مین جا کر آرام پذیر ہوئے وقت شب قمہور بارگاہ جمشید مین بیٹھا تھا کہ اُسنے حکم دیا کہ ہان ڈنکہ پر چوب پڑے کہ نورالدہر نے
مجھسے دعوی بہادری کیا کل پھر اُسکا مقابلہ ہوگا یہ خبر نورالدہر کو پہونچی اُنھون نے بھی فرمایا کہ ہمارے نام ڈنکہ بجے ہرکارے خبرین لیکر زمرد شاہ
کے پاس گئے کہ قمہور نے اپنے نام پر طبل جنگ بجوایا ہے اُسکا ارادہ کہ نورالدہر سے مقابلہ ومجادلہ کرے زمرد شاہ نے بھی اپنے یہان کوس رزم
بجنے کا حکم دیا رات بھر یہی مخمصہ رہا جبکہ صبح طلوع ہوئی اور تینون لشکر میدان مین آئے قمہور نورالدہر کو دیکھکر
جلگیا اور دل مین خیال کیا کہ اسنے تیرے چچا کو زیر کرکے قید کیا ہے تو بھی اسے گرفتار کر ورنہ یہ کام ابتر کریگا نقابدار ابھی باہر نہین نکلا تھا
کہ قمہور گھوڑے کو مہمیز کرکے میدان مین آیا اور نورالدہر کو آواز دی نورالدہر نے اپنے تئین مثل برق کے پہونچایا
اور لا کیا ضرب رکھتا ہے ہتھیار اگرچہ داری زمردی نشان + کمان کیانے و گرز گران + قمہور نے کہا کہ تو ابتدا کیجئے
کر نورالدہر نے کہا کہ مین نے پہلے طبل جنگی نقابدار کے نام بجایا تھا خیر اب تو آیا ہے تو ہی لڑ ورنہ جا اپنے لشکر مین
چلا جا قمہور نے گرز ایکسو چالیس من کا نورالدہر پر لگایا نورالدہر نے بچا لاکی وار خالی دیا القصہ بعد عمود بازی ونیزہ بازی
و تیغ زنی کے دونون واسطے کشتی کے آمادہ ہوئے ایک دن و رات گاؤ زوریان اور داؤ پیچ ہوا کیے
یہان تک کہ دونون پہلوانون پر پیاس نے غلبہ کیا دونون برابر رہے اُٹھنے سے ہاتھ اُٹھایا اب پھر طبل
برابر چھوٹتے اور پھر جانے کا ہوا مگر نورالدہر کے بدن سے خون جاری ہوا اور زرہ پارہ پارہ ہوگئی
اس وجہ سے کہ قمہور کو دیوزادون نے پرورش کیا ہے ناخن قمہور کے دراز ہین نورالدہر کے بدن مین
ناخن اُسکے پڑے تھے کہ تمام جسم فگار ہوگیا تھا تمام سردار نورالدہر کی عیادت کے لیے جمع ہوئے تھے
نقابدار نے اپنے عیار کو طلب کیا اور کہا کہ بہت جلد نورالدہر کے پاس جا اور میری جانب سے بہت بہت
مزاج پرسی کر عیار نے بموجب ارشاد پاس نورالدہر کے جاکر کہا کہ حکم نقابدار نے آپکے پاس بھیجا ہے کہ
میری جانب سے خیر و عافیت پوچھنا نورالدہر نے کہا کہ مین خیریت سے ہون میرا تسلیم نقابدار کو دعا کہدینا اور کہنا کہ خیریت ہے
آپ مجھے سرفراز کیجیے تو آپ کا گھر ہے عیار چاہتا تھا کہ رخصت ہووے اسد نے بلایا کہ میرے پاس آجیو عیار
قریب آیا اسد نے کہا کہ مصاحب مشو عیار نے اپنے دل مین کہا کہ یہ بھی عجب شخص ہے کہ آپ ہی بلاتا ہے اور آپ ہی
کہتا ہے مصاحب مت ہو اسکی بات کا کچھ اعتبار نہین لگا سے چنین فگار سے حیران لیکن اسد نے کہا کہ
جگر گوشہ میرا نقابدار کی قید مین ہے اور نقابدار نے خیر خیریت نورالدہر کے لیے بھیجا اور ہمنے ایسی خطا کی ہے
ابھی کوئی مروت وانسانیت ہے عیار نے کہا کہ شہریار غضنفر و شیر غضنفر مین آپ کچھ اندیشہ نکیجیے کھانا پینا شراب

وکباب ناچ رنگ سب سامان عیش انکے لیے مہیا ہین آپ خاطر جمع رکھین اسد نے کہا بس یہی دریافت
کرنا تھا ہماری خبر بھی پہونچا دینا غرض کہ عیار وہان سے رخصت ہوکر اپنے لشکر مین آیا سب کیفیت نقابدار
سے بیان کی عمر بھی اس مقام پر بیٹھا تھا کہا آہ کسی نے خبر پسر کی پوچھی تھی کسی نے احوال برادر کا دریافت
کیا تھا دیکھا تو ملا شور بھی بیٹھا ہے مگر کچھ قابو نہ پایا شاپور نے اپنے دل مین کہا کہ خالی کیا جاؤن یہ تصور
کرکے لشکر کفار مین آیا جمشید کو بیہوش کرکے باندھا عمر نے بھی یہی خیال کیا اور اسنے جاکر بختیارک کو
بیہوشی دیکر باندھ لیا راہ مین عمر و شاپور سے ملاقات ہوئی عمر نے شاپور سے پوچھا کہ تیری گٹھری مین
کیا ہے اسنے کہا کہ جمشید کو لایا ہون عمر نے کہا تو نے خوب کام کیا مین بختیارک کو لایا ہون چنانچہ عمرو
خیمہ مین آیا اور بختیارک کو فتیلہ رفع بیہوشی دیکر ہوشیار کیا اور کہا کہ اے نالایق تیری ہی مصاحبت سے امیر کو
عقابین پر کھینچا ہے بختیارک منکر ہوا مگر عمر نے کچھ خیال نکیا بختیارک اور جمشید دونون کو طوق و زنجیر
آہنی مین مسلسل کرکے عقابین پر کھینچا جبکہ عیار شب نے کمند کہکشان سے شاہزادہ ماہ کو مع لشکر
انجم گرفتار کرکے عقابین فلک پر کھینچا اور ترک خاور نقاب خطوط شعاعی منہ پر ڈالے ہوئے چرخ
چہارم پر نمایان ہوا یعنے صبح ہوئی زمرد شاہ کو خبر پہونچی کہ جمشید و بختیارک کو مسلمانون نے
عقابین پر کھینچا ہے قہور یہ سنکر غضب مین آیا اسی وقت ڈنکہ کوچ کا بجوا کر سوار ہوا جاسوسان لشکر
اسلام نے یہ خبر بادشاہ عالیجاہ کو پہونچائی کہ قہور بہ تہیہ جنگ سوار ہوکر مع لشکر آتا ہے نقابدار
کے عیار بھی بہر استخبار حاضر تھے اُنھون نے مفصل خبر نقابدار کی خدمت مین جاکر عرض کی نقابدار
نے کہا کہ درصورتیکہ صاحبقران ایسے مرد غازی و مجاہد فی سبیل اللہ کو عقابین پر کھینچا ہو تو جمشید شیطان
اگر عقابین پر کھینچے گئے تو کیا ہوا الغرض فوج لشکر مسلمانون کا میدان مین آیا تھا کہ نقابدار مسلح
و مکمل ہوکر سوار ہوا اور مثل برق جہندہ کے اپنے تئین عرصۂ نبرد مین پہونچایا قہور کو پکار کے نعرہ کیا اور
تلوار کھینچ کر آمادہ جنگ ہو گیا قہور نے تیغہ مارا کہ سپر نقابدار کی کٹ گئی اور سر پر بھون تک اُتر آیا نقابدار
نے دستانہ مارا وہ بھی قلم ہوا مگر نقابدار نے ایک تیر قہور پر ایسا مارا کہ بازو پر اُسکے بیٹھا قریب تھا
کہ جنگ مغلوبہ واقع ہو زمرد شاہ نے جب دیکھا کہ خوب زور شور کی لڑائی ہو رہی ہے فکر کرنے لگا کہ
اب کیا کرنا مناسب ہے فوراً اسکے ذہن مین آیا کہ طبل موقوفی جنگ کا بجایا جائے چنانچہ طبل بازگشت
بجا اہل لشکر نے اپنی اپنی جانب مراجعت کی نقابدار نے اپنے عیار سے کہا کہ معلوم ہوتا ہے تیغہ قہور
کا میرے سر پر پڑا مناسب خیال کیا جاتا ہے کہ اپنے وطن جاؤن جب زخم اچھا ہو جائیگا پھر چلا آؤنگا
عیار نے کہا کہ بہت بہتر ہے یہی امر قرین مصلحت معلوم ہوتا ہے نقابدار نے کوچ کیا اسد نے سُنا
کہ نقابدار کوچ کرتا ہے اور مسلمانون کی قید کو ہمراہ لیے جاتا ہے انھون نے کسی سے کچھ کہا نہ سُنا گھوڑے
پر سوار ہوکر جس راہ سے کہ نقابدار جاتا تھا اُسی راہ مین یہ بھی پہونچے اور جاکر سلام کیا نقابدار نے
جواب سلام دیا اسد نے کہا اے نقابدار تو کیا خوب بہادر اور منچلا ہے اور تلوار سر پر کھائی ہے مگر ان
مسلمانان کو جو قید مین ہین کس واسطے اپنے ساتھ لیے جاتا ہے اور انکے ساتھ کیا کریگا مجھے کہتے جاؤ کہ
مین بھی اس [illegible] ہو جاؤن نقابدار نے کہا ان قیدیون کو منزل بمنزل اچھی طرح سے بآرام تمام
لیجاؤنگا اور [illegible] چھوڑ دونگا پھر بھیج دونگا مگر خوب ہوا کہ تم آگئے اب اپنے ہمراہ انکو

لیتے جاؤ یہ کہکر قیدیون کو اسد کے حوالے کیا اور خود اپنی منزل مقصود کی جانب روانہ ہوا اسد
بھی اپنے فرزند غضنفر اور دیگر سرداران نامور کو ہمراہ لیکر اپنے لشکر مین آیا یہان زمرد شاہ نے
بلاشور کو بلوایا اور کہا کہ جس طرح تجھسے ممکن ہو سکے جمشید کی رہائی کی کچھ فکر کر اسنے کہا بہت خوب
یہ کہکر روانہ ہوا اور سرنگ کھودنا شروع کی سر النقب کا اُس خیمہ تک پہونچایا جہان کہ دیو شیرنگ مقید
تھا سرنگ سے نکلکر اسنے قید شیرنگ کو کاٹا اور اُس سے کہا کہ اب جلد چل اور پرواز کر کے جمشید
بختیارک کو لیجا اور خود خیمہ زندان سے نکلکر نقب کے پاس آیا طاہر بن قہرمان نے کہا کہ تو
کون ہی اسنے کہا کہ مین بلاشور ہون طاہر اُسوقت بے سلاح تھا بلاشور نے تیغ سے طاہر
زندان بان کو قتل کیا اور ایک چیخ عیارون پر ماری کہ منم بلاشور جو عیار کہ گرد تھا مین میٹھے تھے
دوڑے مگر بلاشور اپنے تئین سرنگ مین ڈالکے باہر نکل گیا اور شیرنگ دیو پرواز کر کے قفس
جمشید و بختیارک کو بالاے چوب سے اُٹھا کر لیگیا ایک غلغلہ بلند ہوا کہ شیرنگ دیو خلاص ہو کر
جمشید و بختیارک کو لیگیا یہ خبر بادشاہ کو پہونچی بدیع الزمان نے پوچھا کہ طلایہ کسکا تھا لوگون نے
کہا کہ ایرج کا بدیع الزمان نے تبسم کیا ایرج نے سنا کہ بدیع نے مجپر خندہ کیا چنانچہ ایرج قاسم
کے پاس گیا اور کہا کہ اے پدر بزرگوار جمشید کو دیو ہوا پر لے گیا اور بدیع نے اس بات پر ہنسی
کی کہ طلایہ ایرج کا تھا لیس مین حضور سے رخصت ہوتا ہون اور جا کر سر بارگاہ زمرد شاہ تمام
کفار مین سے جمشید کو لاتا ہون ایرج نے قاسم سے یہ کہکر گھوڑے پر سوار ہو کے تن تنہا لشکر
کفار کی راہ لی قاسم بھی سوار ہوا اور عقب سے ایرج کے روانہ ہوا مالک وغیرہ تمام دست چپی
مسلح و مکمل تیار ہو کے آراستہ و پیراستہ ہوئے بدیع نے سنا اپنے دل مین کہا کہ اگرچہ ایرج بارگاہ
سے جمشید کو لے آیا تو مجکو طعنہ زنی کریگا پس وہ جمشید کو لاوے اور مین جا کر امیر کو رہا کرتا ہون چنانچہ
بدیع یہ قصد کر کے بجالائی تمام مقراض کوہ کی طرف روانہ ہوا بادشاہ نے یہ سنکے غصہ کیا کہ مجسے نہ
پوچھا آپ ہی آپ چلے گئے لیکن ایرج نے اپنے تئین بارگاہ زمرد مین پہونچایا اور چوبدار کو مار کر
اندر داخل ہوا اور بطریق اہل اسلام جا کر سلام کیا کسی نے جواب سلام ندیا ایرج بلاشور کیجانب
متوجہ ہوا یہ خیال کر کے کہ اگر یہ شیرنگ کو رہا نکرتا تو وہ کیونکر چھوٹ جاتا اول اسی کو مار ڈالنا چاہیے
یہ تصور کر کے بلاشور کی طرف چلا بلاشور نے دیکھا کہ ایرج میری طرف آتا ہی اپنے تئین جلدی سے
دنگل الوند کوہ پیکر کے نیچے چھپا دیا ایرج برابر الوند کے آیا اور کہا کہ بلاشور کو میرے حوالے کر
کوہ پیکر غصہ مین آیا اور تیغہ ایرج کے مارا ایرج نے تیغہ اُسکا رد کر کے کمر کوہ پیکر کی پکڑ لی اور زمین
پر دے پٹکا اور ٹانگین پکڑ کے چیر ڈالا بلاشور نے جو یہ دیکھا کہ ایرج اُسطرف مصروف ہی فرصت
پا کے وہ تو بھاگا لیکن ایرج وہان سے جست کر کے برابر تخت جمشید کے آیا اور جمشید کو ہاتھ پکڑ کے
اُٹھا لیا اور گھوڑے پر سوار ہوا زمرد نے اپنے آدمیون کو آواز دی کہ کمند لاؤ یہ سنتے کے ساتھ
تمام کافر ایرج پر دوڑ پڑے جو شخص برابر ایرج کے آتا تھا تلوار ایرج پر لگاتا تھا ایرج جمشید کو بچا کے
پناہ لیے لیتا تھا وہ مارنے سے باز رہتا تھا کیونکہ وہ خیال کرتا تھا کہ اگر تلوار مارتا ہون تو بادشاہ مارا
جاتا ہی یہ تدبیر ایرج کو خوب پسند آئی جو شخص قریب آتا تھا ایرج اُسپر ایک تلوار ایسی لگاتا تھا کہ سر اسکا

تھا سا اوڑ جاتا تھا کچھ لوگ لشکری زمرد شاہ کے آ پہونچے اگر آتے تو کرہی کیا سکتے تھے کیونکہ جو مارنے کا
قصد کرتا تھا ایرج جمشید کو سپر بناتا تھا اس اثنا میں قمہور جو شکار کو گیا ہوا تھا اتفاقاً اسکا آنا اسیوقت
ہوا دیکھا ایرج جمشید کو لیے جاتا ہی قمہور نے مقابلہ ایرج کا کیا اور چاہا کہ تلوار ایرج پر لگائے ایرج
نے بجائے سپر کے جمشید کو آگے کردیا قمہور نے ہاتھ کھینچا اور ایرج نے جو حملہ کیا قمہور نے اسکو
سپر پر روکا اور اپنے دل میں کہا کہ خدا پرست ارادہ بڑا مضبوط رکھتے ہیں پس فوج کفار نے ایرج کو
گھیر لیا تھا کہ اتنے میں قاسم نے آکے نعرہ کیا کہ ہاشم رسید کم اور ہو چکے کار زار شروع کی اسطرف سے
لقا نے فرامرز وغیرہ کو بھیجا فرامرز دخول اشاہم آتے لگی تلوار برسنے خوب جنگ مغلوبہ واقع ہوئی نوبتا
دست راست سے اوپر منقار اض کوہ سے پہونچے اسطرف زمرد شاہ نے شہر بانو کو بھیجا لگی جنگ
مغلوبہ ہونے تمام دن گذرا مگر طرفین سے کوئی جنگ سے باز نہ ہا رات بھر ہنگامہ کار زار گرم رہا آٹھ پہر
خوب گھمسان کی لڑائی ہوئی دلاور مرگ سخت شدید کھڑی تھی قریب تھا کہ لشکر کفار شکست کھائے کہ یکایک
گرد پیدا ہوئی گردنے مارا باد کو اور بادنے اڑا گرد کو جب دامن گرد شگافتہ ہوا اسوقت معلوم ہوا کہ
ایک لاکھ چوبیس ہزار سوار لیکر قمطوش بن اقاش خون آشام آیا ہے زمرد نے طبل بازگشت بجنے کا
حکم دیا دونوں لشکر اپنے اپنے مقام پر واپس گئے ایرج بھی مراجعت کرکے اپنے لشکر میں آیا جمشید کو
بجائے سپر ہاتھ میں لٹکائے ہوئے جب بارگاہ میں آیا زمین پر رکھدیا اور دست بستہ سر جھکا کے عرض
کی اے جہان پناہ یہ جمشید حاضر ہے بادشاہ نے ایرج سے کہا کہ بغیر ہماری اجازت کے تم کیوں وہاں
چلے گئے ایرج نے کہا کہ مجھسے تقصیر ہوئی معاف فرمائیے بادشاہ جمجاہ نے فرمایا کہ میں نے تقصیر تمہاری
معاف کی بار دگر ایسی حرکت نکرنا کہ بغیر حکم چلے جاؤ یہ فرماکر حکم دیا کہ جمشید کو قید کرو لیکن لقا نے قمطوش
سے کہا کہ میں نے خدا پرستوں کی موت تیرے ہاتھ سے تقدیر کی ہے قمطوش نے عرض کیا کہ پھر طبل جنگ بجنے کا
حکم دیجیے چنانچہ کوس حربی نوازش میں آیا یہ خبر بادشاہ اسلام کو پہونچی فرمایا کہ ہمارے یہاں بھی بفضل
پروردگار طبل رزم بجایا جائے پس لشکر اسلام میں بھی طبل جنگ بجا تمام رات طرفین میں طیاری سامان
جنگ ہوا کی جب کہ خورشید جہان تاب دریچہ مشرق سے برآمد ہوا دونوں لشکر میدان میں پہونچکر صف آرا
ہوئے قمطوش نے صف سے نکلکر نہیب دی کہ اے فرقہ خدا پرستان تم میں سے جسے تمنائے مرگ ہو وہ
مرد میدان ہو کر میرا مقابلہ کرے ادہر سے قارن بلند کمان و درقای زنجیر خا مقابلہ کے لیے نکلے اور
قمطوش کے ہاتھ سے زخمی ہوئے بعد ازان داراب نے صف لشکر سے نکلکر مقابلہ کیا اور حملہ ہائے مردانہ
کرکے قمطوش کو پکڑ لیا اور تخت بادشاہ کے سامنے لاکر زمین پر دے مارا اور باندھکر گرفتار کر لیا زمرد شاہ
نے یہ دیکھتے ہی طبل بازگشت بجوایا دونوں لشکر اپنی اپنی فرودگاہ پر واپس گئے بادشاہ جب بارگاہ میں
تشریف لائے فرمایا کہ قمطوش کو بھی جمشید کے ساتھ گرفتار کرکے قید کرو لیکن زمرد شاہ نے اپنی بارگاہ
میں آکر بختیارک سے کہا کہ حمزہ کو قتل کر ڈالنا چاہیے بختیارک نے کہا کہ اگر حمزہ کو قتل کریگا تو مسلمان
جمشید و قمطوش کو ہلاک کرینگے پس زمرد شاہ نے کہا کہ حق نے تقدیر کی ہے کہ پہلے جمشید و قمطوش کو قید
سے خلاص کرنا چاہیے بعد ازان حمزہ کو قتل کرنے کا اختیار ہے یہ گفتگو ہو رہی تھی کہ بارگاہ میں ایک شور
پیدا ہوا اب جو غور سے دیکھا کہ یکایک ایک غول سفید دروازہ بارگاہ سے نمایان ہوا اور آتے ہی زمرد کو

سجدہ کیا زمرد نے پوچھا کہ تو کہان سے آیا ہی اور کیا ارادہ رکھتا ہی غول سفید نے عرض کیا کہ خداوند مین بیابان
تگرک سے آتا ہون ایکے گھر مین اور آپکے شیطان درگاہ بختیارک کے گھر مین بھی فرزند نرینہ پیدا ہوا ہی اُسکی خوشخبری سُنانے
آیا ہون اب یہ ارشاد ہو کہ حضور اس مولود مسعود کا کیا نام رکھینگے یہ سُنکے زمرد نے بختیارک سے کہا کہ ذرا اُسکے
طالع تو دیکھو بختیارک نے اُسیوقت بقواعد نجوم ملاحظہ کر کے عرض کیا کہ خداوندا یہ فرزند نہایت ارجمند اور نیک
طالع ہی بعد آپکے تخت خدائی پر رونق افروز ہوگا اور خدا پرست اسکے ہاتھ سے بھاگتے راستہ نپائینگے اور یہ ان
سبکو جانون سے ہلاک کریگا اور آپکا عوض مسلمانون سے اچھی طرح لیگا اور نام نامی واسم گرامی اس فرزند نیک
اختر کا غول نکلتا ہی یہ سنکر زمرد شاہ نے تاج و خنجر اپنا غول سفید کو دیکر کہا کہ مین نے اس فرزند کا لاہوتک غول
نام رکھا اور تقدیر کی کہ یہ لڑکا بعد میرے تخت خدائی پر جلوہ افروز ہوگا سفید غول نے وہ تاج و خنجر زمرد شاہ
سے لیکر ادب سے سلام کیا اور رخصت ہوا جب یہ چلا گیا تو زمرد شاہ نے بلاشور کو طلب کیا

## اب دو کلمہ بلاشور کے بیان کیے جاتے ہین نظم بزم سے آخر شب ہی سفر جام شراب

شام غربت ہوئی ساقی سحر جام شراب ٭ مست و سرشار کو سرشار بنھاتے کیا خاک ٭ نہ ٹھے دست سبو
سے کمر جام شراب ٭ کثرت مجمع اغیار سے محروم رہا ٭ نہ ہوا بزم مین مجھ تک گذر جام شراب ٭ محتسب دیگا
جواب اپنے ستم کا تو کیا ٭ کل جو کو غیر یہ ہوا داد گر جام شراب ٭ یہ بھی ای محتسب اُس لال پری کا ہی اثر تو
اُڑ کے پہونچی ہی جو تجھ تک خبر جام شراب ٭ خون رونے لگا میری پیاس سے یہ ای ساقی ٭ کوئی ٹکڑا کا نہین ہی
جگر جام شراب ٭ بزم دشمن مین رہے آپ تو صوفی بنکر ٭ سرخ آنکھون مین کہان ہی اثر جام شراب ٭ ہی گلرنگ
بہا ہجر مین خونابۂ دل ٭ چشم ناسور ہوئی چشم تر جام شراب ٭ نہین معلوم کہ ای داغ ہی تو کس دھن مین ٭ نہ قلا
بت ہی نہ سر جام شراب ٭ سرشاران بادۂ خوش بیانی و سیہ مستان رحیق شیرین زبانی می گلرنگ سخن کو جام
قرطاس مین یون نقل محفل کرتے ہین کہ جب زمرد شاہ نے بلاشور سے بلاکر کہا کہ ای بلاشور تجھے لازم اور
لائق یہ ہی کہ جسطرح ہو سکے جمشید و قمطوش کو لشکر اسیر سے چھڑا لا بلاشور نے دست بستہ عرض کیا کہ تعمیل
ارشاد مین کوئی عذر نہین مین ابھی جاتا ہون اور اگر تدبیر بن پڑی تو لاتا ہون اپنے امکان بھر کوئی دقیقہ فروگذاشت
نہوگا القصہ وہ دن تو جون تون کر کے کٹ گیا جب مسافر روز دن بھر کی گرمی منزل طی کر کے سرائے مغرب مین فروکش
ہوا اور شب رو ماہ یاران طریق ثوابت و سیار کو ہمراہ لیکر فلک اول پر نمودار ہوا بلاشور لباس شب روی
زیب جسم کر کے اپنے لشکر سے نکلکر جانب لشکر اسلام راہی ہوا حسن اتفاق سے شاپور و شیرنگ ادہی نورد
بن گردھر و بھی لشکر کفار کیجانب جا رہے تھے اُسے آتے دیکھکر پہچان گئے کہ ہو نہو یہ بلاشور ہی یہ سوچکر
آپسمین مشورہ کیا کہ آج جسطرح بنے اسکو گرفتار ہی کر لو چھوڑو نہین ایسا عمدہ موقع ملنا پھر دشوار ہی یہ صلاح
کر کے بائین جانب سے راہ کاٹ کے بھلا وا دیکر بلاشور کے سامنے آگئے اور شاپور نے ایک رومال مین
ایک اشرفی اور ایک کلچہ بیہوشی لپیٹ کے اسطرح بلاشور کے سامنے ڈالدیا کہ جیسے کسیکے ہاتھ سے سہواً کوئی چیز گر
پڑتی ہی اور وہان سے ہٹکے ایک گوشہ مین پوشیدہ ہو رہے بلاشور نے آتے ہی اُس رومال کو اُٹھا لیا کھولکر جو دیکھا
تو ایک اشرفی اور ایک کلچہ اشرفی تو اُٹھا کر نذر جیب کی اور کلچہ زیب بغل کیا اور آواز دی کہ مین سمجھا کوئی عیار بھائی ہین
مجھے دیکھکر کسی گوشہ مین ہو رہے ہین خیر اب تو مین یہانسے کیا پھر دونگا اپنے آقا کی تعمیل ارشاد کو جاتا ہون جو
کچھ سامنے آئیگا سمجھا جائیگا یہ کہکر وہان سے آگے بڑھا شاپور نے کہا کہ بھی کیا بدبلا ہی کہین چوکتا ہی نہین یہ کہکر کسیکے

سب وہان سے آگے بڑھے اور داہنی جانب سے راہ کاٹ کے سامنے جاکر کمند پھیلا کے چھپ رہے جیسے ہی
بلاشور برابر پہونچا کچھ آہٹ سی معلوم ہوئی وہین سے جوجست کرتا ہی تو کوئی بارہ گز کے فاصلے پر تھا اور پکارا کہ مین
نے معلوم کیا کہ کسی صاحب نے کمند پھیلائی ہی خیر بھئی ہم بھی دوسری راہ اختیار کرینگے یہ کہکر بائین جانب
سے راہ کاٹ کے روانہ ہوا یہ سب بھی اُس جانب سے بھٹکتے بھٹکتے چھپے چھپے رہ رہ ہوئے اور آگے جاکر ذوالفام
بلبہ جرس زیر خاک چھپا کر بیٹھ رہا جب بلاشور تیز دیک بلبہ جرس کے پہونچا تو ہاتھ اُسکا کانپ گیا کہنے لگا کہ حملا
ہوا کہ بلبہ جرس لگا دیا ہی تم چاہے جو کچھ تماشہ کرو مین تمھارے فریب سے نہ ڈرونگا اور پھرونگا نہین یہ سب عیار
کہنے لگے کیا بڑھتا ہی مگر اسے چھوڑو نہین اسکا پیچھا کیے چلے ہی چلو جہان یہ جاے تم بھی جاؤ یہ کہکر اُسے بھلاوا دیکر
آگے بڑھ گئے اتفاقاً وہان پر ایک پل ملا ان سب نے صلاح کی کہ بھئی بلاشور اسی طرف سے جائیگا اسلیے کہ اور
راستہ ہی کونسا ہی یہ کہکر اُس پل مین ایک سوراخ کرکے میان خوردک نیچے اُس پل کے اُتر گئے اور کمند کے
حلقہ اُس سوراخ کے باہر رکھ دیے اور ایک سرا اُسکا خود پکڑے رہے جیسے ہی بلاشور اُس پل کے قریب آیا
پانون اُسکے حلقہ ہاے کمند مین الجھ گئے ہر چند چاہا کہ جست کرکے نکلجاے مگر ممکن نہوا عیارون نے کمند کو کھینچ لیا
اور بلاشور حلقہ ہاے کمند مین گرفتار ہوکر گر پڑا اُسکے گرتے ہی یہ سب عیار نکل آئے اور خوردک بھی سامنے
آیا بلاشور نے ایک گھونسہ خوردک کے رسید کیا خوردک گھونسہ کھاکے بلاشور کے لپٹ گیا کشتی ہونے لگی
شاپور اور شبرنگ وغیرہ دوڑ پڑے اور بلاشور کو باندھ لیا اور کھینچے ہوئے لشکر مین لائے اتفاقاً اُسطرف
سے خواجہ عمر بھی تشریف لاتے تھے شاپور نے خواجہ کو دیکھکر آواز دی کہ لیجیے مبارک ہو یہ میان بلاشور
موجود ہین عمر نے پوچھا کہ کیونکر یہ ہاتھ آئے بارک اللہ کیا کار نمایان کیا ہی شاپور نے کل کیفیت من وعن
بیان کی اور بارگاہ مین حاضر کیا بلاشور نے بارگاہ مین آکر مثل کفار کے سلام کیا بادشاہ نے بلاشور سے مخاطب
ہوکر کہا کہ کیون بلاشور تجکو اسدن کی خبر نہ تھی بلاشور نے کہا ای بادشاہ بہت جلد میرا راز افشا ہوگیا ورنہ
میرا تو قصد تھا کہ مین مع خواجہ عمر کل عیارون کا کام تمام کردون ان سب کی زندگی باقی تھی کہ مین اسطرح
گرفتار ہوگیا ورنہ میرے ہاتھ سے یہ لوگ کیا بچ سکتے تھے اب بادشاہ نے اپنے دل مین یہ خیال کیا کہ اگر
مین بلاشور کو قتل کرتا ہون تو ایسا نہو کہ زمرد امیر حمزہ صاحبقران کو کوئی چشم زخم پہونچائے اس سے بہتر
یہ معلوم ہوتا ہی کہ اس حرامزادہ کمبخت شیطان ملعون کو مع جمشید اور قمطوش کے عیار قلعہ ذوالامان مین
جاکر قمرات کے حوالے کر آئین کہ وہ انکو نہایت حفاظت سے قید مین رکھے کہ جس وقت امیر قید سے رہا ہونگے
اُسوقت ان سب کو تہ تیغ کیا جائیگا یہ حکم سنکر اُسیوقت شاپور اور شبرنگ وغیرہ نے ان تینون کو بیہوش
کرکے پشتارہ باندھکر پیٹھ پر لادکے وقت شب لشکر سے نکلکر قلعہ ذوالامان کی راہ لی ایک شبانہ روز مین
راہ کوہ و صحرا طی کرکے قلعہ ذوالامان مین پہونچے اور تمام ماجرا مع حکم بادشاہ کے قمرات سے بیان کیا اور
جمشید و قمطوش و بلاشور کو قمرات کے حوالے کردیا قمرات نے اُسیوقت ان تینون شخصون کو ایک
آہنی گنبد مین قید کیا اور ایک دربان کو دروازہ پر مقرر کیا کہ انکی حفاظت کامل طور سے کیجاے اور ایک وقت
معین پر دروازہ کھول کے جو کی روٹیان اور ایک ایک کوزہ پانی کا دیدیا کرین ان سب کو تو قمرات نے
اس گنبد مین مقید کرایا اور یہ سب قمرات سے رخصت ہوکر عازم لشکر ہوئے ایک شبانہ روز مین راہ دشت
وجبل طی کرکے داخل لشکر ہوئے اور اُدھر کا حال سنیے کہ جب بلاشور کو گئے ہوئے دو روز گذر چکے کہ وہ

واپس ہو کر نہ آیا تو زہرد شاہ کو نہایت وسوسہ پیدا ہوا اور عیار کو حکم دیا کہ جا کر خبر تو لاؤ کہ بلاشور پر کیا گذری وسواس
عیار اُسیوقت حکم زہردشاہ جانب لشکر امیر روانہ ہوا اور جا کر حال بلاشور کا متفحص ہوا اور بعد تحقیق خدمت زہردشاہ مین
جا کر گذارش کیا کہ خداوند بلاشور لشکر اسلام مین گرفتار ہو گیا اور جمشید و قمطوش کے ساتھ مقید ہی مگر یہ حال معلوم
نہین کہ بعد مقید ہونے کے بلاشور اور جمشید و قمطوش پر کیا گذری اور نہ یہ معلوم ہی کہ کہان مقید ہین اور قتل
کی خبر بھی نہین سنی گئی یہ حال پرملال سنکر زہردشاہ نہایت غمگین ہوا اور وسواس عیار اپنی جگہ پر چلا گیا بختیارک نے
کہا کہ ای خداوند اگر وہ قید ہو گیا تو اُسکا چھوٹنا تعجب خیز ہی ضرور قتل ہوگا اور اگر بفرض محال زندہ بھی ہی تو وہان سے
رہائی پا کر آنا کہان یہ دونون امر ہین تو خلاف عقل معلوم ہوتے ہین ابھی یہ باتین ہو ہی رہی تھین کہ یکایک وسواس
نے آکر اطلاع دی کہ یا خداوند ملک قیصر ناوک انداز سات لاکھ سوارون کی جمعیت سے آپکی اعانت کیواسطے
آیا ہی یہ خبر سنکر زہردشاہ بہت خوش ہوا اور بختیارک کو حکم دیا کہ قیصر ناوک انداز کو پیشوائی کر کے جلد لے آؤ
بختیارک جب لشکر اُسکا دم کیا اور پیشوائی کر کے ملک قیصر ناوک انداز کو زہردشاہ کے سامنے لایا زہردشاہ
نے ملک قیصر سے کہا کہ ای ملک قیصر خوب ہوا کہ تم آگئے تمھارے ہاتھ سے یہ خدا پرست نیست و نابود ہونگے
اسلیے کہ مین نے ایک مدت ہوئی کہ انسبکی اجل تمھارے ہاتھ پر مقرر کی ہی فقط تمھارے آنے کی دیر تھی قیصر نے
کہا کہ پھر دیر کیا ہی طبل جنگ کو ابتے زہردشاہ نے اُسیوقت بنام قیصر طبل بجانیکا حکم دیا

## اب دو کلمہ داستان جنگ ملک قیصر ناوک انداز کے بیان کیے جاتے ہین جو کہ لقا کی اعانت کیواسطے آمادہ جنگ

ہوا ہی ؎ ارمان بھرے دل کا نہ یون نام نکلتا ؛ ناکامی جاوید سے بھی کام نکلتا ؛ گر سلسلہ نامہ و پیغام
نکلتا ؛ تو ای دل ناکام بڑا کام نکلتا ؛ وہ چپ ہی رہے ورنہ مرے ذکر وفا پر ؛ تعریف مین بھی پہلو دشنام نکلتا ؛
وہ کاش مرے قتل کو آتے مگر آتے ؛ ارمان تو ای گردش ایام نکلتا ؛ فرہاد کو آتی نہ کبھی سینہ خراشی
گر لاکھ برس ہاتھ سے یہ کام نکلتا ؛ گھبرا کے نکلتا نہ ترا ناوک دلدوز ؛ پہلو مین اگر گوشہ آرام نکلتا ؛ پیغامبر
اُس شوخ کو لایا نہ مجھے لیکن ؛ خالی تری باتون سے نہ یہ کام نکلتا ؛ ای داغ سناتے غزل اُس شوخ کو ہم بھی ؛ گر شعر کوئی قابل انعام نکلتا
صف آرایان معرکہ سخندانی و لشکر کشان میدان معانی سمند خامۂ عنبرین رقم کو عرصۂ بیان مین یون جولان کرتے ہین
کہ جب لشکر اسلام مین خبر ورود ملک قیصر ناوک انداز مشتہر ہوئی اور طبل جنگ بجنے کا حال معلوم ہوا یہان بھی
نقارۂ رزمی نوازش مین آیا رات بھر درستی اسلحہ حرب و ضرب مین بسر ہوئی دونون طرف صدائے ہوشیار باش
باش بلند رہی ؎ چو خورشید بر زد سر از کنج نیل ؛ غرو شست گردون قبار از نیل ؛ شب تیرہ پہلو بہ بستر بزد ؛ ابا
تیرہ ہی ستارہ بشمرد ؛ زمین فرش سیفور چون درنوشت ؛ برآوردہ سر صبح با تیغ و طشت ؛ بدان تیغ کز ظلمت بخود
سر افگندہ تیغ گشت آفتاب ؛ برون آمد از پردہ نیرہ سیع ؛ ز بہر تیغ گوئی کہ کوہ تیغ ؛ دو لشکر بگو ہم دو دریای جان
بہ بسیاری از آب دریا فزون ؛ بتدبیر خواہ بختن تاختند ؛ بہم تیغ و رایت برافراختند ؛ صبح کو دونون لشکر میدان
مین آئے بعد آراستگی صفوف جدال و قتال و نقابت نقبای بلند آواز قیصر ناوک انداز میدان مین آیا اور
نعرہ کیا کہ ہی کوئی بہادر ایسا لشکر اسلام مین جو میرے مقابلہ پر آئے یہ نعرہ سنکر لندھور لشکر اسلام سے ابھرا آیا
برابر قیصر کے پہونچکے نعرہ کیا کہ او قیصر اگر تجھ مین کچھ دم و دعوے ہی تو لا ضرب اپنی قیصر نے یہ سنکے ایک ہاتھ
تلوار کا لندھور کے حوالے کیا لندھور نے اُس ضرب کو خالی دیکر چاہا تھا کہ مین بھی حملہ کرون کہ یکایک دو تیغہ
آسمان سے آکر گرے اور کمر بند لندھور کا پکڑ کر ہوائے آسمان ہو گئے قیصر نے پھر نعرہ کیا کہ لندھور کو

تو پنجہ لیگیا اب اگر کوئی دوسرا بہادر اسیر پنجہ قضا ہو تو وہ بھی میرے مقابلہ پر آئے یہ نعرہ سنکے مالک
مقابل قیصر آیا اور چاہتا تھا کہ قیصر پر حملہ آور ہو کہ دفعۃً وہی دونون پنجہ آسمان سے گرے اور مالک کو اڑا لیگئے
دن بھر یہی ہنگامہ رہا اور بہت سے سردار لشکر اسلام کے اسیر پنجہ قضا ہوئے قریب شام زمرد ناکام
نے طبل بازگشت بجوایا اور بختیارک سے کہا کہ اے بختیارک یہ دونون پنجے مین نے مقرر کردیے تھے
اور میرے بنائے ہوئے تھے غرضکہ دونون لشکر اپنی اپنی فرودگاہ کو واپس گئے اہل اسلام متفکر
ہوئے کہ دیکھیے لندھور اور مالک پر کیا گذرتی ہو ان کو تو اس حال مین چھوڑیے اور دو کلمہ داستان
لندھور و مالک کے ملاحظہ فرمایے کہ انھین جو پنجے اٹھا لیگئے تو یہ دونون آنکھین بند کیے ہوئے
چلے جاتے تھے کہ تھوڑی دیر کے بعد دونون کی آنکھ کھلی دیکھا کہ دونون برابر ایک ہی جگہ پر بیٹھے ہوئے
ہین یہ دیکھکر لندھور نے مالک سے کہا کہ ارے ماہی خور تو کیون میرے برابر بیٹھ گیا مالک نے
لندھور سے کہا کہ ارے روستائی تو کیون میرے برابر بیٹھ گیا اب دونون مین مناقشہ ہونے لگا ابھی مالک
اور لندھور سے یہ بحث ہو رہی تھی کہ یکایک ایک دیو نے آکر دونون کی آنکھون مین سرمہ سلیمانی
کی سلائیان لگا دین اب جو یہ دونون آنکھ ملکر دیکھتے ہین کہ ایک جانب ایک لاکھ دیو اور ایک طرف
ایک لاکھ پریان پرا باندھے ہوئے کھڑے ہین چونکہ سابق ازین بہ پردہ قاف کو دیکھ چکے تھے اس
سبب سے پہچان گئے کہ یہ پردہ قاف ہے اور ایک عظیم الشان بارہ دری مین ایک تخت جواہر نگار
پر آسمان پری بیٹھی ہے ان دونون نے اٹھکر آسمان پری کو مودب ہو کر سلام کیا آسمان پری نے
جواب سلام دیکر بیٹھنے کی اجازت دی ان دونون نے عرض کیا کہ آپنے ہم دونون کو کیون طلب کیا ہے
آسمان پری نے کہا کہ اصل حقیقت یہ ہے کہ پردہ قاف مین ایک طلسم ہے طلسم گلزار سلیمانی اسکا نام
ہے وہ نہایت ہی عظیم الشان بنا ہوا ہے خاصیت اسکی یہ ہے کہ ایک دریا ہے اور اس دریا مین چار دیواریں
ہین اور اس چار دیوارین بہت بڑے بڑے بلند درخت دکھلائی دیتے ہین اور وہ چار دیواری مثل ایک
قلعے کے ہے اور اسکے چار برج ہین ہر برج مین ہزار ہزار حسینان مہ جبین ساز و ستار لیے بیٹھین ہین
اور ان درختان بلند کے پتے سب طلائی ہین سونے کی طرح جگ جگ کر رہے ہین اور کنارہ دریا
کے نہایت صاف و شفاف ایک چبوترہ بنا ہوا ہے اور اس چبوترے پر ایک تختہ سنگ سفید کا رکھا
ہوا ہے اور اسپر لکھا ہوا ہے کہ کوئی شخص اس طلسم کے توڑنے کا دعوے نکرے ہان اگر زبان جانوران
کی سمجھ سکتا ہو تو اس چبوترے پر جائے پس جس وقت کوئی شکنندہ طلسم اس چبوترہ پر جاتا ہے تو یکایک
باد تند ایسی چلتی ہے کہ وہ تمام مقام معطر ہو جاتا ہے اور وہ سب نازنین ساز بجانے لگتی ہین اور ادھر
ان نازنینون نے بربط مین سُر مندلہ بجایا اور ادھر درختون کے پتے ٹوٹکر بشکل جانوران متشکل ہوگئے
اور پرواز کرنے لگے اور ہر ایک جانور بالحان داودی گانے لگا پس ان جانورون کے گاتے ہی پانی
دریا جوش زن ہوتا ہے اور اس پانی مین سے ایک دیو نکلکر نعرہ کرتا ہے کہ منم عناصر آواز سے اس دیو
کی اسیوقت اس قلعہ مین ایک آگ سی لگجاتی ہے اور دیو پتھر بجانے لگتا ہے اس پتھر کی آواز سے ایک
ایسی تاریکی پیدا ہو جاتی ہے کہ تمام بیابان تاریک ہو جاتا ہے بعد دو گھڑی کے وہ تاریکی رفع ہو جاتی ہے اور
وہ شخص جو چبوترہ پر گیا تھا وہ غائب ہو جاتا ہے بعد اسکے غائب ہونے کے دیو پکار کر کہتا ہے کہ اب تم جا کر

شکستندہ طلسم غارت ہو گیا یہ کہکر وہ دیو اپنے تئین دریا مین ڈال دیتا ہی اور پھر نہین معلوم ہوتا کہ اس شخص پر کیا گذرتی ہی پتے درختون کے اور وہ قلعہ اور وہ تاج نہین سبب بدستور ہوتی ہین تو ای رستم زمان قرلیشیہ و قمرزاد و قمرزاد و گوہرزاد و ملکہ زاد اس طلسم کو توڑنے آئے تھے وہ بھی آکر غائب ہوگئے جب قہقہہ سے جمشیدی نے یہ خبر سنی کہ قرلشیہ طلسم مین بند ہوگئی تو وہ مع فوج نکلے آیا مین نے دیوونکو بھیجکر تمکو طلب کر لیا یہ سنکر لندھور نے کہا کہ اس طلسم کو نور الدہر توڑیگا مالک نے یہ سنکر کہا کہ بس رہنے دیجیے یہ امر مخبر ہی اس طلسم کو ایرج توڑیگا آسمان پری نے کہا کہ خیر اس بحث سے کیا ہی جو کوئی اس طلسم کو توڑیگا وہ بعد امیر کے آصف بن برخیا کی کرسی پر جسپر آپ اسوقت رونق افروز ہوتے ہین متمکن ہوگا مالک نے کہا کہ ایرج ہی اس کرسی پر متمکن ہوگا لندھور نے کہا کہ واہی خوب خاموش کیا بکتا ہی اسے نور الدہر ہی توڑیگا اور اس کرسی پر بیٹھیگا آسمان پری نے یہ مباحثہ سنکر کہا کہ ارے مباحثہ سے کیا مطلب اب دیکھا چاہیے کہ قہقہہ کیا سرانجام کرتا ہی اور نور الدہر اور ایرج مین سے کون اس طلسم کو توڑتا ہی لندھور نے کہا کہ بہتر ہی میدان مین نکلیے اب یہان سے آسمان پری تو کوچ کر کے قہقہہ کے مقابلے کو جاتی ہی ان کو تو اسطرف جانے دیجیے اب حال جمشید شاہ اور بلا شور و قمرطوش کا گزارش کیا جاتا ہی

کیا لطف انتظار جو تو حیلہ جو نہو
قاتل اگر نہ شوخ ہو خنجر اگر نہ تیز
زاہد مزا تو جب ہی عذاب و ثواب کا
الٹے گمان ... سے ہو کلام
ہو لاگ کا مزا دل مے مدعا کے ساتھ
کھٹکا ہوا ہون خار رہ مدعا ہے مقصد
چاک دل رقیب کی جب فکر کیجیے
ای داغ آسکے پھر گئے وہ سوکوگیا ہے

لکھو کیا ہم کا وصال کی آرزو نہو
رگ رگ مین بیقرار ہمارا لہو نہو
دوزخ مین بادہ کش ہو بہشت مین نہو
ہم طور ہی کی باتین نہ کچھ گفتگو نہو
تم کیا کروگے ... اگر آرزو نہو
ڈرتا ہون یاس سے ... کہین آرزو نہو
پہلے یہ دیکھ لیجیے بیمار تو نہو
پوری جو نامراد تری آرزو نہو

ممکن نہین کہ تیری محبت کی بو نہو
محشر مین اور ایسے ہر ... دو بدو نہو
لگو وصل سے ... ذرا ہاتھ ...
ہم بادہ نوش یا ... بہشت ...
غش آ ... دیکھی قاتل کو ...
لے تو جلا ہی ... اچھا ...
اس فکر مین ... نہ ہو بات ...
یہ لوٹ کر کبھی نہ ... سٹار ...

کاذا اگر ہزار برس آستین تو نہو
کہنے کی بات ہی جو کوئی گفتگو نہو
ممکن نہین کہ خون تمنا کی بو نہو
حجت ہے کیا ... سامنے جام و سبو نہو
نازک مزاج کا کہین ... لہو نہو
من شہ ... باندھا ہوا ... بے آبرو
یہ گفتگو نہو کہین وہ گفتگو نہو
زاہد شکستہ تیغ بہ شکست سبو نہو

ہو سان زندان تن یا اسیران قفس و قصہ ہائے کہن

قیدی مضمون کو بہا تخانہ فکر سے رہا کر کے یون عرصہ شہود مین لاتے ہین کہ قمرات نے جس شخص کو جمشید اور قمرطوش و بلا شور پر مقرر کیا وہ شخص موافق حکم کے ایک ایک کوزہ آب اور نان جوین دروازہ کھولکر دیدیا کرتا تھا مگر اندر گنبد کے نہ جاتا تھا بلا شور ہر روز دروازہ پر جا کے لے لیا کرتا تھا حسب معمول بعد چند روز کے جو ایک دن وہ دربان آیا اور آسنے دروازہ کھولکر کہا کہ یہ روٹی لیلو تو بلا شور نے اسکے جواب مین کہا کہ ای شخص اب ہم مین اٹھنے کی طاقت نہین ہی تو ہی آگے بڑھ کے دیدے یہ سنکر وہ شخص گنبد کے اندر آیا بلا شور نے کہا کہ رکھدے جیسے ہی وہ دربان روٹی دینے کو جھکا ویسے ہی بلا شور نے گردن اسکی پکڑ کے اس زور سے مروڑ دی کہ کام اسکا تمام ہوگیا اور خنجر جو اسکی کمر مین تھا وہ لیکر زمین مین توپ دیا اور فریاد کرنا شروع کی کہ ای مسلمانو دوڑو آج جو یہ دربان روٹی دینے آیا تو خود ہی کانپ کانپ کر گر پڑا یہ فریاد سنکر لوگ دوڑ پڑے اب جو آکر دیکھا تو واقعی مردہ پڑا ہوا ہی سب لوگون نے بہت غور اور فکر سے چار وطرف دیکھا جب کوئی نشان خنجر و شمشیر وغیرہ کا نہ پایا آخر کار مجبور ہو کر لوگون نے یہ خبر قمرات کو پہونچائی

قمراطس نے کہا کہ اس گنبد مین کوئی آسیب معلوم ہوتا ہی اس دروازے کو چن دو اور راہ نابدان سے
آب و غذا پہونچا دیا کرو بموجب حکم اُسیوقت دروازہ چن دیا گیا اور اب نابدان سے آب و غذا ملنے لگی
ہر روز ایک شخص آتا ہی اور نابدان کی طرف سے آکر پکارتا ہی بلا شور نابدان سے ہاتھ نکالکر لے لیتا ہی
ایک روز جمشید نے کہا کہ ای بلا شور یہ تو نے کیا غضب کیا کہ اُس دربان کو مار ڈالا جب تک وہ
زندہ تھا تب تک اتنا تو ہوتا تھا کہ وہ ایک وقت دروازہ آکر کھول دیتا تھا ذرا آسمان کی شکل دکھائی
دیجاتی تھی تو نے اُسے مار کے اس دروازے کو بھی مسدود کرا دیا اب یون ہی گھٹ گھٹ کر مر جائینگے بلا شور
نے کہا کہ تم اس مصلحت کو نہین جانتے مین نے جو کچھ کیا خوب کیا جب رات ہوئی تو بلا شور نے
افسانہ گوئی شروع کر دی جمشید و قمطوش کہانی سنتے سنتے سو گئے جب یہ دونون بیخبر ہو گئے تو اُسنے
وہ خنجر زمین سے نکالکر نقب لگانی شروع کر دی رات بھر نقب کھودی جب عیار شب نقب مغرب
مین مخفی ہوا اور سرہنگ آفتاب عرصہ افلاک پر بر آمد ہوا صبح ہوتے ہی بلا شور اپنی جگہ پر آ گیا اور
نقب کا منھ بند کر دیا اسیطرح سات روز مین نقب کھودتے کھودتے قلعہ تک پہونچائی کوئی ایک تیر
کا فاصلہ قلعہ سے رہگیا اور ایک علیحدہ گوشہ مین اسنے سر النقب کا چھوڑا کہ مبادا کسی پر ظاہر ہو جائے
جب رات ہوئی تو بدستور جمشید و قمطوس نے کہا کہ ہان بلا شور اب کہانی شروع کرو بلا شور نے کہا کہ
نہین کہتے جمشید و قمطوس نے کہا کہ ہم تمھین مارینگے بلا شور نے کہا کہ مین مردن ہی کا نہین جمشید نے
کہا کہ آج یہ بگڑا ہوا ہی آشتی کا کام لینا چاہیے بہت کچھ منت و زاری کی مگر اسنے ایک نمانی جب تو جمشید و
قمطوس کو غصہ آ گیا دونون اسے مارنے اُٹھے یہ اُٹھکر گنبد مین چکر لگانے لگا دوڑتے دوڑتے ایک مرتبہ
کنائی کاٹ کے وہم سے نقب مین کود پڑا جمشید و قمطوس نے کہا کہ او مردک کہان جاتا ہی اسنے
وہین سے آواز دی کہ جہان جی چاہتا ہی یہ سنکر یہ دونون بھی نقب مین کود پڑے آگے آگے بلا شور اور پیچھے
پیچھے یہ دونون دوڑتے چلے جاتے ہین جاتے جاتے ایک مقام پر جاکے جلدی جلدی نقب کے سرے پر
دس بیس خنجر مار کے سر النقب کا توڑ کے اُسطرف نکلگیا یہ دونون جو بلا شور کے پیچھے آ رہے تھے انہین
جو بہانا پایا ایک راستہ ملگیا تو یہ دونون بھی باہر نکل آئے اب جب نقب سے باہر آ گئے تو بلا شور ٹھہر گیا
کچھ سانس پھولتی جاتی ہی کچھ مسکرا رہا ہی جب جمشید و قمطوش برابر پہونچے تو ہنس کر کے کہنے لگا کہ
اب غصہ کو تھوک ڈالیے اور یہ کہیے کہ اگر مین کہانی شروع کر دیتا تو مین اور آپ قید سے کیونکر چھوٹتے
یہ سنکر جمشید و قمطوش نے بلا شور کی بہت تعریف کی اور کلمات تحسین و آفرین زبان پر لائے بلا شور
نے کہا کہ اب بات چیت موقوف کیجیے اور یہان سے بھاگ چلیے یہ سنکر بلا شور کے ساتھ ان دونون نے
بھی بھاگنا شروع کیا بھاگتے بھاگتے آخر پاؤن مین چھالے پڑ گئے جمشید و قمطوش نے کہا کہ ارے بلا شور
اب تو نہین چلا جاتا بلا شور نے دو گولیان نکالکر ان دونون کو دین اور کہا کہ ان گولیون کو آپ دونون
صاحب نوش کرین ساری تھکن اور ماندگی اُتر جائیگی جمشید و قمطوش نے وہ گولیان لیکر کھالین
کھاتے ہی دونون بیہوش ہو گئے بلا شور نے اپنی چادر مین دونو کا پشتارہ باندھکر پیٹھ پر لاد لیا اور اپنے لشکر کی
راہ لی واضح ہو کہ حکیم مرغوب نے اسے کچھ گولیان دی تھین کہ جب اسکو کھالوگے تو مہینون کی راہ
دنون مین طی ہو جائیگی چنانچہ ایک گولی اسنے اسمین سے نکالکر اسنے کھائی سات مہینے کی راہ پانچ دن مین

ڈر کر کے اپنے لشکر مین پہونچ گیا جمشید کو جمشید کے خیمہ مین پہونچا آیا اور قمطوش کو قمطوش کے
خیمہ مین جب صبح ہوئی تو بلاشور نے زمرد شاہ کو آکر سلام کیا زمرد شاہ بلاشور کو دیکھکر بہت خوش
ہوا اور کہا کہ ای بلاشور مین نے تقدیر کی تھی کہ تو قید سے رہا ہوگا اور جمشید و قمطوش کو بھی رہا
کریگا بلاشور نے کہا کہ خداوند بجا ہی مین دونون کو چھڑا لایا ابھی یہ باتین ہو ہی رہی تھین کہ جمشید
و قمطوش بھی آموجود ہوئے اور تمام ماجراے گذشتہ روبرو زمرد شاہ کے بیان کیا اور
بلاشور کی بہت مدح و ثنا کی زمرد شاہ بھی بہت خوش ہوا اور اسیوقت صحبت عیش آراستہ
کی ساقیان سیمین ساق و مطربان شہرہ آفاق حاضر ہوئے جام مے گلفام گردش مین آیا آواز ہاے نوشا نوش
و نوشانوش بلند ہوئی شدہ شدہ یہ خبر بادشاہ اسلام کو بھی پہونچی عمر نے سنکے کہا کہ حضور ابھی ان دونون کی
تقدیر مین دنیا کا آب و دانہ اور چند روز مقرر ہوا ہی آدم زہیر مطلب جب رات ہوئی تو زمرد شاہ نے
قمہور سے مخاطب ہوکر کہا کہ کیون قمہور اب کیا ہونا چاہیے اب تو بلاشور وغیرہ بھی آگئے قمہور
نے کہا کہ خداوند اب میرے نام سے طبل جنگ بجوائیے زمرد شاہ نے اسیوقت بنام قمہور طبل
جنگ بجانے کا حکم دیا جب یہ خبر لشکر اسلام مین پہونچی تو بادشاہ اسلام نے کہا کہ قمہور بھی دیوانون
سے کچھ کم نہین ابھی کل کی بات ہی کہ نور الدہر کو اُسنے زخمی کر ڈالا اسد نے کہا کہ جہان پناہ کچھ
اندیشہ کی بات نہین ہی آپ میرے نام سے طبل جنگ بجوائیے چنانچہ لشکر اسلام مین بھی بحکم بادشاہ
اسد کے نام سے کوس حربی نوازش مین آیا شب بھر دونون لشکرون مین طیاری سامان جنگ ہوا
کی صداے ہوشیار باش و بیدار باش بلند رہی دلاوران عرصۂ شجاعت خبردار ہوے بادشاہ نے
دربار برخاست فرمایا سردار اپنی جگہ پر آئے سلح خانے کھلوائے مسل در مسل نقیبون کی صدا بلند
ہوئی آئینہ تیغ پر صیقل دوچند ہوئی صداے قرناے جنگی مرأت خاطر شجاعان کے لیے گویا قلعی تھی کہ
ہمت و جرأت کی صورت نظر آنے لگی آئینہ خانہ آرزو مین عروس جلادت جلوہ دکھانے لگی عشق
شاہد دلاوری مین ہر ایک سیماب وار بیقرار جان دینے پر طیار صبح کا ہر ایک کو انتظار کہ کہین زنگ
ظلمت شب آئینہ سحر سے دور ہو پیدا صبح کا نور ہو تو آئینہ شمشیر مین جلوہ عروس ظفر نظر آئے بہادر و
نامرد کی قلعی کھل جائے جوہر آئینہ شجاعت کھلین چشم شاہد ہمت کے اشارے سے دیکھین کہ کون مرأت تیغ
کے روبرو منہ بناتا ہی اور کون ہنس ہنسکر بگڑا ہوا نقشہ درست فرماتا ہی کسکے آئینہ تیغ مین صفائی
ہی روح اسکندر کسپر آفرین خوان آئی ہی کون فولاد دل ہی آئینہ شمشیر سے بشاش ہوکر کون مقابل ہو
کل مقدمہ نام و ننگ ہی کسکے رخ پر صفائی ہی کسکے چہرہ پر کدورت کا زنگ ہی غرض کہ آئینہ تیغ و خنجر کو جلا دینے لگی
نامردون کو جو عارسی ہوئی تو غیرت منہ در منہ نفرین کرنے لگی نیزے مثل شاہد طناز و کرشمہ سنج آئینہ خانہ عالم مین
تننے لگے تیر زہر اُگلنے لگے چہرہ عمود نے نامردون کا منہ چڑھایا بر رو ہی غیرت و بیحیا بنایا سپر مین آئینہ تیغ
و خنجر سامنے رکھکر بالیان اپنی درست کرنے لگین بھونون کو دیکھنے بھالنے مین محو خودبینی ہوئین جو
تلوار مصفا کہ سپر پر بہادر نے رکھدی آئینہ خیال کو حیرت ہوئی کہ قبضہ مین ملک زنگبار تھا اب وہ حلب
ہوا الغرض ماجرا مقام عجب ہوا پیدا دے حلقہ حلقہ محو صورت جنگ سوارون کو حیرت دامنگیر آئینہ تصویر
سے صاف زنگ کہانتک گذارش ہو چار پہر رات یہی صورت رہی جب مرقع دہر نے ورق شب الٹا صورت دوسری نظر آئی

تیغ سحر جو صیقل ہو کر مصفا ہوئی خنجر آفتاب نے روانی دکھائی ہے اس ہنگامہ میں مطلع صاف پایا ✤ سحر کا آئینہ شفاف پایا ✤ سپیدی چھا گئی روے زمین پر ✤ موذن نے کہا اللہ اکبر ✤ گریبان سحر چاک ہوتے ہی سپاہ اسلام دل کے دل بادل کے بادل انبوہ انبوہ حشم حشم سنجق سنجق طائفہ طائفہ خدم خدم جانب میدان جنگ روانہ ہوئی سرداران فوج کو روانہ کر کے ورود دولت سلطان باکرم پر آ گئے یکا یک لال پردہ محل کی ڈیوڑھی کا چرخی پر کھنچا جلوس سواری کا لگانہ کنول بردارنیون سے کنول ہاے بلورین کنول برداروں نے لیے طلائی و نقرئی بخشا سے چھٹنے لگے عود و عنبر کے لونے کنیزان محل سے طلعان مہر دیدار لیکر آ گئے بڑھے نواب ناظر اہتمام کنان نکلے کماریان پری جمال ہوادار کاندھے پہ لیے ظاہر ہوئیں کہار جو تخت لیے بہ انتظار قدوم میمنت لزوم ڈیوڑھی پر استادہ تھے حضور عالم ہوادار سے اُترکے اُس سریر بے نظیر پر رونق افزا ہوے صداے بسم اللہ بلند ہوئی تمام سردار مجرا گاہ پر جا کر کھڑے ہوے نقیب پکارا ے قبلۂ عجم و دل شہ ذیجاہ ✤ مظہر ذوالجلال والاکرام ✤ شہسوار طریقۂ انصاف ✤ نوبہار حدیقۂ اسلام ✤ تمام سردار مجرا بجالائے اور تخت ظل اللہ قلب لشکر میں رکھ کر آگے بڑھے ڈنکا ہوا نقیب منقبت خوانی کرنے لگے ایک طرف سے ہاتھیوں کی قور جلو میں آگے بڑھے وہ وہ فیل بلند رواں تھا کہ ہر ایک پر کوہ البرز کا گمان تھا جھولیں زر کار پڑی ہوئیں نظم ے سیندور جبین پہ رنگ لایا ✤ گردوں شفق کا رنگ اُڑایا ✤ فیلوں پہ تھے فیلبان نمایاں ✤ گنبد ہفتمین پہ کیواں ✤ صندل کا شجر ہر ایک دندان ✤ خرطوم تھی آسیہ مار پیچان ✤ کرتے تھے دلوں میں ہاتھ گھنٹے ✤ غیرت مہر و ماہ گھنٹے ✤ ایک جانب ہزارہا گھوڑے طرارے بھرتے سرداروں کے زیر ران کجدریان کرتے ہے آہو صفت و عقاب پرواز ✤ نسرین فلک کے تھے وہ شہباز ✤ ہر جنم رکاب گوش محبوب ✤ تسمہ ہی کہ زلف دوش محبوب ✤ زیور سے ہر ایک لدا تھا ایسا ✤ گلبن ہو چمن میں جیسے زیبا ✤ نرمی تھی خرام کی نمایاں ✤ تھے تار نظر پہ گرم جولان ✤ نوجوان منچلا پن دکھاتے جاوش دورباش کی صدا لگاتے لشکر کی آمد شوکت گھوڑوں کے ہمہمے باجوں کی صدا ہتھیاروں کی ضیا تلواروں کی چمک صحراے نبرد میں پھولوں کی مہک بہادر کے دل میں اُمنگ نشۂ شجاعت کی ترنگ کرنا کی صدا سے گوش کر و بیان کر خلاصہ یہ کہ بڑا کروفر ہے

| | |
|---|---|
| زمین سم اسپان بشفتن گرفت | تو گفتی کہ خورشید گردان براے |
| سپاہ و سپہبد برفتن گرفت | بماند از نہیب سواران بجاے |

اسی جاہ و حشمت سے یہ شاہ مع سپاہ دار و جنگ ہوا اُس طرف سے لقاے گمراہ تخت ہاتھیوں پر کھنچواے فوج کفار ہمراہ لیے میدان مصاف میں مع قمہور دیو پر ورنحوست فزا ہوا دلاوروں نے صف کشی کی نقیب مذمت دنیاے دوں میں اشعار پر عبرت پڑھنے لگے کہ اے بہادران کہاں ہیں جمشید و سامری کہاں ہیں رستم و اسفندیار دیکھو کہ سب پیوند خاک ہو گئے آج کے روز انہیں سے کسیکا پتہ نہیں مگر ہاں نام نامی اُنکا اب تک باقی ہی کہ ے

| | | |
|---|---|---|
| بغداد دیدم نشستہ بر گنبد طوس | درپیش نہادہ کاسۂ کیکاوس | باکلہ ہمی گفت کہ افسوس افسوس |
| کو بانگ جرس او کجا نالۂ کوس | اُسکی نیرنگی بہ برق خاطر مانوس ہے | جو شرر دل سے اُٹھا وہ جلوۂ فانوس ہی |
| کل ہوس اسطرح سے ترغیب دیتی تھی مجھے | کیا ہی ملک روم ہی کیا سرزمین روس ہی | گر میسر ہو تو کس عشرت سے کٹے زندگی |
| اک طرف آواز طبل اک طرف صداے کوس ہی | مل رہا ہو مل کی جنجل پر ہزاروں کے ساتھ | شب ہوئی تو ماہ رویوں سے کنار و بوس ہی |
| لالی عبرت چل دکھاؤں اک تماشا میں تجھے | تو جو ایسا آج قید آز کا محبوس ہی | لیگئی اکبار گی گور غریبان کی طرف |
| جس جگہ جان تمنا سو طرح مایوس ہی | قبریں دو تین دکھلا کر مجھے کہنے لگی | یہ سکندر ہی یہ دارا ہی یہ کیکاوس ہی |
| پوچھ تو اُنسے کہ مال و مکنت دنیا سے آج | کچھ بھی اُنکے پاس غیر از حسرت و افسوس ہی | کل تو جرات پاے خم رکھتی تھی تسبیح ریا |

آج رہین جام مویان خرد کہسا دس ہوا جب نقیب نقابت کر کے کنارے ہوئے صفون پر مثل صف مژگان سناٹا
آگیا اور ہر ایک بہادر اسپے اپنے حریف کو بنگاہ تیز و بنظر تیز دیکھنے لگا ہاتھ گھوڑون کے پوده پر باگ کے
اتر گئے باگین اٹھنے لگین یہی قصد تھا کہ حریفون پر جا پڑین پس میدان پاک و صاف ہو چکا قہور نعرہ کر کے برآمد
ہوا اور اپنا مرتب آڑا کر میدان کارزار مین آیا سلح شوری دکھا کر مبارز طلب ہوا اس طرف سے اسد نعرہ زنان
ہو کر صف لشکر سے نکلا بعد لگا ورزی کے عمود بازی و نیزہ بازی و تیغ بازی جملہ فنون حرب و ضرب کی رد و بدل
ہوئی مگر کسی سے کچھ مطلب حاصل نہوا آخر نوبت کشتی کی پہونچی دونون بہادر دامن گردان کو دست و گریبان ہوگئے
غضب کے زور ہونے لگے طرفین کے بہادر کشتی کی کیفیت دیکھ رہے تھے صدا اے احسنت و مرحبا
ہر سو بلند تھی شور تحسین و آفرین سے کان پڑی آواز سنائی نہ دیتی تھی غرض کہ تین شبانہ روز کشتی ہوا کی ابھی یہ
دونون باہم مصروف کشتی رہتے تھے کہ دیو شبرنگ کے ذہن مین یہ آیا کہ اس دیوانہ قہور نے اسقدر جنگ کی ہے
اسکا مدد گار ہے کسی جگہ سے پھینک آنا چاہیے یہ خیال کر کے اسے بالا سے ہوا پرواز کی اور ہمہ سید پر
موجود ہوا نور الدہر نے جو اس طرف سے آستہ بغور دیکھا تو آنکو ایک سایہ سا اودھر محسوس ہوا عقلا
دریافت کیا کہ یہ کوئی دیو ہے شاید اسد کو اٹھا لیجانے کا قصد رکھتا ہے یہ خیال کر کے نور الدہر نے یازدہ مشتی
خدنگ بہرو کمان مین رکھکر پوری قوت سے اسکا تیر سینہ دیو پر مارا کہ پشت دیو کے پار نکل گیا - فلک گفت
احسن ملک گفت زہ ۔ مگر اسد و قہور لڑائی دھن مین لڑا رہے کئے انکو خبر بھی نہ ہوئی اتفاقاً دیو تیر کھا کہ قہور
کے پاؤن پر آ پڑا اور جھٹ سے قہور لڑ پڑا اسد نے فوراً قہور کو باندھ لیا اور خوشی خوشی اپنے لشکر
مین آیا وہ روز تمام ہوا بھی طبل بازگشت بجوا کر اپنے لشکر کو پھیر گیا اور بادشاہ اسلام بفتح و فیروزی اپنی فرد و گاہ کو داپس
آئے شاہان و فیجان بارگاہ مین رونق افزا ہوئے اور اسد سے کہا کہ مین نے قہور کو قید سے حوالہ کیا جیسا کہ
ہے حق جاہے اسے قید کرا اب اس داستان کو تو یون ہی چھوڑیے اور دو کلمہ داستان طہماس ملاحظہ فرمائیے

وہ جانا پھر کر جنون لیسیکا
زمانے تمکے چلین سیکھے تن نے
کہا غنچے سے مرجھا کہ یہ گل کے
کلیجہ تھام ہوگئے جب خمسے
مرے ہاتھ مین نہ آئین تو کتنا
تجلی روزن دل سے عیان ہے

ہمارے ہاتھ مین دامن کسیکا
الہی کا دست ہو دشمن کسیکا
ہمیشہ کب رہا جوبن کسیکا
سنوائے خدا شیون کسیکا
کرین غم آپکے دشمن کسیکا
جبر و کے سبب ہوا درس کسیکا

غبار آلودہ ہین پاے خیالی
دل ویران کو جب دیکھا ابلے
برا تھا ہاے کس کمبخت کا ہاتھ
گئے وہ جانب گور غریبان
کسیکا دم نکلتا ہے کسی سے
وہ پھرون دیکھتے ہین داغ در داغ

مثا کر آئے ہو مدفن کسیکا
یہی اجڑا ہوا مسکن کسیکا
کہ ہے نکلا ہوا دامن کسیکا
برابر ہو گیا مدفن کسیکا
کسی پر چال ہے روشن کسیکا
کسیکی سیر ہے گلشن کسیکا

معموران تعمیر مضامین کہن و چہرہ پردازان نقش و نقریب سخن چہرہ شاہد مدعا کو موقلم تحریر سے صفحہ قرطاس پر یون
شبیہ کشی کرتے ہین کہ جب طہماس قلعہ دالامان مین جا کر بعوض خون پدر اپنے لڑکے کو قتل کر کے
نور الدہر کے سامنے آیا تو نور الدہر نے کہا کہ اے نامرد مین نے تجھسے تب کہا تھا کہ تو جا کر بتاسب کو قتل
کر آ نور الدہر کی اس خفگی سے طہماس فقیر ہو کے نکل گیا اور ایک پہاڑ کے دامن مین جا کر اپنے مسکن اختیار
کیا اپنی تلوار سے شکار کر کے کباب بنا بنا کر کھایا کرتا تھا اور چند شیرون کو مار کے انکی کھال کا فرش بنایا تھا
اور انہی کے کپڑے بھی بنا کر تا تھا اور نور الدہر کی یاد مین رویا کرتا تھا ایک روز نور الدہر کو اس طرح
خواب مین دیکھا کہ گویا یہ نور الدہر کا دامن پکڑے ہوئے تھا اور نور الدہر دامن چھڑا کر چلے گئے جب

گھبرایا تھ دیو کا پکڑ کر اس زور سے جھٹکا دیا کہ دیو منہ کے بل ایرج کے پانون پر گر پڑا اور گڑگڑانے لگا
کہ اے آدمزاد مجھسے قصور ہوا مجھے چھوڑ دے ایرج نے کہا کہ اچھا اس شرط سے چھوڑتا ہون کہ تو ابھی
مجھے زمین تک پہونچا دے دیو نے کہا کہ بہت خوب آپ ہاتھ میرا چھوڑ دیجیے اور میری پشت پر بیٹھ لیجیے
مین ابھی تعمیل ارشاد کرتا ہون یہ سنکر ایرج نے اُسے چھوڑ دیا اور اُسیوقت دیو کی گردن پر سوار ہوا عمر تو پہلے
بیٹھے ہی ہوے تھے جیسے ہی ایرج اُسکی گردن پر سوار ہوے ویسے ہی میان عمر بھی اُس دیو کے ایک
شانہ پر گنڈلی مار کے اس طرح آہستہ سے دبے پانون آکر بیٹھ رہے کہ مطلق ایرج کو معلوم نہوا کیونکہ
دیو کا شانہ تھا اُسکی گردن کی آڑ مین بالکل محسوس نہوا اور نہ اُس دیو کو کچھ گرانی ثابت ہوئی کیونکہ عمر کا بوجھ ہی
کیا تھا مگر کچھ آہٹ سی پائی گئی جب دیو پھر اکر منھ اُٹھا کر دیکھتا ہی تو یہ اور دبک جاتے ہین غرض کہ وہ دیو
ایرج کو لیکر چلا عمر و دیو نے دیو سے اشارہ کیا کہ اُسے یہان سے لیجا کر کسی دریا مین یا پہاڑ پر پھینک دیا دیو
اشارہ سے سمجھا کہ بہت اچھا ایسا ہی ہوگا غرض دیو وہان سے پرواز کرتا ہوا چلا جاتے جاتے ایک مقام پر
چاہا کہ ایرج کو ادھر اُدھر پھینک دے ایرج نے یہ قصد دیکھکر ایک ہی گھونسا دیو کے سر پر مارا کہ سر اُسکا
گردن مین گھس گیا اور کہا کہ دیکھ خبردار اب اگر ایسی لڑائی کی تو اس زور سے گھونسا دونگا کہ تو یہین مردہ ہوکے
گر پڑیگا پھر میرے سے جاہے جو کچھ ہوجاے دیو نے عرض کیا کہ بہت اچھا اب ادھر اُدھر نہ دنگا بھی نہین
خداوند یہ قصد میرا تھوڑی تھا کہ مین آپ کو پھینک دون ایرج نے دوسرا گھونسا اُٹھایا اور کہا کہ دیکھ سے
اس گھونسے کو اور سیدھا چل چل غرض جب وہ دیو دوسرا قصد کرتا ہی ایرج گھونسا اُٹھاتے ہین القصہ اسی طرح
ایرج بالاے زمین آئے عمر تو کود کر ایرج سے پہلے ہی لپٹے ہوے اور ایرج نے گرز بند اُس دیو کا
پکڑ کر بالاے سر چرخ دیکر زمین پر دے مارا کہ سر دیو کا پھٹ گیا ایرج کمر بند اُسکا لیکر خدمت امیر مین روانہ
ہوے اپنے ہمراہیون کو ساتھ لیا جب عمر خدمت امیر مین پہونچے تو فرد وقائع امیر کو دیکر علیحدہ
ہو رہے امیر نے ایرج کے کارنمایان دیکھکر بہت مدح وثنا کی اور چند سردارون کو پیشوائی کے واسطے
روانہ کیا جب ایرج شرف قدمبوسی امیر سے مشرف ہوے اور اپنی جگہ پر متمکن ہوے کمر بند دیو کا امیر
باتوقیر کے سامنے رکھ دیا اور عرض کیا کہ حضور یہ آخری کارستانی تھی اور اُسکے علاوہ جو جو کامیابیان
ہوئین وہ مجھے بالتفصیل یاد بھی نہین رہین مگر مختصراً گذارش کرونگا افسوس ہی کہ وقائع نگار کوئی ہمراہ
نہ تھا عمر کسیطرح جانے پر راضی نہوے اُسکا بڑا تاسف ہی امیر نے ارشاد فرمایا کہ بھئی دیکھو ذرا اس
فرد کو تو معائنہ کرو اب جو ایرج دیکھتے ہین تو کل واقعات بالتفصیل قلمبند ہین ایرج نے کہا کہ حضور
یہ کون ایسا میرے ساتھ گیا تھا جسے مین نے کسی وقت نہین دیکھا واقعی حالات تو سب من وعن کم وکاست
صحیح صحیح مرقوم ہین کہ سر مو فرق نہین امیر نے مسکرا کر عمر کی جانب اشارہ کیا اور ارشاد فرمایا کہ یہی حضرت
تھے جو کام سواے انکے اور بھی کوئی کرسکتا ہی جب تم جاچکے تو عقب سے مین نے انہین بھی جس طرح
بنا روانہ کیا ہر چند کہ یہ تو اپنے معمول کے موافق بظاہر انکار ہی کرتے رہے مگر مین نے بہ اصرار تمام
انکو روانہ کر دیا ایرج نے خواجہ سے کہا کہ خواجہ بیان تو کیجیے کہ آپ کیونکر گئے اور کس طرح
آپ نے میری ہمراہی کی خواجہ نے کہا کہ آپ کے جانے کے بعد مین بھی بہ امر امیر آپ کے تعاقب
مین روانہ ہوا پاے شاطری مار کے آپ کے لشکر مین ملحق ہوگیا مگر آپ سے پوشیدہ رہا اپنے تئین

ظاہر نہین کیا جب آپ تخت پر بیٹھنے چلے تو مین نے بھی تخت کا پایہ پکڑ لیا تھا جب آپ واپس چلنے لگے تو مین دیو کے شانے پر سے کود کے آپ سے پیشتر یہان چلا آیا اسمین تعجب کی کون سی بات ہی ایرج نے کہا کہ واقعی خواجہ سلامت آپ سے تو کوئی عجب نہین ہی ای خواجہ حق تو یہ ہی کہ آپ خود ہی اپنے نظیر ہین دوسرا کوئی شخص تو مثل آپ کا نہین معلوم ہوتا ہم بھی تو آپ کے تربیت یافتہ ہین اور آپ ہی کی وجہ سے اس مرتبہ کو پہونچے خواجہ نے کہا کہ یہ آپکی سعادتمندی ہی ورنہ مین تو اس قابل نہین ہون ایرج نے کہا کہ یہ آپکا انکسار ہی ورنہ آپ بہت بڑے شخص ہین خلاصہ اینکہ ابھی یہ ذکر ہوئی رہا تھا کہ یکایک بدیع الجمال کے آنے کی خبر ہرکارون نے امیر کو پہونچائی

## ذکر آمد بدیع الجمال و دیگر امور حسب حال بیان کیے جاتے ہین

جنون مین تن پہ لباس غبار باقی نہین
کب اپنے پاس کفن کو بھی تار باقی ہے
خزان کو دیکھ کے وحشت سی چھا گئی دل پر
غلط کہ گردش لیل و نہار باقی ہی
خرام ناز نے تھوڑی قیامتین کی ہین
جو ہم نہین تو ہمارا غبار باقی ہی
امید وصل چلی جاے ہان دل نادان
رہا سہا ہی نفس کے تار باقی ہی
کرونگا مین بھی ترا ایک ہی لہو پانی
نکالنا ابھی دل کا بخار باقی ہی
رکھینگے عمر بھر اس دل کو بس مین اے ظالم
کہ دل مین یارئہ صبر و قرار باقی ہی

ابھی نزاکت رفتار یار باقی ہی
ابھی نظارئہ فصل بہار باقی ہی
وہ جسم زار کا سنتے ہی حال گھبراے
وہ دیکھے تو کسیکا مزار باقی ہی
جو نہ نہین ہی تو کچھ بھی خلش نہین باقی
بہت ابھی تو شب انتظار باقی ہی
صبا اُڑا نہ سکی آسمان مٹا نہ سکا
جو دم مین دم ہے ای تیغ یار باقی ہی
مرض عشق کی کیا پوچھتے ہو تدبیر
اگر بقا ہی تو کل اختیار باقی ہی
دم اخیر ہی ای داغ توبہ کر توبہ

ابھی زمانہ ناپائدار باقی ہی
نہ دیکھی عیش گذشتہ کی پھر کبھی صورت
ابھی تو شرح دل بیقرار باقی ہی
رہی نہ بہر عدو دل مین کینہ جو کی جگہ
جو عشق ہی تو غم بیشمار باقی ہی
جنون کے ہاتھ سے تا نفس کیا سے غضب
کہ دل مین آنکے ہمارا غبار باقی ہی
بیان ہو نہ جگر پر یہ آپ گھبرائے
کہ زندہ بھی کوئی بیمار زار باقی ہی
پھر ابکی لوٹ لے ظالم نگاہ ناز سے تو
کہ دم سیاہ ابھی اختیار باقی ہی

منطقیان رموز حکمت سخن و متکلمان اسرار داستان کہن موضوع و محمول فسانہ سے تشکل برہان سلمی قائم کر کے اس طرح نتیجہ نکالتے ہین اور اس قضیہ اتفاقیہ صغریٰ و کبریٰ کو جنس و فصل بیان سے خاصتہً یون بعرض عام کرتے ہین کہ جب امیر نے خبر آمد بدیع الجمال سنی تو کل باتون کو قطع نظر کر کے منتظر آمد بدیع الجمال کے تھے اور متفکر تھے کہ خیر باشد بدیع الجمال کے آنے کی کیا وجہ ہی کہ اس اثنا مین بدیع الجمال بھی آموجود ہوا اور امیر باتوقیر کو بصد ادب اسلام کر کے نامہ آسمان پری کا امیر کے حوالہ کیا امیر نے اس نامہ کو پڑھکر اسیوقت جام طلب کیا اور بیچ بارگاہ مین اس جام کو رکھوا کر آواز دی کہ کوئی جوان ایسا ہی کہ اس جام کو پیے اور قہقہہ حبشی کا لائے اور طلسم گلزار سلیمانی کو شکست کرے نور الدہر اپنے دل مین یہ سوچے کہ ایرج نے ابھی اتنی بڑی ایلچی گری کی ہی اور ایسا کار نمایان بر روے کار لایا ہی اب تم چلکر اس کام کو انجام دو طلسم کو توڑ دو اور قہقہہ حبشی کو مار رہو یہ تصور کر کے اپنے دنگل سے اٹھے اور سامنے امیر کے حاضر ہو کر دست ادب باندھ کے گزارش کیا کہ حضور اگر مناسب تصور فرمائین تو غلام اسکا راہم اسکا سر انجام عمل مین لائے یہ سنکر امیر نے ارشاد فرمایا کہ بارک اللہ ای شاہ جوانان یہ سب کام تیرے ہی واسطے ہین یہ کہکر امیر نے خواجہ عمیا و ثنی اور خواجہ دریادل پسران خواجہ بزرجمہر کو طلب کیا اور ارشاد فرمایا کہ ای خواجہ زادو دیکھو تو کہ طلسم گلزار سلیمانی کو کون توڑیگا اور یہ نیکنامی کسکے حصہ مین ہی اور قہقہہ کو مار کر کون سرخروئی

حاصل کریگا خواجہ زادون نے اصطرلاب نجوم کو آفتاب کی جوت سے ملاکر تثلیث و تربیع سیارگان افلاک سبعہ کی مطابقت کرکے احکام پر نظر کی اور ہر ایک ستارہ سعد و نحس کی نظر کو بروج فلکی کی مناسبت سے ملاحظہ کرکے عرض کیا کہ حضور مرگ قہقہہ کی تو تیغہ عقرب سلیمانی سے معلوم ہوتی ہے جسکے ہاتھ مین وہ تیغہ ہوگا وہی قاتل اسکا معلوم ہوتا ہے امیر نے اسیوقت تیغہ عقرب سلیمانی نورالدہر کے حوالہ کیا نورالدہر نے مسلح و مکمل ہو کر بہام نوش فرمایا ہمراہ بدیع الجمال نے دیوون کو اشارہ کیا کہ تخت حاضر کرو دیوون نے فی الفور تخت حاضر کیا نورالدہر تخت پر جلوہ افروز ہوئے اور امیر کو سلام کرکے پرشہ قاف کی سمت روانہ ہوئے اب انکو تو راستے مین چھوڑا دو کلمہ داستان حال لشکر اسلام و لشکر نمرود کے ملاحظہ فرمائیے جو ٹہا ہو سا تھیون نے لیل کا روان

لیجائے ٹوٹنے مری قسمت کہاں مجھے
چاہین مثل سنگ فلاخن جہاں پھینکیے
آتی نہین ہے بات سوائے فغاں مجھے
ہوتی نہ وہ گلی تو بہاتا نہ دل مرا
تو کہہ رکھے کاش تو پاسبان مجھے
ای داغ اسکے ہاتھ سے گر ہوں شہید مین

اسکو نہ آئے تم تو دل بدگمان سے
پھینکے مرے نصیب کی گردش کہاں مجھے
پڑتی ہے آنکھ سر بزم جب کہین
ملتا اگر زمین سے عوض آسمان مجھے
دل خط مین رکھدیا بھی تو کیا فائدہ ہوا
وہ موت بھی ہو زندگی جاودان مجھے

وان لیگیا کہ موت ہی جانان جہان ہے
کیا درد دل کہون کہ سراپا ہون درد
جانتے ہین اک نگاہ پہ سو گمان مجھے
افسانہ تھکے اسکو سناؤن تمام رات
آیا ہے کہا ہی سوال کو جب ہی تو زبان مجھے
تھا پاسبان قوم نکتہ دانی دہن یہان

فنون قصہ خوانی نزاوئیہ خامہ سحر نگار نکتہ سنج بیان پر اس شکل سے رقم کرتے ہین کہ جب ایرج دیو کو مار کر خدمت امیر نوقیر سے مشرف ہوئے اور یہ خبر نمرود کو پہونچی کہ ایلچی امیر کا اس دیو کو مار کر صحیح سلامت لشکر اسلام مین ہو نچگیا تو بنجیارک نے نمرود سے کہا کہ ارستانی خدا پرستون کی ملاحظہ کی نمرود کو غیظ آگیا اور حکم نوازش نقارہ رزمی صادر کیا اسیوقت لشکر نمرود مین طبل جنگ بجا جو اسیطرح لشکر اسلام نے یہ خبر صاحبقران والاشان کے حضور مین آکر عرض کی لشکر نمرود مین طبل جنگ بجادیا گیا امیر نے بھی زبان فیض ترجمان سے ارشاد فرمایا کہ ہمارے لشکر مین بھی آئیدہ کوس جنگی بجایا جائے چنانچہ فوراً لشکر امیر مین بھی نقارہ رزمی پر چوب پڑی صدائے شور فساد بلند ہوئی شب بھر دونون جانب اسباب حرب و ضرب کا انتظام سامان جنگ کا اہتمام ہوتا رہا شجاعان روزگار و مردان آزمودہ کار اپنے اپنے اسلحہ کی صفائی و درستی مین مصروف ہوئے بادشاہ نے سویرے سے دربار برخاست کردیا سرداران اپنی جگہ پر آئے صبح خانے کھاوائے مسل و رسل نقیبون مین صدا بلند ہوئی آئینہ تیغ پر صیقل دو چند ہوئی بانگ دراز و شور قرنا سے جنگی مراءت خاطر شجاعان کے لیے گویا قلعی تھی کہ ہمت و جراءت کی صورت نظر آنے لگی آئینہ خانہ ہمت مین عروس جلادت جلوہ دکھانے لگی تمنائے ہم آغوشی عروس ظفر مین فتح و ظفر مین سیماب دار بیقرار آمادہ مرگ دیدیا سے کار زار چشم شاہد ہمت کے اشارے ہونے لگے کہ دیکھین کون جراءت تیغ کے روبرو سینہ سپر بناتا ہے اور کون بخندہ پیشانی بگڑا ہوا نقشہ درست بناتا ہے آج ہی تو مردی و نامردی کے جوہر کھلینگے عرصہ جنگگاہ مین جرید شجاعت کے دفتر کھلینگے کسکی قلعی کھلجائیگی گرد کرد و بدر نقش رخسار شجاعت سے وصل جائیگی کل مقدمہ نام و ننگ ہے خصم مردانگی پر جامہ حیات تنگ ہوا اس کسامہی دین بزدلون کو عارسی ہوئی کسنان جانستان ملامت کی خلش مژگان یار سی ہے نیزے سے شاہد ناز کی طرح تیر تکلے کا سعود منہ بنا کر سمٹنے لگے تیغ آبدار کے سلسلے سپر نے دل کی کدورت لگالی تھی برچھیون کی آن بان دیکھی بہالی تھی کمند حلقہ زلف گرہ گیر تھی لب سوفار سے نگاہ سے راسا بازی تیر تھی پیادے

محو صورت جنگ سواروں پر عرصہ زیست تنگ گھوڑے فرط ہراس سے ششدر کھڑے تھے پیل
کجروی عدو سے منصوبہ حیرت مین پڑے تھے چار آئینہ اپنا رخ روشن دکھا رہے تھے خود و لبساط حمات
بجھا رہے تھے زرہون پر یہ کڑی پڑی تھی کہ تیغ مخالف کے انتظار مین نگاہ حسرت لڑی تھی شمشیر صاعقہ
بار کی چمک کشت حیات دشمن پہ بجلی گراتی تھی مارے خوف کے قضا بھی گولی بچاتی تھی نفر زین و لگام کی
درستی مین آمادہ مستعد جنگ ہر ایک سوار و پیادہ کہان تک گزارش ہو چار پہر رات یہی غوغا بلند رہا جب مرقع
دہر سے ورق شب الٹا صورت دوسری نظر آئی تیغ سحر صیقل ہو کر مصفا ہوئی خنجر آفتاب نے روانی
دکھائی بت جلائی دہر نے کھر مشعل روز ٭ ہوا روشن چراغ عالم افروز ٭ جو نکلا شہسوار اسپ افلاک ٭
اڑے تابون سے تارے صورت خاک ٭ ہنگام سحر دونون لشکر بصد کرو فر دار و دشت قتال ہوئے
صبح ہوتے ہی صاحبقران عالی شان نے بھی بعد ادائے فریضہ سحری مثل آفتاب تابان کمین بارگاہ سے
طالع ہو کر خانہ زین مرکب خنگ سیہ قیطاس کو منور و روشن فرمایا سردار مثل خطوط شعاع گرد اس نیر تابان
کے روان چالیس ہزار سواران چارآئینہ پوش ہمراہ جوڑیان نقارہ ہا سے نقرہ و طلا کی بجتی بہ عظمت و شان
فی الجملہ اس جاہ و حشمت سے امیر با توقیر مع سپاہ وارد جنگاہ ہوئے دلاوروں نے صفوف جدال و قتال کو آراستہ
کیا نقیبوں نے کڑکا کہنا شروع کیا ٭ یک آگے بڑھ رہا اور یک پیچھے ہٹے ٭ ایسے پوت کپوت کا کاماس پکھا ہے
ای مردان بکوشید نا جامہ زنان نپوشید ٭ روز جنگ ست جنگ باید کرد ٭ کوشش نام و ننگ باید کرد ٭
رستم رہا زمین پہ نہ بہرام رہ گیا ٭ مردون کا آسمان کے تلے نام رہ گیا ٭ اس کلام شجاعت التیام سے مادہ
شجاعت کا ہیجان ہوا صفوف افواج پر مثل صف مژگان سناٹا سا چھا گیا ہر ایک بہادر اپنی جانب مخالف
بہ نگاہ قہر نگران تھا کہ صف لشکر نمرود سے مغیلان خارا شکن باہر آیا اور نعرہ کیا کہ ای فرقہ مغضوب درگاہ
خداوند تم مین سے جسے دعوی مردانگی ہو وہ میرے مقابلہ کو آئے اور جام شربت مرگ میرے ہاتھ سے
پیے نمرود نے کہا کہ مین نے تقدیر کی ہے کہ مغیلان خارا شکن حمزہ کو قتل کریگا بختیارک نے کہا کہ بجا ہے
ای خداوند ہم یہ تقدیر کرتے ہین کہ مغیلان اور اسکے بعد بہت سے سردار تمہاری فوج کے حمزہ کے
ہاتھ سے چاشنی گیر حلاوت مرگ ہونگے نمرود نے کہا کہ ای شیطان درگاہ تو نے کیا کہا تو کیسی الٹی
تقدیر کرتا ہے بختیارک نے کہا کہ خداوند آج ہمارا بھی تقدیر کرنے کو جی چاہا بھلا دیکھین آج کسکی تقدیر
زبردست و چرب نکلتی ہے غلام کی یا خداوند کی نمرود نے کہا کہ تو بھی کتنا پاجی اور نالایق ہے تیری دل لگی ہر وقت
چلی ہی جاتی ہے غرضکہ نعرہ مغیلان خارا شکن کا سنکر امیر با توقیر میدان مین تشریف لائے پہلے تو
صاحبقران والاشان نے اتمام حجت کے لیے بہت کچھ وعظ و پند زبان الہام بیان سے ارشاد فرمائے
اور دلائل وحدانیت و ربوبیت باری تعالی عز اسمہ مغیلان سے بیان کر کے دعوت اسلام کے بعد اسکو
ارشاد فرمایا کہ اگر تیرے پاس ان باتون کا جواب ہو تو بیان کر ورنہ بہتر یہ ہے کہ مذہب حقہ کو قبول کر مغیلان
نے تیغہ کھینچکر کہا کہ جواب ان باتون کا آپکو یہ تیغ آبدار دیگی یہ سنکر امیر کو تاب ضبط باقی نہ رہی غیظ آگیا اور
فرمایا کہ بہتر حملہ آور ہو مغیلان خارا شکن نے اس تیغہ کا وار کیا صاحبقران نے تلوار اسکی رد کر کے
کلائی اسکی پکڑ لی اور اس زور سے جھٹکا دیا کہ وہ منہ کے بل زمین پر آرہا نیچے ایک پتھر پڑا ہوا تھا
سر اسکا اس پتھر پر گر کے پاش پاش ہو گیا امیر نے اور ایک تلوار اوپر سے مار کے کام اسکا تمام کیا

ور نعرہ کیا کہ اور جیسے تمنائے مرگ ہو اور خیالات اجل پلے آرزوئے قتل مین جسکے کھٹک رہا ہو وہ
میرے مقابلہ کو باہر آئے یہ نعرہ سنکر بابیل کوہ پیکر سامنے آیا امیر نے اُسے بھی علف تیغ بیدریغ
کیا غرضکہ اسی طرح ستائیس کافران عنید کو راہی دارالبوار کیا نمرود نے قریب شام طبل بازگشت بجوایا لشکر
امیر مین بھی طبل بازگشت پر چوب پڑی دونون لشکر اپنی اپنی فرودگاہ پر واپس آئے لشکری بسترون پر آکر
آرام پذیر ہوئے سرداروں نے اپنے خیمون مین استراحت کی جبکہ طوق شعاع مہر گردن روزگار سے اُترا اور
ہیکل کہکشان شاہد شب نے زیب گلو کی ۞ چو در برقع کو رفت آفتاب ۞ سر روز روشن فرو شد بخواب
شب تیرہ چون اژدہائے سیاہ ۞ زماہی برآورد سر سوئے ماہ ۞ دورویہ سپاہ پس میدا نشستند کس
گرد خرگاہ نگہداشتند ۞ امیر باتوقیر بارگاہ مین آکر بیٹھے اُدھر نمرود بھی اپنی قیام گاہ پر گیا مجمع رفقا و مصاحبین
ہونے لگا بختیارک نے نمرود سے کہا کہ کیون خداوند شیطان کی تقدیر کو ملاحظہ فرمایا اب شیطان کی تقدیر
زبردست ہی یا خداوندگی نمرود نے کہا کہ اچھا ہمنے تقدیر کی کہ کل حمزہ کو ہم گرفتار کرا لینگے بختیارک
نے کہا کہ اچھا ایک تقدیر کو تو ہم دیکھ چکے اب اسے بھی دیکھتا ہی نمرود نے بختیارک سے کہا کہ ار
خاموش رہ تو ہر مرتبہ ایسی ہی دل لگی بازی کیا کرتا ہی بختیارک نے کہا اچھا دیدہ باید کہ چہ خواہد شد ۞ سے
کہ شب آبستنی فردا چہ زاید ۞ نمرود نے کہا بہت اچھا بہت اچھا اب زیادہ بک بک نہ کیجیے یہ کہکر نمرود
نے مرزبان فیل خوار جادو کو طلب کرکے کہا کہ اے مرزبان جس طرح بنے آج حمزہ کو اُٹھا لاؤ تو ہم
جانینگے کہ تو عیار ہی یہ سنکر مرزبان نے کہا کہ حضور بہت اچھا تعمیل ارشاد مین کچھ عذر نہین ہی چنانچہ مرزبان
نے پہر رات گئے لباس شب روی زیب جسم کرکے بارگاہ سلیمانی کی راہ لی جب بارگاہ کے قریب
پہونچا تو ہر چند چاہا کہ جست کرکے خیمہ کے اندر چلا جاوے مگر ممکن نہوا جسقدر یہ کوشش کرتا تھا کہ جست
کرکے اندرون خیمہ چلا جاوے اُسیقدر سراچہ بارگاہ اور بلند ہوتے جاتے تھے آخر مجبور ہوکر بارگاہ کے
دروازہ پر آیا دیکھا کہ مقبل معہ چند عیارون کے پہرا دے رہا ہی بس دیکھتے ہی اسم سحر پڑھ پڑھ کے
دم کرنا شروع کیے ایک آن واحد مین مقبل اور سب ہمراہی بیہوش ہو ہو کر گر پڑے بس اب کیا تھا گھر سنسان وہ
کا مرزبان جب داخل بارگاہ ہوا دیکھا کہ امیر اپنے بستر استراحت پر غافل آرام فرما رہے ہین اسنے چاہا
کہ امیر پر بھی اسم سحر دم کرکے گرفتار کرے جیسے ہی کہ مرزبان نے اسم سحر شروع کیا ویسے ہی حسن
اتفاق سے امیر کشورگیر کی آنکھ کھل گئی دیکھا کہ ایک شخص سامنے کھڑا ہوا جادو کر رہا ہی امیر سمجھے کہ اپنے
زعم مین مجھے غافل سمجھکر جادو کر رہا ہی امیر نے وہین سے پلنگ پر لیٹے لیٹے اسم اعظم آغاز کیا ادھر سے
وہ سحرخوانی مین مصروف ہی اور پڑھ پڑھ کر امیر پر دم کر رہا ہی اور ادھر امیر اسکے اوپر اسم اعظم
پڑھ پڑھ کے دم کر رہے ہین بعد تھوڑی دیر کے جب اُسنے اسم سحر کو تمام کیا اور امیر خاموش بے حس و
حرکت لیٹے رہے تو وہ مردود یہ سمجھا کہ حمزہ بیہوش ہوگئے اب انہین گرفتار کر لینا چاہیے یہ سوچکر قریب
امیر آیا امیر بسم اللہ کہکے اُٹھ بیٹھے اور فرمایا کہ کیون اے ساحر نابکار سحر کر چکا بس ایسے ہی سحر پر میری گرفتاری
کے لیے آیا تھا ارے لعنت ہی خدا کی اور تو کچھ نہین یہ کلام سنکر عقل ساحر کی حیران ہوگئی اور عرض کیا
کہ اے حمزہ معلوم ہوا کہ آپ نے کسی نکسی طور پر میرے سحر کو رد کر دیا امیر نے وہ لوح جو گلے مین پہنے ہوئے
تھے جسپر اسم اعظم منقوش تھا اُسکو دکھا لی کہ دیکھ یہ لوح جو میرے گلے مین پڑی ہوئی ہی اسی لوح کی

برکت سے مین نے تیر سے سحر کو دفع کر دیا ابھی امیر سے اور اسی جادوگر سے یہ گفتگو ہو ہی رہی تھی
کہ حسب اتفاق عمر بھی اُسی طرف آ نکلے قریب دروازۂ بارگاہ آ کر دیکھا کہ مقبل اور اُسکے ہمراہی تو بیہوش
پڑے ہوئے ہین اور اندر بارگاہ کے امیر سے اور کسی شخص سے بات چیت ہو رہی ہے خواجہ سمجھے
کہ بھی کچھ دال مین کالا ہی چاہیے یہ سوچ کر گلیم عیاری اوڑھ کر اندرون بارگاہ آ گئے دیکھا کہ ایک جادوگر امیر
کے سامنے کھڑا ہوا ہی اور امیر سے اور اُس سے گفت و شنید ہو رہی ہے عمر نے جاتے ہی امیر سے
کہا کہ کیون آج آپ بیدار کیون ہین امیر نے فرمایا کہ یہ حضرت میرے گرفتار کرنے کو آئے تھے
اتفاقاً میری آنکھ کھل گئی عمر نے کہا کہ پھر یار سے مردود کو یہ کہکر اُس ساحر کی طرف لپکے دیکھا کہ وہ ندارد
ہی مجھے دیکھتے ہی بھاگ گیا جلدی سے بیرون خیمہ آئے اور اُسکو چار طرف دیکھنا شروع کیا
دیکھا کہ ایک سمت کو بھاگا چلا جاتا ہی بس جھپٹ کر کمند اصفہانی کے حلقہ اُسکی جانب پھینکے ہر چند
کہ وہ عمر سے بہت فاصلہ پر تھا مگر چونکہ خاصیت اُس کمند کی یہ ہی کہ بوقت ضرورت یہ کمند حسب حاجت بڑھ جاتی ہی
وہ کمند کے حلقون مین گرفتار ہو گیا اور عمر اُسے کھینچتے ہوئے جانب بارگاہ لائے اور میخ ہائے وادی
مین کسکر اُسے باندھ دیا اور قصد کیا کہ جا کر امیر سے اطلاع کرین دیکھا تو امیر بھی دروازۂ بارگاہ پر کھڑے
ہین عرض کیا کہ حضور یہ ساحر حاضر ہی امیر نے فرمایا کہ بھئی خواجہ تمھین اس امر کی خبر کیسے ہوئی عمر نے عرض
کیا کہ حضور یا بعد ارجو بالادوی کرتا ہوا دروازہ بارگاہ پر آیا تو دیکھا کہ مقبل اور اُسکے ہمراہی بیہوش پڑے
ہوئے ہین اور آپکی باتون کی آواز آ رہی ہی تب مین سمجھ گیا کہ کچھ دال مین کالا ہی گلیم اوڑھکر داخل بارگاہ ہوا دیکھا
تو یہ مردود آپ کے سامنے کھڑا ہوا ہی اُسے دیکھکر مین تو آپ سے باتین کرنے لگا یہ مردود فرصت
پا کر بھاگ نکلا اب جو مین نے باہر آ کر دیکھا تو راستہ نہ پایا بیرون خیمہ تلاش کرنے لگے ایسے کمند اصفہانی پھانس
لیا اب کیا حکم ہوتا ہی امیر نے فرمایا کہ قتل کرو عمر نے بسم اللہ کہکر خنجر مارا کچھ اثر نہوا سمجھے کہ کچھ اُسکے پاس
ایسی چیز ہے کہ جسکے باعث سے خنجر تاثیر نہین کرتا ڈھونڈتے ڈھونڈتے دیکھا کہ اُسکے بالون مین
ایک تعویذ موم کیا ہوا چپٹا ہی عمر نے اُس تعویذ کو نکال کر پھینک دیا اور بسم اللہ کہکر ایک خنجر اُسکی گردن پر
رسید کیا کہ دھڑ سے سر اُسکا جدا ہو گیا امیر نے حکم دیا کہ لاش اس مردود کی ہاتھی کے پاؤن مین باندھ
کے تشہیر کراؤ جب صبح ہوئی تو لاش اُس مردود کی پائے فیل مین باندھ کے تمام لشکر مین خوب تشہیر
کرائی ہے کہ نمرود کو بھی یہ خبر پہونچی کہ مرزبان مارا گیا تو اُسے بہت ہی تاسف ہوا اور نہایت غیظ آیا
کہنے لگا کہ جبتک کوئی بڑا آزمودہ کار نہ جائیگا امیر کا گرفتار ہونا امر دشوار ہی بختیارک نے کہا کہ کیون
خداوند کیا ہوا نمرود نے کہا کہ ارے شیطان تو نے سنا کیا مرزبان امیر حمزہ کے ہاتھ سے مارا گیا بختیارک
نے کہا کہ کیون مارا گیا اُسنے تو تقدیر کی تھی کہ حمزہ گرفتار ہو جائینگے یہ کیسی الٹی تقدیر ہو گئی نمرود نے کہا کہ خیر
تو اپنی شیطنت کی لینے لگا بختیارک گویا ہوا کہ پھر کوئی تقدیر سوچیے گا نمرود بولا کہ ہان مگر نہ سوچے تو کیا کرینگے بختیارک
نے کہا کہ خداوند اب کی ایسی بودی تقدیر نہ سوچیے گا اس مرتبہ تو ذرا مضبوط سی تقدیر کیجیے گا ایسا تو نہوا کبھی مسلمانون
کی تدبیر سے آپکی تقدیر پیش رفت نہ کر سکے نمرود نے کہا کہ نہین اب کی بہت مستحکم تقدیر کیجائیگی یہ کہکر ایک تعویذ
لکھکر اور آگ منگوا کر اُس تعویذ کو آتش مین ڈال دیا بس جیسے ہی وہ تعویذ جلا اور دھوان بلند ہوا ویسے ہی یکایک ایک
تاریکی سی پھیل گئی اور ایک دیو سیاہ زشت خو سامنے سے پیدا ہوا اور نمرود کے سامنے آ کر کھڑا ہو گیا

نمرود نے اُس سے کچھ اشارہ کیا وہ بونے پھر پرواز کی اور بعد تھوڑی دیر کے سمندر جادو اور محیط جادو
کو لیکر نمرود کے حضور مین حاضر ہوا نمرود نے ان دونون کو بہت تواضع و تکریم سے اپنے پاس بلا کر قریب
تخت اپنے جگہ دی بختیارک نے کہا کہ اے خداوند آپنے اپنی خدائی کو بالکل بے حقیقت اور سبک
کر دیا کہ ایک ایک بندہ کی یون تعظیم و تکریم کرتے ہین نمرود نے کہا کہ یہ سب میری خدائی کے ستون اور میرے
بندگان خاص ہین اگر مین انکے مدارات اور دلداری نکرون تو پھر دوسرا کون ہی جو انکا حفظ مراتب کریگا یہ کہکر نمرود
اُن دونون ساحرون کی جانب متوجہ ہوا اُن ساحرون نے عرض کیا کہ خداوند نے ہمین کس واسطے طلب کیا ہی
نمرود نے کہا کہ مین نے تمکو اس غرض سے طلب کیا ہی کہ خدا پرستون نے میرے ستائیس سردارون کو قتل
کیا اور قہور و بلاشور اور عرش انکی قید مین ہین اور چند سردار حمزہ کے میری قید مین ہین اگر مین انہین
قتل کرونگا تو حمزہ قہور اور بلاشور و عرش کو قتل کر ڈالیگا اگر تم دونون جاکر عرش اور قہور و بلاشور
کو رہا کرلاؤ تو مین اُن مسلمانون کو تہ تیغ کردون سمندر جادو نے کہا کہ اُن مسلمانون کو آپنے کہان قید
کیا ہی نمرود نے کہا کہ آسمان پر سمندر جادو نے کہا کہ کس جگہ نمرود نے کہا کہ قندیل ہائے آتشین مین
سمندر نے عرض کیا کہ لشکر مین کیون نہ قید کیا بختیارک بول اُٹھا کہ اگر لشکر مین قید کرتے تو حمزہ
کا عیار زبردست خواجہ عمر چھڑا لیجاتا سمندر جادو نے کہا کہ بھلا اُسکی کیا مجال ہی مین اُسکو قتل کر ڈالونگا مین تو
اُسکے خون کا پیاسا ہون بختیارک نے کہا کہ بہت اچھا جب آپ عمر کو قتل کیجیے گا تو تھوڑا سا خون اُسکا مجھے
بھی دیجیے گا نمرود نے کہا ارے شیطان خاموش رہ تو ہر جگہ دل لگی کیے جاتا ہی ہر بات مین مسخرہ پن
کرتا ہی غرض محیط جادو نے سمندر جادو سے کہا کہ تو جاکر قہور وغیرہ کو چھڑا لا اور مین خود ان مسلمانون کو
لشکر مین لیجاکر قید کرتا ہون اور آپ چوکی دیتا ہون دیکھون تو میرے پہرے سے کون چھڑا لیجاتا ہی اور کسکی
طاقت ہی ارے جو چھڑانے آئیگا خداوند کے اقبال سے اُسے قتل کرونگا نمرود نے کہا کہ اچھا اُنہین
لاؤ قیدیون کو اُسیوقت سرداران لشکر اسلام کو سامنے نمرود کے حاضر کیا بختیارک نے کہا کہ مبلغ لندہ
و قاسم دونون داماد لقا ہین زمرد شاہ نے کہا کہ بختیارک تو مجھے ذلیل کرتا ہی تجھسے کسنے کہا تھا کہ تو
ایسی باتین کرے ارے صاحب یہ سب جھوٹ ہی بختیارک نے کہا کہ خداوند ہاتھی پھرے گانون گانون جسکا
ہاتھی اُسی کا ناؤن القصہ محیط جادو اُسیوقت مبلغ وغیرہ کو لیکر آسمانون سے اُتر کر زمین پر آیا اور
لشکر نمرود مین ایک خیمہ علحدہ نصب کراکے ان سب کو اُس خیمہ مین لیجاکر قید کیا اور کل اہل لشکر مین منادی
کرادی کہ خبردار کوئی ان قیدیون کی نگہبانی نکرے مین تنہا ان سبکی حفاظت کرونگا دیکھون تو کون لیجاتا ہی
چنانچہ مخبر ہرکارون نے امیر کی خدمت مین جاکر عرض کی کہ محیط جادو نے سرداران لشکر اسلام کو لاکر لشکر
نمرود مین مقید کیا اور خود اُنکی حفاظت کر رہا ہی اور سمندر جادو نے اقرار کیا ہی کہ مین قہور وغیرہ کو لشکر اسلام
سے چھڑا لاؤنگا پس امیر یہ خبر سنکر آبدیدہ ہوے اور ارشاد فرمایا کہ اگر اتفاق سے ایسا ہی واقع ہوا
اور سمندر جادو قہور وغیرہ کو آکر چھڑا لیگیا تو بڑا ہی غضب ہوگا نمرود ہمارے سردارون کو ضرور قتل کریگا
کیونکہ اُس صورت مین پھر اُسے کوئی خوف تو رہیگا نہین اور اگر مین پہلے ہی قہور وغیرہ کو قتل کرتا ہون تو بھی
وہ لوگ قتل ہو جاوینگے اگر کوئی شخص جاکر ہمارے سردارون کو چھڑا لاتا تو البتہ ہماری بن پڑتی ہم
ان ملعونون کو بخوف خطر قتل کرتے یہ سنکر شاپور نے دست بستہ عرض کیا کہ حضور کیون استغفراللہ اس

و پریشان ہوتے ہین غلام ابھی جاکر آپ کے سرداروں کو چھڑائے لاتا ہے اول تو سمندر جادو بیان آنے ہی نپایگا کہ مین جاکر سرداران حضور کو رہا کیے دیتا ہون اوجاگر بالفرض وہ آبھی گیا اور قہمور وغیرہ کو چھڑا لیگیا تو قبل اسکے کہ وہ قہمور وغیرہ کو لیکر لشکر ظفر مین ہوپنچے مین آپ کے سردارون کو آپ تک ہوپنچا دونگا بس پھر کوئی خوف نہین ہے ورنہ آپ میرا نام شتا لور نہ رکھیے گا یہ سنکر امیر نے ارشاد فرمایا کہ بارک اللہ جزاک اللہ بڑی ہمت کی اے شتاپور اگر تو اس کام کو سرانجام دیگا تو مستحق انعام عظیم ہوگا اب اس داستان کو یہین چھوڑیے اور اس طرف توجہ فرمائیے

## پہونچنا نورالدہر کا طلسم گلزار سلیمانی پر اور قتل ہونا قہقہہ سیہ چشمی کا نورالدہر کے ہاتھ سے

دیکھتا جا ادھر ادھر سے ڈر لگا آ
ہو جاتے ہین ٹھہر جائین ٹھہرنے والے
اس گذرگاہ سے پہونچین تو کہین منزل تک
سچ تو یہ وہ بھی برے ہوتے ہین مرنے والے
قتل ہونگے ترے ہاتھون سے خوشی اسکی ہے
سر ہو جائین کسیکے یہ بکھرنے والے
حشر مین لطف ہو جب ہمسے کہون دو دو باتین
ہمسے اچھے رہے سرتے مین کترنے والے
غسل میت کے شہیدون کو ترے کیا حاجت
رات کی رات ٹھہر جائین ٹھہرنے والے
غنچۂ گل مین دھرا کیا ہے بتا اے بلبل
اور ہونگے تری محفل سے ابھرنے والے

بچی نظرین کیے مجھ سے گذرنے والے
قلزم عشق سے اے خضر ہمکو خوف نہین
جیسی گذریگی گزارینگے گذرنے والے
ہوکے لبریز نہ چھلکیگا مرا ساغر دل
آج اتراتے ہوے پھرتے ہین مرنے والے
آہ کے ساتھ فلک سے یہ ندا آئین آئین
وہ کہین کون ہو تم ہم کہین ہونیوالے
ہو وہی قہر وہی جبر وہی گرد و غرور
بے وفا ہے ابھی نکھرے ہین نکھرنے والے
ملی روز قیامت بھی حیات جاوید
جمع ہین چند ورق وہ بھی بکھرنے والے

راہ دیکھینگے نہ دنیا سے گذرنے والے
بیٹھ کر رہ مین ابھرتے ہین ابھرنے والے
منہ نہ پھیرا جگر و دل نے صف مژگان سے
میکدے سے ہون اگر لاکھ ہو بکھرنے والے
تیرے گیسوے پریشان نگرین سودائی
جل گئے سایۂ طوبی مین ٹھہرنے والے
خوشنوائی نے رکھا ہمکو اسیر صیاد
بت خدا ہین مگر انصاف نگر نہوالے
منزل عشق نہین ہے یہ سرائے فانی
ہمنے دیکھے بہت اس شوخ پہ مرنے والے
حضرت داغ جہان بیٹھ گئے بیٹھ گئے

سرمہ کشان دیدۂ انجام بین حقیقت و نظارگیان چشم نورآگین بصیرت تجلی جوہر مضمون سخن سے دیدۂ بے نور داستان کو اس طرح منور فرماتے ہین اور میل قلم سے چشم شاہد تحریر مین یون سرمہ لگاتے ہین کہ جب قہقہہ کو یہ خبر معلوم ہوئی کہ آسمان پری جانب طلسم گلزار سلیمانی آگئین اور خیمہ انکا مع لشکر ظفر پیکر وہان نصب ہو چکا تو یہ بھی بعجلت تمام اپنے لشکر کو لیکر آپہونچا اور آتے ہی طبل جنگ بجوا دیا جب یہ خبر آسمان پری کو ہویدون سے پہونچائی کہ قہقہہ پہونچ گیا اور آتے ہی اسنے اپنے لشکر مین طبل جنگ بجوا دیا تو آسمان پری نے بھی اپنے لشکر مین کوس حربی بجانے کا حکم دیا چنانچہ اسیوقت آسمان پری کے لشکر مین بھی نقارۂ رزمی پر چوب پڑی زمین و آسمان دہل گئے عالم کے تہ و بالا ہونے کی نوبت پہونچی شب بھر تیاری و درستی سامان جنگ ہوا کی صبح کو دونون لشکر میدان مین آکر صف کشیدہ ہوے آسمان پری نے عبدالرحمن جنی سے کہا کہ اب کیا کرنا چاہیے کوئی دم مین لشکر قہقہہ سے مبارز طلبی ہوگی عبدالرحمن جنی نے کہا کہ حضور خاطر جمع رکھین عنقریب کوئی شخص فرستادہ امیر آیا ہی چاہتا ہے گھبرانا غلطی ہے آپ کا نامہ پہونچتے ہی امیر با توقیر نے کسی سردار کو روانہ کیا ہوگا ابھی یہ باتین ہو ہی رہی تھین کہ قہقہہ نے میدان جنگ مین آکر نعرہ کیا کہ ہے کوئی پہلوان لشکر آسمان پری مین جو میرا مقابلہ کرے پس یہ سنکر آسمان پری اور بھی مضطر و سراسیمہ ہوئین کہ اب ہے ہے کیا کرون اور گھبرا کر عبدالرحمن سے

کہا کہ خواجہ اب کیا ہونا چاہیے کہ لکایک نعرہ نورالدہر کا سُنائی دیا خواجہ عبدالرحمن نے کہا کہ شکر خدائے عزوجل نورالدہر آپہونچے اب کوئی فکر و اندیشہ کا محل نہیں ہے غرضکہ نورالدہر نے آتے ہی مقابل قہقہہ نعرہ کیا ۵ شعر ہ عالم شجاع عصر نورالدہر عالی شان ٭ سپہر حشمت صاحبقرانی و جہانبانی ٭ مہ برج شجاعت آفتاب عزو تمکین گشت از لشکر من فوج اعدا صد پشیمانی ٭ نہنگ بحر رزم دست بر قبضہ چو بگذارم ٭ شود از آب تیغم لشکر کفار طوفانی قہقہہ نعرہ سنکے تاؤ پیچ کھانے لگا اور نورالدہر پر وار شمشاد کا وار کیا نورالدہر نے وار اُسکا خالی دیکر نیزہ اُٹھایا قہقہہ نے بھی نیزہ اُٹھایا نیزہ بازی ہونے لگی کامل دو پہر تک نیزہ بازی رہی کہ سنانین نیزوں کی بالکل ناکارہ ہوگئین قہقہہ نے نیزہ پھینک کے تلوار علم کر کے نورالدہر پر حملہ کیا نورالدہر نے حملہ اُسکا خالی دیکر تیغہ عقرب سلیمانی کو میان سے لیا اور تین مرتبہ خبردار خبردار کہکے اُسکے سر پر تیغہ مارا قہقہہ نے سپر کو چہرہ کی پناہ کیا ہرچند کہ سپر اُسکی بہت زبردست تھی مگر کیا ہو سکتا ہے یہ تیغہ عقرب سلیمانی وہ بلا کی چیز ہے کہ سپر اور خود کو کاٹ کر راکب و مرکب کے چار ٹکڑے کرتی ہوئی زمین مین در آئی نورالدہر نے قبضہ کو چوم کر تیغہ کو میان مین رکھا اور صدائے اللہ اکبر جل جلالہ کی بلند کی پس قہقہہ کے قتل ہوتے ہی کل دیو نورالدہر پر ٹوٹ پڑے اور وار شمشاد دیکر نورالدہر پر حملہ آور ہوے نورالدہر نے بھی تیغہ عقرب سلیمانی کو میان سے لیا اور غول مین دیوؤن کے در آئے آسمان پری نے بھی اپنے دیوؤن کو حکم دیا کہ قہقہہ کے دیوون پر جا گرو ادھر تو آسمان پری کے دیو قہقہہ کے دیوون پر جا پڑے اور اُدھر قمرزاد اور فخرزاد و گبرزاد بھی قید توڑ کر آ پڑے جنگ مغلوبہ واقع ہوگئی اس طرح بھرٹ سے تلوار چلی کہ الامان خون کی ندیان بہگئین کشتون کے پشتے بندھ گئے دیوون کے لاشون کے جابجا انبار نظر آتے تھے ہر طرف کوہ سیاہ کا عالم تھا زمانہ درہم برہم تھا تین شبانہ روز جنگ رہی نو لاکھ دیوؤن مین چار لاکھ دیو قتل ہوے اور پانچ لاکھ بھاگ نکلے آسمان پری نے بہ فتح و فیروزی مراجعت کی اور لشکر صورت نما کو نورالدہر کے واسطے بارگاہ نصب کرائی یہ سب آکر داخل بارگاہ ہوے صحبت عیش و عشرت آراستہ ہوئی ساقیان سیمین رو بادۂ مشکبو لیکر حاضر ہوے مطربان شیرین ادا نے رقص و سرود کا رنگ جمایا تھوڑی دیر یہ جلسہ مسرت منعقد رہا نورالدہر نے بعد فراغت طعام و شراب آسمان پری سے پوچھا کہ کیون دادی جان وہ طلسم کونسا ہے اُسکا مجھے نشان بتا دیجیے کہ جسکے لیے مین نے اسقدر مسافت طے کی ہے مین جا کر اُس طلسم کو فتح کرون آسمان پری نے کہا کہ اے فرزند اُس طلسم کا نام طلسم گلزار سلیمانی ہے یہ کہکر نورالدہر کو سب پتہ و نشان اُس طلسم کا بتا دیا اب یہ نو طلسم کشائی کے لیے جانب گلزار سلیمانی رخصت ہوتے ہین دیکھیے کب پہونچین جبتک دو کلمہ داستان خلاصی بدیع الزمان وغیرہ کے بیان ہوتے ہین

نفس سرد کی تاثیر شب غم دیکھو
دل مین رہنے نہ دیا منہ سے نکلنے نہ دیا
عقل کہتی تھی نہ لکھ وفتر مطلب اُنکو
حشر کے دن کو اگر تو نے نکلنے نہ دیا
کسی صورت نہ بچا عشق کی رسوائی سے
کیا کرون مجھکو فرشتون نے بچلنے نہ دیا

کوئی کلمہ بھی مرے منہ سے نکلنے نہ دیا
شمع کو تا بہ سحر مین نے پگھلنے نہ دیا
شوق نے راہ محبت مین اُبھارا لیکن
شوق نے ایک بھی مضمون بدلنے نہ دیا
بدگمانی نے نہ چھوڑا اُسے تنہا چھوڑا
کہ مجھے نام بھی غیرت نے بدلنے نہ دیا
بزم اغیار مین اُس شوخ نے عیاری سے

وہ لٹا یا مجھے قاتل نے سنبھلنے نہ دیا
اس جفا پر یہ فلک کہ تمھارا شکوہ
ضعف نے ایک بھی گرنے کو سنبھلنے نہ دیا
اے شب ہجر ترا خلق یہ احسان ہوگا
مین نے قاصد کو اگر راہ مین چلنے نہ دیا
چھین لیتا اُسے مین حشر کے دن ضد کر کے
کیا ہی اعجاز کیا داغ کو جلنے نہ دیا

محافظان زندان نکتہ دانی و نگہبانان محبس رموز معانی قیدی مضمون کو زنجیر فکر سے رہائی دیکر یون کھلے بندون معرض
تحریر مین لاتے ہین کہ بدیع الزمان وغیرہ جو لشکر نمرود مین قید تھے اُنکی رہائی کے باب مین جب شاپور نے
امیر باتوقیر سے عرض کیا کہ آپ مطمئن رہین مین جاتا ہون تو امیر نے شاپور کو دعا دیکر انعام کا وعدہ کیا اور عمر
سے کہا کہ اے خواجہ تم تو سر برندہ جادوگران اور سلطان عیاران ہو تم اس مقدمہ مین کوئی کارروائی نہین کرتے
مناسب یہ ہے کہ اس محل پر تم بھی کوئی کام کرو عمر نے کہا اے امیر یہ کام کوئی ایسا دشوار امر نہین ہے کہ جسمین
مین بھی شریک ہون یہ تو ایک مختصر کام ہے شاپور اُسکے واسطے کافی ہے وہ جاکر اس امر کو انجام دیگا آپ
گھبراتے کیون ہین اور اگر کوئی کام میرے ہی کرنے پر منحصر ہوتا اور مین دیکھتا کہ بغیر میرے کام نہین چلتا تو مین
خود ہی سبقت کرتا اور انصرام کار کے لیے مستعد ہو جاتا آپ کے فرمانے کی کیا حاجت تھی اور ان چھوٹے
چھوٹے کامون کے لیے میرا جانا مناسب نہین ہے اور یون مین حضور کا تابعدار ہی ہون جہان اور جس کام کی ضرورت
ہو مین ہر طور موجود ہون مگر آپ میری التماس کو غور کریے میرا جو کچھ خیال تھا مین نے گذارش کیا آئندہ
حضور کا جو ارشاد ہو فدوی بسر و چشم بجا لائے سر تسلیم خم ہے جو مزاج یار مین آئے ✦ آپ مالک مین ادنے
جان نثار مجھے کیا عذر ہے میرے نجانے کو میری پست ہمتی اور تقصیر خدمت پر محمول فرمایئے گا مین نے آپ ہی
کے حفظ مراتب کے باعث سے عرض کیا کہ علاوہ میرے آپ کی بھی کسر شان ہے اسلیے کہ یہ مشہور ہو جاتا کہ
بس امیر کے لشکر مین ایک یہی ہے ہر چھوٹے بڑے کام کے لیے اُسی کی شکل دکھائی دیتی ہے امیر تو یہ
سنکے خاموش رہے شاپور نے عرض کیا کہ حضور پدر بزرگوار بجا کہتے ہین غلام جاتا ہے اور اس
کام کو بفضل ایزدی و اقبال صاحبقرانی انجام دیتا ہے حضور ہر مرتبہ ہر کام پر خواجہ کا جانا واقعی غیر مناسب ہے
آخر یہ سب غلام کس دن کے لیے ہین یہ کہکر امیر کو سلام کر کے لباس عیاری زیب جسم کیا اور بانہائے
عیاری سے چست و چالاک ہو کر جانب لشکر نمرود روانہ ہوا شاپور تو اُس طرف قطرہ زن ہوا اور
یہان شبرنگ عیار نور الدہر نے بجائے خود یہ خیال کیا کہ اے شبرنگ اگر تو شاپور سے پہلے پہونچکر
اس کام کو انجام دے لائے اور سرداران لشکر اسلام کو رہا کر کے خدمت امیر مین حاضر کر دے تو تیری
بھی دھوم مچ جائے اسواسطے کہ یہ کام بہت بڑا کام ہے یہ سوچکر مع ابو الفتح و خوردگ بن گردمرد اور اسلم
پیادہ رو اور اندلس بن عمر وغیرہ سات عیارون کو اپنے ہمراہ لیکر اُسنے بھی لشکر کفار کی راہ لی اب سنیے
کہ بعد جانے شاپور کے امیر نے لشکر مین منادی کرا دی تھی کہ آج رات کو ہر ایک اپنی اپنی جگہ پر یہی ذکر
کرے کہ امیر نے قمور وغیرہ کو قلعہ ذوالامان اور سبائل مین روانہ کر دیا اب ادھر تو لشکر اسلام مین دن ہی
یہ چرچے ہونے لگے کہ بھلا امیر نے قمور وغیرہ کو قلعہ ذوالامان مین بیکار بھیج دیا ہماری سمجھ مین نہین آتا
کہ یہان کیا خوف تھا اگر یہ سمجھے کہ لشکر نمرود سے کوئی عیار یا جادوگر آکر چھیڑ لیجاتا تو بھلا یہ بھی کوئی بات ہے لشکر
اسلام مین بھی ایسے ایسے عیار و سپاہی موجود ہین کہ بایدوشاید امیر کو خواہمخواہ خدشہ ہوا اور ادھر اسد نے کیا کیا
کہ اپنے خیمہ مین تہخانہ کھود کے قمور وغیرہ کو اُس تہخانہ مین بند کیا اور منہ تہخانہ کا لکڑیون سے پاٹ کے
اُسپر فرش کر دیا اور چالیس آدمیون کو گرد خیمہ چوکی پہرہ کے لیے متعین کر دیا غرضکہ سمندر جادو جو داخل لشکر
اسلام ہوا تو ہر ایک جگہ ہر ایک شخص سے یہی گفتگو سنی کہ امیر باتوقیر نے قمور وغیرہ کو قلعہ ذوالامان و
سبائل مین روانہ کر دیا یہ سنکر سمندر جادو بہت پریشان خاطر ہوا اور یہ بدبخت اپنے کو ملک سبائل مین

پہونچا اگرچہ تمام ملک اور قلعہ بھر چھان مارا مگر کہین پتہ نہ پایا سمجھا کہ مسلمانون نے دل لگی کی اور مجھے فریب دیا قمہور وغیرہ سب لشکر اسلام ہی مین موجود ہین فقط مجھکو دھوکا دینا منظور تھا شاید میرے آنے کی خبر ان سب تک پہونچ گئی تھی اس سبب سے یہ ڈھنگ باندھ رکھا تھا چلنا چاہیے لشکر اسلام مین وہین قمہور وغیرہ ملینگے یہ سوچ کر بزور سحر ہوا پر اُڑ کر تین ساعت مین اُس پاتال سے لشکر اسلام مین پہونچا اور تمام لشکر مین دیکھ بھال کے خیمہ اسد پر پہونچا دیکھا کہ چالیس شخص چوکی پہرہ پر مامور ہین فوراً اسم سحر پڑھ کر سبھون کو بیہوش کیا اور داخل خیمہ اسد ہوا دیکھا کہ اسد جنین سے اپنے پلنگ پر تانگ پھیلائے سو رہا ہے بس سمندر جادو نے جاتے ہی اسد کو بیہوش کر کے تمام خیمہ کو چھان مارا ہر ہر گوشہ مین ہر ہر جگہ دیکھ ڈالا کوئی جگہ باقی نرکھی مگر کہین پتہ نہ پایا حیران ہو گیا اور کبھی تو اپنے دل مین یہ کہتا تھا کہ ارے سمندر یہ مسلمان کس بلا کے لوگ ہین عجب عجب کارستانیان کیا کرتے ہین جو کسی طرح سمجھ مین نہین آتین کوئی تدبیر انکی تدبیر پر پیش رفت نہین جاتی ارے ہم کیا ہین جب خداوند کی تقدیر پیش رفت نہین ہوتی تو ہماری تدبیر پیش رفت کیا ہوتی تم اور ہماری تدبیر کیا ہی اور کبھی کہتا تھا کہ اگر آج قمہور وبلاستور وغیرہ کو ہمدردی کو نہ پاکرکے نہ لیگیا تو بڑی ہی تیری کرکری ہوگی ہر شخص یہی کہیگا کہ ارے یہ کیا سمجھ کے دعوے کیا تھا اور کیا سمجھ کے گیا تھا غرض کہ ڈھونڈھتے ڈھونڈھتے ایک مقام کی زمین کچھ اونچی معلوم ہوئی بچھونا اُلٹ کے جو دیکھا تو معلوم ہوا کہ یہ تہ خانہ کا منھ ہے لکڑیان رکھ کے اوپر سے مٹی ڈال دی ہے وہ مٹی اور لکڑیان ہٹا کے سمندر اُس تہ خانہ مین اتر گیا اور چارون طرف دیکھ ڈالا کسیکو نہ پایا مگر ایک جانب منھ نقب کا دکھائی دیا سمجھا کہ کوئی عیار بھائی اس نقب کے راستے سے قمہور وغیرہ کو نکال لیگئے یہ سوچکر اس نقب کے اندر چلا گیا جاتے جاتے منھ نقب کا دکھائی دیا سمندر نقب کے باہر آیا دیکھا کہ کوئی سیاہ پوش قمہور وغیرہ کی قید کاٹ رہا ہے پوچھا کہ ارے تو کون ہے اُسنے کہا کہ مین ہون عیار عمرو ورضوان حاجب سیاہ پوش خیمہ اسد مین نقب دیکر ان سبکو نکال لایا ہون سمندر نے کہا کہ خیر کیا مضائقہ ہے جیسے مین نے کام کیا ویسے تو نے کچھ ہرج کی بات نہین ہے یہ کہکر سمندر جادو بہ شکل عقاب بنکر ان سبکو اپنی پشت پر بٹھلا کے جانب آسمان نمرود کے اُڑا اور یہان لشکر نمرود مین میان شاپور نے آکر اُس خیمہ مین نقب لگانی شروع کی کہ جنمین سرداران اسلام مقید تھے اور شبرنگ جوان سے عیارون سمیت نمرود کے لشکر مین آیا تو دیکھا کہ جس خیمہ مین سرداران اسلام مقید ہین گرد اُس خیمہ کے ایک بڑا بھاری جادوگر ٹہل رہا ہے اور اسم سحر پڑھتا جاتا ہے اور اُسکے چالیس شاگرد اُسکے ساتھ ساتھ ہین اور ہزارہا سانپ بچھو وغیرہ جانور سان گرد زمین پر پھر رہے ہین یہ دیکھکر شبرنگ نے اُن سانپ بچھون مین ایک اینٹ پھینکی اینٹ کے گرتے ہی ایک بچھو نے بڑھکر اُس اینٹ پر ڈنک مارا کہ وہ اینٹ خاکستر ہو گئی شبرنگ نے اپنے دل مین کہا کہ العظمۃ للہ کیا سحر عظیم ہے مگر شاپور ضرور کوئی کارستانی کر جائیگا لیکن تم بھی اپنا ساتو زور لگا لو خالی نہ پھرو شاید کوئی کام بنجائے یہ سوچکر اپنی شکل بصورت رضوان حاجب شکل کر کے ایک مشعلچی کو لشکر نمرود سے اپنے ساتھ لیکر محیط جادو کے قریب گیا محیط جادو نے پوچھا کہ تو کون ہے شبرنگ نے کہا کہ مین ہون رضوان حاجب خداوند نے تمہارے واسطے شراب یاقوت رنگ بھیجی ہے وہ لیکر آیا ہون محیط جادو نے اُسیوقت سجدہ کیا اور کہا کہ لاؤ میان رضوان کیا رحمت خداوندی ہے یہ کہکر اول شراب کی رضوان کے ہاتھ سے لیکر خود بھی پی اور اپنے شاگردون کو بھی خوب پلائی اُس شراب کے پیتے ہی سبکے سب بیہوش ہو گئے شبرنگ نے مع محیط

سب کے سر تنون سے جدا کیے اور داخل خیمہ ہوے اتنی دیر مین ہیان شاپور نقب لگا کے سرداران لشکر اسلام کو لیجا چکے تھے یہ جو آکر آپ دیکھتے ہین تو خیمہ خالی پڑا ہے کسیکا پتہ نہین سمجھے کہ شاپور چھڑا لیگیا اپنے دل مین کہا کہ خیر شاپور لیگیا تو لیجانے دو ہمارا آنا بھی خالی نہین گیا ان جادوگرون کا قتل بھی ایک امر عظیم تھا یہ سوچکر انہون نے بھی لشکر اسلام کی راہ لی یہان آکر سردارون کو خدمت امیر مین بٹھا پاکر اپنے خیمہ کی راہ لی دوسرے روز نمرود نے زمرد سے کہا کہ اے زمرد شاہ قمہور وغیرہ تو لشکر اسلام سے رہا ہوگئے اب مین ان خداپرستون کو طلب کرتا ہون اگر مجھے سجدہ کیا تو خیر ورنہ سبکو قتل کرونگا کہ اس اثنا مین خبر پہونچی کہ کوئی عیار لشکر اسلام کا محیط جادو کو معہ چالیس جادوگرون کے مارکے سرداران لشکر اسلام کو چھڑا لیگیا نمرود کو یہ سنکر نہایت تاسف ہوا اور امیر باتوقیر نے صحبت عیش و عشرت آراستہ کی کہ اس اثنا مین امیر کو اطلاع ہوئی کہ رات کو خیمہ اسد سے قمہور وغیرہ غائب ہوگئے کوئی عیار نقب لگا کر چھڑا لیگیا امیر نے ارشاد فرمایا کہ خیر وہ سب رہا ہوگئے تو ہوجانے دو میرے سردار تو بچ گئے غرض جبکہ بعد فراغ جشن شب کو آرام کیا تو خواب مین دیکھا کہ آپ تیرہ زمین سے جوش مارکے حرم محترم کو بہا لیگیا امیر باتوقیر یہ خواب دیکھکر جو جوگے تو نہایت پریشان خاطر ہوے صبح کو منجمون کو طلب کرکے تعبیر خواب کا استفسار کیا منجمون نے عرض کیا کہ حضور طالع حرم مین خرابی پائی جاتی ہے بہتر یہ ہے کہ حرم کو یہان سے کسی اور طرف کو روانہ کیجیے امیر باتوقیر نے اسیوقت سامان سفر درست کرکے کل اہل حرم کو ہمراہی بہرام شیر خوار طرف سفت در بند عجم کے روانہ کر دیا

## اب یہان سے دو کلمہ داستان قتل بہرام کے از دست بدر بن زلازل ملاحظہ فرمایئے

ڈوب کر سینہ مین اہن نگ سے پیکان نکلا
داور حشر بھی اچھون ہی کا خواہان نکلا
مین نہ تڑپا جو دم ذبح تو وہ کہتے ہین
خاک نکلا جو بسمل از رگ کچھ ارمان نکلا
ہم بھی دیکھین کہانتک مین ترسے ہمراہی
ایک شعلہ ساتھ دامن مژگان نکلا
سختی دل کا مزا تجھکو چکھاتا کافر
دیدۂ تر سے مرے اشک بھی خندان نکلا
داغ دل جیسے کے اس بت کو دکھانا ہی تھا
دل سے بسیا ترے لگ کے وہ ارمان نکلا
دل سوزان نے کہین آگ چھوڑی شب ہجر
دم تو نکلا مرے کشتہ کا پر آسان نکلا
قول پورا تھا پر اس عہد شکن کے منہ سے
قدم اپنا بھی اب اے گردش دوران نکلا
مانا نالون کی گلوگیر فضا ہی سب چھوٹ
پھر کرون کیا کہ خدا تیرا نگہبان نکلا
پاس خدام قیامت کے نہین جز انصاف
آرزو نکلی تو نکلی مگر ایمان نکلا
لب دہان مجھسے زبون حال کا ارمان نکلا
صبح خورشید کے بدلے مہ تابان نکلا
لحد تنگ مین کس کس کی سمائی ہوگی
ٹکڑے ٹکڑے ہوکر سخن وعدہ و پیمان نکلا
شعر رنگین ہیں مین اس برق نظر کا جلوہ
ہمنے جب تار نکالا تو گریبان نکلا
رونے والون کو بھی اب مجھسے تسلی ہی رہیگی
دینگے کیا اگر کوئی بیداد کا خواہان نکلا

نثر

خامہ بندان پنجہ رنگین شاہد سخن و آرائش دہندگان عرائس مضامین کہن زلف تقریر دلپذیر سرخوش بیانی مین شانہ کشی کرکے طرہ تابدار تحریر کا یون جوڑا باندھتے ہین کہ جب یہ خبر بلاشور نے زمرد شاہ کو پہونچائی کہ امیر نے کل اہل حرم کو ہمراہی بہرام جانب در بند عجم روانہ کر دیا تو بدر ملعون اجازت حاصل کرکے ہمراہی بلاشور وغیرہ کی راہ دریا سے جزیرہ فندق مین آیا اس مقام پر پہونچکر سد راہ ہوا جب بہرام سے اور بدر سے سامنا ہوا تو بدر بہرام کو ٹوک کر آگے بڑھا اور بہرام سے دو دو زخم ہوا بہرام نے تلوار ماری کہ بدر کے سر پر جا بیٹھی مگر کوئی اثر نہوا تیغ بہرام کی پلٹ گئی بدر نے اپنے مرکب سے جھک کر مرکب بہرام کا پی کر ڈالا بہرام مرکب سے کود پڑا بدر نے ایک تلوار گردن بہرام پر ایسی ماری کہ سر بہرام کا جدا ہوگیا ہمراہیان بہرام لشکریان بدر پر ٹوٹ پڑے جنگ مغلوبہ

واقع ہوگئی دونون لشکر ایسا لڑے کہ میدان جنگ کو نمونہ عرصہ محشر بنا دیا ہے کمان خم چو ابروے جانان شدہ

بہر گوشہ غارت گر جان شدہ | شدہ پرچم نیزہ ہا فتنہ بار | چو گیسوے کافر دلان تتار
کلہ خودہا گشتہ گلگون ہمہ | چو دلہاے عشاق پر خون ہمہ | بہ بیجا ذخو کرد گرز گران
چو دلہاے سنگین سمین بران | گذر کرد تیر از تنہ ہاے سیم | چو از حلقہ زلف خوبان نسیم

غرض کہ خوب معرکہ کی لڑائی ہوئی مگر لشکر بہرام بے سردار تھا تاب مقاومت نہ لا سکا راہ فرار ہوا بدر نے سر
بہرام کا نیزہ پر چڑھا دیا لیکن چند سردار ہمراہیان بہرام سے حرم محترم کو لیکر ہفت دربند عجم کی سمت چل کھڑے
ہوے جب یہ خبر امیر عالی مقام کو پہونچی کہ بہرام بدر کے ہاتھ سے مارا گیا اور ہمراہیان بہرام کچھ مارے گئے
اور کچھ حرم محترم کو لیکر ہفت دربند کی جانب چلے گئے ہین اور بدر نے عجم مین پہونچکر حرم محترم کا محاصرہ کیا ہے امیر
کے سناٹے آ گئے اور عرض کیا کہ حضور کیون متفکر ہوتے ہین مین جا کر اس انجام کار کرتا ہون امیر خبر وحشت اثر
بہت مسرور ہوے بدیع الزمان کو خلعت دیکر رخصت کیا بدیع الزمان ستر ہزار جوان ہمراہ لیکر سمت
ہفت دربند عجم روانہ ہوے جب بعد طی مراحل و قطع منازل لشکر بدر کے برابر پہونچے تو بدر نے طبل
جنگ بجوایا بدیع الزمان نے بھی کوس حربی بجوایا شب بھر درستی سامان جنگ ہوا کی صبح کو دونون لشکر میدان
جنگ مین وارد ہوے صفوف جدال و قتال آراستہ ہو گئین مگر ابھی کوئی بہادر طرفین سے میدان رزم
مین نہ آنے پایا تھا کہ بلاشور نے بدر سے کہا کہ ای بدر آج جنگ کو موقوف رکھو کہ ماندگی اور تکان زائل
ہو جاے کل بتائید خداوند مقابلہ کرینگے بدر کو بھی یہ راے پسند آئی طبل بازگشت بجوا دیا لڑائی کو ملتوی
رکھا بدیع الزمان بھی طبل بازگشت بجوا کر اپنی فرودگاہ کی جانب واپس ہوے خیمہ استادہ ہو گئے
کل اہل لشکر اپنی اپنی جگہہ پر مقیم ہوے وقت شب بلاشور کو یہ سوجھی کہ کوئی ایسی تدبیر کرنا چاہیے
کہ بدیع الزمان زندہ گرفتار ہو جائین اور جنگ و جدل موقوف رہے کیونکہ بدیع الزمان سے مقابلہ
کرکے سر بر ہونا امر دشوار معلوم ہوتا ہے سوچتے سوچتے یہ بات ذہن مین آئی کہ دو تین ہزار بورہ میوہ کے
لیکر اور کل میوہ مین بیہوشی ملا کر جانب لشکر بدیع الزمان روانہ ہوا اور قریب لشکر بدیع آکر خیمہ زن ہوا اور
آپس مین ذکر و اذکار کرنے لگا کہ کل صبح کو یہان سے کوچ کرینگے یہ خبر بدیع الزمان کو بھی پہونچی کہ کچھ
میوہ فروش آپ کے لشکر کے قریب آکر مقیم ہوے ہین شاہزادہ بدیع الزمان نے مقبل سے ارشاد
کیا کہ ای مقبل تم جا کر ان سبکو گرفتار کر لاؤ مقبل اسیوقت تعمیلاً للارشاد ان تجار کی طرف روانہ ہوا جا کر
دیکھا کہ سوداگر جا بجا بیٹھے ہوے اپنی بکری کا حساب و کتاب کر رہے ہین جیسے ہی مقبل ان کے قریب
پہونچے سب کے سب بھاگ کھڑے ہوے مقبل نے انکا تعاقب کیا کچھ تو بھاگ گئے اور کچھ لوگون
کو مقبل گرفتار کرکے خدمت بدیع الزمان مین حاضر ہوے بدیع الزمان نے ان لوگون سے
پوچھا کہ تم کون لوگ ہو سچ سچ بیان کرو ورنہ مین تم سبکو تہ تیغ کرونگا انھون نے عرض کیا کہ بہت اچھا ہم
سچ سچ بیان کیے دیتے ہین اتنے مین بدیع الزمان نے کہا کہ ہان سچ صحیح حال بیان کرو گے تو امان ملجائیگی ان
لوگون نے عرض کیا کہ حضور سچ سچ تو یہ ہے کہ ہم لوگ تاجر ہین بدر کے لیے یہ میوہ کے بورے لیے
جاتے تھے بدیع الزمان نے سنتے اپنے اہل لشکر کو حکم دیا کہ اچھا انہین تو چھوڑ دو اور کل اسباب اور میوہ انکا
لوٹ لو یہ حکم سنتے ہی ان سبکو تو رہا کر دیا اور کل مال و اسباب و میوہ انکا لوٹ لیا اور خدمت شاہزادہ بدیع الزمان

مین حاضر کیا بدیع الزمان نے اُس میوہ کو کل لشکر مین تقسیم کردیا اور خود بھی کچھ نوش فرمایا میوہ کھاتے ہی بدیع الزمان
اور کل اہل لشکر بیہوش ہوگئے بلاشور یہ خبر سنتے ہی فرود گاہ بدیع الزمان مین داخل ہوا اور اکثر لوگون کو
قتل کرکے مقبل اور بدیع الزمان کو زندہ گرفتار کرلیگیا بدر نے علم بدیع الزمان اپنے سر پر بلند کرکے
چاہا کہ شہر عجم کو تباہ کرے عمرجان تیز رفتار نے یہ خبر امیر کو پہونچائی کہ الیسا سانحہ واقع ہوا امیر یا توقیر یہ خبر
وحشت اثر سنکر بکمال متردد ہوے ایرج نے عرض کیا کہ حضور متردد کیون ہوتے ہین غلام کو اجازت
دیجیے فدوی جاکر انتقام کریگا غرض کہ ایرج امیر سے رخصت ہوکر روانہ ہوے اب انکو تو راہ مین چھوڑیئے اور

## دو کلمہ داستان نورالدہر کے سماعت کیجیے

صراف سخن ملفظ جو ن زر
در رشتہ جنان کشید گوہر چو کہ جب نورالدہر والاقدر قریب طلسم گلزار سلیمانی کے پہونچ گئے
تو قصد کیا کہ بخط مستقیم داخل طلسم ہون عبدالرحمن جنی نے عرض کیا کہ اے شاہزادہ بلند اختر غلام کے نزدیک
تو یہ امر بہت مناسب معلوم ہوتا ہے کہ آپ بھی مثل جناب حمزہ صاحبقران عالی شان کے ایک عبادت خانہ برپا
کیجیے اور درگاہ جناب احدیت مین مناجات کیجیے بفضل ایزدی انکشاف حال ہوجائیگا موافق اُسکے کاربند
ہوجیےگا نورالدہر کو یہ راے بہت پسند آئی اور ایک خیمہ علیحدہ برپا کرا کے دعا و عبادت کرنا شروع کی
مناجات کرتے کرتے کوئی پہر رات گئے تک آنکھ لگ گئی عالم خواب مین دیکھا کہ حضرت سلیمان علی نبینا وعلیہ السلام
تشریف لائے ہین اور ارشاد فرماتے ہین کہ اے نورالدہر جب صبح طالع ہو تو تم دامن کوہ مین جانا وہان قریب
طلسم ایک درخت بہت عظیم الشان واقع ہے انتہا درجہ کا گھن اس نخل کا ہے اور سایہ مین اُس شجر کے ایک شہریار
بڑے عز و وقار سے تاج شاہی بر سر اور چار قب شہر یاری در بر چند رفیق و مصاحب ہمراہ لیے بیٹھا ملیگا
تم جاتے ہی اُس درخت کو زور کرکے جڑ سے اکھیڑ کر پھینکدینا وہ شہریار مع رفیق دیار تمپر حملہ آور ہوگا تم
بلا تامل اُسکو قتل کرنا اُسکے قتل ہوتے ہی اُس درخت سے ایک دریاے خون جوش زن ہوگا
تم بالکل اُسکا خیال نکرنا اور جاتے ہی اُس غار مین جو درخت کے اکھڑ جانے سے پیدا ہوگا کود پڑنا
وہان تمھین ایک صحراے لق و دق ملیگا اور ایک دیونی نمبھا رہے داہنے ہاتھ کی جانب اُس لاش
کو لیے ہوے نمایان ہوگی اور ایک فرسخ اُس لاش کو لیجائیگی اُسکے بعد ایک دیو اُس درخت کو لیے
ہوے پیدا ہوگا اور اس لاش کو دیکھکر بہت گریہ و زاری کریگا بس تم بے تامل اُس دیو سے وہ درخت
چھینکر اُسی دیو کے مارنا وہ دیو اُس درخت کی چوٹ سے گر پڑیگا تم اُسکا پیٹ پھاڑ کر کلیجہ اُسکا نکال
لینا بعد ازان آگے بڑھکر اُس دیونی کا تعاقب کرنا زمین سمٹ جائیگی اور تم بہت جلد اُس دیونی کے قریب
پہونچ جاوگے جاتے ہی اُس دیونی کو اُسی طرح قتل کرنا اور اُسکا جگر بھی نکال لینا اور ان دونون کا
جگر لیے ہوے کھڑے رہنا کہ یکایک ایک مرغ عظیم مثل فیل لوح زمرد گلے مین ڈالے ہوے
پیدا ہوگا تم جاکر اُس مرغ سے صاحب سلامت کرنا وہ مرغ تمسے اُن جگرون کا خواستگار ہوگا تم اُس سے
کہنا کہ اے مرغ تجھے حضرت سلیمان کی قسم کی ہے کہ یہ لوح مجھے دیدے جب وہ لوح تمھارے حوالے
کرے تو تم وہ جگر اُسے دیدینا جب وہ کھالے تو اُس سے کہنا کہ جس طرح مین نے تجھے بعد سات سو برس کے
تیری مراد کو پہونچایا اُسی طرح تو بھی میری مراد پر مجھے پہونچا دے یہ سنکر وہ مرغ تمھین اپنی پشت پر بٹھلا کے
تمھاری مقصد گاہ تک پہونچا دیگا چنانچہ یہ خواب دیکھکر نورالدہر کی آنکھ کھل گئی سے چون شاہسوار چرخ گردان

میدان بستد زبیم نبردان
قرابہ شکست و می فرو ریخت

خورشید زبیم اہل آفاق
قرابہ می نہد بار برطاق

صبح از سر شورشی کہ انگیخت

مسحکر نور الدہر عبد الرحمن حسنی سے یہ حال بیان کرکے اُس درخت کیجانب جسکا بیتہ حضرت سلیمان علیہ السلام نے بتادیا تھا روانہ ہوئے اور جیسا کہ حضرت نے عالم رویا مین ارشاد فرمایا تھا ویساہی عالم شہود مین دکھائی دیا نور الدہر نے جیسا کہ اوپر بیان ہوچکا ہی کُل احکام حضرت کی تعمیل کی تا اینکہ اُس مرغ کی پشت پر سوار ہوئے کہ یکایک چالاک سامنے سے آپہونچا اور عرض کیا کہ حضور اپنے اُس دیو کو مار کے مجھے رہا کر دیا مین اُسکی قید مین تھا غرض کہ دونون اُس مرغ پر سوار ہو کر جانب صحرا روانہ ہوئے اور مرغ پرواز کرتا ہوا چلا دیکھیے کب پہونچتے ہین اب اس داستان کو تو یہین تک چھوڑ دیجیے

اور دو کلمہ داستان جنگ قمہور اور امیر بالوقیر کے ملاحظہ فرمایئے خمسہ

مدعی کون وہان دخل کسی کا کیسا
جلد جاتا ہی ہر شخص کا نقشا کیسا
اور فرہاد بھتا مرد ورکہ دھوئے مجھ
لکھتے ہین یہ بھی اک انداز ہی سودا کیسا
اُنکی سُنیے تو حقیقت ہی نہایت نادر
یون تو چرچین ہین جہا مین بہت ایسی ویسی
جلوۂ حسن بتان کی ہی نمایش کیسی
مین نہین وہ کہ جو موسی کیطرح لاؤن تاب
اٹھ گیا بیچ سے جب مین ہی تو پردا کیسا
ایسے سامان ہین تو کس چیز کی ہو حیرانی
جوشش عشق نہانی ابھی دیکھی کیا ہی
میرے اشکون کی روانی ابھی دیکھی کیا ہی
مجھکو کیا غم سے غرض اور الم سے مطلب
مجھکو بخشا ہی غم حوصلہ فرسا کیسا
زہر سے کھیل سمجھتے ہین وہ مرجانے کو
داغ کیا عرض کرینگے یون ہی سارے خدام
طلب بوسہ مین کیا چاہیے ناظم ابرام

اپنے سایے سے بھی بچتا تھا وہ کیونکر
سادہ دل ہی وہ بت آئینہ سیما کیسا
میری شامت ہی دکھاؤن جو انھین اپنا جگر
لوگ ہمسایے کے سب جمع پریشان خاطر
گرکے خون ایک جا بیٹھے ہین مگر پاس مگر
دیکھیے چشم حقیقت سے یہ شی جیسی
ایدل اس باغ کا ہوگا چمن آرا کیسا
مجھسے دیدار طلب ہونگے جہا نہین کمیاب
قیس صحرائی و فرہاد تھا کوہستانی
تپش و زاری و تنہائی و سرگردانی
شدت اشک فشانی ابھی دیکھی کیا ہی
گفتگو نوح کے طوفان مین ہی دریا کیسا
آسمان ٹوٹ پڑا ہی ستم دائی غضب
جھوٹ ہی جانتے ہین قیس کے افسانہ کو
شمع پر دیکھ کے گرتے ہوئے پروانہ کو
ہی تعجب زہے آگہو فسکر انجام
دیکھکے دل ہی تو پھر اُنسے تقاضا کیسا

دیکھتے دیکھتے لیتا ہی زمانا کیسا
طعن کرتے ہین زلیخا پہ نہتھی اُسکو نظر
مین کس گنتی مین ہون قیس کا قصہ سنکر
لاش پر روتے ہین ہوتا نہین قاتل ظاہر
پوچھتے ہین کہ مرے در پہ ہی غوغا کیسا
کستے دیکھی ہی یہ سبزہ اسکے تجلی ایسی
جو دکھاتا ہی دکھا کل کے عوض آج تھا
ذوق دیدار مین بیخود ہون نظر مجسے چھپا
پاس ننگون کے دھرا کیا تھا بجز عریانی
گھر مین سب کچھ ہین موجود ہی صحرا کیسا
ہی جو بیسر و سامانی ابھی دیکھی کیا ہی
کہتا ہین اک بندہ آسا لیٹ و صد عین طلب
اور دکھ درد اگر ہون تو کھٹکا ہون مارا
جان دیتے نہین دیکھا کسی دیوانے کو
پوچھتے ہین کہ یہ ہوتا ہی تماشا کیسا
تقوہ دل بخش دیا جب کہ لیلو انعام
متحیان نغمہ طرب خیز قصہ خوانی و

رامشگران لحن فرحت آمیز معانی اس داستان لطف انگیز کے بیان مین نوائے سخن کو زخمہ تحریر سے یون زمزمہ سنج کرتے ہین کہ ایک روز قمہور نے زمرد سے بسبیل تذکرہ کہا کہ ای خداوند باپ ہمارا کہان ہی زمرد نے کہا کہ اسکو تو حمزہ نے قید کرلیا ہی قمہور نے کہا کہ اچھا پھر آپ میرے نام طبل جنگ بجوا دیجیے مین جا کر امیر سے مقابلہ کرونگا اور اپنے باپ کو چھڑا کر لاؤنگا اب اس مقام پر ناظرین کو خیال رہے کہ اب چند روز کے عرصہ مین زمرد شاہ کے معاون اور کچھ لشکر کا اسکے پاس اجتماع ہوگیا ہی اور قریب لشکر نمرود خیمہ زن ہی اور زمرد شاہ حسب ضرورت آسمان نمرود سے نیچے بھی اُترا تاہی اور دیکھکے اپنا سامان درست کرتا جاتا ہی جب یہ خبر جا سوسان

لشکر اسلام نے حاضر ہو کر امیر عالیمقام کی خدمت میں عرض کی تو اُسیوقت اپنے لشکر میں بھی نواخت طبل رزم کا حکم دیا اور سامان حرب و ضرب درست کرنا شروع کیا جب کہ مشعل آفتاب نہانخانہ مغرب میں جا کر گل ہوگیا

چون کرد شب از علاقہ در ... آن شب ہمہ عزم جنگ کردہ
گوش زرخ زمانہ را ایر ... افزایش نام و ننگ کردہ
آن در کہ بخوشہ چون ثریا ... مہر تخت زدہ در بدر ہا

غرضکہ دونون جانب شب بھر سامان جنگ کے صدائے ہوشیار باش و بیدار باش بلند رہی نقارہ رزمی بجا کیے بہادر اپنے اپنے اسلحہ سجا کیے تیر ترکش میں بل کی لینے لگے نیزون نے خود سری سے سر بلند کیے کلاہ خود اعدا کی سر شکنی پر خندہ زن کمند زلف خوبان کی طرح حلقہ فگن تیغ آبدار ابروے خمدار کی صورت خون کی پیاسی خنجرہاے اعدا پر عجیب طرح کی اوداسی حلقہ ہاے زرہ ہمہ تن چشم ہو کر چار آئینہ مرگ میں سرخروئی جاوید کے نگران خود اپنی خودبینی میں جام عشق تجانے سے سرگران پیکان کے دل میں جگر کے پار ہونے کی خلش تھی تیرون کو جان عدو لینے کی دوا دوش تھی سپر فراخ دامن کالی بلا کی صورت سر اعدا پر بلا نازل کرنے کے لیے طیار برچھیون کو نگاہ جانان کیطرح سینہ دشمن فگار کرنے کا انتظار بندوقون کی تیز روی سے بزدلون کے جی چھوٹے جاتے تھے مارے خوف کے گولی بجاتے تھے دود باروت سے زمین تیرہ و تار تھی تفنگ کی شعلہ فشانی مثل آہ شرربار تھی طالع رزم پر مریخ کی نظر تھی نحوست زحل سینہ سپر تھی غرضکہ شب بھر یہی ہمہمہ رہا

چون خسرو صبح خبر شادان ... بر تخت نشست بامدادان
روز از سر مہر سر برآورد ... و آفاق بمہر سر برآورد
جنگ سر سنگ آفتاب نیزہ

خطوط شعاعی لیے ہوئے میدان جنگ کی نظر ثانی کو برامد ہوا دونون لشکر بڑی چمک دمک سے وارد دشت قتال ہوئے چودہ صفین لشکر جرار کی آراستہ ہوئین نقیبون نے کڑکا کہنا شروع کیا سے جہان اک ماتم سراے عجیب

نہین جائے پاس و رجائے عجیب ... چلے جاتے ہین گو کہ جیسے سحاب
یہ منزل نہین جاے بود و باش
جوانی گئی موسم شیب ہے ... نہ جدول رہیگی نہ سرو روان
یہ بیٹھے جو ہین سامنے ہین کہان
شہود ایک دو روز کو عیب ہے ... گلستان کو پائینگے ہو کا مکان
جہان جملہ ہے ایک بزم روان
سکون یان کا دیکھا سر رستاخیز ... جیسے دیکھو چلنے کا گرم تلاش
بجا ہے کیا کوش علت بدام

کسینے نہ اگر کیا یان مقام ؛ ای بہادران نامی و شجاعت شعاران گرامی بنا چند روز ہے کبھی صبح عشرت گاہ شام غم اندوہ ہوگئے کل سوی گورستان جو ہم باخستہ حالی ستے + مقابر جتنے دیکھے ہمنے خشتی پایمالی تھے + یہ دو مصرع لکھے اُسی بمضمون خیالی تھے + مہیا گرچہ سب سامان ملکی تھے + سکندر جب چلا دنیا سے دونون ہاتھ خالی تھے بعد نقابت نقباے بلند آواز قمہور میدان مین آیا اور نعرہ زن ہوا کہ اگر امیر حمزہ عالیشان میرے مقابلہ کو آئین تو البتہ لطف جنگ ہے یہ سنکر امیر بادقر اشقر کو مہمیز کر کے قمہور کے مقابلہ کو آئے اور ارشاد فرمایا کہ ای قمہور ہر چند تجسے مقابلہ کرنا میرا کسر شان ہے مگر چونکہ تو نے خود مستدعا کی اسوجہ سے مین تیرے مقابلہ کو نکل آیا کہ تیرے دل مین ہوس اور حوصلہ باقی نہ رہجائے اور یہ بات کہنے مین نہ آئے کہ اگرچہ قمہور نے امیر کو طلب کیا اور قصد مقابلہ کا امیر سے کیا مگر امیر مارے خوف کے لشکر سے باہر نہ آئے پس ای قمہور بسم اللہ حملہ آور ہو بیار انچہ داری ز مردی نشان + کمان کیانی و گرز گران + قمہور نے کہا کہ نہین پہلے آپ ہی حملہ آور ہون امیر نے فرمایا کہ یہ ہمارا دستور نہین ہے یہ سنکر قمہور نے چوب دست اُٹھائی اور یہ کہکر کہ خیر ہمارا تو دستور ہے امیر پر دہ چوب آہنی ماری یہ تو اسکی بندھی چوٹ ہے ہر چند کہ امیر نے اپنی سپر پر دی مگر دل امیر کا لرز گیا اور اشقر تا شکم زمین مین در آیا ہر چند امیر نے چاہا کہ مرکب زمین سے نکلے مگر ممکن نہوا آخر مجبور ہو کر امیر بادقر پیادہ ہوگئے اور

ابھی سبائل پر جاکر اسی غول بچے کو مارونگا اور سارا لشکر تباہ کر دونگا قارن نے کہا انشاء اللہ تم
ایسا ہی کر دیگے مگر ابھی وہ وقت نہیں آیا ہے بدیع الملک نے دیکھا کہ یون یہ لوگ جانے نہ دینگے
علی الخصوص قمر چہر سے بمصلحت کہدیا کہ بہتر ہے میں نجاؤنگا جب تم کہوگے جب جاؤنگا دوسرے روز قمر چہر
سے رخصت برائے شکار طلب کی قمر چہر نے کہا اے فرزند تمہارے دشمن بہت ہیں تم شکار نجاؤ بدیع الملک
نے کہا کہ قریب کے صحرا میں جاؤنگا دور نہ جاونگا آپ نہ گھبرائیں ماسوا اسکے لوگ بھی تو ہمراہ ہونگے
قمر چہر نے ناچار اجازت دی اور چار ہزار آدمی واسطے حفاظت کے ساتھ کر دیئے بدیع الملک
جانب صحرا روانہ ہوئے دور تک نکل گئے مگر کہیں قیام نہ کیا لوگون نے پوچھا کہ اے شہریار اکثر صحرا راہ
مین ملے کہ جنمین شکار بافراط تھا مگر آپ نہ ٹھہرے آخر کہان پہونچکر شکار کھیلیگا بدیع الملک نے جواب دیا کہ انشاء اللہ
سبائل پر پہونچکر کفار کا شکار کھیلونگا یہ سنکر سب گھبرائے اور عرض کیا کہ یہ اجازت ہملوگون کو نہیں ہے
کہ جہان آپ جائیں وہان جانے دیں صرف یہیں شکار کھیلا کیلیئے چلئے اور ہم حفاظت جان کے لیئے
معین ہیں بدیع الملک نے کہا پھر اتنا بوتا ہی تم میں کہ مجھے نہ جانے دو اور روک لو سب نے عرض کی
کیا مجال، بدیع الملک نے کہا پھر کیون کچھ کہتے ہو چپکے چلے آؤ اگر جنگ سے ڈرتے ہو تو پلٹ جاؤ میں بغیر
کفار کو سبائل پر سے ہٹائے ہوئے نہیں پلٹنے کا سب مجبور ہوئے عرض کیا جو آپکی خوشی ہم سب جان نثار
موجود ہیں بدیع الملک جزیرۂ مارگیر کے طرف سے سبائل کی طرف روانہ ہوا وہان قمر چہر کو دو روز کی اجازت
بدیع الملک کو دی تھی تیسرے روز بہت پریشان ہوئی آخر کار ہرکارون سے معلوم ہوا کہ بدیع الملک
سبائل کی طرف روانہ ہوگیا اور کبھی کے رہ گئے نذر کا قمر چہر نے یہ سنتے ہی کلیجہ پکڑ لیا اور رونے لگی
اتنے میں سنا کہ کیوان فلک رفعت آتے ہیں قمر چہر باپ کی تعظیم کو اٹھی جب کیوان فلک رفعت
سامنے آئے پوچھا بدیع الملک کہان ہے قمر چہر نے رو رو کر سب کیفیت باپ سے بیان کی کیوان نے کہا
آخر کسکا بیٹا ہے کچھ اندیشہ نکرو خدا ہمارا اور اسکا معین و مددگار ہوتا ہے قمر چہر نے کہا آپ جلیئے اور ابھی آتے رستے
سے پھیر لائیے کیوان اسیوقت مع قارن قرین طرف سبائل کے عقب بدیع الملک میں روانہ ہوا
تین شبانہ روز منزل نہ کی کہ ایسا نہو بدیع الملک پر کوئی آفت پڑنے لگا ہو تب تو اسکے نام کا دشمن
ہو رہا ہے چوتھے روز ایک صحرا میں پہونچکر قیام کیا ہرکارون کو واسطے خبر کے روانہ کیا وہان بدیع الملک
نے بھی بعد تین روز کے قیام کیا تھا سیر و شکار میں مصروف تھا یہ خبر ہرکارون نے کیوان کو پہونچائی
کیوان اسیوقت مع قارن کے پہونچا بدیع الملک نے دیکھا کہ ایک بگولا گرد کا اوڑا اور اسی بگولے پر
ہزارہا طائر سایہ فگن ہیں اور وہ بگولا بڑھتا چلا آتا ہے جب ان تک کہ قریب آکر شق ہوا بدیع الملک نے
کیوان فلک رفعت و قارن قرین کو دیکھا کیوان کو سلام کیا قارن نے بدیع الملک کو سلام کیا ملاقات
ہوئی بدیع الملک نے کہا آپ نے کہان قدم رنجہ فرمایا کیوان نے کہا اے فرزند مان تمہاری رو رو کر جان
دیئے دیتی ہے میں تمہیں لینے آیا ہون بدیع الملک نے کہا کہ میں تو اب سر لا ہو تک اغول کا لیکر پھر
ہونگا یون تو پلٹنے کی قسم ہے مادر مہربان سے عرض کیجیئگا میری طرف سے کہ میں قسم کھا چکا ہون اگر فرزند کا
کو دوست رکھتی ہیں تو میرے پلٹنے کی امید میں بیٹھی رہیں جب خدا لائیگا آکر ملونگا اگر مجھے خدا سے زیادہ
دوست رکھتی ہیں تو کافرہ ہیں میں کافر سے محبت نہیں رکھتا جب کیوان نے دیکھا کہ بدیع الملک کسیطرح

نہین مانتا تو انگشتری سلیمان علیہ السلام گلے سے اُتار کر بدیع الملک کو پہنادی اور کہا حافظ حقیقی نگہبان ہی یہ کہکر رخصت ہوکر قلعۂ قمر بخش مین آیا وہان سے قمر چہر کو لیکر طرف ہفت منظر کے روانہ ہوا آگے دیکھیے کیا ہوتا ہی

لیکن اب چند کلمہ داستان لاہوتک غول اور اہل اسلام کے بیان کرتے ہین

ساقیا جام سرخ رنگ پلا
سا سنا ابتو ہلی مقدر سے

سر بسر خون کو ہو جس سے جلا
نکلون کسطرح اسکے چکر سے

کچھ امنگین بڑھین لڑائی کی
پچھین مین ہجوم غم ہر سو

دُھن رہی تیغ آزمائی کی
غرق بحر الم ہون تا بہ گلو

کشتی دُ ادھر بڑھا ساقی
پار بیڑا مرا لگا ساقی

محاصران قلعۂ معانی و لشکریان فوج خوش بیانی اشہب کلک کو صفحہ قرطاس پریون جولان دیتے ہین کہ مہتر شاپور شیر دل بارگاہ لاہوتک غول مین بصورت مبدل کھڑا ہوا ہی کفار جمع ہین لاہوتک غول تخت پر جلوہ افروز ہی داہنے ہاتھ کیجانب اکوان چہار دست بدر بن زلازل یکچشمی الماس شاہ محیط کوہی قاہر بن قہرمان دیو ہرہ دیگر سرداران تالک فرداق وغیرہ ونگلون کرسیون پر بیٹھے ہین بائین سمت صلصال بن وال بن دیو بن شمامۂ جادو و جدائل خان ہندی و مجنون تیغ بند و قہر بن زرہ پوش اسلحہ و مسلحہ وغیرہ باقی سرداران لاہوتک و حمائل بن زبرجد شاہ یہ سب بیٹھے ہین تمام بارگاہ ان گبران ناہنجار سے مملو ہی ذکر قلعہ گیری کا ہو رہا ہی لاہوتک پوچھ رہا ہی کہ قلعہ کیونکر لے لینا چاہیے ہر ایک اپنی اپنی راے بیان کرتا ہی مگر کوئی راے قرار نہین پاتی اتنے مین جدائل خان ہندی نے کہا کہ یا خداوند میرے پاس دوازدہ ہزار فیل جنگی تیار ہین انکو قریب خندق کے بھیجنا چاہیے اور خس و خاشاک بورونمین بھر دا کر پاس فیلون کے رکھدینا چاہیے کہ وہ خندق مین خرطوم سے پھینکتے جائین جسوقت خندق برابر ہو جائے یلغر کر کے قلعہ مین گھس چلین سب نے اس راے کو پسند کیا لاہوتک نے کہا مین از قبل خلقت خود یہین تقدیر کردہ بودم اور اُسیوقت نقارۂ رزمی بجا شاپور یہ ترکیب سنکر نہایت پریشان ہوا اور اُسیوقت واسطے خبر کے خدمت مین شاہ اسلام حارث بن سعد کے حاضر ہوا اور قصہ کفار کا بیان کیا شاہ نے سلمان فارسی کو بلاکر اور عمر بن حمزہ یونانی اور ہاشم تیغزن سے یہ کیفیت بیان کی سب پریشان ہوئے اور توکل بر پروردگار کر کے نقارہ بجوا دیا تمام رات تیاری جنگ مین بسر ہوئی جسوقت زمانہ شب کا برطرف ہوا اور بیزدہ شب سے خورشید سحر نے روے روشن اپنا ظاہر کیا تارے مارے شرمندگی کے آسمان مین غرق ہو گئے خورشید خاور چتر زرین لیے ہوئے مشرق سے برآمد ہوا جھونکے نسیم بہار کے چلے طائر مصروف زمزمہ سرائی ہوئے اہل اسلام نے نماز سحر سے فراغت کی شاہ اسلام برج قلعہ پر متمکن ہوئے اُدھر لاہوتک غول ملعون تخت پر بیٹھا اکوان چہار دست چارون ہاتھون مین حربے لیے ہوئے ہمراہ تخت داہنی جانب اور حمائل شاہ و جمشید جا بلقا بائین جانب ملک مرداق و الماس شاہ محیط کوہی باسرداران خود ایکطرف اور صلصال ایک سمت بدر بن زلازل ایک طرف جدائل خان ہندی دوازدہ ہزار فیل جنگی ہمراہ لیے ہوئے اور خود بھی فیل سیاہ پر سوار کہ خرطوم اُسکی سفید تھی نہایت زبردست فیل گرزیازدہ منی پرچہ کوہ ہاتھ مین استوار کیے ہوئے نمایان ہوا جب سب کفار میدان مین پہونچ گئے تو پہلے صفین باندھین بعد اُسکے جدائل خان مع دوازدہ ہزار فیل جنگی اور ہر فیل پر سو سو بورہ خاک کا لدا ہوا سبکو لیے ہوئے بر لب خندق پہونچا اہل قلعہ نے گولے مارے ایک آدھ فیل کام آیا باقی سب

لب خندق پہونچ گئے اب گولے کی زد بھی نہ باقی رہی اور فیلون کو اُسنے سدھار رکھا تھا انھون نے
سونڈون سے اٹھا کر بورے خندق مین ڈالنا شروع کیئے اُدھر چہار طرف سے کفار ہجوم کر کے چلے یہ
رنگ دیکھکر اہل اسلام تھرا گئے اور دست مناجات بدرگاہ قاضی الحاجات بلند کیئے کہ ای معبود کارساز
ای رب بے نیاز اس وقت بیکسی مین سوا تیرے کون ہے ان کفار کو پست کر بحق ابراہیم علیہ السلام یہ
سب تو دعا مین مصروف ہین فیلون نے اسقدر بورے ڈالے کہ خندق پٹ گئی اور کفار بھی یلغر کر کے
نزدیک قلعہ آ گئے قریب ہے کہ جدائل خان گرز سے پھاٹک توڑ کر داخل قلعہ ہو کہ اہل اسلام نے بلبلا کر دعا
کی اور دریا ے رحمت الٰہی جوش مین آیا کہ یرؤہ بیابان سے تتق گرد عظیم بلند ہوا اور صدا فیلون کے
چنگھارنے کی آئی آن واحد مین وہ گرد قریب آ کر شق ہوئی اور دل گرد سے نوکسے فیل کہ ہر فیل پر ایک علم
ہر علم کے پھریرے پر لغت الٰہی تعریف رسالت پناہی مرقوم تھی جب یہ گذر گئے تو ماہی مراتب وغیرہ سب
جلوس اسواری کا گذرا اور لندھور بن سعدان گرد فیل میمونہ پر بیٹھا ہوا گرز گران سنگ آسمان رنگ
ہشت پہلو برچہ کوہ ستر ہ سے من کی ضرب ہاتھ مین نمایان ہوا اور یلغر قلعہ پر دیکھا اور خیال کیا کہ جدائل خان
قریب ہے کہ پھاٹک قلعہ کا توڑے وہین سے لندھور نے نعرہ کیا کہ تمام صحرا لرز گیا جدائل خان کا دل
ہل گیا پلٹ کر جو دیکھا تو لندھور کو با عظمت شان پایا جدائل خان حیران ہوا کہ اسے تو مین نے اندھا کر دیا تھا
آنکھین اسکی کیونکر روشن ہوئین مگر مجبوراً قلعہ پر سے پھرا اور فیل کو بڑھا کر سامنے لندھور کے آ کر لگا اور ان
ہوا یہ معلوم ہوا کہ دو کوہ ملگئے فیل جدائل خان کا فیل میمون کی ٹکر کھا کر چیخ اٹھا لندھور نے کہا او جدائل خان
ناشدنی تو نے میرے ساتھ اتنی بڑی دغا کی دیکھ خداوند کریم ایسا قادر مطلق ہے کہ اسنے پھر مجھے آنکھین عطا
فرمائین جدائل خان نے جواب دیا کہ خداوندلات آعلے اور منات معلے نے دی ہونگی اب تو خدا ے
نادیدہ کا نام لیتا ہے یہ سنکر لندھور کو نہایت طیش آیا مگر ضبط کیا کہ پسندیدہ طریقہ اہل اسلام کا نہین ہے آواز
دی کہ بس بیہودہ نہ بک مین یہ چاہتا تھا کہ اب بھی راہ راست پر آ جاے مگر معلوم ہوا مجھے کہ قضا تیری
دامنگیر ہے شیطان پیچھا تیرا نہ چھوڑیگا دوزخ نہ چھوڑیگا لا ضرب بہادری کی کہ تجھے تمنا نہ رہجاے جدائل خان نے
نیزہ مارا لندھور نے نیزہ ہاتھ سے جدائل خان کے ہوائی کیا جدائل خان نے گرز کو سر پر چرخ دیکر دو دستی
ضرب سر پر لندھور کے لگائی لندھور نے گرز کو گرز پر روکا تڑاقے کی صدا بلند ہوئی عمود سے پرکالہ آتش
کے نکل گئے جگر زمین ہول سے شق ہو گیا تتق گرد بلند ہوا فیل میمونہ گھٹنون تک غرق زمین ہو گیا ہی ایسا
فیل تھا کہ ضرب جدائل خان کا اٹھا گیا ورنہ دوسرا فیل ہوتا تو کمر ٹوٹ جاتی لندھور تو وہ خاک مین
پنہان ہو گئے جدائل خان نے آواز دی کہ زہ دم و پست کر دم لیکن فوراً لندھور گرد سے نکلا جدائل خان نے
سنبھلنے نہ دیا دوسری ضرب ماری لندھور نے اس ضرب کو بھی رد کیا ہنوز سنبھلنے نہ پایا تھا کہ جدائل خان
نے تیسری ضرب ماری ایکی فیل میمونہ چیخ اٹھا کہ تین ضربون کے لنگر سنبھالے لندھور نے دیکھا کہ یہ نامرد
کرتا ہے اپنے ہی وار کیئے جاتا ہے بس ایکی مرتبہ گرد سے نکلے تو گرز کو سر پر چرخ دیتے ہوئے اور آواز دی کہ
خبردار و ہوشیار ہو تو جوان ہے مین ضعیف ہون لیکن دیکھون تو کیونکر تو اس ضرب کو روکتا ہے اور بقوت
تمام جسطرح عالم کفر مین امیر کو گرز مارا تھا دو دستی گرز جدائل خان کو مارا جدائل نے گرز کو چہرہ کی پناہ کیا
لیکن گرز لندھور جو پڑتا ہے یہ معلوم ہوا کہ آسمان ٹوٹ پڑا فیل نے چیخ ماری اور کمر اسکی ٹوٹی ہاتھ جدائل خان

کے ٹھہرائے دونون گرز سر پر جدائل خان کے گرے اسطرح پر کہ گرز خود مین خود کاسہ سر مین سر گردن مین گردن سینہ مین سینہ شکم مین شکم فیل مین فیل نقش زمین ہو گیا خون کا تھتلا بنکر رہگیا تتق گرد بلند ہوا اور لندھور نے نعرہ کیا کہ زدم و لبستہ کردم عیار جدائل خان کا دوڑ کر آیا اور پانی کے چھینٹے دئے دیکر گز کو اٹھالا تو ایک چبوترہ سا بنا ہوا تھا نہ فیل محسوس ہوتا تھا نہ جدائل خان کا پتا تھا وہ یہ دیکھکر خاک اوڑانے لگا کفار یہ شوکت لندھور کی دیکھکر لرز گئے کسی کو بڑھنے کی جرات نہ ہوئی لاہوتک طبل بازگشت بجوا کر میدان سے پھر گیا اور قلعہ سبائل ہر نقارہ شادمانی بجا بادشاہ اسلام مع بارگاہ وغیرہ قلعہ سے باہر آئے لیکن بعد مارے جانے جدائل خان کے تین لاکھ ہندی تو بھاگ کر لاہوتک کے لشکر مین چلے گئے اور نو لاکھ لندھور سے ملے اب لشکر لندھور کا اٹھارہ لاکھ ہو گیا لندھور نے آکر بادشاہ کی قدمبوسی حاصل کی بادشاہ نے نوازش فرمائی اور حال پوچھا لندھور نے سب کیفیت اپنی اندھے ہو کر قید ہونے کی اور پھر معجزہ جناب ابراہیم علیہ السلام اور بینا ہونے کی عرض کی اور حال سرداران اسلام کا پوچھا کہ کہان ہین علی الخصوص ایرج و نورالدہر کہ یہ زور بازوان صاحبقران ہین بادشاہ اسلام نے تمام سرگذشت انکے اسیر ہونے کی کہی لندھور اسیر کو یاد کر کے بہت روئے بادشاہ نے فرمایا کہ لندھور کی عزت اب واجب ہوئی کیونکہ نظر کردہ ہوئے ہین اور وہ عزت کی بزم عیش واسطے لندھور کے آراستہ ہوئی ہر طرف چراغان ہوا تمام صحرا مین درخت تمامی سے منڈھے گئے قندیلین آویزان ہوئین لشکر مین چراغان جدا ہوا بارگاہ مین صحبت رقص معین ہوئی سب سردار جمع ہین جام مئے ناب کو گردش ہے جوانان قوی تن مثل فیل مست شراب پئے ہوئے جھوم رہے ہین رقاصان پری چہرہ حاضر ہین غزلین عاشقانہ گا رہے ہین کہ ہر ایک کو وجد کا عالم ہے غزل

جناب دل چلن اپنے بدلنے والے ہین
تو ہم بھی رنگ محبت بدلنے والے ہین
یہ سبب ہمین لٹ ترے گیسو کی سیہ
کہ جوش شوق مین شیشہ آبلنے والے ہین
ہمارے نام سے تمر لیگی عدو کی لحد
ضرور حوصلہ دل نکلنے والے ہین
برا ہی یک بیک انکا تپاک سے ملنا
وہ شکوے ہین کہ زبان سے نکلنے والے ہین
ابھی نہین ہے خبر خون دل ہوا انکا
جلا کے پھینکے ہوئے ہین جو کہ جلنے والے ہین
کہ راہ کوچۂ الفت کی چلنے والے ہین
پکارتی ہے بہار شباب کی آمد
کھلونے آج زہر یہ کالے آگلنے والے ہین
اٹھا کے آج بٹھایا ہے درد فرقت نے
وہ آج ایک نئی چال چلنے والے ہین
اشارے کرتی ہین اس ہستانی آنکھین
نگاہ چار گھڑی مین بدلنے والے ہین
خوشی کرینگے تمہی کو توڑ کر واعظ
حنا تو ملکے وہ ہاتھ ملنے والے ہین
جلاتے ہین ہمین سے حرف آرزو جو جو
جفا وہ غیر کے خاطر جو ملنے والے ہین
کہ نخل باغ تمنا کے پھلنے والے ہین
ہوا ہی داخل میخانہ کون سا سرکش
سنبھالا ہمنے لیا یا سنبھلنے والے ہین
ہجوم شوق کے جو ہو چکے محبت مین
کہ دور بادۂ الفت کے چلنے والے ہین
ہمارے دل سے نکلنے نہ پائے جو ارمان
عماسے میکدے مین آج اچھلنے والے ہین
نہ دیکھو وصل کی شب سوئے شمع و پروانہ
دل آن بتون سے بھلا کب پگھلنے والے ہین

غرضکہ یہان تو یہ ہنگامہ گرم ہے لیکن مہتر شاپور شیردل کے ذہن مین یہ بات آئی کہ چلکر خبر لینا چاہیے کہ اب لشکر کفار مین کیا ہو رہا ہے یہ سوچکر بصورت مبدل طرف لشکر لاہوتک کے روانہ ہوا بارگاہ لاہوتک مین پہونچکر دیکھا کہ تمام گبر مرنے جدائل خان کا افسوس کر رہے ہین لیکن صلصال دست بہ قبضہ ہو کر پکارا کہ بنام خان اعظم یا خداوند میرے نام پر طبل جنگ بجے کل عوض خون جدائل خان کا لندھور سے لونگا اسیوقت نقارہ رزمی پر چوب پڑی شاپور نے آکر شاہ اسلام کو آگاہ کیا فرمایا ہمارے یہان بھی بفضل ایزدی و بتائید ربانی طبل جنگی بجے لندھور صلصال سے کم نہین ہین اسیوقت توپخانہ رعد شکوہ جوش و خروش

مین آیا نقارے گرگرائے جلسہ برخاست ہوا تیاری جنگ ہونے لگی یکایک سفیدۂ سحری نمودار ہوا اور تیرگی شب روانہ
مغرب ہوئی شاہ خاور بصد کر و فر تاج زرین برسر قباے زرتار در بر تخت بیلی پر جلوہ افروز ہوا لاہوتک غول مع لشکر
میدان مین آیا اسطرف سے شاہ اسلام تخت پر جلوہ افروز لندھور فیل میمونہ پر سوار ہاشم تیغ زن ایک سمت عمر بن حمزہ
یونانی کہ نہایت ضعیف ہین مگر مثل شیر ایک جانب اور دیگر سردار جو باقی ہین میدان قتال و جدال مین آکر صف آرا
ہوئے نقیبون نے نقابت کی کہ اے بہادران نامدار و اے لشکریان جرار یہی روز نام و ننگ ہے آج ہی آزمایش مردمی و
مردانگی کا روز ہے اپنی اپنی جراتین دکھادو اور نام رستم و سام کا مثل حرف غلط صفحۂ ہستی سے مٹا دو جبوقت نقیب
نقابت کرکے ہٹ گئے لہو جسم بہادرون مین دوڑنے لگا نامردونکو بھی جوش ہوا اسوقت ہر ایک یہ ارادہ رکھتا تھا
کہ پہلے ہمین جاکر لڑین اور جان دین لیکن ازبسکہ نام پر صلصال کے طبل جنگ بج چکا تھا تو کوئی برائے مقابلہ نکلا
لیکن صلصال اپنا فیل بڑھاکر سامنے لاہوتک کے آیا اور اجازت خواہ میدان قتال و جدال ہوا لاہوتک نے کہا
جاؤ اے خان اعظم یہ قدرت تمہارا نگہبان ہے صلصال میدان مین آیا اور پکارا کہ اے لندھور اگر عوض مین جدال خان
کے آج تجھے نہ مارا ہوگا تو نام اپنا صلصال بن دال بن دیو بن شماسہ جادو نہ رکھا ہوگا لندھور نے کہا تو وہی ہے کہ کئی بار
دفع سامنے سے بھاگا ہے اور دیکھو تو تیری کیا حالت کرتا ہون یہ کہکر سامنے تخت شاہی کے آکر فیل سے اترکر زمین ادب
کو بوسہ دیا اور اجازت میدان طلب کی شاہ نے فرمایا کہ جاؤ حافظ حقیقی نگہبان ہے اور جام کا عفریت عنایت ہوا
لندھور بادگر فیل پر سوار ہوکر مقابل صلصال آیا صلصال نے گرز مارا لندھور نے گرز صلصال کا گرز پر روکا
کوہ پر کوہ گرا شرارے آتش کے بلند ہوئے تڑاقے کی صدا کانون مین گونج گئی بگولہ گرد بلند ہوا لندھور نے گرز
سے نکلکر گرز صلصال پر مارا صلصال نے بھی ضرب لندھور کی گرز پر روکی تڑاقا ہوا مگر لندھور کی ضرب کا لنگر
صلصال سے نہ اٹھ سکا ہاتھ کج ہوگئے گرز پھسل کر شانے پر گرا کہ شانہ صلصال کا ٹوٹ گیا وہان سے گرز سر
فیل پر آیا کہ ہاتھی صلصال کا مرگیا دونون غلطان و پیچان زمین پر آئے صلصال بیہوش ہوگیا ہاتھی فوراً
مرگیا یہ رنگ دیکھکر بدر بن زلازل یک جنگی مرکب کو تھپکاکر میدان مین آیا اور نیزہ لندھور پر مارا اتنی دیر مین غلام
آکر صلصال کو اٹھا لیگئے لندھور نے نیزہ بدر کا نیزہ پر روکا نیزہ دو بدل ہونے لگی چند طعنون کی نوبت آئی ہوگی کہ
لندھور نے نیزہ بدر کے ہاتھ سے ہوائی کیا بدر نے غیظ و غضب مین آکر تلوار کھینچی اور لندھور پر وار کیا
لندھور نے ضرب بدر کی سپر پر روکی تلوار نے بدر کی سپر کو چار انگل کاٹا لندھور نے جھٹک دی تلوار ٹوٹ
گئی بدر نے وہ ٹکڑا کہ جو ہاتھ مین رہگیا تھا ہاتھ پر لندھور کے مع قبضہ کھینچ مارا لندھور نے خالی دیا اور خبردار کہکر
گرز مارا بدر نے خالی دیا کہ گرز لندھور کا زمین پر گرا خاک اوڑی زمین وہان کی شق ہوگئی بدر نے پہلو پر سے
اگر گرز مارا لندھور نے بزور دستی تمام وار بدر کا سپر پر روکا اور دوسرا گرز مارا بدر نے پھر چاہا کہ خالی دون مگر جب
کسیقدر پیچھے سمٹ کر رہگیا بس گرز لندھور کا سر مرکب پر پڑا کہ گھوڑا بدر کا مرگیا اور بدر مع مرکب غلطان و پیچان
زمین پر آیا چوٹ اسکے بہت آئی یہ کہکر میدان سے پھر گیا کہ کل سمجھونگا اور لشکر مین پہونچکر طبل بازگشت بجوا دیا
سب میدان سے پھرے کفار اپنے پڑاو پر گئے اہل اسلام اپنی فرودگاہ پر آئے بدر نے پہونچتے ہی پھر طبل جنگ
بجوادیا ادھر بھی طبل جنگ بجا تیاری جنگ ہونے لگی لیکن لعیان خنجر گذار اور مفتاح کشوری اور چالاک بن
عمر یہ سب خوردک بن گردمرد کے مکان مین بیٹھے تھے اور صلاح کر رہے تھے کہ کونسی تدبیر ایسی نکالنا چاہیے
جس سے سردار رہا ہون کوئی کچھ کہتا تھا کوئی کچھ کہتا تھا ایک دوسرے کی راے کو رد کر دیتا تھا کوئی امر ٹھ

نہین پایا تھا کہ باہم یہ صلاح ٹھہری کہ شاپور شیردل کو لانا چاہیے کہ اُسکی عقل بہت تیز ہے اور جوان بھی ہے سب نے
یہ صلاح کر کے شاپور شیردل کو طلب کیا جسوقت شاپور آیا سب نے تعظیم کی اور بعد حرمت مقام صدر پہ بٹھایا جام
شراب پیش کیا شاپور نے جام پیا اُسوقت سب نے کہا ای شاپور تمہاری عقل ماشاء اللہ ہم سب سے نہایت
سلیم واقع ہوئی ہے تم کہو کہ رہائی سرداران کے بارہ مین کیا فکر کرنا چاہیے شاپور نے کہا کہ میرے نزدیک
تو بہتر یہ ہے کہ سب لشکر سے نکلکر کسی صحرا کو چلے جائین اکثر تاجر لشکرون مین آیا کرتے ہین پس جو قافلہ آتا ہو اُسکے
ساتھ خود بھی بصورت تاجران آکر لشکر کفار مین دوکانین لین وہان سے کہ دو کوشش مین مصروف رہین جب
موقع پائین سردارون کو چھڑالین سبنے ہاتھ شاپور کے چومے اور کہا سبحان اللہ اسی سے ہم سب نے اپنی
عقل پر تجھین فوق دیا تھا غرضکہ اُسیوقت اسباب تجارت پوشیدہ طور سے قلعہ سے نکالکر طرف صحرا کے
لیگئے مسافت روز تک قیام کیا اتفاقاً آٹھوین روز اک قافلہ جانب ظلمات سے آیا تھا اور لشکر لاہوتک
کو جاتا تھا یہ سب سوداگر بنکر اُسکے ہمراہ ہولیئے اور داخل لشکر لاہوتک ہوئے پیروز بن ہرمز کے لشکر مین
دوکانین لین اور اسباب تجارت رکھکر بیٹھے جسوقت شب ہوئی تو مہتر شاپور شیردل دوکان سے چلا گیا
دوسرے روز دیکھا کہ شاپور اندر سے دوکان کے نکلا پوچھا سب نے کہ ای مہتر مہتران کیا تمنے سحر بھی یاد کیا ہے
کہ کل گئے تھے دوکان کے باہر اور نکلے اندر شاپور نے کہا مین نے اس دوکان کے اندر سے اپنے مکان
تک نقب لگائی ہے بعد اسکے سب مشورہ کر کے جدا جدا بوقت شب تلاش مین سرداران اسلام کے روانہ
ہوئے لیکن کسی سردار کا پتا نہ لگا اب یہ معمول ہوگیا ہے کہ تمام دن تو دوکان پر رہتے ہین اور رات بھر
سردارون کی تلاش کرتے ہین ایک روز ارزق بن زر وہنگ ختنی عیار دوکان پر فتاح کشوری کے
کہ سوداگر جواہر کا بنا ہوا تھا اور مہتر الماس اپنا نام مشہور کیا تھا آیا اور پوچھا کہ عمدہ مروارید ہین فتاح نے کہا
کہ میرے پاس وہ مروارید ہین کہ ہفت کشور مین بھی مطابق اُنکے نہ نکلین گے بلکہ کسی نے نام بھی نہ سنا
ہوگا ارزق نے کہا کیا نام ہے اُس موتی کا فتاح نے کہا دُرکشیری کہتے ہین ارزق کے ہوش اُڑ گئے کہ اس نام
کا موتی نہ سنا تھا کہا جلد دکھاؤ فتاح نے کہا یہ بہت بیش قیمت ہوتی ہین ارزق نے کہا جو کچھ مانگو گے دونگا فتاح
نے کہا ابھی تو دھوپ سے چلے آتے ہو جواہر کا پرکھنا آسان نہین اندر آؤ بیٹھو شراب پیو جب مزاج درست
ہو تب دیکھو ارزق نے دلمین کہا کہ یہ مرد سوداگر نہایت مردم شناس معلوم ہوتا ہے اور پر دوکان کے آ
بیٹھا فتاح نے خادم کو پکارا وہ شراب و کباب لایا ارزق نے شراب پی کباب کھائے اور عیار بھی ساتھ
ارزق کے تھے سب نے شراب پی اتنے مین آواز کراہنے کی آئی ارزق نے پوچھا یہ کون کراہتا ہے فتاح
نے کہا بھائی میرا بیمار ہوگیا ہے اُسکے بچنے کی توقع نہین ارزق نے پوچھا کیا مرض ہے جواب دیا یرقان سوداوی
کہ ہر چیز اُسکو زرد معلوم ہوتی ہے ارزق نے کہا مین کسیقدر علم طب سے بھی آگاہ ہون مجھے تو دکھاؤ فتاح
نے کہا آئیے اور اندر حجرے کے لیگئے جس دوکان مین کہ مریض تھا بعد ارزق کے وہ عیار جو کہ اُسکے ساتھ
تھے وہ بھی حجرے مین داخل ہوئے دیکھا کہ ایک شخص زمین پر پڑا ہوا کراہ رہا ہے ارزق نے نبض پر ہاتھ ڈالا
مریض نے ارزق کا ہاتھ پکڑ لیا فتاح نے کہا مجھے سنبھالئے ایسا نہو کہ یہ آپ کو زک دے دیوانہ ہو رہا ہے
مین نہین جانتا ارزق نے کہا کہ تمنے کیا مجکو موم کا سمجھا ہے کہ ایک اتنا سا بیمار مجھے نہ سنبھلے گا فتاح چپ ہو رہا
کہ مریض نے ارزق کے ایک طمانچہ مارا کہ اُسے چکر آگیا بس اُسی عالم مین مریض نے نعرہ کیا کہ مَین مہتر شاپور

شیردل نے اوبار کر کمند ارزق کو پکڑ لیا اور نقب کی راہ سے روانہ ہوا اور یہ جو عیار کہ ارزق کے ہمراہ تھے
انھیں مہتر چالاک بن عمرو ابوالفتح وغیرہ نے گرفتار کر لیا تھا اور نے سب کو لا کر اپنے مکان میں قید کیا اور
پھر حسب معمول سب دوکان پر آکر بیٹھے وہاں یہ ذکر ہو رہا تھا کہ ہدرہ نے پھر اپنے نام پر طبل جنگ بجوایا
ہی جب زمانہ شب برطرف ہوا ہوائے صبحدم چلنے لگی گردان لشکر اپنے اپنے رسالوں پلٹنوں سمیت آکر
معرکہ آرائے کارزار ہوئے اسطرف لاہوتک غول با فوج کثیر میدان میں آکر قائم ہوا اسطرف شاہ
اسلام بصد شوکت و احتشام آکر میدان میں صف آرا ہوئے بعد آراستگی صفوف قتال و جدال صلصال
کے لشکر سے شیداز ترک میدان میں آیا مبارز طلب کیا اللہ ہور نے ارادہ کیا کہ میں نکلوں ہاشم تیغزن نے
جلدی کی اور مرکب کو چمکا کر سامنے تخت شاہی کے آیا مجرا کیا اجازت خواہ میدان کارزار ہوا شاہ نے فرمایا
جاؤ حافظ حقیقی نگہبان ہی اور جام کلہ عفرت عنایت ہوا ہاشم جام پیکر یار دگر مرکب پر بیٹھ کر عازم میدان
کارزار ہوئے شیداز نہ ہاشم کو آتے دیکھکر تگاور زن ہوا ادھر سے ہاشم تیغزن تگاور زن ہوئے سپرین اڑین
چنگاریاں جھڑین مرکب شیداز کا چھ قدم اور گھوڑا ہاشم کا حسب معمول تین قدم پس پا ہوا اسل بسل کر کے دونوں
دلاوروں میں ایک نے دوسرے کا سامنا کیا شیداز نے نیزہ سینہ ہاشم پر مارا ہاشم نے نیزہ کو نیزہ پر روکا
طعنین چلنے لگیں کوئی گیارہ طعن کی نوبت آئی ہوگی کہ ہاشم نے نیزہ ہاتھ سے شیداز کے ہوائی کیا شیداز
نے گرز مارا کر سات سی من کی ضرب تھی ہاشم نے گرز شیداز کا سپر پر روکا تڑاقے کی صدا بلند ہوئی چنگاریاں
نکلیں پھول سپر کے جھڑ پڑے جواب میں گرز کے ہاشم نے بھی گرز مارا شیداز نے گرز کو ہاشم کے اپنے گرز
پر لیا تڑاقا ہوا شعلہ فلک کو نکل گیا کمر مرکب شیداز کی ٹوٹ گئی شیداز بیہوش ہو کر گرا آواز دی ہاشم نے
کر زدم و بست کردم کفار دوڑے ہوئے آئے اور شیداز کو اٹھا لیگئے ہاشم نے پھر مبارز طلب کیا مجنون
تیغ بند لاہوتک سے اجازت لیکر میدان میں آیا بعد گفتگوے بسیار یہ ٹھہری کہ مجنون نے کہا اے پسر حمزہ
تمھیں بھی لوگ تیغزن کہتے ہیں اور میں بھی تیغ بند مشہور ہوں میرے تمھارے صرف تلوار کی لڑائی ہوا اور
نیزہ بازی تو تم خدا پرستوں پر ختم ہی یہ کہکر میان سے تلوار کھینچی اور اسطرف ہاشم تیغزن نے بھی تلوار کھینچی دونوں
بلا کے پھکیت تھے خوب چلنے لگیں لڑتے لڑتے ایک مقام تلوار نے مجنون کی سپر کو ہاشم کے دو انگل کاٹا ہوگا
کہ فوراً شاہزادے نے بلچک دی تلوار مجنون کی ٹوٹی واہ واہ کی صدا دونوں لشکروں سے بلند ہوئی مجنون
خفیف ہوا اور دوسری تلوار کھینچی پھر رد و بدل ہونے لگی ہاشم نے یہ تلوار بھی بلچک دیکر توڑی مجنون نے
اور تیغ طلب کی عیار آکر پھر دو تلواریں دے گیا ایک کو مجنون نے زیب کمر کیا اور ایک سے پھر لڑنے لگا سب
لشکر دیکھ رہا ہی کہ دونوں بلا کے پھکیت ہیں دیکھئے انجام کیا ہوتا ہی اتنے میں ہاشم نے تھکٹی ماری کہ قبضہ کے
پاس سے تلوار مجنون کی کٹ کر گری دن بھر تلوار چلی اب شام قریب ہی کہ ایک مقام پر ہاشم نے کمر بتا کر جو سر کا
وار کیا تلوار خود پر بیٹھی پیمانہ مغفر سے مثل قطرہ آب کے گذر کر کاسہ سر میں چار انگل در آئی مجنون نے
داستانہ مارا تلوار جھنا کر سر سے نکلی لیکن چادر خون کی سر سے باہر آئی مجنون بیہوش ہوگیا ہاشم نے کہا ایجا
اسے لوگ دوڑے ہوئے آئے اور مجنون کو اٹھا لیگئے شام ہو چکی تھی کہ طبل بازگشت بجا دونوں لشکر
میدان سے پھرے لاہوتک داخل بارگاہ ہوا سب کفار جمع ہوئے مجنون کا علاج ہونے لگا صلصال کا زخم
اچھا ہوگیا تھا اسنے اپنے نام پر طبل جنگ بجوا دیا یہ خبر اہل اسلام کو ہوئی یہاں بھی نقارہ رزمی جوش و خروش

مین آیا پھر دونون طرف تیاری جنگ کی ہونے لگی تمام رات ہر طرف لشکرون مین حاضر باش و ناظر باش کی
صدائین بلند رہین جب سفیدۂ سحری نے روے سیاہ فلک پر غازہ پھیرا نور مہر جہانتاب ہر طرف چمکا
طائر مصروف زمزمہ سرائی ہوئے پیک صبا نے آکر خبر جنگ بہار و خزان پہونچادی دونون لشکر میدان مین
آکر باہمدگر صفین باندھکر مستعد جنگ ہوئے نقیب کرکا سنا کر نکل گئے تھے کہ صلصال بن وال بن دیو
بن شمامہ جادو لاہوتک غول سے اجازت لیکر میدان مین آیا سراپا دکھایا ہاتھ نیزہ کے نکالے جب
خوب پسینہ مین غرق ہوگیا اسوقت مرکب کو روک کر نیزہ زمین پر گاڑ دیا بعد چند ساعت کے نعرہ کیا کہ اے
اے گروہ خدا پرستان منم خان اعظم آئے جسکو تمناے مرگ و آرزوے قضا ہو یہ سنتے ہی پرانی ہڈیون مین
حرارت پیدا ہوئی ضعیفون کی بحر جرات نے جوش کیا بقول شاعر - جوانی سے زیادہ وقت پیری جوش ہوتا ہے
بھڑکتا ہے چراغ صبح جب خاموش ہوتا ہے - شاہزادہ عمر بن حمزہ یونانی اپنے مرکب صبا رفتار کو اوڑا کر شاہ اسلام
سے حسب دستور اجازت لیکر مقابل صلصال ہوا اور فرمایا کہ کیا بکتا ہے ہمین میدان ہمین چوگان ہمین گو ہے
بہادری کا صلصال نے کہا کہ بیشک تم جہاندیدہ ہو تمسے لڑائی کا مزا اٹھے گا اور سب تو تیرے سامنے
کے بچے ہین فی الواقع سن اسکا دو سو برس کے قریب ہے کیونکہ ابتداے نوشیروان نامہ سے برابر لڑ رہا ہے القصہ
صلصال نے نیزہ مارا عمر بن حمزہ نے نیزہ پر روکا طعنین چلنے لگین ایک مقام پر عمر بن حمزہ نے نیزہ
اسکا ہوائی کیا صلصال نے گرز مارا عمر بن حمزہ نے گرز صلصال کا سپر پر روکا یہ معلوم ہوا کہ پہاڑ پھٹ
پڑا مگر عمر بن حمزہ بھی دوسرے امیر ہین وار صلصال کا اسطرح رد کیا جیسے کسی چھوٹے پہلوان کا پھر صلصال
نے کہا خیر مگر نیزہ بازی خلال بازی گرز بازی حمال بازی تلوار بازی راست بازی یہ کہکر تیغہ کمر سے کھینچکر وار
کیا عمر بن حمزہ نے تلوار کو ضامن دیکر وار صلصال کا پشت شمشیر پر روکا واقع مین اگر شمشیر ضامن نہوتی تو
تلوار صلصال کی بغیر کاسۂ سر تک پہونچے ہوئے دم نہ لیتی سپر کے دو ٹکڑے ہوتے بس یہ دیکھکر بوڑھا شیر
بیٹھ گیا عمر بن حمزہ کو غیظ آیا اور جواب مین اسکے تلوار ماری صلصال نے بھی سپر بلند کی اور تلوار کو ضامن
دیا لیکن تلوار نے سپر کے صاف دو ٹکڑے کیے تلوار کو بھی قلم کیا خود پر بیٹھی عمر بن حمزہ نے جھٹکا مارا صلصال
نے دیکھا کہ تلوار نے شمشیر و سپر دونون کو کاٹا خود پر آئی اب جان کی خیر نہین ہے سر پیچھے کو کھینچا اسپر بھی تلوار تا دوال
اوتر کر نکلی وہان سے سر مرکب پر گری گردن مرکب قلم ہوئی صلصال مع مرکب غلطان و پیچان گرا یہ حال
دیکھکر قہر بن ثردین مرکب کو جھکا کر میدان مین آیا اور صلصال کو میدان سے پھرا اور آپ مقابل ہوا
نیزہ بازی مین عمر بن حمزہ نے نیزہ ہاتھ سے قہر کے نکالدیا گرز کو بھی رد کیا نوبت تلوار کی پہونچی یہ بھی مثل
صلصال کے زخمی ہوا یہ رنگ دیکھکر شامت آئی شدید از ترک کی کہ کل ہاتھ سے ہاتھ کھینچ گیا تھا ضرب
گرز سے بیہوش ہوگیا تھا جلدی سے مرکب کو جھکا کر مقابل ہوا اور برس پڑا تلوارین مارنے لگا عمر بن حمزہ اسکے
وار رد کرتے چلے جاتے ہین جواب نہین دیتے مسکرا رہے ہین کہ کون سی لڑائی ہے جب بہت دیر کے بعد
یہ سمجھا کہ اب خبردار کہکر تلوار ماری شدید از نے سپر کو چہرہ کی پناہ کیا بھلا عمر بن حمزہ کی تلوار سپر
شدید از سے کب رکتی ہے سپر کو صاف قلم کرکے خود پر گری خود کو کاٹتی ہوئی دو بلغہ عرق چین زرہ ٹوپ
کو دو کرتی ہوئی زمین مین غرق ہوگئی شدید از کے چار ٹکڑے ہوئے یہ کاٹ تلوار کا عمر بن حمزہ کی دیکھکر
کفار لرز گئے اور شاہ اسلام فرما رہے تھے کہ دیکھیے ماشاء اللہ اس بڑھاپے مین بھی کیا قوت ہے غرض کہ

شام ہوگئی طبل بازگشت بجا شاہ اسلام زر نثار کرتے ہوئے عمر بن حمزہ کو بارگاہ مین لائے لیکن لاہوتک
غول جو میدان سے پھرا بارگاہ مین آیا دربار سویری سے برخاست کرکے برائے عیادت خیمہ صلصال
مین آیا دیکھا کہ سر مین پٹی بندھی ہوئی ہی اور صلصال کہ رہا ہی کہ عمر بن حمزہ کے مقابلہ مین مقابلۂ صاحبقران کا
لطف اٹھ گیا لاہوتک نے پوچھا کہ کئی روز سے ازرق عیار کو نہین دیکھا صلصال نے کہا بازار گیا تھا
جب سے آیا ہی نہین بلاشور نے کہا مجھے گمان ہوتا ہی کہ شاپور نے اسے گرفتار کرلیا اسلیئے کہ مین خوب جانتا
ہون عیاران اسلام لشکر مین موجود رہتے ہین وہان عیاران لشکر اسلام نے شام ہوتے ہی حسب معمول
دوکانین برخاست کین اور تلاش مین زندان خانہ سرداران اسلام کے نکلے تمام لشکر مین ڈھونڈھا کہین پتا نہ پایا ناچار
خیمہ لاہوتک کی جانب آئے کہ اسے بھی اسیر کرلین تاکہ زور اپنا بڑھ جائے یہ تصور کرکے خیمہ لاہوتک
مین آئے خیمہ کو خالی پایا شاپور نے کہا صبح قریب ہی اب واپس جانا چاہیے مگر خالی پھرے تو کیا اگر سردار کو
نہ چھڑایا اور کفار کو نہ گرفتار کیا تو مال کفار کیون چھوڑیے بس تمام مال و اسباب بارگاہ لاہوتک کا سب کے
باندھا اور دوکان پر آکر نقب کی راہ سے سب مال و اسباب قلعہ مین بھیجدیا لیکن لاہوتک خیمہ صلصال
سے پھر کر اپنی بارگاہ مین آیا عجب واقعہ دیکھا کہ پلنگ تک سونے کو نہین ہی کہا دزدان قدرت اگر سب اسباب
لیگئے بلاسور نے کہا سوا شاپور کے دوسرے کا یہ کام نہین ہی بدر بھی لاہوتک کو پہونچانے آیا اسے یہ
دیکھکر غصہ معلوم ہوا اپنے نام پر طبل جنگ بجوا دیا یہ خبر لشکر اسلام مین ہوئی یہان بھی کوس حربی نوازش ہوا
مین آیا تھوڑی سی رات تو باقی ہی یہ بھی تھی آن واحد مین ختم ہوگئی جس وقت شاہ خاور بصد کروفر تخت
نیلم پر نیزۂ خط شعاع ہاتھ مین لیکر جلوہ افروز ہوا اور خسرو زنگبار شب شکست فاش اٹھا کر مع فوج انجم گریزان
ہو کر ملک مغرب مین قیام پذیر ہوا لاہوتک غول مع لشکر میدان قتال مین آیا اور لشکر اپنا قائم کیا
ادھر سے شاہ اسلام برآمد ہوئے جب دونون لشکرون کی صفین بندھ گئین تو بدر بن زلازل ایک جست مین
سامنے تخت لاہوتک کے آیا اجازت خواہ میدان ہوا لاہوتک نے کہا جا تجھے دست قدرت کے
سپرد کیا بدر سجدہ کرکے بار دگر مرکب پر بیٹھکر میدان مین آیا اور پکارا کہ باش اے گروہ خداپرستان تم
خوب جانتے ہو کہ تلوار میری سوختہ ہوائے اجل ہی جسے تمنائے مرگ اور آرزوئے قضا ہو وہ نکلے میرے
مقابلہ کو یہ سنتا تھا کہ لندھور بن سعدان گرز کو غصہ آیا اور جس فیل پر سوار تھے اسکو بڑھا کر شاہ سے اجازت
لیکر مقابل بدر آئے اور آواز دی کہ کیا لاف و گزاف کر رہا ہی لا حربہ بہادری کا اور نیزہ تانا بدر نے کہا
مین خداپرستون سے سوا تلوار کے دوسری لڑائی نہین لڑتا لندھور نے نیزہ ہاتھ سے رکھکر گرز تانا بدر
نے کہا گرز سے بھی نہ لڑونگا لندھور نے کہا کہ ایک شرط سے مین تلوار کی لڑائی لڑتا ہون وہ یہ کہ تو خفتان
برنج بند اتار ڈال یہ سنکر بدر نے گھوڑا ملا کر گرز سر فیل لندھور پر مارا کہ سر فیل پھٹ گیا اور وہ چیخا
لندھور نے جست کی کہ فیل سے علیحدہ ہون بدر نے کمند ماری کہ دو حلقہ اسکی گردن مین لندھور
کے پڑے بدر نے جھٹکا دیا تو لندھور نے گرتے گرتے دو حلقہ کمند کے جو ہاتھون مین الجھے تھے توڑے
اور کمند اپنی بقوت تمام بدر پر ماری کہ تین حلقے گلے مین بدر کے پڑے جھٹکا دیا بدر گرا لندھور نے چاہا کہ کمند
اپنی گلے سے دور کرکے سر بدر کا قلم کرے کفار نے دیکھا کہ اب بدر نہ بچیگا یلغار کرکے دوڑ پڑے اور لندھور
کو گھیر لیا جب دیکھا لندھور نے کہ تم گھر گئے بدر سے ہاتھ اٹھایا کفار کو قتل کرنا شروع کیا کفار نے بدر کو پھر گھوڑے

پر سوار کیا لیکن لندھور کو تنہا دیکھکر بادشاہ نے لشکر اسلام کو اشارہ کیا سب دوڑ پڑے آدھر لاہوتنگ
مع اپنے لشکر کے اور جمشید جابلقا اپنی فوج سمیت حامل شاہ ملک مرداق صلصال وغیرہ یہ سب آگر غٹ پٹ
ہوگئے تلوار چلنے لگی شمشیر صاعقہ بار کی چمک سے خرمن ہستی کفار جلنے لگا کسیطرف کمندین اُچھل رہی تھین
مرغ روح اسیر دام صیاد اجل ہو رہے تھے کہین عمود گران سر چل رہے تھے مغروروں کے کاسئہ سر کچل
رہے تھے کہین نیزہ اپنی راستبازی سے طعن کر رہے تھے کسیطرف سے کمانون کی کڑکنے صدا بلند تھی لوگ
سہمے جاتے تھے کہین گوشہ امن وامان کا نہ ملتا تھا نشانہ تیر اجل تھے سر خود سرون کے ٹھوکرین کہاتے تھے
ہزارہا کاسئہ سر پامال سم اسپان ہو رہے تھے میدان کارزار مین دریا ے خون جاری تھا عرصہ غیرت گلنار گون
ہو رہا تھا الغرض تا شام اسقدر کشت وخون ہوا کہ ملک الموت کو قبض روح مین تکلف ہوا چار ہزار اہل اسلام
عازم گلگشت جنان ہوئے اور بیس ہزار کفار واصل جہنم ہوئے شام کو تشنگان سے طبل امان بجوایا دونون لشکر
علیحدہ ہو کر اپنی اپنی آرامگاہ پر آئے لیکن لاہوتنگ غول جسوقت داخل بارگاہ ہوا سب سردار ساتھ آئے
لاہوتنگ تخت پر بیٹھا سردار اپنے اپنے دنگلون اور کرسیون پر مقیم ہوئے کہ تشنگان کی رگ مادر بخطائی جنش مین
آئی لاہوتنگ سے کہا کہ یا خداوند یہ خدا پرست جو آپکی قید مین ہین انھین کسواسطے رکھ چھوڑا ہی کہ کوئی آکر چھڑا
لیجائے اور جسطرح یہ آج خود بے بس ہین کل ہمین عاجز اور بے بس کرینگے لازم یہ ہی کہ انھین قتل کیجے لاہوتنگ
نے ملک مرداق ومجنون تیغ بند وغیرہ کیطرف اس نظر سے دیکھا کہ تمھاری کیا راے ہی ان دونون نے بھی یہی
مشورہ دیا کہ قتل ہی کر ڈالنا مناسب ہی بدر نے بھی کہا کہ مین پہلے ہی قتل کر ڈالتا مگر آپکا حکمنامہ صادر ہوا
اسوجہ سے مجبور ہوگیا اور قتل سے باز رہا لاہوتنگ نے کہا کہ اچھا کل مین سب اسیرونکو دربار مین طلب کرونگا
اور کہونگا سجدہ کرو جو مانیگا اُسے رہا کردونگا ورنہ قتل کر ڈالونگا یہ خبر تمام لشکر مین پھیلی عیاران اسلام شکلہاے
مبدل لشکر اسلام مین موجود تھے یہ خبر وحشت اثر سنکے گھبرائے لیکن شاکور شیر دل نے کہا کہ کسیکی کیا مجال ہی
کہ جو سرداران لشکر اسلام کو قتل کرسکے دیکھون تو اس قصد کی آج ہی شب کو کیسی سزا اسے معقول دیتا ہون یہ کہکے
اسیوقت اپنے انتظام مین مصروف ہوا جسوقت شب ہوئی اور مرغ زرین بال آفتاب آشیانہ مغرب مین
جاگزین ہوا گلگشن انجم پر تازگی آئی معشوق اپنی اپنی خلوت گاہ درست کرنیلگے کہین صحبت رقص وغنا شروع
ہوئی کہین عابدون نے مساجد مین شب بیداری کے قصد سے وضو کرکے تسبیحین ہاتھون مین لیکر بیٹھے
آواز الصلوۃ بلند ہوئی کوئی ہجران کشیدہ خیال معشوق مین بستر غم پر پڑا ہوا اختر شماری کر رہا ہی بقول شاعر
سے شب وصال وہ سر رکھکے چین سے سوتے تھے ❊ تڑپ رہا ہون وہ تکیے گلے لگاے ہوئے ❊ غرضکہ ہر شخص اپنے اپنے
رنگ مین ہی لاہوتنگ غول ملعون نے اس خوشی کا جشن کیا ہی کہ کل خداپرستون کو قتل کرینگے لشکر مین ہر جگہ
چراغان ہو رہا ہی بارگاہ مین صحبت رقص وسرود کی برپا ہی تمام سردار جمع ہین جام بادۂ ناب گردش مین ہی رقاصان
پری چہرہ بصد ناز وادا ناچنے گانے مین مصروف ہین کوئی ماہ وش ٹھمری ٹپہ خیال سے اپنا ہنر دکھاتی تھی کوئی

پری پیکر یہ غزل عاشقانہ گاتی تھی غزل
بجز ایذا انھین کیا اہل ستم دیتے ہین
کہ جفا دوست کو ایذا بھی یہ کم دیتے ہین
خط محبوب دکھا کر یہ کہا قاصد نے
نامے کر شوق سے ایدل جو الم دیتے ہین
انکی ہر بات پہ جانباز جو دم دیتے ہین
دیکھیئے کسکا گلا پھنستا ہی اس پھانسی مین
لے تجھے بخش بہا ہم یہ رقم دیتے ہین
وہ ہین مانع تو اجازت تجھے ہم دیتے ہین
ان حسینون نے نہ چھوڑا کوئی پہلو ہستم
آج بیٹھے ہوئے کاکل مین وہ خم دیتے ہین
ابتدا کرتے ہین عاشق الف الفت سے

ہاتھ مین ہم آگئے جب استاد ظلم و ستم دیتے ہین
خوش ہون ہر رنج مین لیکن یہی شکوہ
اے مبارک ہو بشارت تجھے ہم دیتے ہین
خون بہا اب کوئی نازک کمرون سے کیا لے
واسطہ مجکو خدا کا یہ صنم دیتے ہین

ائے خوشا بخت کہ سینے پہ ہے زانو آنکا
کردہ غیرون کی خوشی کے لیے غم دیتے ہین
کیا ستم ہے کہ وہ لیتے ہین جگر مین چٹکی
جان لیتے ہین تو جاگیر عدم دیتے ہین
آرزو آنکا ہی مطلب کہ یہ غم کھاکے مرے

لطف کیا کیا دم آخر یہ ستم دیتے ہین
خواب مین آکے وہ کہتے ہین کہ جاگا ترا بخت
اور پھر مجکو تڑپنے کی قسم دیتے ہین
اب جو زنار پہن لون تو ہنوز شاید کفر
زہر جب ہاتھ مین لیتا ہون قسم دیتے ہین

غرضکہ محفل کا عجب رنگ ہی سمان بندھا ہوا ہی ہر شخص عالم وجد مین جھوم رہا ہی یہان تو یہ عالم ہی اور یہ خبر لشکر اسلام مین پہونچی کہ کفار نے جشن کیا ہی شاہ اسلام نے فرمایا کاہیکا جشن ہی عیار نے عرض کیا کہ کفار کا ارادہ ہی کہ کل سرداران جو انکی قید مین ہین انھین علف تیغ ستم کرین یہ سنتے ہی شاہ کا مزاج برہم ہوا ضبط کا یارا نرہا فرمایا کہ لشکر مین ابھی فرمان پہونچا جائے کہ سب طیاری جنگ کرین جسوقت یہ کفار سرداران اسلام کے قتل کا ارادہ کرینگے اسیوقت انھین پامال کردونگا۔ غرضکہ سب سردار ہمراہ شاہ اسلام یہان آمادہ مرگ و مہیاے قضا بیٹھے ہین اور آدھر جشن ہو رہا ہی مگر عیاران اسلام اپنی اپنی فکر مین ہین جسوقت زلف لیلاے شب تا بہ کمر پہونچی یعنے نصف اللیل کا وقت آیا تو شاپور شیر دل نے سب عیارون سمیت ایک مردانہ طائفہ طیار کیا اور خود ایک پیر فرد بنکر سب کے ساتھ ہوا کہ اس قسم کی عیاری کرنے سے شاپور کو اکراہ ہی چنانچہ دروازۂ بارگاہ لاہوتک پر آکر ڈھولک پیٹنا شروع کی اور سب نے تالیان بجائین ایک شور وغل بلند ہوا لاہوتک نے چوبدار سے کہا کہ دیکھ تو یہ شور وغل کیسا ہو رہا ہی وہ گیا اور آن واحد مین آکر عرض کیا ہوا کہ کچھ بھانڈ دروازہ پر کھڑے شور وغل کر رہے ہین اور کہتے ہین کہ ہم بیابان عجائب کے رہنے والے ہین خداوند کا نام سنکر یہانتک پہونچے ہین غضب ہی کہ خداوند کے در سے اور مایوس پھر جائین لاہوتک نے کہا بلاؤ انھین آج دریاے رحمت خداوندی جوش پر ہی چوبدار نے جاکر دربانون کو منع کیا کہ حکم خداوند ہی انھین لیجانے سب کے سب یہ مژدہ سنکر خوشی خوشی داخل بارگاہ ہوے وہ طائفہ جو مجرا کر رہا تھا موقوف کیا گیا اور اُنسے کہا کچھ کمال تمھین آتا ہو وہ دکھاؤ سبھون نے عرض کیا بہت خوب اور سازندون نے ساز ملائے بھانڈون نے بیس بیس گز کی چٹین سر سے لپیٹین تالیان بجانے لگے اور ایک کشمیری نے ناچنا گانا شروع کیا یہ چالاک بن عمر تھا کہ گانے مین مثل اسکے دوسرا نہ تھا غزل نگاہون سے کچھ بدگمان ہو رہا ہی + کہ وہ دل مین آکر نہان ہو رہا ہی

دکھایا ہی دل اک نذرانے کا اُسنے
اُسی کے طرف آسمان ہو رہا ہی
ستانے کو میرے کوئی دزد بنکر
کہ آخر کوئی میہمان ہو رہا ہی
ذرا اپنے دلکو سنبھالے رہین وہ
تڑپنے کا آنکو گمان ہو رہا ہی
وہ سنسناک نکلا ہی یہ کسکی گلی سے
مرے ضبط کا امتحان ہو رہا ہی

جہان سنیے شور و فغان ہو رہا ہی
لگائے ہون درد محبت کو دل سے
دل مضطرب مین نہان ہو رہا ہی
ابھی دل سے کھینچی تھی اک آہ سوزان
کہ درد محبت بیان ہو رہا ہی
مراد ردہ پہچان لو رنگ رخ سے
کدھر الامان الامان ہو رہا ہی
اُچھلتا ہی دل آرزو ہچکیون مین

ہی آمادہ جو ظلم کرنے کو ہمپر
عدو میرا آرام جان ہو رہا ہی
چلو جاؤ بس ہو چکی سیر بسمل
جدھر دیکھتا ہون دھوان ہو رہا ہی
دھڑکتا ہی دل ہجر کے ڈر سے میرا
کہ ہیئت بدل کر عیان ہو رہا ہی
کلیجا وہ بیٹھے ہوئے ملرہے ہین
ترا ذکر اسدم کہان ہو رہا ہی

غرضکہ ایسا گایا کہ سبکو محو و بیخود کر دیا بعد اسکے فتاح کشوری جو نقال بنا ہوا تھا روپ بدل کر شکل اک مسافر کی بنکر آیا اور بعد لطیفہ کہنے لگے کہ جو بھانڈون کا دستور ہی بیان کیا کہ مین ایسا ایک سحر خداوند سامری سے

سیکھ کر آیا ہون کہ چاہون تو سب ہنسنے لگین اور چاہون تو سب رونے لگین اگر خداوند لاہوتک عقول اجازت دین تو کمال اپنا دکھاؤن لاہوتک نے منظور کیا کہ تم لوگ آزاد ہو سلام کر کے بیٹھ گیا اور جھوٹ موٹ جو کہ وغیرہ دیکر اگیاری سلگا کر رائی سرسون کے دانے پڑھ کر جلانا شروع کیے اور کہا لاہوتک کیطرف دیکھ کر یا خداوند جس شخص کو آپ فرماوین اوسپر سحر کرون ہر شخص کی خدمت مین بے ادبی نہین کر سکتا لاہوتک نے تختگان کی جانب اشارہ کیا کہ اسے پہلے ہنساؤ فتاح نے اپنے ہاتھ پر ایک لفظ بیہودہ لکھکر تختگان کو دکھائی اور چھو ہوسٹ چھو منتر کہکر ہاتھ تختگان کے سامنے کیا وہ بے ساختہ ہنس پڑا سب نے تعریف کی فتاح نے سبکو سلام کیا بعد اسکے کہا دیکھئیے خداوند اب ملک جی کو رولاتا ہون اور ہاتھ مین تھوڑا پانی لہسن کا لیکر اسمین تھوڑا حنظل و اسپند کم ہونے کے آمیز کیا اور چھو منتر کہکر چھینٹا منہ پر تختگان کے مارا ایک او عو بو تو جو آنکھ مین جا پڑا ہی آنسو ونکا تار بندھ گیا کل حاضرین محفل تختگان کی حالت پر ہنس رہے ہین کسیکی نظر اصل امر پر نہین بلکہ اور تعریفین ہو رہی ہین انعام مل رہا ہے کہ مسخر کی اچھی نقل کی خوب ظلمتین یاد کی ہین یہ نقل ختم ہونے پائی تھی کہ مہتر برق فرنگی صورت ایک نازنین کی بنکر ہاتھ مین تھال لیے ہوئے اسمین کچھ سامان بوجاپاٹ کا بغل مین بوتل دوسرے ہاتھ مین جام آکر بصد کرشمہ و ناز رقص کرنے لگا نظر بد کی جو پڑی فریفتہ ہوگیا سبکو یقین ہوا کہ عورت ہے لاہوتک نے کہا یہ تو قابل ساقی گری کے ہے اس سے کہا کہ تم شراب پلانا جانتی ہو اسنے عرض کیا کہ خداوند مین نے زندگی مین یہی تو سیکھا ہے اور کمال رکھتی ہون کہیے تو ایک جام مین حکم کا نشہ ہو اور کہیے تو حکم پلادون سرور بھی نہو سب حیران ہوئے کہ یہ اچھی صفت ہے اور اشتیاق پیدا ہوا اس سے کہا کہ ساقی گری کر برق کہ نازنین بنا ہوا تھا رقص کنان جام بھر کر ہاتھ مین لیے ہوئے اشعار پڑھتا ہوا رقص کرتا ہوا سامنے لاہوتک کے آیا اور یہ شعر پڑھکر جام پیش کیا شعر منہ سے اگر لگا لو یہ کا نشہ ہے ابلا رخ سے عیان جلال ہے آفتاب کا لاہوتک نے مسکرا کر جام ہاتھ سے نازنین کے لیا اور بے اندیشہ پی گیا اسیطرح کئی جام دیے اور لاہوتک پیتا چلا گیا مگر کچھ نشہ نہ معلوم ہوا بعد اسکے ایک ایک جام برق نے سبکو پلایا مگر یہ کیفیت کہ فقط بو شراب کا اور نشہ بالکل نہین بعد اسکے لاہوتک نے کہا اب ایک جام ایسا پلاؤ کہ حکم کا نشہ ہو جاوے نازنین نے کہ نام اپنا گلبدن ظاہر کیا تھا اور ایک ایک جام بصد انتظام سبکو پلایا بعد اسکے ناچنے مین مصروف ہوئی سازندون نے ساز بجائے اور ادھر فتاح کشوری کہ ساحر بنا آیا تھا اسنے اگیاری کر کے بہت سی بیہوشی سلگادی مگر بارگاہ بہت بڑی تھی اثر کہانتک پہونچے تیز ہوا چل رہی تھی جتنے لوگ اسکے رخ پر بیٹھے تھے وہ سب سوگئے مگر برق نے ایک ساغر مین ڈھائی مثقال بیہوشی ملا دی تھی سب پر اثر بیہوشی طاری ہے مگر گانا جو ہو رہا ہے تو سب جھوم رہے تھے کہ یکبار لاہوتک گھبرا کر اٹھ کھڑا ہوا کہ مجھے گرمی معلوم ہوتی ہے ساتھ اسکے سب اٹھے اٹھتے ہی بیہوشی نے طمانچہ مارا اور لاہوتک گرا سب سنبھالنے کو دوڑے جو چلا لڑکھڑا کر گرا یہانتک کہ آن واحد مین سب ڈھیر ہوگئے بس شاپور اپنے مقام سے اٹھا اور سب سردارون کے کپڑے اتار کر برہنہ کیا چند سردار جو بہت بڑے نہین تھے مثل اسلحہ و مسلحہ کے انکی ناکین کاٹین کسیکا کان کتر لیا حسب لیاقت سبکو سزا دی اور ایک رقعہ لکھکر پاس لاہوتک کے ڈالدیا یا ہاتھ مین باندھ دیا جسکا مضمون وقت پیرا ذکر ہوگا اور تمام مال و اسباب لوٹ کر پشت بارگاہ چاک کر کے سب راہی ہوگئے اور تمام مال نقب کے راستہ سے قلعہ مین پہونچادیا اور خود حسب معمول دوکان پہ آ کر بیٹھ رہے لیکن وہان جو سبکے سب بیہوش ہوئے تھے صبح کے وقت چونکے ایک نے دوسرے کو برہنہ دیکھا پہلے ہنسا بعد اسکے

جب اپنے کو بھی ایسی حالت مین پایا تو کمال شرمندگی ہوئی کسینے چاندنی اُٹھاکر لپیٹی اور کسینے قنات پھاڑکر لنگوٹی باندھا
جو بعد کو چونکے اُنکو کچھ نہ ملا بس ایک ہاتھ آگے ایک ہاتھ پیچھے سب شرمندہ عالم حیرت مین کہ
کیا واقعہ ہی اتنے مین بلاشور کہ نہایت گستاخ تھا لاہوتک سے بہت دوست رکھتا تھا
بے اجازت بارگاہ مین آیا تو یہ کیفیت دیکھی کہ سب برہنہ ہین پہلے تو جاکر لباس لایا سب سرداران نے
پہنے بعد اُسکے باالاتفاق سب نے کہا کہ یہ کام شاپور کا ہی کہ لاہوتک نے کہا کہ کوئی میرے ہاتھ مین رقعہ باندھ گیا ہی بلاشور
نے رقعہ ہاتھ سے لاہوتک کے لیکر پڑھا تو مرقوم تھا کہ او گبرِ نابہنجار تو نے اتنے بڑے ارادے پر کمر باندھی تھی کہ
سرداران اسیر کے قتل کا قصد کیا بھلا تیرا کیا مجال ہی کہ جبتک مین زندہ ہوں تو اُنکے جسم کا رونگٹا بھی میلا
کر سکے اگر اُنکا بال بیکا ہوا تو یہ جان لے کہ ایک کو زندہ نچھوڑونگا بلکہ پہلے تجھی کو مارونگا منم مہتر شاپور شیر دل دیکھا
تو نے کہ کیا گت کی تیری اُن عیاروں نے کہ جو تجھسے کہتے ہین میری عیاری سے کون بچ کر نکل سکتا ہی افسوس ہی کہ امیر
کی ممانعت ہی ورنہ ابھی سبکا خاتمہ کر دیا تھا اور وہ مکار پرزور بلاشور کہاں تھا نہیں تو آج ناک اسکی بھی نہوتی
بلاشور یہ سنکر لرز گیا اور کہا یا خداوند اب میری رائے یہ ہوتی ہی کہ یہاں پر رکھنا سرداروں کا ٹھیک نہیں ورنہ یہ
عیار ضرور چھڑا لیجائینگے انکو جزیرہ فندق مین روانہ کر دیجیے اور حاکم کو وہان کے لکھیے کہ پوشیدہ طور سے ایک ایک
دو دو کو قتل کر ڈالے لاہوتک نے رائے بلاشور کی پسند کی بدر نے بھی کہا یہی ہونا چاہیے لاہوتک نے
آسیوفت کو بہیار گرد کو بلایا اور بارہ ہزار آدمی اُسکے ساتھ کر کے کہا کہ تو آج ان سب قیدی سرداران کو لیکر طرف
جزیرہ فندق کے روانہ ہو جا اور ایک نامہ حاکم جزیرہ فندق کو کہ بدر کے جانب سے ہی دیدیا کہ بہیار بوقت شب
قیدی سرداران کو لیکر طرف جزیرہ فندق کے روانہ ہوا بعد اُسکے جانے کے عیاران اسلام نے تفحص کیا
کہ اب کیا صلاح ہی سردار کہاں قید ہین کچھ نہ معلوم ہو سکا سب متردد ہوئے لیکن جس وقت شبکو عیاری کر کے
برہنہ کر آئے تھے خبر شاہ اسلام کو دے دی تھی کہ آپ مطمئن رہین اب مجال نہیں ہی لاہوتک کی کہ سرداروں
کو قتل کر سکے لیکن اب نہایت فکر ہوئی کہ آخر سردار کہاں ہین سب متردد تھے کہ کیا کیجیے کیونکر پتا چلے شاپور
شیر دل نے کہا مین ابھی دریافت کیے لیتا ہوں اور وہاں سے طرف خیمہ نجنگان کے روانہ ہوا اتفاقاً نجنگان
دربار سے آتا تھا اور اپنے خیمہ کو جاتا تھا شاپور ازرق بن زرہ وہنگ کی شکل بنکر سامنے نجنگان کے آیا سلام کیا
اور کہا ملک جی کہاں جاتے ہو نجنگان نے کہا خدمت سے خداوند کے آتا ہوں اور اپنے خیمہ کو جاونگا اے
ازرق تم کہاں تھے ازرق نے کہا مجھے تو عیاران اسلام نے اسیر کر لیا تھا مگر آج مین فقرہ دیکر رہائی پائی اور
ایک خبر تازہ لایا ہوں جسکا افشا کرنا خلاف مصلحت معلوم ہوتا ہی نجنگان نے کہا مجھسے تو کہو کہا کہ ذرا میرے
ساتھ تھوڑی دور چلیے نجنگان ازرق کے ہمراہ ہوا ازرق باتون مین لگائے ہوئے لشکر کی حد سے باہر نکل
آیا نجنگان نے کہا اے ازرق کہاں چلے جاتے ہو اب کہو یہاں کون ہی ازرق نے کہا تھوڑی دور اور
آئیے نجنگان کو اور آگے بڑھا لایا تھے کہ جب بالکل صحرا آگیا تو کہا کہ ذرا ہاتھ اپنے بلائے نجنگان نے کہا یہ
کیا شاپور نے نعرہ کیا کہ او سگ بچے منم مہتر شاپور شیر دل نجنگان تھرا گیا کہا مرشد زادے آخر مجھ پر کیوں عتاب
ہی غصہ کس بات کا ہی فرمائیے تو شاپور نے کہا جلد بتا کہ قیدی سرداران اسلام کے اب کہاں ہین نجنگان
نے کہا مین نہیں جانتا ہوں شاپور نے ایک گھونسا مارا نجنگان نے فریاد کی اسلئے کہ آواز لشکر مین پہونچ جائے
بس فوراً شاپور نے خنجر کھینچا کہ اب اگر آواز نکلی مار ہی ڈالونگا نجنگان تھم گیا شاپور نے اسے دہشت سے بلند

دیا اور کوڑے سے مارنا شروع کیے مگر یہ بتاتا نہین ہے آخر کو شاپور نے عاجز آ کر پیش قبض سینہ پر رکھدی اور نوک
چبھوئی کہ اگر اب بھی نہ بتائیگا تو اُتار دونگا جب اسے یقین ہوا کہ اب نہ بچونگا تو کہا اتنا مین نے سُنا ہے کہ کوہیار
سرکش چند سردارون کو لیکر جزیرہ فندق گیا ہے شاپور نے کہا تو پہلے سے بتا دیتا تو کیا ہوتا اسنے کہا مین نے
خبر معتبر نہین سنی تھی کہ کہتا جب آپ نے ایذا دینے پر کمر باندھی تب مین نے جو کچھ سُنا تھا بیان کر دیا شاپور
نے اسے وہین بندھا ہوا چھوڑا اور آپ طرف عیارون کے روانہ ہوا اور تمام حالات بیان کیے سب نے
کہا کہ کچھ لشکر لیکر طرف جزیرہ فندق کے چلنا چاہیے مگر شاہ کو پوشیدہ خبر دے کر لشکر تھوڑا سا خفیہ طور پر لیکر
چلین کہ لاہوتک کو خبر نہو فتاح کشوری واسطے خبر دینے کے شاہ اسلام کی خدمت مین روانہ ہوا لیکن بلاشور
نے لاہوتک سے کہا کہ طبل جنگ بجوائیے تاکہ اہل اسلام مغالطے مین رہین اور قیدی سرداران پہونچ جائین
ورنہ راز کھل جائیگا مین عیارون کی تدبیر کرتا ہون لاہوتک نے طبل جنگ بجوا دیا خبر طبل جنگ بجنے کی شاہ
اسلام کو ہوئی بادشاہ نے بھی نقارہ رزمی بجوایا رات بھر تیاری جنگ مین بسر ہوئی صبح کو دونون لشکر میدان مین
آئے صفین قتال وجدال کی آراستہ ہوئین نقیب نقابت کر کے نکل گئے تھے کہ بدر بن زلازل چشمی میدان مین
آیا مبارز طلب کیا لشکر اسلام سے داراے ہند لندھور بن سعدان گرد میدان مین آئے بعد گفتگوے بسیار
نیزہ بازی ہوئی لندھور نے نیزہ ہاتھ سے بدر کے ہوائی کیا بدر نے تلوار ماری لندھور نے چاہا کہ ہاتھ بندبست
پر ڈالون اور تلوار چھین کر بدر کو گرفتار کر لون کہ گھوڑے نے سکندری کھائی اور تلوار بدر کے سر پر پہنچی بدر
نے جھٹکا مارا کہ تلوار خود کو کاٹ کرتا دو ابروؤ اتر آئی لندھور نے داستانہ مارا تلوار جھٹکا کر سر سے نکلی اور چادر
خون کی باہر آئی بدر نے دوسری تلوار ماری لندھور نے اسی عالم زخمداری مین تلوار بدر کی سپر پر روک کر روکی
مگر فرہاد خان یکضربی پر لندھور دوڑ پڑا اور بدر کو للکارا بدر فرہاد کیطرف متوجہ ہوا لوگ لندھور کو اُٹھا
لیگئے فرہاد نے چوبدستی بدر پر ماری بدر نے چوبدستی خالی دیکر تلوار ماری فرہاد نے روکی تا شام رد و بدل رہی
آخرکار فرہاد بھی ہاتھ سے بدر کے زخمی ہوا طبل بازگشت بجا دونون لشکر میدان سے پھرے لیکن بلاشور
واسطے تدبیر کے طرف لشکر اسلام کے روانہ ہوا جسوقت داخل لشکر اسلام ہوا ایک ایک عیار کے خیمہ
مین گیا کسیکو نہ پایا شاپور شیردل کو بہت ڈھونڈھا جب کہین نہ پایا تو یہ خیال مین آیا کہ اے بلاشور شاید شاپور
کسیکی فکر مین گیا ہے تو بھی اگر ہو سکے حارث بن سعد شاہ اسلام کو پکڑ یہ سوچکر خیمہ کی پشت پر آیا قنات چاک
کی دیکھا شاہ آرام فرما رہے ہین اور دو ایک باری دار بیٹھے ہوئے اونگھ رہے ہین دو چار پر واسنے بیہوشی کے
مارے کہ وہ شمع پر گر کر جلے دود بیہوشی منتشر ہوا باری دار اونگھ تو رہے تھے فوراً بیہوش ہوئے بلاشور اندر خیمہ کے
آیا اور چادر عیاری نکالکر ایک سرا نیچے دابا تین سرونکو پکڑ کر گردش دی کہ تمام شمعین لہرا لہرا کر گل ہوگئین جب
ایک آدھ شمع باقی رہی تو کمند عیاری مین بیہوشی رکھکر قریب شاہ اسلام لیگیا جب حارث نے نفس اوپر کو
کھینچا اُسنے تمام بیہوشی پھونک دی کہ شاہ بیہوش ہو گئے بس چادر عیاری مین پشتارہ باندھکر پشت خیمہ کی جانب
سے صاف نکلا چلا گیا وہان شاپور شیردل کے ذہن مین یہ بات آئی کہ آج لاہوتک کو پکڑ لیچلو کہ فیصلہ ہوجاے
پس یہ خیال کر کے لشکر لاہوتک مین آیا پہلے خیمہ بلاشور مین گیا جب نہ پایا تو خیمہ لاہوتک مین آیا لاہوتک
بھی واسطے سونے کے پلنگ پر لیٹا تھا چھتون تیغ بند حفاظت جان کے لیئے گرد خیمہ لاہوتک طلایہ پھر رہا تھا
ہر طرف سے آوازین حاضر باش و ناظر باش کی بلند تھین شاپور نے صورت اپنی بلاشور کی بنائی اور بے محابا نہ

طلایہ کے گشت مین مجنون سے ملاقات کر کے داخل خیمہ ہوا مجنون یہ سمجھا کہ کوئی رانہ ہوگا جو بلاشور اسوقت
لاہوتک کے پاس آیا مگر شاپور نے اندر جا کر باری دارون سے کہا کہ ہٹ جاؤ خداوند سے کچھ راز کی باتین
کہنا ہین سب بلاشور کو جانتے تھے کہ یہ بہت منہ چڑھا ہے فوراً ہٹ گئے شاپور نے اگر شانہ ہلا کر لاہوتک
کو ہوشیار کیا جسوقت آنکھ لاہوتک کی کھلی دیکھا کہ بلاشور جگا رہا ہے پوچھا کیا ہے تو قدرت کو سوتے نہین دیکھا
قدرت سوتے نہین ہین بلکہ عالم کے انتظام کو خداوند اول لقاے بے بقا کے پاس جاتے ہین بلاشور نے کہا
آپ تو عالم بالا کی سیر مین ہین مجھے بھی یقین ہے نہ پہچانا ہوگا لاہوتک نے کہا تم بلاشور ہو شاپور نے کہا منہم جہتر
شاپور شیر دل لاہوتک نے چاہا کہ اٹھ کر گرفتار کرون یا شور مچاؤن شاپور نے انھون حباب منہ پر لاہوتک
کے کھینچ ماری کہ یہ بیہوش ہو شاپور نے کہا بلاشور بنا ہوا تھا صورت لاہوتک کی اپنی ایسی بنائی اور خود تو بلا
بنا ہی ہوا تھا بس پشتارہ لاہوتک کا لیکر خیمہ سے نکلا مجنون تیغ بند سے کہا کہ دیکھو ہم شاپور کو کیسی جلد
گرفتار کر لائے اور خداوند کے پاس بھی گئے تھے اب حکم قید دیا ہے اسے زندانخانہ لئے جاتا ہون مجنون
خوش ہوا اور کہا اے بلاشور نے مبارک ہو کہ تو شاپور سے بہت خائف رہتا تھا اب تو نے اسے گرفتار
کیا بلاشور نکلی وہان سے راہی ہوا شور دو کان پر نہین پہونچا تھا کہ نقب کی راہ سے قلعہ عظلی آباد کو سے
کنکے چلا جاے کہ ادھر سے بلاشور آتا تھا اور یہ شاپور کی شکل بنا ہوا تھا شاپور نے دیکھا کہ ایک عیاری
شکل کا آدمی پشتارہ بدوش لشکر اسلام سے آتا ہے ادھر بلاشور نے بھی یہی قیاس کیا کیونکہ شاپور بلاشور
کی شکل بنا ہوا تھا اسنے اسے ٹوکا کہ تو کون ہے راستے سے للکار غرضکہ باہم اوا نہ پہچانی شاپور نے کہا او بلاشور ہیچ کہتے
لایا ہے بلاشور نے کہا شاہ اسلام کو لایا ہون مگر گیا تھا تیری تلاش مین شاپور نے کہا مین دیر بھی تیرے
خداوند کو پکڑ کے چلا ہون افسوس کہ وہان تجھے نہ پایا مگر شکر ہے کہ سامنا ہوگیا بعد اس گفتگو کے دونون نے
پشتارے زمین پر رکھدے اور خنجر کھینچے باہم جنگ ہونے لگی کبھی حباب بیہوشی چلتے تھے کبھی پتھر چلتا کبھی
حقہ آتشبازی کبھی تیر کبھی تفنگ لیکن کوئی کسی پر غالب نہین ہوتا آواز نکولون کی بلندی پر غوغا سنکر مجنون
تیغ بند کہ طلایہ پر تھا مع بارہ ہزار سوار کے دوڑ پڑا اور آکر شاپور کو گھیرا جب شاپور نے یہ دیکھا کہ تو گھر گیا اب
بچنا محال ہے جلدی سے خنجر بلاشور پر جھکایا وہ جھکا بس فوراً ران پر خنجر مارا کہ بلاشور زخمی ہوا ایک کر پشتارہ
شاہ اسلام لیا اور پشتارہ لاہوتک کو وہین پھینک کر دو چار حقہ آتشبازی کے مارے کہ مجمع درہم برہم
ہوا لوگ منتشر ہوئے شاپور صاف نکلا چلا گیا ادھر بلاشور نے پشتارہ لاہوتک لیا اور لشکر مین آیا زخم
باندھا ادھر شاپور لشکر اسلام مین پہونچا خیمہ شاہ مین داخل ہوا دیکھا کہ سب رو رہے ہین منع کیا اور پشتارہ
شاہ کا زمین پر رکھکر ہوشیار کیا اور تمام کیفیت شاہ سے بیان کی شاہ نے خلعت عطا کیا دونون لشکرون
مین طبل بشارت بجا رات تمام رات تیاری جنگ مین بسر ہوئی دونون لشکر وقت صبح میدان کارزار
مین صف آرا ہوے جسوقت نقیب لڑکا سنا کر میدان سے باہر گئے بدر بن نرال اندلی میدان مین آیا مبارز
طلب کیا لشکر اسلام مین فوج ہاشم کے علم جلوہ گری پر آے اور شاہزادہ ہاشم نے مرکب اپنا بڑھایا سامنے
تخت شاہی کے آیا اتر کر گھوڑے سے مجرا کیا اجازت میدان مانگی فرمایا جاؤ حافظ حقیقی نگہبان ہے اور جام
کلہ عفریت عنایت کیا ہاشم جام لیکر بار دگر رہوار پر بیٹھ کر مقابل بدر کے روانہ ہوا بدر نے نگاہ کر کو پھرا جانا کہ پیش نہ لو
اور نیزہ سینہ ہاشم تیغزن پر مارا ہاشم نے نیزہ بدر کا تلوار سے قلم کیا بدر نے کہا مجھے تو خود تلوار کی لڑائی پسند ہے

یہ کہکر تلوار کھینچی اور ہاشم پر برس پڑا ہاشم جوان بلا کا تیغ زن تھا اگر ایک ضرب بدر کی روکی تو چار چوٹین اتار
دین مگر اس سے مجبور تھا کہ بسبب خفتان مرصع بند کے کوئی حربہ جسم کو بدر کے کاٹتا نہین یہانتک کہ تا شام
جنگ رہی آخرکار گھوڑے نے ہاشم کے سکندری کھائی اور تلوار بدر کی سر پر آئی خود کو دو کیا تا دو ابرو اتر آئی
ہاشم نے دستانہ مارا تلوار جھنسنا کر سر سے نکلی ہاشم نے زخم سر کا کچھ لحاظ نہ کیا اور غیظ مین آکر تلوار بدر کے ماری
بدر نے ہر چند سپر بلند کی سپر و خود کو کاٹ کر تلوار سر مرکب پر آئی گھوڑا بدر کا مارا گیا لوگ دونون طرف سے
دوڑے ہاشم و بدر کو لیگئے طبل بازگشت بجا کیونکہ شام ہو چکی تھی بدر نے لشکر مین پہونچتے ہی طبل جنگ
بجوایا لشکر اسلام مین بھی نقارہ تازہ رحمی بجا رات بھر تیاری رہی صبح کو دونون لشکر معرکہ آرا ہوئے میدان
کارزار ہوئے آج صلصال بن دال بن دیو بن شمامہ جادو میدان مین آیا اور مبارز طلب کیا عمر بن حمزہ
بیمار تھے لشکر اسلام مین کوئی سردار قابل اسکے نہ تھا کہ صلصال سے مقابل ہوتا آخرکار خود شاہ اسلام نے تخت
اپنا زمین پر رکھوا دیا تمام لشکر اسلام کے علم جلوگری پر آئے شاہ نے اسلحہ جنگ بدن پر آراستہ کئے خنگ
قیطاس پر بیٹھ کر روانہ میدان کارزار ہوئے جیسے ہی مقابل صلصال پہونچے صلصال تگاورزن ہوا شاہ
بھی تگاورزن ہوئے سپرین لڑین آگ کی چنگاریان جھڑین مرکب صلصال کا پانچ قدم گھوڑا شاہ کا چار
قدم پیچھے ہٹا صلصال نے نیزہ سینہ شاہ پر مارا شاہ نے چند طعن مین نیزہ ہاتھ سے صلصال کے نکال لیا اسنے
غصہ مین آکر تلوار ماری شاہ نے وار اسکا رد کرکے جو تیغہ مارا سپر کے دو ٹکڑے ہوئے صلصال نے سر
بچایا تیغہ سپر کرکر گردن کے پڑا کہ صاف گردن اسکی قلم ہوئی اور ران صلصال کی زخمی ہوئی دونون غلطان
بیجان گرے بدر یہ رنگ دیکھکر دوڑ پڑا اور قریب شاہ کے پہونچکر تلوار ماری شاہ نے حملہ بدر کا رد کیا
اور جواب مین ایسی تلوار ماری کہ اگر کوہ گران سپر ہوتا تو مثل خیار تر کے دو ٹکڑے ہوتے مگر بدر بسبب
خفتان کے بچ گیا گردن مرکب کی قلم ہوئی بدر مع مرکب مثل صلصال زمین پر گرا لنگر سے مرکب کے
ایک ٹانگ بدر کی دب کر ٹوٹ گئی لاہوتک نے یہ رنگ دیکھکر حکم دیا کہ ہان مارو جانے نہ پائے کہ اسنے
بڑے دو سرداروں کو زخمی کیا ہے تمام لشکر لاہوتک مثل دریائے آہن موجین تلواروں کی مارتا ہوا
چلا آتا ہے یہ رنگ دیکھکر اہل اسلام بھی مثل غضب الہی کے آگرے اور قتل مین کفار کے مصروف ہوئے
قیامت کی جنگ تھی کہ کئی کروڑ آدمی ادھر کے اور کئی لاکھ اہل اسلام کشتہ و خستہ ہوئے تمام صحرا مملو تھا اور
ہر طرف سے صدائے تکبیر و نعرہ بلند تھی جدھر نظر اٹھاؤ ہزارہا برقین تلواروں کی چمکتی ہوئی دکھائی دیتی تھین ابر چڑھاون
کے اٹھے ہوئے ہین دریائے خون بہ رہا ہے ایک ہنگامہ قیامت خیز برپا ہے عین گرمی جنگ مین اکوان تہمار
اور بادشاہ اسلام کا سامنا ہوا ہاتھوں مین اکوان کے چار حربے تھے ایک مین نیزہ ایک مین تلوار ایک مین
گرز ایک مین کمند اکوان نے چارون حربے ایک ہی بار کئے شاہ نے تلوار سے کمند کے حلقے نیزہ کا پھل
سر عمود قلم کیا اور سپر پر تلوار روکی مگر اکوان بھی سردار نہایت زبردست ہے تین سو من کا تیغہ اسکا ہے تیغہ
نے سپر کو شاہ کی قلم کیا خود کو دو کرکے تا دو ابرو اتر گیا دستانہ مارا تیغہ جھنسنا کر سر سے نکلا لیکن چادر خون کی
سر سے باہر آئی گھوڑے کے زین پر منہ رکھ لندھور نے کہ قریب تھے اور عالم زخمداری مین بھی لڑ رہے تھے جلدی
سے آکر شاہ کو پالکی مین ڈالکر طرف خیمہ کے روانہ کیا اور آپ تلوار اکوان پر ماری اکوان نے حملہ لندھور کا
رد کیا اور خود بھی ایک ہی تلوار ماری لندھور نے حربہ اکوان کا رد کیا ایک گرز ہفتدہ صد منی اٹھایا کہ اکوان

کیا کس لطافت سے ہے عرض مطلب
کیا ترجمہ صندلی نامہ کا یوں
ہر اک نقطہ دائرہ روح قالب

زبانیں طلاقت سے ہیں وہ روانی
کہ ہوگا کسی سے نہ اب ہے یہ اغلب
لکھو ایک کا ترجمہ کرکے کاتب

کہ آویزہ دل ہے ہر نوک شقب
ہر اک صفحہ ہے جسم شفاف حورا
چھپا دفتر داستاں خوب ہے سب

## قطعہ تاریخ نتیجہ دقادہ شاعر بے مثال خوشنویس ذی کمال سید عاشق حسن صاحب تخلص وصل خوشنویس مطبع اودھ اخبار

عجب مطبع ہے فیض منبع کہ جسکے بانی نے کو قضا کی
بہ رنگ اقبال دہری کیوں ترقی اسکو ہو جہاں میں
گدا ہے حاتم بھی جسکے در کا سخی وہ اہل عطا ہے انکا
ہر ایک اہل کمال کی قدر دل سے کرتا ہے [illegible] کے
انھیں کے ارشاد سے اثر نے لکھا ہے اردو زبان میں دفتر
جہاں ہے کچھ ذکر رزم آیا وہاں مرقع ہے یوں دکھایا
ہے عشق کا ذکر بھی جس جا تو ناظر و سامعین کو دکھایا
جہاں پہ کچھ وصل کو لکھا ہے کہ وقت راز و نیاز کا ہے
لکھو تم اے وصل عیسوی سال طبع اسکا ازروئے جدت

ہر ایک نسخہ ہر اک دہان پر مثال بحر کرم رواں ہے
کہ مالک اس کارخانہ کا اب وحید عصر ایک قدرداں ہے
رگ سحاب کرم کا جسکے خدا کف دست پہ گماں ہے
ہنوز دنکا نہ کیوں ہو خواہاں کہ خود بھی ممدوح نکتہ داں ہے
کہ جسکا ہے نام صندلی نامہ لکھنو کی مگر زباں ہے
کہ سرخی داستاں نہیں صاف نقشہ جوئے خون عیاں ہے
کہ لب پہ خشکی و چشم تر ہے تو چہرہ ہمرنگ ارغواں ہے
وہاں پہ کچھ اور ہی مزا ہے عجب محبت کی داستاں ہے
مرقع حسن مہ جبیناں فسانہ عشق عاشقاں ہے

۱۸۸۵

## خاتمۃ الطبع از مترجم کتاب

کدھر ہیں ناظرین با وفا کہاں ہیں دلچسپ فسانوں کے خریدار ذرا نگاہ اٹھا کر اس محبوب بے نظیر اور منظور نظر صغیر و کبیر کے جمال جہاں آرا کو دیکھیں اور اسکے حسن دلفریب کو بنظر انصاف معائنہ فرمائیں کہ عرصہ بعید اور مدت مدید سے مشتاقان فسانہ اسکی دید کے مشتاق اور چشم تمنا منتظر جسکے نظارہ کی بسبب اشتیاق تھی اب وہ بفضل ایزدی نقاب حجاب سے نکل کر مثل آفتاب عالمتاب کے جلوہ افروز ہے دیکھنا ہوں کون سے طالبان حاتم خصلت اپنے نقد دل سے اس یوسف مصر خوبی کے خریدار ہوتے ہیں اور اسکے جمال بے مثال سے دیدۂ دیدار طلب کو منور فرماتے ہیں۔ ماحصل اس تمہید سے یہ ہے کہ داستان امیر حمزہ صاحبقران جنکی نسبت مشہور ہے کہ اس فسانہ کو علامہ شیخ ابو الفیض فیضی نے جلال الدین محمد اکبر بادشاہ غازی کی تفریح طبع کے لیے زبان فارسی میں تصنیف کیا تھا کہ جسکی خوبی پر علاوہ قدردانی بادشاہ وقت کے بڑے بڑے نازک خیال فصحا و بلغاء عصر دلدادہ ہو گئے تھے رفتہ رفتہ اسکی ایسی شہرت ہوئی اور اسقدر یہ مطبوع خلائق ہوئی کہ کوئی امیر و رئیس ایسا نہ تھا جسکی صحبت میں داستان کا چرچہ نہو غرضکہ ایسا شہرہ ہوا کہ ہر شخص کو گویا غم غلط کرنے اور تفریح طبع کا ایک ذریعہ ہاتھ آگیا جہاں دس پانچ دوست احباب جمع ہوئے داستان کا رنگ بھی ضرور وہاں جما لگے اپنے اپنے مذاق کے موافق جس داستان گو نے جہاں سے جی چاہا بیان کرنا شروع کیا یا جو دفتر اسکے ہاتھ آگیا اسی کو اپنا مایہ بضاعت سمجھ کے ذریعہ حصول ٹھہرا لیا الحاصل بسبب کمیابی کے کل دفتروں کا دستیاب ہونا اور ترتیب کے ساتھ بعبارت رنگین و دلچسپ ہاتھ آنا بہت دشوار تھا ہر شخص کا اشتیاق اسکے دل ہی دل میں رہتا تھا کچھ لطف نہ حاصل ہو سکتا تھا چونکہ ذات ستودہ صفات جناب مغفرت مآب عالی ہمم والا شیم

جناب منشی نول کشور صاحب سی آئی ای مرحوم و مغفور باعث بقائے نام متقدمین اور موجب قیام
یادگار متاخرین تھی کہ کیسی کیسی نایاب کتابین ہر علم و فن کی جنکے نام سے بھی لوگ واقف نہ تھے واسطے
فائدہ عام کے بصرف کثیر اسکا ترجمہ کراکے شائع کیا علے ہذا القیاس ساتوں دفتر داستان امیر حمزہ صاحبقران
کے پانچوین دفتر طلسم ہوش ربا کی سات جلدین سید محمد حسین جاہ مرحوم اور منشی احمد حسین صاحب
سے ترجمہ کراکے شائع کین چونکہ ان دفترون کی سیر سے ناظرین والا تمکین ایسے محظوظ و مسرور ہوئے
کہ باقیماندہ دفترونکا اشتیاق روز چند ہو گیا بالخصوص [illegible] دفتر اول یعنی نوشیروان نامہ کو جو کہ باوجود مالا بار خیز
ایرج نامہ بوستان خیال [illegible] فصاحت [illegible] حسین صاحب داستان گو کے حسب ایما
مالک مطبع ترجمہ ہو کر شائع ہوئین جسکی حسن بندش و تکمیل عبارت نے ناظرین کو اور زیادہ
اشتیاق باقیماندہ تین دفترون کا پیدا ہوا اور [illegible] دفتر مطبع مین ایک طومار ہو گیا
اس دفتر ششم سے [illegible] نامہ کا ترجمہ سید محمد اسمعیل متخلص بہ اثر نے حسب ارشاد فیض
جناب مرحوم و مغفور باستمداد اصل کتاب پیش کردہ جناب شیخ تصدق حسین صاحب آغاز کیا تھا الحمد
کہ بعہد قدر شناسی و عزت افزائی جامع صفات پسندیدہ و اوصاف حمیدہ رئیس باذل دریا دل منشی پراگ نرائن
صاحب مالک مطبع اودھ اخبار دام دولتہ بماہ [illegible] واقع لکھنؤ مین بخیر و خوبی اتمام کو پہونچکر رونق افزائے
مشتاقان ہوا اور باقیماندہ دو دفتر بھی یعنی تورج نامہ و لال نامہ ترجمہ ہو کے طبع ہو رہے ہین اور ہرمز نامہ
بھی کہ دفتر اول نوشیروان نامہ کا ایک جزو اعظم تصور کرنا چاہیے وہ بھی ترجمہ ہو رہا ہے اور انشاء اللہ جلد طبع
ہوگا امید کہ ناظرین با تمکین اسکے ملاحظہ سے حظ وافی حاصل کرینگے اور باقیون باتمام اس جنس گرانمایہ کو خریدا
فرمائینگے تاکہ تکمیل کل دفاتر داستان کی ہوجاوے اور اسکے مشاہدہ سے دلکو سرور حاصل ہو

---

